"جو شخص اللہ تعالیٰ کو (نعوذ باللہ) گالی دے وہ کافر ہے، خواہ بھول کر دے، یا بطور مزاح، یا واقعی سچ مچ۔ اسی طرح جو شخص اللہ تعالیٰ کا، یا اس کی آیات کا، یا اس کے رسولوں کا، یا اس کی کتابوں کا مذاق اڑائے وہ بھی کافر ہے۔ حق تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ "اور اگر آپؐ ان سے پوچھیں تو کہیں گے کہ ہم تو بس یونہی دل لگی اور ہنسی کھیل کر رہے تھے۔ آپ کہہ دیجئے کہ کیا تم اللہ سے، اس کی آیات اور اس کے رسول سے ہنسی کر رہے تھے؟ بہانے نہ بناؤ، تم ایمان لانے کے بعد کافر ہو گئے ہو۔" اور چاہئے کہ ایسے ہنسی کرنے والے کے صرف اسلام لانے پر اکتفا نہ کیا جائے بلکہ اس کو عقل سکھانے کے لئے کچھ سزا بھی دی جائے تاکہ آئندہ ایسی حرکت نہ کرے کیونکہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں ناشائستہ الفاظ کہنے والے کی توبہ پر اکتفا نہیں کیا جاتا تو جو شخص اللہ تعالیٰ کے حق میں گستاخانہ الفاظ کہے وہ بدرجہ اولیٰ تعزیر کا مستحق ہے۔"

۷۔ الشرح الکبیر شرح المقنع بھی فقہ حنبلی کا مستند فتاویٰ ہے اور اس میں بھی لفظ بلفظ وہی عبارت ہے جو مغنی ابن قدامہ سے اوپر نقل کی گئی ہے۔

(شرح کبیر بر حاشیہ مغنی ص ۱۱۱ ج ۱۰)

## خلاصہ بحث

گزشتہ بالا سطور سے واضح ہو چکا ہے کہ قرآن کریم، احادیث متواترہ، فقہائے امت کے فتاویٰ اور اجماع امت کی رو سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بلا استثناء تمام انبیاء کرام علیہم السلام کے علی الاطلاق خاتم ہیں، اس لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی شخص کسی معنیٰ و مفہوم میں بھی نبی نہیں کہلا سکتا، نہ منصب نبوت پر فائز ہو سکتا ہے، اور جو شخص اس کا مدعی ہو وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

اور یہ خاتمیت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے اعلیٰ ترین شرف ومنزلت اور عظیم الشان اعزاز واکرام ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی شخص کا نبی بن کر آنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سخت توہین ہے، کیونکہ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی نبی کی آمد فرض کی جائے تو سوال ہو گا کہ اس نئے نبی کو کچھ نئے علوم بھی دیئے گئے یا نہیں؟ اگر کہا جائے کہ اس نئے نبی کو نئے علوم نہیں دیئے گئے بلکہ وہی علوم اس پر دوبارہ نازل کئے گئے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل کئے گئے تھے تو قرآن مجید اور علوم نبوی کے موجود ہوتے ہوئے دوبارہ انہی علوم کو نازل کرنا کار عبث ہو گا اور حق تعالیٰ شانہ عبث سے منزہ ہیں...... اور اگر یہ کہا جائے کہ بعد کے نبی کو ایسے علوم دیئے گئے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیئے گئے تھے تو اس سے...... نعوذ باللہ...... آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے علوم کا ناقص ہونا، قرآن کریم کا تمام دینی امور کے لئے واضح بیان (تبیاناً لکل شیٔ) نہ ہونا اور دین اسلام کا کامل نہ ہونا لازم آئے گا اور یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی، قرآن کریم کی اور دین اسلام کی سخت توہین ہے۔

علاوہ ازیں اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی نبی کی آمد فرض کی جائے تو ظاہر ہے کہ اس پر ایمان لانا لازم ہو گا اور اس کا انکار کفر ہو گا ورنہ نبوت کے کیا معنی؟ اور یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک دوسرے انداز میں توہین وتنقیص ہے کہ ایک شخص آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کے پورے دین پر ایمان رکھنے کے باوجود کافر رہے، اور ہمیشہ کے لئے دوزخ کا مستحق ہو جس کے معنی یہ ہوں گے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانا بھی (نعوذ باللہ) کفر سے بچانے اور دوزخ سے نجات دلانے کے لئے کافی نہیں۔

حق تعالیٰ شانہ تمام مسلمانوں کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن سے وابستہ رہنے کی توفیق عطا فرمائیں۔

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

محمد یوسف لدھیانوی



إِذَا جَاءَكَ الْمُنٰفِقُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ إِنَّكَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ إِنَّكَ لَرَسُوْلُهٗ وَاللّٰهُ يَشْهَدُ إِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَكٰذِبُوْنَ

جب آئیں تیرے پاس منافق کہیں ہم قائل ہیں تو رسول ہے اللہ کا، اور اللہ جانتا ہے کہ تو اللہ کا رسول ہے اور اللہ گواہی دیتا ہے یہ منافق جھوٹے ہیں

## قادیانیوں کی طرف سے

# کلمہ طیبہ کی توہین

حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفی

## قادیانیوں کی طرف سے کلمہ طیبہ کی توہین

۷۴ء میں قادیانیوں کو آئینی طور پر غیر مسلم تسلیم کرلیا گیا۔ اور ۸۴ء میں امتناع قادیانیت آرڈیننس کے ذریعے ان کے مسلمان کہلانے اور اسلامی شعائر کو استعمال کرنے پر پابندی عائد کر دی گئی۔ قادیانیوں نے قانون کا مذاق اڑانے اور اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرنے کے لئے اسلام کے سب سے بڑے شعار (کلمہ طیبہ) پر ہاتھ صاف کرنا شروع کر دیا۔ سینوں پر، کاروں پر، دیواروں پر، مکانوں پر دھڑا دھڑ کلمہ طیبہ کے بیج اور بورڈ لگانے لگے۔ راقم الحروف نے قادیانیوں کی اس سازش کی اصلیت سے پردہ اٹھانے کے لئے مارچ ۸۵ء میں رسالہ "قادیانیوں کی طرف سے کلمہ طیبہ کی توہین" لکھا جو آپ کے ہاتھوں میں ہے اور اس میں قادیانیوں کے مستند حوالوں سے بتایا گیا کہ قادیانی عقیدے کے مطابق محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دو بعثتیں مقدر تھیں۔ پہلی بعثت محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی شکل میں ہوئی۔ اور تیرھویں صدی تک اس کا دور رہا۔ ۱۳۰۱ھ سے محمد رسول اللہ کی دوسری بعثت کا دوسرا دور شروع ہوا جو مرزا قادیانی کی بروزی شکل میں ہوئی۔ اس لئے مرزا قادیانی بروزی طور پر (نعوذ باللہ) بعینہ محمد رسول اللہ ہے۔ اور اسے "محمد رسول اللہ" کے تمام اوصاف و کمالات، آپ کی نبوت اور نبوت کے تمام حقوق حاصل ہیں، اس لئے قادیانی کلمہ کا مفہوم، اسلامی کلمہ سے مختلف ہے۔ کیونکہ محمد رسول اللہ کے قادیانی مفہوم میں مرزا بھی شامل ہے بلکہ وہ خود بروزی طور پر "محمد رسول اللہ" ہے۔ جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی

تشریف آوری کے بعد کوئی شخص حضرت موسیٰ یا حضرت عیسیٰ (علی نبینا و علیھما الصلوۃ والسلام) کا کلمہ پڑھ کر مسلمان نہیں ہوسکتا جب تک کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان نہ لائے۔ کیونکہ ان کا کلمہ اور دین منسوخ ہوچکا۔ اسی طرح قادیانی عقیدہ کے مطابق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کلمہ "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" بھی منسوخ ہے اور اس کلمہ کے پڑھنے والے کافر ہیں۔ جب تک کہ "محمد رسول اللہ" کے قادیانی ایڈیشن پر ایمان لا کر مرزا غلام احمد قادیانی کو "محمد رسول اللہ" نہ مانیں۔ مسلمانوں کے نزدیک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کے بغیر حضرت موسیٰ و حضرت عیسیٰ (علیھما السلام) کی پیروی موجب نجات نہیں اور قادیانیوں کے نزدیک مرزا غلام احمد قادیانی کے بغیر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں نجات نہیں کیونکہ مرزا قادیانی کو مانے بغیر دین اسلام مردہ ہے۔ لعنتی ہے۔ قابل نفرت ہے۔

اس چھوٹے سے رسالے سے نہ صرف قادیانیوں کی کلمہ مہم دم توڑ گئی اور قادیانیت کے اصل رخ سے پردہ اٹھ گیا بلکہ اس کا بھی صحیح اندازہ ہوگیا کہ قادیانیت اسلام کے متوازی ایک الگ دین ہے اور یہ کہ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لائے ہوئے دین اسلام اور مرزا غلام احمد قادیانی کے پیش کردہ "دین مرزائیت" کے درمیان وہی فاصلہ ہے جو اسلام اور یہودیت کے درمیان یا اسلام اور عیسائیت کے درمیان ہے۔ حق تعالیٰ شانہ تمام گمراہ کن فتنوں سے امت اسلامیہ کی حفاظت فرمائیں۔ آمین۔

وللہ الحمد اولا و آخرا

محمد یوسف عفا اللہ عنہ

۱۷/۴/۹ھ

## قادیانی محمد رسول اللہ

مرزا غلام احمد قادیانی کا دعویٰ ہے کہ وہ (نعوذ باللہ) محمد رسول اللہ ہے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

> "محمد رسول اللہ والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم۔ اس وحی الٰہی میں میرا نام محمد رکھا گیا اور رسول بھی۔"
>
> (ایک غلطی کا ازالہ ص ۳۔ روحانی خزائن ص ۲۰۷ ج ۱۸ مطبوعہ ربوہ)

## محمد رسول اللہ کی دو بعثتیں

مرزا کے محمد رسول اللہ ہونے کی وجہ یہ ہے کہ قادیانی عقیدے کے مطابق حضرت خاتم النبیین محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دوبارہ دنیا میں آنا مقدر تھا، پہلی بار آپ مکہ مکرمہ میں محمدؐ کی شکل میں آئے اور دوسری بار قادیان میں مرزا غلام احمد قادیانی کی بروزی شکل میں آئے یعنی مرزا کی بروزی شکل میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت مع اپنے تمام کمالات نبوت کے دوبارہ جلوہ گر ہوئی ہے۔

چنانچہ ملاحظہ ہو:

> "اور جان کہ ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جیسا کہ پانچویں ہزار میں معبوث ہوئے (یعنی چھٹی صدی مسیحی میں) ایسا ہی مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی بروزی صورت اختیار کرکے چھٹے ہزار (یعنی تیرھویں صدی ہجری) کے آخر میں معبوث ہوئے ......"
>
> (روحانی خزائن ص ۲۷۰ ج ۱۶)

> "آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دو بعث ہیں یا بہ تبدیل الفاظ یوں کہہ سکتے ہیں کہ ایک بروزی رنگ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دوبارہ آنا دنیا میں وعدہ دیا گیا تھا، جو مسیح موعود اور مہدی معہود (مرزا قادیانی) کے ظہور سے پورا ہوا۔"
>
> (روحانی خزائن ص ۲۴۹ ج ۱۷)

# مرزا بعینہ محمد رسول اللہ

چونکہ قادیانی عقیدہ کے مطابق محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے تمام کمالات کے ساتھ مرزا کی بروزی شکل میں قادیان میں دوبارہ معبوث ہوئے ہیں، اس لئے مرزا غلام احمد قادیانی کا وجود (نعوذ باللہ) بعینہ محمد رسول اللہ کا وجود ہے۔

چنانچہ ملاحظہ ہو:

"اور خدا نے مجھ پر اس رسول کریم کا فیض نازل فرمایا اور اس کو کامل بنایا، اور اس نبی کریم کے لطف اور جود کو میری طرف کھینچا، یہاں تک کہ میرا وجود اس کا وجود ہوگیا، پس وہ جو میری جماعت میں داخل ہوا، درحقیقت میرے سردار خیر المرسلین کے صحابہ میں داخل ہوا اور یہی معنی آخرین منہم کے لفظ کے بھی ہیں۔ جیسا کہ سوچنے والوں پر پوشیدہ نہیں اور جو شخص مجھ میں اور مصطفٰے میں تفریق کرتا ہے اس نے مجھ کو نہیں دیکھا ہے اور نہیں پہچانا ہے۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۱۷۱ روحانی خزائن ۲۵۸ ج ۱۶)

"اور چونکہ مشابہت تامہ کی وجہ سے مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) اور نبی کریم میں کوئی دوئی باقی نہیں رہی۔ حتیٰ کہ ان دونوں کے وجود بھی ایک وجود کا ہی حکم رکھتے ہیں، جیسا کہ خود مسیح موعود نے فرمایا ہے کہ صار وجودی وجودہ۔"

(خطبہ الہامیہ صفہ ۱۷۱ روحانی خزائن ص ۲۵۸ ج ۱۶)

اور حدیث میں بھی آیا ہے کہ حضرت نبی کریم نے فرمایا کہ مسیح موعود میری قبر میں دفن کیا جاوے گا، جس سے یہی مراد ہے کہ وہ میں ہی ہوں، یعنی مسیح موعود نبی کریمؐ سے الگ کوئی چیز نہیں ہے، بلکہ وہی ہے جو بروزی رنگ میں دوبارہ دنیا میں آئے گا...... تو اس صورت میں کیا اس بات میں کوئی شک رہ جاتا ہے کہ قادیان میں اللہ تعالیٰ نے پھر محمد صلعم کو اتارا۔"

(کلمتہ الفصل ص ۱۰۴، ۱۰۵ مولفہ مرزا بشیراحمد مندرجہ ریویو آف ریلیجنز قادیان، مارچ و اپریل ۱۹۱۵ء)

"صدی چودھویں کا ہوا سر مبارک کہ جس پر وہ بدر الدجیٰ بن کے آیا
محمد پئے چارہ سازی امت ہے اب احمد مجتبیٰ بن کے آیا
حقیقت کھلی بعثت ثانی کی ہم پر کہ جب مصطفیٰ میرزا بن کے آیا"
(اخبار الفضل قادیان۔ ۲۸ مئی ۱۹۲۸ء)

اے میرے پیارے مری جان رسول قدنی تیرے صدقے تیرے قربان رسول قدنی
پہلی بعثت میں محمد ہے تو اب احمد ہے تجھ پہ پھر اترا ہے قرآن رسول قدنی"
(اخبار الفضل قادیان۔ ۱۶ اکتوبر ۱۹۲۲ء)

## محمد رسول اللہ کے تمام کمالات مرزا غلام احمد قادیانی میں

جب یہ عقیدہ ٹھہرا کہ مرزا کا وجود بعینہ محمد رسول اللہ کا وجود ہے اور یہ کہ مرزا کا روپ دھار کر خود محمد رسول اللہ ہی دوبارہ قادیاں میں آئے ہیں تو یہ عقیدہ بھی ضروری ہوا کہ محمد رسول اللہ کے تمام کمالات و امتیازات بھی مرزا کی طرف منتقل ہو گئے ہیں۔

چنانچہ ملاحظہ ہو:

"جب کہ میں بروزی طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہوں اور بروزی رنگ میں تمام کمالات محمدی مع نبوت محمدیہ کے میرے آئینہ ظلیت میں منعکس ہیں تو پھر کون سا الگ انسان ہوا جس نے علیحدہ طور پر نبوت کا دعویٰ کیا؟"

(ایک غلطی کا ازالہ ص ۱۰ روحانی خزائن ص ۲۱۲ ج ۱۸)

"خدا تعالیٰ کے نزدیک حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا وجود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی وجود ہے یعنی خدا کے دفتر میں حضرت مسیح موعود اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم آپس میں کوئی دوئی یا مغایرت نہیں رکھتے، بلکہ ایک ہی شان، ایک ہی مرتبہ اور ایک ہی منصب اور ایک ہی نام رکھتے ہیں گویا لفظوں میں باوجود دو ہونے کے ایک ہی ہیں۔"

(اخبار الفضل قادیان جلد نمبر ۳ شمارہ نمبر ۳۷ مورخہ ۱۶ ستمبر ۱۹۱۵ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۰۷ ایڈیشن نہم۔ لاہور)

"گزشتہ مضمون مندرجہ الفضل مورخہ ۱۹ ستمبر میں، میں نے بفضل الٰہی اس بات کو پایہ ثبوت تک پہنچایا ہے کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) باعتبار نام، کام، آمد، مقام، مرتبہ کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی وجود ہیں، یا یوں کہو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جیسا کہ (دنیا کے) پانچویں ہزار میں معبوث ہوئے تھے، ایسا ہی اس وقت جمیع کملات کے ساتھ مسیح موعود کی بروزی صورت میں معبوث ہوئے ہیں۔"

(الفضل مورخہ ۲۸ اکتوبر ۱۹۱۵ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۰۹ ایڈیشن نہم، لاہور)

## مرزا خاتم النبیین

جب قادیانی عقیدہ کے مطابق محمد رسول اللہ کی قادیانی بعثت، جو مرزا غلام احمد قادیانی کی بروزی شکل میں ہوئی، بعینہ محمد رسول اللہ کی بعثت ہے تو مرزا غلام احمد قادیانی بروزی طور پر خاتم النبیین بھی ہوا۔

ملاحظہ ہو:

"میں بارہا بتلا چکا ہوں کہ میں بموجب آیت واخرین منھم لما یلحقوا بھم بروزی طور پر وہی نبی خاتم الانبیاء ہوں، اور خدا نے آج سے بیس برس پہلے براہین احمدیہ میں میرا نام محمد اور احمد رکھا ہے، اور مجھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی وجود قرار دیا ہے۔"

(ایک غلطی کا ازالہ ص ۱۰ روحانی خزائن ص ۲۱۲ ج ۱۸)

"مبارک وہ جس نے مجھے پہچانا، میں خدا کی سب راہوں میں سے آخری راہ ہوں، اور میں اس کے سب نوروں میں سے آخری نور ہوں۔ بد قسمت ہے وہ جو مجھے چھوڑتا ہے کیونکہ میرے بغیر سب تاریکی ہے۔"

(کشتی نوح صفحہ ۵۶ روحانی خزائن ص ۶۱ ج ۱۹)

# مرزا افضل الرسل

"آسمان سے کئی تخت اترے مگر تیرا تخت سب سے اونچا بچھایا گیا۔"

(مرزا کا الہام۔ مندرجہ تذکرہ طبع دوم ص ۳۴۶)

"کمالات متفرقہ جو تمام دیگر انبیاء میں پائے جاتے تھے وہ سب حضرت رسول کریم میں ان سے بڑھ کر موجود تھے اور وہ سارے کمالات حضرت رسول کریمؐ سے ظلی طور پر ہم کو عطا کئے گئے، اور اسی لئے ہمارا نام آدم، ابراہیم، موسیٰ، نوح، داؤد، یوسف، سلیمان، یحییٰ، عیسیٰ وغیرہ ہے...... پہلے تمام انبیاء ظل تھے نبی کریم کی خاص خاص صفات میں اور اب ہم ان تمام صفات میں نبی کریمؐ کے ظل ہیں۔"

(ملفوظات جلد سوم ص ۲۷۰۔ مطبوعہ ربوہ)

# فخر اولین و آخرین

روزنامہ الفضل قادیان مسلمانوں کو للکارتے ہوئے کہتا ہے:

"اے مسلمان کہلانے والو! اگر تم واقعی اسلام کا بول بالا چاہتے ہو اور باقی دنیا کو اپنی طرف بلاتے ہو تو پہلے خود سچے اسلام کی طرف آجاؤ (یعنی مسلمانوں کا اسلام جھوٹا ہے۔ نعوذ باللہ، ناقل) جو مسیح موعود (مرزا قادیانی) میں ہو کر ملتا ہے، اسی کے طفیل آج بر و تقویٰ کی راہیں کھلتی ہیں، اسی کی پیروی سے انسان فلاح و نجات کی منزل مقصود پر پہنچ سکتا ہے وہ وہی فخر اولین و آخرین ہے، جو آج سے تیرہ سو برس پہلے رحمتہ للعالمین بن کر آیا تھا۔"

(الفضل قادیان۔ ۲۶ ستمبر ۱۹۱۷ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۱۱ ص ۲۱۲ طبع نہم۔ لاہور)

## پہلے محمد رسول اللہ سے بڑھ کر

اسی پر اکتفا نہیں، بلکہ قادیانی عقیدہ میں محمد رسول اللہ کا قادیانی ظہور (جو مرزا قادیانی کے روپ میں ہوا ہے) مکی ظہور سے اعلیٰ و افضل ہے۔

ملاحظہ ہو:

> "اور جس نے اس بات سے انکار کیا کہ نبی علیہ السلام کی بعثت چھٹے ہزار سے تعلق رکھتی ہے، جیسا کہ پانچویں ہزار سے تعلق رکھتی تھی، پس اس نے حق کا اور نص قرآن کا انکار کیا، بلکہ حق یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی ان دنوں میں بہ نسبت ان سالوں کے اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے بلکہ چودھویں رات کی طرح ہے۔"
>
> (خطبہ الہامیہ ص ۱۸۱ روحانی خزائن ص ۲۷۱ ج ۱۶)

## خطبہ الہامیہ

مندرجہ بالا اقتباس مرزا غلام احمد قادیانی کی کتاب "خطبہ الہامیہ" کا ہے۔ اور "خطبہ الہامیہ" کی عظمت قادیانیوں کی نظر میں کیا ہے؟ اس کا اندازہ مرزا بشیر احمد کی درج ذیل عبارت سے کیا جاسکتا ہے:

> "اس جگہ یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ خطبہ الہامیہ وہ خطبہ ہے جو خدا کی طرف سے ایک معجزہ کے رنگ پر مسیح موعود کو عطا ہوا جیسا کہ اس کا نام ظاہر کرتا ہے پس اس کتاب کو عام کتابوں کی طرح نہ سمجھنا چاہئے کیونکہ اس کا ہر ایک فقرہ الہامی شان رکھتا ہے۔ پھر اسی کتاب کے صفحہ ۱۷۱ پر حضرت اقدس تحریر فرماتے ہیں: "جو شخص مجھ میں اور مصطفیٰ میں تفریق کرتا ہے اس نے مجھ کو نہیں دیکھا ہے اور نہیں پہچانا ہے۔" اسی طرح صفحہ ۱۸۱ میں لکھا ہے کہ جس نے اس بات سے انکار کیا کہ نبی علیہ السلام کی بعثت چھٹے ہزار سے تعلق نہیں رکھتی ہے جیسا کہ پانچویں ہزار

سے تعلق رکھتی تھی پس اس نے حق کا اور نص قرآن کا انکار کیا بلکہ حق یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی ان دنوں میں بہ نسبت ان سالوں کے اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے۔ " ان حوالوں سے پتہ لگتا ہے کہ مسیح موعود کوئی معمولی شان کا انسان نہیں ہے بلکہ امت محمدیہ میں اپنے درجہ کے لحاظ سے سب پر (بلکہ خود محمد رسول اللہ کی پہلی بعثت پر بھی۔ ناقل) فوقیت لے گیا ہے۔ "

(کلمۃ الفصل ص ۱۳۰ / ۱۳۱ مندرجہ ریویو آف ریلیجنز مارچ اپریل ۱۹۱۵ء)

"امام اپنا عزیزو اس جہاں میں غلام احمد ہوا دارالاماں میں
غلام احمد ہے عرش رب اکبر مکاں اس کا ہے گویا لامکاں میں
غلام احمد رسول اللہ ہے برحق شرف پایا ہے نوع انس و جاں میں
محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

(اخبار بدر قادیان ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۳۴۶)

## ہلال اور بدر کی نسبت

اور قادیانی ظہور کی افضلیت کو اس عنوان سے بھی بیان کیا گیا کہ مکی بعثت کے زمانہ میں اسلام ہلال کی مانند تھا جس میں کوئی روشنی نہیں ہوتی اور قادیانی بعثت کے زمانے میں اسلام بدر کامل کی طرح روشن اور منور ہو گیا۔

چنانچہ ملاحظہ ہو:

"اور اسلام ہلال کی طرح شروع ہوا، اور مقدر تھا کہ انجام کار آخری زمانہ میں بدر (چودھویں کا چاند) ہو جائے، خدا تعالیٰ کے حکم سے پس خدا تعالیٰ کی حکمت نے چاہا کہ اسلام اس صدی میں بدر کی شکل اختیار

کرے جو شمار کے رو سے بدر کی طرح مشابہ ہو (یعنی چودھویں صدی)۔ "

(خطبہ الہامیہ ص ۱۸۴، روحانی خزائن ص ۲۷۵ ج ۱۶)

" آنحضرت کے بعثت اول میں آپ کے منکروں کو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دینا۔ لیکن ان کی بعثت ثانی میں آپ کے منکروں کو داخل اسلام سمجھنا یہ آنحضرت کی ہتک اور آیت اللہ سے استہزا ہے۔ حالانکہ خطبہ الہامیہ میں حضرت مسیح موعود نے آنحضرت کی بعثت اول و ثانی کی باہمی نسبت کو ہلال اور بدر کی نسبت سے تعبیر فرمایا ہے۔ "

(اخبار الفضل قادیان جلد ۳ نمبر ۱۰ مورخہ ۱۵ جولائی 1915ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۶۲)

## بڑی فتح مبین

اور اظہار افضلیت کے لئے ایک عنوان یہ اختیار کیا گیا کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے زمانہ کی فتح مبین، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی فتح مبین سے بڑھ کر ہے۔

چنانچہ ملاحظہ ہو:

"اور ظاہر ہے کہ فتح مبین کا وقت ہمارے نبی کریم کے زمانے میں گزر گیا اور دوسری فتح باقی رہی جو کہ پہلے غلبہ سے بہت زیادہ بڑی اور زیادہ ظاہر ہے اور مقدر تھا کہ اس کا وقت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا وقت ہو۔ "

(خطبہ الہامیہ ص ۱۹۳۔ ۱۹۴ روحانی خزائن ص ۲۸۸ ج ۱۶)

## روحانی کمالات کی ابتدا اور انتہا

یہ بھی کہا گیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مکی بعثت کا زمانہ روحانی ترقیات کا پہلا قدم تھا اور قادیانی ظہور کا زمانہ روحانی ترقیات کی آخری معراج ہے۔

چنانچہ ملاحظہ ہو:

"ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت نے پانچویں ہزار میں

(یعنی مکی بعثت میں) اجمالی صفات کے ساتھ ظہور فرمایا اور وہ زمانہ اس روحانیت کی ترقیات کا انتہا نہ تھا، بلکہ اس کے کمالات کے معراج کے لئے پہلا قدم تھا پھر اس روحانیت نے چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی اس وقت پوری طرح سے تجلی فرمائی۔ "

(خطبہ الہامیہ ص ۱۷۷ روحانی خزائن ص ۲۶۶ ج ۱۶)

## ذہنی ارتقا

یہ بھی کہا گیا کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا ذہنی ارتقا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر تھا چنانچہ ملاحظہ ہو:

"حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا ذہنی ارتقا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ تھا...... اور یہ جزوی فضیلت ہے جو حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کو آنحضرت صلعم پر حاصل ہے، نبی کریم کی ذہنی استعدادوں کا پورا ظہور بوجہ تمدن کے نقص کے نہ ہوا اور نہ قابلیت تھی، اب تمدن کی ترقی سے حضرت مسیح موعود کے ذریعہ ان کا پورا ظہور ہوا۔ "

(ریویو، مئی ۱۹۲۹ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۶۶ اشاعت نہم مطبوعہ لاہور)

## محمد عربی کا کلمہ پڑھنے والے کافر

جب قادیانی عقیدہ یہ ٹھہرا کہ مرزا غلام احمد قادیانی اپنی شان میں (نعوذ باللہ) محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر ہے تو یہ بھی ضروری ہوا محمد عربی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کلمہ پڑھنے والے مسلمان نہ ہوں، گویا مرزا غلام احمد قادیانی کے بغیر یہ کلمہ طیبہ "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" باطل ٹھہرے۔

چنانچہ ملاحظہ ہو:

"اب معاملہ صاف ہے اگر نبی کریم کا انکار کفر ہے تو مسیح موعود کا انکار بھی کفر ہونا چاہئے کیونکہ مسیح موعود نبی کریم سے الگ کوئی چیز نہیں ہے

بلکہ وہی ہے اور اگر مسیح موعود کا منکر کافر نہیں تونعوذ باللہ نبی کریم کا منکر بھی کافر نہیں کیونکہ یہ کس طرح ممکن ہے کہ پہلی بعثت میں تو آپ کا انکار کفر ہو مگر دوسری بعثت میں جس میں بقول حضرت مسیح موعود آپ کی روحانیت اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے، آپ کا انکار کفر نہ ہو۔"

(کلمتہ الفصل ص ۱۴۶۔ ۱۴۷ مندرجہ ریویو آف ریلیجنز۔ مارچ و اپریل ۱۹۱۵ء)

"ہر ایک ایسا شخص جو موسیٰؑ کو تو مانتا ہے مگر عیسیٰؑ کو نہیں مانتا، یا عیسیٰؑ کو مانتا ہے مگر محمدؐ کو نہیں مانتا، اور یا محمدؐ کو مانتا ہے پر مسیح موعودؑ کو نہیں مانتا وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔"

(کلمتہ الفصل ص ۱۱۰ مرزا بشیر احمد۔ ایم اے۔)

"تحریک احمدیت اسلام کے ساتھ وہی رشتہ رکھتی ہے جو عیسائیت کا یہودیت کے ساتھ تھا۔"

(محمد علی لاہوری قادیانی۔ منقول از مباحثہ راولپنڈی ص ۲۴۰)

"کل مسلمان، جو حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا نام بھی نہیں سنا، وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔"

(آئینہ صداقت ص ۳۵ از مرزا محمود احمد قادیانی)

"ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں، کیونکہ ہمارے نزدیک وہ خدا کے ایک نبی کے منکر ہیں یہ دین کا معاملہ ہے، اس میں کسی کا اپنا اختیار نہیں کہ کچھ کر سکے۔"

(انوار خلافت ص ۹۰ از مرزا محمود احمد قادیانی)

## قادیانی کلمہ

اور یہ بھی ضروری ہوا کہ قادیانی کلمہ "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" کے مفہوم

میں مرزا غلام احمد قادیانی کو داخل کیا جائے۔

چنانچہ ملاحظہ ہو:

"ہاں حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کے آنے سے (کلمہ کے مفہوم میں) ایک فرق ضرور پیدا ہوگیا ہے، اور وہ یہ ہے کہ مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی بعثت سے پہلے تو "محمد رسول اللہ" کے مفہوم میں صرف آپ سے پہلے گزرے ہوئے انبیاء شامل تھے، مگر مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی بعثت کے بعد "محمد رسول اللہ" کے مفہوم میں ایک اور رسول کی زیادتی ہوگئی۔ لہٰذا مسیح موعود کے آنے سے نعوذ باللہ "لاالہ الااللہ محمد رسول اللہ" کا کلمہ باطل نہیں ہوتا بلکہ اور بھی زیادہ شان سے چمکنے لگ جاتا ہے (کیونکہ زیادہ شان والا نبی مرزا غلام احمد قادیانی اس کے مفہوم میں داخل ہوگیا۔ ہاں مرزا کے بغیر یہ کلمہ مہمل، بے کار اور باطل رہا، اسی وجہ سے مرزا کے بغیر اس کلمہ کو پڑھنے والے کافر، بلکہ پکے کافر ٹھہرے ـــــ ناقل) غرض اب بھی اسلام میں داخل ہونے کے لئے یہی کلمہ ہے صرف فرق اتنا ہے کہ مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی آمد نے "محمد رسول اللہ" کے مفہوم میں ایک رسول کی زیادتی کر دی ہے۔"

(کلمتہ الفصل ص ۱۵۸ مولفہ مرزا بشیراحمد قادیانی)

الغرض قادیانی مذہب میں کلمہ کے الفاظ تو وہی باقی رکھے گئے ہیں جو الفاظ مسلمانوں کے کلمہ کے ہیں مگر قادیانی عقیدے نے کلمہ کا مفہوم تبدیل کرلیا، مسلمانوں کے کلمہ میں "محمد رسول اللہ" سے مراد محمد عربی ہیں، صلی اللہ علیہ وسلم۔ اور قادیانی کلمہ میں محمد رسول اللہ سے مراد بعثت ثانیہ کا بروزی مظہر مرزا غلام احمد قادیانی ہے۔

چنانچہ ملاحظہ ہو:

"علاوہ اس کے اگر ہم بفرض محال یہ بات مان بھی لیں کہ کلمہ شریف میں نبی کریمؐ کا اسم مبارک اس لئے رکھا گیا ہے کہ آپ آخری نبی ہیں تو تب بھی کوئی حرج واقع نہیں ہوتا اور ہم کو نئے کلمہ کی ضرورت پیش نہیں آتی کیونکہ مسیح موعود نبی کریم سے کوئی الگ چیز نہیں ہے جیسا کہ

وہ خود فرماتا ہے: "صار وجودی وجودہ" نیز "من فرق بینی و بین المصطفٰی فماعرفنی ومارایٰ" اور یہ اس لئے ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ تھا کہ وہ ایک دفعہ اور خاتم النبیین کو دنیا میں مبعوث کرے گا، جیسا کہ آیت آخرین منہم سے ظاہر ہے پس مسیح موعود (مرزا قادیانی) خود محمد رسول اللہ ہے، جو اشاعت اسلام کے لئے دوبارہ دنیا میں تشریف لائے، اس لئے ہم کو کسی نئے کلمہ کی ضرورت نہیں، ہاں اگر محمد رسول اللہ کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی ـــــ فتدبروا۔"

(کلمتہ الفصل ص ۱۵۸)

## نبوت محمدیہ منسوخ

مندرجہ بالا حوالوں پر غور کرنے سے واضح ہو جاتا ہے کہ قادیانی، مرزا غلام احمد کو صرف نبی اور رسول ہی نہیں سمجھتے، بلکہ وہ مرزا غلام احمد قادیانی کو "محمد رسول اللہ" کا ظہور اکمل سمجھ کر اس کا کلمہ پڑھتے ہیں، اور چونکہ محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کا کلمہ پڑھنے والے ان کے نزدیک کافر ہیں اس لئے ثابت ہوتا ہے کہ ان کے نزدیک محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کا کلمہ منسوخ ہے۔

اگر بغور جائزہ لیا جائے تو قادیانیوں کے نزدیک ...... بہائیوں کی طرح ...... محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت ورسالت کا دور بھی ختم ہو چکا ہے اور اب وہ عملاً منسوخ ہو چکی ہے کیونکہ قادیانی عقیدے کے مطابق اب صرف مرزا غلام احمد قادیانی کی پیروی ہی مدار نجات ہے۔

چنانچہ ملاحظہ ہو:

"ان کو کہہ! کہ اگر تم خدا سے محبت کرتے ہو تو آؤ میری پیروی کرو تا خدا بھی تم سے محبت کرے۔"

(مرزا غلام احمد قادیانی کا الہام حقیقت الوحی ص ۸۲ مطبوعہ لاہور ۱۹۵۲ء روحانی خزائن ص ۸۵ ج ۲۲ نیز دیکھئے تذکرہ طبع دوم صفحات: ۴۶۔ ۶۲۔ ۸۱۔ ۱۸۲۔ ۲۰۵۔ ۲۷۷۔ ۳۶۰۔ ۳۶۳۔ ۳۷۸۔ ۳۹۵۔ ۴۹۵۔

۶۳۰۔ ۶۳۴)

"خدا نے براہین احمدیہ میں میرا نام ابراہیم رکھا جیسا کہ فرمایا:
"سلام علی ابراہیم صافیناہ و نجیناہ من الغم واتخذوا من مقام ابراہیم مصلی ...... یعنی سلام ہے ابراہیم پر (یعنی اس عاجز پر) ہم نے اس سے خالص دوستی کی اور ہر ایک غم سے اس کو نجات دے دی اور تم جو پیروی کرتے ہو تم اپنی نماز گاہ ابراہیم کے قدموں کی جگہ بناؤ یعنی کامل پیروی کرو تا نجات پاؤ۔ "

(اربعین نمبر ۳ ص ۷ ۳ روحانی خزائن ص ۴۲۰ ج ۱۷)

"اور یہ بھی فرمایا کہ واتخذوا من مقام ابراہیم مصلیٰ۔ یہ قرآن شریف کی آیت ہے اور اس مقام میں اس کے یہ معنی ہیں کہ ابراہیم جو بھیجا گیا تم اپنی عبادتوں اور عقیدوں کو اس کی طرز پر بجالاؤ اور ہر ایک امر میں اس کے نمونہ پر اپنے تئیں بناؤ۔"

(اربعین نمبر ۳ ص ۳۸ روحانی خزائن ص ۴۲۰، ۴۲۱ ج ۱۷)

"ایسا ہی یہ آیت : واتخذو من مقام ابراہیم مصلی اس طرف اشارہ کرتی ہے کہ جب امت محمدیہ میں بہت فرقے ہو جائیں گے تب آخر زمانہ میں ایک ابراہیم پیدا ہوگا اور ان سب فرقوں میں وہ فرقہ نجات پائے گا کہ اس ابراہیم کا پیرو ہوگا۔ "

(اربعین نمبر ۳ ص ۳۲ مطبوعہ قادیاں/روحانی خزائن ص ۴۲۱ ج ۱۷)

"چونکہ میری تعلیم میں امر بھی ہے اور نہی بھی اور شریعت کے ضروری احکام کی تجدید ہے۔ اس لئے خداتعالیٰ نے میری تعلیم کو اور اس وحی کو جو میرے اوپر ہوتی ہے فلک یعنی کشتی کے نام سے موسوم کیا...... اب دیکھو! خدا نے میری وحی اور میری تعلیم اور میری بیعت کو نوح کی کشتی قرار دیا اور تمام انسانوں کے لئے مدار نجات ٹھہرایا، جس کی آنکھیں ہوں دیکھے اور جس کے کان ہوں سنے۔ "

(اربعین نمبر ۴ ص ۷ روحانی خزائن ص ۴۳۵ حاشیہ ج ۱۷)

جب مرزا غلام احمد قادیانی کی نبوت، تعلیم، وحی اور تجدید شدہ شریعت کی پیروی

تمام انسانوں کے لئے مدار نجات ٹھہری تو اس کے صاف معنی یہ ہیں کہ اب صرف محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت و تعلیم اور آپ کی وحی مدار نجات نہیں۔ گویا مرزا قادیانی کے آنے سے یہ سب کچھ بے کار، معطل اور منسوخ ہو گیا۔

## مردہ اسلام

یہی وجہ ہے کہ قادیانیوں کے نزدیک مرزا غلام احمد قادیانی کے بغیر دین اسلام مردہ ہے، چنانچہ ملاحظہ ہو:

"غالباً ۱۹۰۶ء میں خواجہ کمال الدین صاحب کی تحریک سے اخبار وطن کے ایڈیٹر کے ساتھ مولوی محمد علی صاحب نے ایک سمجھوتا کیا کہ ریویو آف ریلیجنز میں سلسلہ کے متعلق کوئی مضمون نہ ہو، صرف عام اسلامی مضامین ہوں اور وطن کے ایڈیٹر رسالہ ریویو کی امداد کا پراپیگنڈا اپنے اخبار میں کریں گے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس تجویز کو ناپسند فرمایا اور جماعت میں بھی عام طور پر اس کی بہت مخالفت کی گئی۔ حضرت صاحب نے فرمایا کہ کیا مجھے چھوڑ کر تم مردہ اسلام دنیا کے سامنے پیش کرو گے؟"

(ذکر حبیب، مولفہ مفتی محمد صادق قادیانی ص ۱۴۶ طبع اول قادیان)

"ہمارا مذہب تو یہ ہے کہ جس دین میں نبوت کا سلسلہ نہ ہو (جیسا کہ دین اسلام۔ ناقل) وہ مردہ ہے، یہودیوں، عیسائیوں ہندوؤں کے دین کو جو ہم مردہ کہتے ہیں تو اسی لئے کہ ان میں اب کوئی نبی نہیں ہوتا، اگر اسلام کا بھی یہی حال ہوتا تو پھر ہم بھی قصہ گو ٹھہرے۔ کس لئے اس کو دوسرے دینوں سے بڑھ کر کہتے ہیں، آخر کوئی امتیاز بھی ہونا چاہئے۔"

(ملفوظات مرزا جلد ۱۰ ص ۱۲۷ مطبوعہ ربوہ)

"حضرت مسیح موعود علیہ السلام (مرزا غلام احمد قادیانی) کی زندگی میں مولوی محمد علی صاحب اور خواجہ کمال الدین صاحب کی تجویز پر ۱۹۰۵ء میں ایڈیٹر اخبار وطن نے ایک فنڈ اس غرض سے شروع کیا تھا کہ اس سے

ریویو آف ریلیجنز کی کاپیاں بیرونی ممالک میں بھیجی جائیں بشرطیکہ اس میں حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا نام نہ ہو مگر حضرت اقدس (مرزا قادیانی) نے اس تجویز کو اس بنا پر رد کر دیا کہ مجھ کو چھوڑ کر کیا مردہ اسلام پیش کرو گے؟ اس پر ایڈیٹر صاحب وطن نے اس چندے کے بند کرنے کا اعلان کر دیا۔"

(اخبار الفضل قادیان جلد نمبر ۶ شمارہ نمبر ۳۲ ۱۹ اکتوبر ۱۹۲۸ء

بحوالہ قادیانی مذہب ص ۴۵۸)

## لعنتی، شیطان اور قابل نفرت

قادیانیوں کے نزدیک مرزا غلام احمد قادیانی کی نبوت کے بغیر دین اسلام محض قصوں کہانیوں کا مجموعہ، لعنتی، شیطانی اور قابل نفرت ہے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

"وہ دین دین نہیں اور نہ وہ نبی نبی ہے جس کی متابعت سے انسان خدا تعالیٰ سے اس قدر نزدیک نہیں ہو سکتا کہ مکالمات الہیہ (یعنی نبوت۔ ناقل) سے مشرف ہو سکے۔ وہ دین لعنتی اور قابل نفرت ہے جو یہ سکھلاتا ہے کہ صرف چند منقولی باتوں پر (یعنی شریعت محمدیہ پر جو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے۔ ناقل) انسانی ترقیات کا انحصار ہے اور وحی الٰہی آگے نہیں بلکہ پیچھے رہ گئی ہے...... سو ایسا دین بہ نسبت اس کے کہ اس کو رحمانی کہیں شیطانی کہلانے کا زیادہ مستحق ہوتا ہے۔"

(ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص ۱۳۸ و ۱۳۹ روحانی خزائن ص ۳۰۶ ج ۲۱)

"یہ کس قدر لغو اور باطل عقیدہ ہے کہ ایسا خیال کیا جائے کہ بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وحی الٰہی کا دروازہ ہمیشہ کے لئے بند ہو گیا اور آئندہ کو قیامت تک اس کی کوئی بھی امید نہیں صرف قصوں کی پوجا کرو۔ پس کیا ایسا مذہب کچھ مذہب ہو سکتا ہے جس میں براہ راست

خدا تعالیٰ کا کچھ بھی پتہ نہیں لگتا...... میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ اس زمانے میں مجھ سے زیادہ بیزار ایسے مذہب سے اور کوئی نہ ہو گا (دریں چہ شک؟ ناقل) میں ایسے مذہب کا نام شیطانی مذہب رکھتا ہوں نہ کہ رحمانی۔"

(ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص ۱۸۳ روحانی خزائن ص ۳۵۴ ج ۲۱)

یہ ہے قادیانی مذہب کی حقیقت کہ اگر مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی مانو تو ٹھیک، ورنہ مذہب اسلام کو مردہ، لعنتی، شیطانی اور قابل نفرت کی گالی دی جائے اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت و نبوت سے بھی انکار کر دیا جائے۔ اللہ تعالیٰ کسی کو عقل و ایمان سے محروم نہ فرمائیں۔

محمد یوسف عفا اللہ عنہ

۳/۵/۱۴۰۵ھ

## قادیانی گستاخیاں

(۱) "سوال نمبر ۵ ایسے موقع پر مسلمان معراج پیش کر دیتے ہیں حضرت اقدس (مرزا قادیانی) نے فرمایا کہ معراج جس وجود سے ہوا تھا وہ یہ ہگنے موتنے والا وجود تو نہ تھا۔"

(ملفوظات احمدیہ جلد نہم ص ۴۵۹)

(۲) "آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب ...... عیسائیوں کے ہاتھ کا پنیر کھا لیتے تھے حالانکہ مشہور تھا کہ سور کی چربی اس میں پڑتی ہے۔"

(مرزا غلام احمد قادیانی کا مکتوب الفضل قادیان ۲۲ فروری ۱۹۲۴ء)

(۳) "ہر ایک نبی کو اپنی استعداد اور کام کے مطابق کمالات عطا ہوتے تھے کسی کو بہت، کسی کو کم، مگر مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کو تو تب نبوت ملی جب اس نے نبوت محمدیہ کے تمام کمالات

کو حاصل کر لیا اور اس قابل ہو گیا کہ ظلی نبی کہلائے پس ظلی نبوت نے مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کے قدم کو پیچھے نہیں ہٹایا بلکہ آگے بڑھایا اور اس قدر آگے بڑھایا کہ نبی کریم کے پہلو بہ پہلو لا کھڑا کیا۔"

(کلمتہ الفصل۔ ۱۱۳)

(۴) " یہ بالکل صحیح بات ہے کہ ہر شخص ترقی کر سکتا ہے اور بڑے سے بڑا درجہ پا سکتا ہے حتیٰ کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی بڑھ سکتا ہے۔" (نعوذ باللہ)

(اخبار الفضل ۱۷ جولائی ۱۹۲۲ء)

(۵) "مسیح (علیہ السلام) کا چال چلن کیا تھا ایک کھاؤ پیئو، نہ زاہد نہ عابد، نہ حق کا پرستار، متکبر، خود بیں، خدائی کا دعویٰ کرنے والا۔"

(مکتوبات احمدیہ ج ۳ ص ۲۱ تا ۲۴)

(۶) "ایک دفعہ مجھے ایک دوست نے یہ صلاح دی کہ ذیابیطس کے لئے افیون مفید ہوتی ہے پس علاج کے لئے مضائقہ نہیں کہ افیون شروع کر دی جائے میں نے جواب دیا کہ یہ آپ نے بڑی مہربانی کی کہ ہمدردی فرمائی لیکن اگر میں ذیابیطس کے لئے افیون کھانے کی عادت کر لوں تو میں ڈرتا ہوں کہ لوگ ٹھٹھا کر کے یہ نہ کہیں کہ پہلا مسیح تو شرابی تھا دوسرا افیونی۔"

(نسیم دعوت ص ۶۹ روحانی خزائن ص ۴۳۴، ۴۳۵ ج ۱۹)

(۷) "پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑو اب نئی خلافت لو ایک زندہ علی تم میں موجود ہے اس (مرزا غلام احمد قادیانی) کو چھوڑتے ہو اور مردہ علی کو تلاش کرتے ہو۔" (ملفوظات احمدیہ جلد دوم ص ۱۴۲ طبع ربوہ۔)

(۸) "حضرت فاطمہ نے کشفی حالت میں اپنی ران پر میرا سر رکھا اور مجھے دکھایا کہ میں اس میں سے ہوں۔"

(ایک غلطی کاازالہ حاشیہ ۹ روحانی خزائن ص ۲۱۳ حاشیہ ج ۱۸)

(۹) "قادیان کو تمام دنیا کی بستیوں کی ام (ماں) قرار دیا ہے ......
جو بار بار یہاں (قادیاں) نہیں آتے مجھے ان کے ایمان کا خطرہ ہے
پس جو قادیاں سے تعلق نہیں رکھے گا وہ کاٹا جائے گا تم ڈرو کہ تم میں
سے نہ کوئی کاٹا جائے پھر یہ تازہ دودھ کب تک رہے گا آخر ماؤں کا
دودھ بھی سوکھ جایا کرتا ہے کیا مکہ اور مدینہ کی چھاتیوں سے یہ دودھ
سوکھ گیا کہ نہیں؟

(حقیقت الرویا ص ۴۶)

# عدالت عظمیٰ کی خدمت میں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ و سلام علی عبادہ الذین اصطفی :

پاکستان کی عدالت عظمیٰ میں ۳۰ جنوری ۹۳ء سے ۳ فروری ۹۳ء تک امتناع قادیانیت آرڈی نینس مجریہ ۲۵ اپریل ۸۴ء کے خلاف قادیانیوں کی دائر کردہ اپیلیں زیر سماعت رہیں، قادیانیوں نے عدالت عظمیٰ میں یہ موقف اختیار کیا کہ زیر بحث قانون، آئین پاکستان میں دی گئی مذہبی آزادی کے خلاف ہے اس لئے اس کو کالعدم قرار دیا جائے۔ عدالت نے مسلسل پانچ دن فریقین کے دلائل سننے کے بعد فیصلہ محفوظ کر لیا۔ تاہم دونوں طرف کے وکلا اور علماء کرام سے کہا کہ وہ چاہیں تو اپنے مزید دلائل تحریری طور پر عدالت میں پیش کر سکتے ہیں۔

جناب عالی! "عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت" کی جانب سے درج ذیل حقائق عدالت عظمیٰ کی خدمت میں پیش کرتے ہوئے درخواست کرتا ہوں کہ اس نازک اور حساس مسئلہ کے تمام پہلوؤں کا گہری نظر سے مطالعہ فرما کر "قانون امتناع قادیانیت" کو بحال رکھا جائے، جیسا کہ وفاقی شرعی عدالت نے اس کو بحال رکھا ہے۔

ملک کے دستور کے تحت قادیانی غیر مسلم قرار دیئے جا چکے ہیں۔ اس فیصلے کے باوجود جب قادیانی کھلے بندوں شعائر اللہ اور شعائر اسلام اپنا کر خود کو مسلمان ظاہر کرتے رہے تو قانون امتناع قادیانیت کا نفاذ ہوا اور قادیانیوں کی اس دانستہ منصوبہ بندی کے تحت جاری خلاف قانون حرکات پر قانونی پکڑ شروع ہوئی۔

وفاقی شرعی عدالت' لاہور ہائی کورٹ اور بلوچستان ہائی کورٹ کے تفصیلی فیصلے ریکارڈ پر موجود ہیں۔ بنیادی حقوق کو رنگ آمیزی سے آڑ بناتے ہوئے قادیانیوں نے یہ معاملہ فنی نکات کا معاملہ بنا کر اس معزز عدالت میں پیش کیا اور اپیل دائر کرنے کی خصوصی اجازت ملنے کے بعد معزز عدالت کے فیصلے کو آڑ بنا کر ماتحت عدالتوں میں زیر سماعت تمام مقدمات آئینی درخواستوں وغیرہ کی کارروائی رکوادی۔ اس طرح

۱۹۸۴ء سے اس قانون کو عملاً "غیر موثر بنا کر رکھ دیا۔ فاضل عدالت نے کرمنل پٹیشن ۲۷۸۔ ایل برائے سال ۱۹۹۲ء میں ضمانت کی منظوری کا جو فیصلہ دیا اسے بھی نہ صرف اخبارات میں غلط انداز میں چھپوا کر سپریم کورٹ کے حوالے سے یہ تاثر دیا کہ سپریم کورٹ نے قادیانیوں کو اسلامی اصطلاحات استعمال کرنے کی اجازت دے دی۔ (اخبارات کے تراشے منسلک ہیں) بلکہ اس فیصلہ کی بنیاد پر سندھ ہائی کورٹ کراچی میں آئینی درخواست نمبر ۳۶۷/۹۳ سال ۹۳ سماعت کے لئے منظور کرائی اور ماتحت عدالت کی کارروائی رکوادی۔ لہٰذا یہ ضروری ہے کہ شعائر اللہ اور شعائر اسلام کا قرآن اور سنت کی روشنی میں جائزہ لیا جائے۔

## شعائر اللہ اور شعائر اسلام سے کیا مراد ہے؟

جناب عالی! زیر بحث قانون میں جن چیزوں کا استعمال قادیانیوں کے لئے ممنوع قرار دیا گیا ہے۔ ان کا تعلق "اسلامی شعائر" سے ہے۔ اس لئے سب سے پہلے "اسلامی شعائر" کا مفہوم متعین کر لینا چاہئے۔

شعائر کا لفظ شعرہ یا شعارہ کی جمع ہے، جس کے معنی ہیں کسی چیز کی وہ مخصوص علامت جس سے اس چیز کی پہچان ہو، لہٰذا "شعائر اسلام" سے مراد ہیں اسلام کی وہ مخصوص علامات جن سے کسی شخص کا اسلام معلوم ہوتا ہے، اور جو شخص ان علامات کا اظہار کرے اہل اسلام اسے اسلامی برادری کا ایک فرد سمجھنے اور اس کے ساتھ مسلمانوں کا سا برتاؤ کرنے کے پابند ہیں۔ مثلاً اس کی اقتداء میں نماز پڑھنا، اس کی نماز جنازہ ادا کرنا، اس کے ذبیحہ کا حلال ہونا، مسلمانوں کے ساتھ اس کے نکاح کا جائز ہونا، وغیرہ، وغیرہ۔

اس مدعا کے ثبوت کے لئے اسلامی لٹریچر کے بہت سے حوالے پیش کئے جاسکتے ہیں، مگر میں عدالت کا وقت بچانے کے لئے صرف چار حوالوں پر اکتفا کرتا ہوں، ایک انگریزی کا، اور تین اردو کے۔

الف: جے۔ جی۔ حلوا الیس۔ جے کی عربی، انگریزی لغت "الفرائد" میں "شعار" کے معنی یہ لکھے ہیں۔

شِعَار ج شُعُر وأَشْعِرَة Under-garment. Distinctive sign. Coat of arms. Cry of war. Horse-cloth.

(صفحہ ۳۶۷)

ب: جناب مفتی محمد شفیع، سابق مفتی اعظم پاکستان تفسیر معارف القرآن میں تحریر فرماتے ہیں:

"لفظ شعائر جس کا ترجمہ نشانیوں سے کیا گیا ہے۔ شعیرہ کی جمع ہے جس کے معنی ہیں علامت، اسی لئے شعائر اور شعیرہ اس محسوس چیز کو کہا جاتا ہے جو کسی چیز کی علامت ہو۔ شعائر اسلام ان اعمال وافعال کو کہا جائے گا جو عرفاً مسلمان ہونے کی علامت سمجھے جاتے ہیں اور محسوس و مشاہد ہیں جیسے نماز۔ اذان۔ حج۔ ختنہ اور سنت کے موافق داڑھی وغیرہ۔" (تفسیر معارف القرآن ...... صفحہ ۱۸، جلد ۳)

ج: جناب مولانا ابو الاعلیٰ مودودی تفہیم القرآن میں لکھتے ہیں:

"ہر وہ چیز جو کسی مسلک یا عقیدے یا طرز فکر و عمل یا کسی نظام کی نمائندگی کرتی ہو وہ اس کا "شعار" کہلائے گی، کیونکہ وہ اس کے لئے علامت یا نشانی کا کام دیتی ہے۔ سرکاری جھنڈے، فوج اور پولیس وغیرہ کے یونیفارم، سکے، نوٹ اور اسٹامپ حکومتوں کے شعائر ہیں اور وہ اپنے محکوموں سے، بلکہ جن جن پر ان کا زور چلے، سب سے ان کے احترام کا مطالبہ کرتی ہیں۔ گرجا اور قربان گاہ اور صلیب مسیحیت کے شعائر ہیں۔ چوٹی اور زنار اور مندر برھمنیت کے شعائر ہیں۔ کیس اور کڑا اور کرپان وغیرہ سکھ مذہب کے شعائر ہیں۔ ہتھوڑا اور درانتی اشتراکیت کا شعار ہے۔ سواستیکا آریہ نسل پرستی کا شعار ہے۔" (تفہیم القرآن صفحہ ۴۳۸ جلد اول)

د: مسند الہند شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ رقم فرماتے ہیں:

"شعائر دراصل جمع شعیرۃ است یا جمع شعارہ است بمعنی علامت و شعائر اللہ در عرف دین مکانات و ازمنہ و علامات و اوقات عبادت را گویند، اما مکانات عبادت پس مثل کعبہ و عرفہ و مزدلفہ و جمار ثلثہ و صفا و مروہ و منیٰ و جمیع مساجد اند و اما ازمنہ پس مثل رمضان و اشہر حرم و عید الفطر و عید النحر و جمعہ و ایام تشریق اند، اما علامات پس مثل اذان و اقامت و ختنہ و نماز جماعت و نماز جمعہ و نماز عیدین اند و در ہمہ ایں چیزہا معنی علامت بودن متحقق ست زیرا کہ مکان و زمان عبادت نیز از عبادت بلکہ از معبود یاد میدہد۔"

(تفسیر فتح العزیز فارسی صفحہ ۳۶۹ طبع مجتبائی دہلی)

ترجمہ: "شعائر اصل میں جمع شعیرہ یا شعارہ کی بمعنی علامت ہے، اور عرف دین میں شعائر اللہ مکانات اور زمانوں اور علامات اور اوقات عبادت کو کہتے ہیں، لیکن مکانات عبادت! جیسے کعبہ اور عرفات و مزدلفہ و جمار ثلثہ و صفا و مروہ اور تمام مساجد ہیں۔ اور

زمانے عبادت کے، جیسے رمضان اور ماہ ہائے حرام اور عید الفطر اور عید الاضحیٰ اور جمعہ اور ایام تشریق ہیں اور علامات عبادت، جیسے اذان و اقامت و ختنہ و نماز با جماعت و نماز جمعہ و نماز عیدین ہیں، اور ان سب چیزوں میں علامت کے معنی متحقق ہیں، اس واسطے کہ مکان اور زمان بھی عبادت کی بلکہ معبود کی یاد دلاتے ہیں۔ "

(تفسیر عزیزی اردو صفحہ ۸۹۴ مطبوعہ ایچ ایم سعید کراچی)

## کون کون سی چیزیں شعار اسلام ہیں؟

جب یہ نکتہ واضح ہوا کہ اسلام کی مخصوص علامات، جن کے ذریعہ کسی مسلمان کی غیر مسلم سے شناخت ہوتی ہے، ان کو "شعائر اسلام" کہا جاتا ہے تو اب یہ معلوم کرنا لازم ہے کہ "شعائر اسلام" میں کون کون سی چیزیں شامل ہیں۔ ان میں سے چند امور کی تفصیل درج ذیل ہے:

### الف: کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ اسلام کا شعار ہے:

اسلامی شعائر میں سب سے پہلی چیز کلمہ طیبہ "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" ہے، یہ ایک ایسی کھلی ہوئی بدیہی حقیقت ہے کہ معزز عدالت کے سامنے اس کے دلائل پیش کرنا محض وقت ضائع کرنا ہوگا۔ کیونکہ ہر مسلم و کافر جانتا ہے کہ کلمہ شریف پڑھنا مسلمانی کی علامت ہے۔ جو شخص کلمہ شریف پڑھتا ہو اس کو تمام لوگ مسلمان سمجھتے ہیں۔ اور جو یہ کلمہ نہ پڑھتا ہو اس کو غیر مسلم سمجھا جاتا ہے۔ چونکہ کلمہ طیبہ اسلام کی خاص علامت ہے، جس سے کسی شخص کے مسلم و غیر مسلم ہونے کی شناخت ہو سکتی ہے، اس لئے اس کے "شعار اسلام" ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔

### ب: نماز با جماعت اسلام کا شعار ہے:

ہر قوم اپنے اپنے طریقہ پر عبادات کے رسوم بجالاتی ہے، لیکن مخصوص ہیئت کے ساتھ نماز با جماعت ادا کرنا اسلام کی خصوصیت اور اس کا مخصوص شعار ہے۔ جن لوگوں کو بھی آپ اس خاص ہیئت کے ساتھ علانیہ نماز ادا کرتے ہوئے دیکھیں گے فوراً سمجھ لیں گے کہ یہ لوگ مسلمان ہیں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے:

من صلی صلاتنا واستقبل قبلتنا وأکل ذبیحتنا فذلك المسلم الذی له

ذمة اللہ وذمة رسوله، فلا تخفروا اللہ فی ذمته.

(رواہ البخاری مشکوۃ ص۱۲)

ترجمہ: "جو شخص ہمارے جیسی نماز پڑھے، ہمارے قبلہ کی طرف رخ کرے، اور ہمارا ذبیحہ کھائے تو یہ شخص مسلمان ہے۔ جس کے لئے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا عہد ہے، سو تم لوگ اللہ کے عہد میں خیانت (کرکے اس کی عہد شکنی) نہ کرو۔"

علمائے امت نے "نماز کے شعار اسلام ہونے کی جابجا تصریحات فرمائی ہیں۔ یہاں عدالت کی توجہ فیلسوف اسلام شاہ ولی اللہ محدث دہلوی" کی بے نظیر کتاب "حجۃ اللہ البالغہ" کے چند فقروں کی طرف مبذول کرانا کافی ہوگا:

ایک جگہ لکھتے ہیں:

اعلم أن الصلاة أعظم العبادات شأنا.... إلى قوله .... وجعلها أعظم شعائر الدين.

(حجة الله البالغة ص۱۸۶، ج۱)

ترجمہ: "جاننا چاہئے کہ نماز تمام عبادات میں سب سے زیادہ عظیم الشان ہے۔ اس بنا پر شارع نے اس کو اسلام کا سب سے بڑا شعار قرار دیا ہے۔"

ایک اور جگہ لکھتے ہیں:

الصلاة من أعظم شعائر الإسلام وعلاماته التى إذا فقدت ينبغى أن يحكم بفقده لقوة الملابسة بينها وبينه.

(أيضا ص۱۸۷، ج۱)

ترجمہ: "نماز اسلام کا بہت بڑا شعار ہے اور اسلام کی ایسی علامات میں سے ہے کہ جس کے جاتے رہنے سے اگر اسلام کے جاتے رہنے کا حکم کیا جائے تو بجا ہے۔"

ایک اور جگہ لکھتے ہیں:

أعظم شعائر الله أربعة، القرآن، والكعبة، والنبى، والصلوة.

(حجة الله البالغة ص۷۰، ج۱)

ترجمہ: "اور بڑے شعائر اللہ چار ہیں، قرآن، کعبہ، نبی اور نماز۔"

## ج: مسجد بھی اسلام کا شعار ہے:

مسجد اس جگہ کا نام ہے جو نماز پنج گانہ کے لئے وقف کی گئی ہو۔ جس طرح نماز اسلام کا شعار ہے۔ اسی طرح مسجد بھی اسلام کا شعار ہے جس کے ذریعہ مسلمانوں کی شناخت کی جاتی ہے۔ یعنی کسی قریہ، کسی شہر یا کسی محلّہ میں مسجد کا ہونا وہاں کے باشندوں کے مسلمان ہونے کی علامت ہے، یہ دعویٰ درج ذیل دلائل کی روشنی میں بالکل واضح ہے:

### ا۔ مسجد مسلمانوں کی عبادت گاہ کا نام ہے۔

مسجد کا لفظ مسلمانوں کی عبادت گاہ کے ساتھ مخصوص ہے چنانچہ قرآن کریم میں مشہور مذاہب کی عبادت گاہوں کا ذکر کرتے ہوئے "مسجد" کو مسلمانوں کی عبادت گاہ قرار دیا گیا ہے:

﴿وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّهُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَبِيَعٌ وَّصَلَوَاتٌ وَّمَسَاجِدُ يُذْكَرُ فِيْهَا اسْمُ اللّٰهِ كَثِيْرًا﴾

(الحج: ۴۰، پارہ ۱۷، رکوع ۱۳/۶)

ترجمہ: اور اگر اللہ تعالیٰ ایک دوسرے کے ذریعہ لوگوں کا زور نہ توڑتا تو راہبوں کے خلوت خانے عیسائیوں کے گرجے، یہودیوں کے معبد اور مسلمانوں کی مسجدیں، جن میں اللہ کا نام کثرت سے لیا جاتا ہے، گرا دی جاتیں۔

اس آیت کے تحت مفسرین نے لکھا ہے کہ "صوامع" سے راہبوں کے خلوت خانے "بیع" سے نصاریٰ کے گرجے، "صلوات" سے یہودیوں کے عبادت خانے اور "مساجد" سے مسلمانوں کی عبادت گاہیں مراد ہیں۔

امام ابو عبداللہ محمد بن احمد القرطبی (۶۷۱ھ) اپنی مشہور تفسیر "احکام القرآن" میں لکھتے ہیں:

وذهب خصيف إلى أن القصد بهذه الأسماء تقسيم متعبدات الأمم، فالصوامع للرهبان والبيع للنصارى والصلوات لليهود والمساجد للمسلمين (تفسیر قرطبی صفحہ ۷۲ جلد ۱۲)

ترجمہ: امام خصیف فرماتے ہیں کہ ان ناموں کے ذکر کرنے سے مقصود قوموں کی

عبادت گاہوں کی تقسیم ہے۔ چنانچہ "صوامع" راہبوں کی "بیع" عیسائیوں کی "صلوات" یہودیوں کی اور "مساجد" مسلمانوں کی عبادت گاہوں کا نام ہے۔

اور قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ (۱۲۲۵ھ) "تفسیر مظہری" میں ان چاروں ناموں کی مندرجہ بالا تشریح ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

ومعنى الآية: لولا دفع الله الناس لهدمت فى كل شريعة نبى مكان عبادتهم فهدمت فى زمن موسى الكنائس وفى زمن عيسى البيع والصوامع وفى زمن محمد ﷺ المساجد

(تفسیر مظہری صفحہ ۳۳۰ جلد ۹)

ترجمہ: آیت کے معنی یہ ہیں کہ اگر اللہ تعالیٰ لوگوں کا زور نہ توڑتا تو ہر نبی کی شریعت میں جو ان کی عبادت گاہ تھی اسے گرا دیا جاتا چنانچہ موسیٰ علیہ السلام کے دور میں گرجے اور خلوت خانے اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں مسجدیں گرا دی جاتیں۔

یہی مضمون تفسیر ابن جریر صفحہ ۱۱۴ جلد ۹۔ تفسیر نیشاپوری بر حاشیہ ابن جریر صفحہ ۹۳ جلد ۹۔ تفسیر خازن صفحہ ۲۹۱ جلد ۳۔ تفسیر بغوی صفحہ ۵۹۴ جلد ۵ بر حاشیہ ابن کثیر اور تفسیر روح المعانی صفحہ ۱۶۴ جلد ۱۷ وغیرہ میں موجود ہے۔

قرآن کریم کی اس آیت اور حضرات مفسرین کی ان تصریحات سے واضح ہے کہ "مسجد" مسلمانوں کی عبادت گاہ کا نام ہے اور یہ نام دیگر اقوام و مذاہب کی عبادت گاہوں سے ممتاز رکھنے کے لئے تجویز کیا گیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ابتدا اسلام سے لے کر آج تک یہ مقدس نام مسلمانوں کی عبادت گاہ کے لئے مخصوص ہے، لہذا مسلمانوں کا یہ قانونی و اخلاقی فرض ہے کہ وہ کسی "غیر مسلم فرقہ" کو اپنی عبادت گاہ کا یہ نام نہ رکھنے دیں۔

## ۲۔ کافروں کو مسجد بنانے کا حق نہیں:

مسجد کی تعمیر ایک اعلیٰ ترین عبادت ہے اور کافر اس کا اہل نہیں۔ چونکہ کافر میں تعمیر مسجد کی اہلیت ہی نہیں اس لئے اس کو تعمیر مسجد کا کوئی حق نہیں اور اس کی تعمیر کردہ عمارت مسجد نہیں ہو سکتی۔ قرآن کریم میں صاف صاف ارشاد ہے:

﴿مَا كَانَ لِلْمُشْرِكِينَ أَنْ يَعْمُرُوا مَسْجِدَ اللّٰهِ شٰهِدِينَ عَلٰى أَنْفُسِهِم بِالْكُفْرِ أُولٰئِكَ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ وَفِي النَّارِ هُمْ خٰلِدُونَ﴾
(التوبة: ١٧)

ترجمہ: مشرکین کو حق نہیں کہ وہ اللہ کی مسجدوں کو تعمیر کریں۔ در آنحالیکہ وہ اپنی ذات پر کفر کی گواہی دے رہے ہیں۔ ان لوگوں کے عمل اکارت ہو چکے اور وہ دوزخ میں ہمیشہ رہیں گے۔

اس آیت میں مشرکین کو تعمیر مسجد کے حق سے محروم قرار دیا گیا ہے۔ کیوں؟ صرف اس لئے کہ وہ کافر ہیں، شهدين على انفسهم بالكفر اور کوئی کافر تعمیر مسجد کا اہل نہیں، گویا قرآن یہ بتاتا ہے کہ تعمیر مسجد کی اہلیت اور کفر کے درمیان منافات ہے۔ یہ دونوں چیزیں بیک وقت جمع نہیں ہو سکتیں۔ پس جب وہ اپنے عقائد کفر کا اقرار کرتے ہیں تو گویا وہ خود اس امر کو تسلیم کرتے ہیں کہ وہ تعمیر مسجد کے اہل نہیں۔ نہ انہیں اس کا حق حاصل ہے۔ امام ابو بکر احمد بن علی الجصاص الرازی الحنفی (م ٣٧٠ھ) لکھتے ہیں:

عمارة المسجد تكون بمعنيين أحدهما زيارته والكون فيه والآخر ببنائه وتجديد ما استرم منه. فاقتضت الآية منع الكفار من دخول المسجد ومن بنائها وتولي مصالحها والقيام بها لانتظام اللفظ لأمرين.

(احکام القرآن ..... صفحہ ١٠٨، جلد ٣)

ترجمہ: یعنی مسجد کی آبادی کی دو صورتیں ہیں ایک مسجد کی زیارت کرنا اس میں رہنا اور بیٹھنا دوسرے اس کو تعمیر کرنا اور شکست و ریخت کی اصلاح کرنا، پس یہ آیت اس امر کی مقتضی ہے کہ مسجد میں نہ کوئی کافر داخل ہو سکتا ہے نہ اس کا بانی و متولی اور خادم بن سکتا ہے کیونکہ آیت کے الفاظ تعمیر ظاہری و باطنی دونوں کو شامل ہیں۔

امام ابو جعفر محمد بن جریر الطبری (م ٣١٠ھ) لکھتے ہیں:

يقول إن المساجد إنما تعمر لعبادة الله فيها، لا للكفر به فمن كان بالله كافرا فليس من شأنه أن يعمر مساجد الله.

(تفسير ابن جرير ص٩٣/١٠ دار الفكر بيروت)

ترجمہ: حق تعالیٰ فرماتے ہیں کہ مسجدیں تو اس لئے تعمیر کی جاتی ہیں کہ ان میں اللہ کی

عبادت کی جائے۔ کفر کے لئے تو تعمیر نہیں کی جاتیں پس جو شخص کافر ہو اس کا یہ کام نہیں کہ وہ اللہ کی مسجدوں کی تعمیر کرے۔

امام عربیت جار اللہ محمود بن عمر الزمخشری ؒ (م ۵۲۸ھ) لکھتے ہیں:

والمعنى ما استقام لهم أن يجمعوا بين أمرين متنافيين عمارة متعبدات الله مع الكفر بالله وبعبادته ومعنى شهادتهم على أنفسهم بالكفر ظهور كفرهم.

(تفسیر کشاف، ص۲۰۳/۲)

ترجمہ: "مطلب یہ ہے کہ ان کے لئے کسی طرح درست نہیں کہ وہ دو متنافی باتوں کو جمع کریں کہ ایک طرف خدا کی مسجدیں بھی تعمیر کریں اور دوسری طرف اللہ تعالیٰ اور اس کی عبادت کے ساتھ کفر بھی کریں اور ان کے اپنی ذات پر کفر کی گواہی دینے سے مراد ہے ان کے کفر کا ظاہر ہونا۔"

امام فخر الدین رازی (م ۶۰۶ھ) لکھتے ہیں:

قال الواحدی دلت على أن الكفار ممنوعون من عمارة مسجد من مساجد المسلمين، ولو أوصى بها لم تقبل وصيته.

(تفسیر کبیر، ص۱۶/۷ مطبوعة مصر)

ترجمہ: "واحدی فرماتے ہیں۔ یہ آیت اس مسئلہ کی دلیل ہے کہ کفار کو مسلمانوں کی مسجدوں میں سے کسی مسجد کی تعمیر کی اجازت نہیں اور اگر کافر اس کی وصیت کرے تو اس کی وصیت قبول نہیں کی جائے گی۔"

امام ابو عبد اللہ محمد بن احمد القرطبی (م ۶۷۱ھ) لکھتے ہیں:

فيجب إذا على المسلمين تولى أحكام المساجد ومنع المشركين من دخولها.

(تفسیر قرطبی ص۸۹/۸، دار الكاتب العربي القاهرة)

ترجمہ: "مسلمانوں پر یہ فرض عائد ہوتا ہے کہ وہ انتظام مساجد کے متولی خود ہوں اور کفار و مشرکین کو ان میں داخل ہونے سے روک دیں۔"

امام محی السنۃ ابو محمد حسین بن مسعود الفراء البغوی (م ۵۱۶ھ) لکھتے ہیں:

أوجب الله على المسلمين منعهم من ذلك لأن المساجد إنما تعمر لعبادة الله وحده فمن كان كافرا بالله فليس من شأنه أن يعمرها. فذهب جماعة إلى أن المراد منه العمارة من بناء المسجد ومرمته عند الخراب فيمنع الكافر منه حتى لو أوصى به لا يمتثل. وحمل بعضهم العمارة ههنا على دخول المسجد والقعود فيه.

(تفسير معالم التنزيل للبغوی ٣/٥٥، بر حاشیه خازن مطبوعة علمیة مصر)

ترجمہ: "اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں پر واجب کیا ہے کہ وہ کافروں کو تعمیر مسجد سے روک دیں کیونکہ مسجدیں صرف اللہ تعالیٰ کی عبادت کی خاطر بنائی جاتی ہیں پس جو شخص کافر ہو اس کا یہ کام نہیں کہ وہ مسجدیں تعمیر کرے ایک جماعت کا قول ہے کہ تعمیر سے مراد یہاں تعمیر معروف ہے یعنی مسجد بنانا، اور اس کی شکست و ریخت کی اصلاح و مرمت کرنا۔ پس کافر کو اس عمل سے باز رکھا جائے گا چنانچہ اگر وہ اس کی وصیت کر مرے تو پوری نہیں کی جائے گی، اور بعض نے عمارت کو یہاں مسجد میں داخل ہونے اور اس میں بیٹھنے پر محمول کیا ہے۔"

شیخ علاء الدین علی بن محمد البغدادی الخازن (م ۷۲۵ھ) نے تفسیر خازن میں اس مسئلہ کو مزید تفصیل سے تحریر فرمایا ہے۔

مولانا قاضی ثناء اللہ پانی پتی (م ۱۲۲۵ھ) لکھتے ہیں:

فإنه يجب على المسلمين منعهم من ذلك لأن مساجد الله إنما تعمر لعبادة الله وحده فمن كان كافرا بالله فليس من شأنه أن يعمرها.

(تفسیر مظهری ص٤/١٤٦ ندوة المصنفين دهلی)

ترجمہ: "چنانچہ مسلمانوں پر لازم ہے کہ کافروں کو تعمیر مسجد سے روک دیں کیونکہ مسجدیں تو اللہ تعالیٰ کی عبادت کے لئے بنائی جاتی ہیں پس جو شخص کہ کافر ہو وہ ان کو تعمیر کرنے کا اہل نہیں۔"

اور شاہ عبد القادر دہلوی (م ۱۲۳۰ھ) اس آیت کے تحت لکھتے ہیں:

"اور علماء نے لکھا ہے کہ کافر چاہے مسجد بناوے اس کو منع کرے" (موضح القرآن)

ان تصریحات سے یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کافروں کو یہ حق نہیں دیا کہ وہ مسجد کی تعمیر کریں اور یہ کہ اگر وہ ایسی جرات کریں تو ان کو روک دینا مسلمانوں پر فرض

ہے۔

## ۳۔ مسجد کی تعمیر صرف مسلمانوں کا حق ہے :

قرآن کریم نے جہاں یہ بتایا کہ کافر تعمیر مسجد کا اہل نہیں۔ وہاں یہ تصریح بھی فرمائی ہے کہ تعمیر مسجد کا حق صرف مسلمانوں کو حاصل ہے چنانچہ ارشاد ہے :

﴿إِنَّمَا يَعْمُرُ مَسٰجِدَ اللهِ مَنْ اٰمَنَ بِاللهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَأَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ وَلَمْ يَخْشَ إِلَّا اللهَ فَعَسٰى أُولٰئِكَ أَنْ يَكُوْنُوْا مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ﴾.

(التوبة: ۱۸، پارہ ۱۰، رکوع ۹/۳)

ترجمہ: "اللہ کی مسجدوں کو آباد کرنا تو بس اس شخص کا کام ہے جو اللہ پر اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتا ہو، نماز ادا کرتا ہو، زکوٰۃ دیتا ہو اور اس کے سوا کسی سے نہ ڈرے۔ پس ایسے لوگ امید ہے کہ ہدایت یافتہ ہوں گے۔"

اس آیت میں جن صفات کا ذکر فرمایا وہ مسلمانوں کی نمایاں صفات ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ جو شخص پورے دین محمدی پر ایمان رکھتا ہو اور کسی حصہ دین کا منکر نہ ہو اسی کو تعمیر مساجد کا حق حاصل ہے۔

## ۴۔ غیر مسلموں کی تعمیر کردہ مسجد "مسجد ضرار" ہے، اس کو ڈھا دیا جائے :

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بابرکت زمانے میں بعض غیر مسلموں نے اسلام کا لبادہ اوڑھ کر اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کیا اور مسجد کے نام سے ایک عمارت بنائی جو "مسجد ضرار" کے نام سے مشہور ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو وحی الٰہی سے ان کے کفر و نفاق کی اطلاع ہوئی تو آپ نے اسے فی الفور منہدم کرنے کا حکم فرمایا۔ قرآن کریم کی آیات ذیل اسی واقعہ سے متعلق ہیں :

﴿وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مَسْجِدًا ضِرَارًا وَّكُفْرًا وَّتَفْرِيْقًا بَيْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَإِرْصَادًا لِّمَنْ حَارَبَ اللهَ وَرَسُوْلَهٗ مِنْ قَبْلُ وَلَيَحْلِفُنَّ إِنْ أَرَدْنَا إِلَّا الْحُسْنٰى وَاللهُ يَشْهَدُ إِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ لَا تَقُمْ فِيْهِ أَبَدًا﴾ إلى قوله: ﴿لَا يَزَالُ بُنْيَانُهُمُ الَّذِيْ بَنَوْا رِيْبَةً فِيْ قُلُوْبِهِمْ إِلَّا أَنْ تَقَطَّعَ قُلُوْبُهُمْ وَاللهُ

عَلِيمٌ حَكِيمٌ﴾.

(سورۃ التوبہ آیات ۱۰۷-۱۱۰، پ ۱۱، ع ۳/۱۳)

ترجمہ: "اور جن لوگوں نے مسجد بنائی کہ اسلام اور مسلمانوں کو نقصان پہنچائیں اور کفر کریں اور اہل ایمان کے درمیان تفرقہ ڈالیں اور اللہ و رسول کے دشمن کے لئے ایک کمین گاہ بنائیں اور یہ لوگ زور کی قسمیں کھائیں گے کہ ہم نے بھلائی کے سوا کسی چیز کا ارادہ نہیں کیا اور اللہ گواہی دیتا ہے کہ وہ قطعاً جھوٹے ہیں، آپ اس میں کبھی قیام نہ کیجئے ان کی یہ عمارت جو انہوں نے بنائی۔ ہمیشہ ان کے دل کا کانٹا بنی رہے گی مگر یہ کہ ان کے دل کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے۔ اور اللہ علیم و حکیم ہے۔"

ان آیات سے واضح طور پر معلوم ہوا کہ:

(الف) کسی غیر مسلم گروہ کی اسلام کے نام پر تعمیر کردہ "مسجد"، "مسجد ضرار" کہلائے گی۔

(ب) غیر مسلم منافقوں کی ایسی تعمیر کے مقاصد ہمیشہ حسب ذیل ہوں گے۔

۱۔ اسلام اور مسلمانوں کو ضرر پہنچانا۔

۲۔ عقائد کفر کی اشاعت کرنا۔

۳۔ مسلمانوں کی جماعت میں انتشار پھیلانا اور تفرقہ پیدا کرنا۔

۴۔ خدا اور رسول کے دشمنوں کے لئے ایک اڈا بنانا۔

(ج) چونکہ منافقوں کے یہ خفیہ منصوبے ناقابل برداشت ہیں اس لئے حکم دیا گیا کہ ایسی نام نہاد مسجد کو منہدم کر دیا جائے۔

مفسرین اور اہل سیر نے لکھا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے مسجد ضرار کو ڈھا دیا گیا، اور اسے نذر آتش کر دیا گیا، چند حوالے درج ذیل ہیں۔

سیرت ابن ہشام بر حاشیہ الروض الانف صفحہ ۳۲۲ جلد ۲ تفسیر قرطبی صفحہ ۲۵۴ جلد ۸

تفسیر ابن کثیر صفحہ ۳۸۸ جلد ۵

تفسیر مظہری صفحہ ۲۹۶ جلد ۴

تفہیم القرآن صفحہ ۲۳۴ جلد ۲

معارف القرآن صفحہ ۶۳ جلد ۴

قادیانی منافقین کی بنائی ہوئی نام نہاد مسجدیں بھی مسجد ضرار ہیں اس لئے معزز عدالت کا

فرض ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتدا کرتے ہوئے ان کے منہدم کرنے اور ان کو جلا کر خاکستر کر دینے کا حکم صادر کرے۔

## ۵ ۔ قرآن کریم نے غیر مسلموں کے مسجدوں پر داخل ہونے کو بھی ممنوع قرار دیا ہے:

نہ صرف یہ کہ قرآن کریم نے مسلمانوں کے علاوہ کسی دوسرے کو تعمیر مساجد کا حق نہیں دیا۔ بلکہ غیر مسلموں کو ان کے عقائد کفریہ کی وجہ سے نجس قرار دے کر یہ حکم دیا ہے کہ ان کو مساجد میں نہ آنے دیا جائے اور ان کی گندگی سے مساجد کو پاک رکھا جائے۔ ارشاد خداوندی ہے:

﴿يَاَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّمَا الْمُشْرِكُونَ نَجَسٌ فَلَا يَقْرَبُوا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ بَعْدَ عَامِهِمْ هٰذَا﴾

(پ ۱۰، ع ۱۰/۱۰، سورۃ توبہ آیت ۲۸)

اے ایمان والو! مشرک تو نرے ناپاک ہیں۔ پس وہ اس سال کے بعد مسجد حرام کے قریب بھی پھٹکنے نہ پائیں۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ کافر اور مشرک کا مسجد میں داخلہ ممنوع ہے۔ امام ابو بکر جصاص رازی (م ۳۷۰ھ) لکھتے ہیں:

اطلاق اسم النجس على المشرك من جهة أن الشرك الذى يعتقده يجب اجتنابه كما يجب اجتناب النجاسات والأقذار فلذلك سماهم نجسا. والنجاسة فى الشرع تنصرف على وجهين أحدهما نجاسة الأعيان والآخر نجاسة الذنوب. وقد أفاد قوله: ﴿إِنَّمَا الْمُشْرِكُونَ نَجَسٌ﴾ منعهم عن دخول المسجد إلا لعذر. إذ كان علينا تطهير المساجد من الأنجاس.

(أحكام القرآن للجصاص، ص۱۰۸/۳، سہیل اکیڈمی لاہور)

"ترجمہ...... مشرک پر "نجس" کا اطلاق اس بنا پر کیا گیا کہ جس شرک کا وہ اعتقاد رکھتا ہے۔ اس سے پرہیز کرنا۔ اسی طرح ضروری ہے جیسا کہ نجاستوں اور گندگیوں سے۔

# "پاکستان کے آئین میں ہمارے وجود کی نفی کی گئی ہے، ہم اسے تسلیم نہیں کریں گے"

## لندن میں احمدی رہنماؤں کی پریس کانفرنس

الف :

"لندن (نمائندہ جنگ) احمدی رہنماؤں نے کہا ہے کہ یہ قطعی "بے بنیاد" الزام ہے کہ احمدی تحریک کے بانی اور ان کے جانشینوں نے احمدی جماعت میں شامل نہ ہونے والے مسلمانوں کو کبھی غیر مسلم قرار دیا ہے انہوں نے کہا کہ نہ کبھی بانی تحریک احمدیہ نے کسی کو غیر مسلم کہا ہے اور نہ ان کے کسی جانشین نے مسلمانوں کو غیر مسلم کہا ہے جبکہ مسلمانوں نے پاکستان میں احمدیوں کو غیر مسلم قرار دے کر ان کی اپنے قبرستانوں میں تدفین اور اپنی مساجد میں عبادت ممنوع قرار دے دی۔ یہ رہنما احمدی جماعت کی سہ روزہ سالانہ کانفرنس کے اختتام پر بدھ کو یہاں ایک ریستوران میں پریس کانفرنس سے خطاب کر رہے تھے ............ جس میں ضیاء حکومت کو تند و تیز تنقید کا نشانہ بنایا گیا اور کہا گیا کہ پاکستان میں قادیانیوں کے خلاف نفرت کی جو مہم شروع کی گئی تھی وہ اب بیرون ملک بھی پھیلنے لگی ہے۔ انہوں نے مغربی اخبارات اور دیگر ذرائع ابلاغ سے اپیل کی کہ وہ جراح کا کردار ادا کرتے ہوئے اس کینسر کو پھیلنے سے قبل ہی اپنے نشتر سے کاٹ کر پھینک دے اور اپنی حکومتوں اور رائے عامہ کو احمدیوں پر ہونے والے مظالم کے خلاف منظم کرے۔ انہوں نے کہا کہ پاکستان میں احمدیوں کے بنیادی حقوق سلب کرنے سے عالمی امن و استحکام کو خطرہ لاحق ہے۔ انہوں نے کہا کہ حکومت پاکستان کی شہ پر عرب ملکوں میں بھی احمدیوں پر عرصہ حیات تنگ کیا جا رہا ہے۔ صدر ضیاء الحق کے نمائندے راجہ ظفر الحق کی ایماء پر مصری اسمبلی سے یہ قانون منظور کرانے کی کوشش کی گئی کہ جو شخص احمدی ہو جائے۔ اسے سزائے موت یا عمر قید کی سزا دی جا سکے ____ انہوں نے جنوبی افریقہ اور پاکستان کو ہم پلہ قرار دیتے ہوئے کہا کہ اگر جنوبی افریقہ میں رنگ کی وجہ سے، تو پاکستان میں مذہبی عقائد کی وجہ سے لوگوں کے ساتھ امتیازات روا رکھے جا رہے ہیں۔ انہوں نے ناموس رسولؐ کے تحفظ کے لئے نئے مجوزہ قانون پر گہری تشویش کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ اس کے ذریعے عیسائیوں کو بھی ناموس رسولؐ کے نام پر سزا دی جا سکے گی۔ انہوں نے کہا کہ آج کے ترقی یافتہ دور میں اس کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔

دستور کی پابند:

احمدی رہنماؤں سے جب دریافت کیا گیا کہ کیا وہ پاکستان کے دستور کو اور قومی اسمبلی کے بنائے ہوئے قوانین کو تسلیم کرلیں۔ تو وہ امن و تحفظ کے ساتھ اقلیت کے طور پر رہنے کی پیش کش قبول کرنے کے لئے تیار ہیں، توانہوں نے کہا کہ ہم ایک ایسے دستور کو کیسے تسلیم کر سکتے ہیں جس میں ہمارے وجود کی نفی کی گئی ہو۔ ہمیں یہ دستور اس وقت تک قبول تھا، جب تک اس میں ترمیم نہیں کی گئی تھی۔ اس سے قبل ہم نے ہمیشہ حکومت کی حمایت کی۔ احمدی حضرات نے فوج اور سول انتظامیہ میں اعلیٰ عہدوں پر خدمات انجام دیں۔ اور وہ بیرونی دنیا میں پاکستان کے بہترین سفیر تھے۔ انہوں نے سوال کیا کہ ذوالفقار علی بھٹو اور ضیاء الحق کو کس نے یہ اختیار دیا تھا کہ وہ یہ طے کریں کون مسلمان ہے اور کون غیر مسلم ہے۔ اسی طرح کسی پارلیمنٹ کو بھی یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ لوگوں کے عقائد کا فیصلہ کرے۔ برطانوی پارلیمنٹ کو یہ اختیار نہیں کہ وہ یہ قانون بنا سکے کہ کیتھولک یا میتھوڈسٹ عیسائی نہیں ہیں..........

(۳۱ جولائی ۱۹۸۶ء روز نامہ جنگ لندن)

ب:

"اسلام آباد (نمائندہ خصوصی) معلوم ہوا ہے کہ احمدیوں نے قومی اور صوبائی اسمبلیوں میں قادیانیوں کی مخصوص نشستوں پر انتخاب سے لاتعلقی کا اعلان کیا ہے الیکشن کمیشن کے اعلان کے مطابق قومی اسمبلی اور سرحد و سندھ کی صوبائی اسمبلیوں میں قادیانیوں کی ایک ایک مخصوص نشست کے لئے منگل کو کاغذات نامزدگی وصول کئے جائیں گے۔ جماعت احمدیہ کے ترجمان نے بتایا ہے کہ مخصوص نشستوں پر کوئی قادیانی الیکشن میں حصہ نہیں لے گا تر .مان نے کہا کہ ۷۴ء کے آرڈیننس کو ہم تسلیم نہیں کرتے جس کی رو سے قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دیا گیا تھا۔ ترجمان کے مطابق جماعت احمدیہ نے آرڈیننس کے نفاذ کے بعد یہ فیصلہ کیا تھا کہ کوئی قادیانی اپنے آپ کو غیر مسلم تصور نہ کرے۔ ترجمان نے کہا کہ اگر کسی شخص نے احمدی کے طور پر مخصوص نشستوں میں حصہ لیا تو جماعت احمدیہ اس کی نمائندہ حیثیت تسلیم نہیں کرے گی۔

(۲۲ اگست ۱۹۸۹ء روز نامہ جنگ کراچی)

گویا آئینی فیصلہ کے بعد بھی صورت حال جوں کی توں رہی اور مسلمانوں کو قادیانیوں کی چیرہ دستیوں سے نجات نہیں ملی۔ نہ قادیانیوں نے اسلام اور اسلامی شعائر کے استحصال کو ترک کیا۔ بلآخر ۸۳ء ۔ ۸۴ء میں پھر قادیانیوں کے خلاف تحریک اٹھی، اور حکومت سے مطالبہ کیا گیا کہ قادیانیوں کو

آئین میں غیر مسلم قرار دیئے جانے کے تقاضوں کو پورا کیا جائے، اور ان کو اسلام کے نام اور اسلامی شعائر کے استعمال سے روکا جائے، چنانچہ آئین کے منشا کی تکمیل کے لئے ۲۵ اپریل ۱۹۸۴ء کا قانون امتناع قادیانیت" نافذ کیا گیا۔

اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ یہ قانون قطعاً منصفانہ ہے اور اس کا منشا قادیانیوں کو مسلمانوں کے مذہب میں مداخلت کرنے اور اسلام کے شعائر کا استعمال کرنے سے باز رکھنا ہے، اور بس۔

مہذب ممالک میں مذہب کے پیروکاروں کو اپنے مذہبی رسوم ادا کرنے کی اس شرط پر اجازت دی جاتی ہے کہ دیگر باشندگان ملک کو ان سے اذیت نہ ہو، مثلاً مغربی ممالک میں مسلمانوں کو لاؤڈ اسپیکر پر اذان کہنے کی اجازت نہیں، کسی آبادی میں مسجد بنانے کی اجازت نہیں۔ جبکہ اہل محلّہ کو اس پر اعتراض ہو۔ ہمارا موقف یہ ہے کہ قادیانی مرزا غلام احمد کی جھوٹی نبوت پر ایمان رکھتے ہیں تو رکھیں۔ اور اس کے دین پر عمل کرنا چاہتے ہیں تو کریں، لیکن اسلام کے مقدس نام کو استعمال کرکے مسلمانوں کا مذاق نہ اڑائیں۔ اور اسلامی شعائر استعمال کرکے مسلمانوں کو دھوکا نہ دیں۔ مسلمان ان کو شعائر اسلام کی اجازت نہیں دے سکتے۔

آخر میں یہ عرض کر دینا ضروری ہے کہ موجودہ "قانون امتناع قادیانیت" میں قادیانیوں کے ساتھ بے حد رعایت کی گئی ہے کہ ان کے وجود کو تسلیم کرتے ہوئے انہیں بحیثیت غیر مسلم اقلیت کے رہنے کا حق دیا گیا ہے، ورنہ شرعی قانون کی رو سے قادیانی ٹولہ مرتد، زندیق اور واجب القتل ہے، اور ان کا حکم وہی ہے جو مسیلمہ کذاب کے ماننے والوں کا ہے، ان کی انجمن کو انجمن "قزاقان اسلام" اور " جماعت باغیان اسلام" کہنا بجا ہے، اگر قادیانی اپنا غیر مسلم اقلیت ہونا تسلیم نہیں کرتے اور اسلام کے مقدس شعائر سے کھیلنا بند نہیں کرتے تو علمائے اسلام، اسلامی قانون کی روشنی میں یہ فتویٰ دینے پر مجبور ہوں گے کہ قادیانی قزاقان اسلام. کے باغی اور واجب القتل ہیں، ان کو قتل کیا جائے۔ اور اس "انجمن قزاقان اسلام" کو خلاف قانون قرار دیا جائے۔

بہرحال اگر توہین عدالت جرم ہے (اور یقیناً جرم ہے) تو توہین رسالت بھی کچھ کم جرم نہیں۔ اور اگر ملک وملت کے خلاف سازش کرنا جرم ہے تو اسلام کے خلاف سازش کرنا بھی اس سے کم درجے کا جرم نہیں اور اگر حکومت کے خلاف بغاوت کرنا جرم ہے تو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف بغاوت کرنا بھی اس سے بدتر جرم ہے۔

واللہ یقول الحق وھو یہدی السبیل۔



والله يدعوا الى دار السلام ويهدي من يشاء الى صراط مستقيم

# قادیانیوں کو دعوتِ اسلام

حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

الحمد لله رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سید
المرسلین وخاتم النبیین سیدنا محمد وعلی اله واصحابه واتباعبه اجمعین

اسلام اور قادیانیت کا سو سالہ تصادم ۷ ستمبر ۱۹۷۴ء کے آئینی فیصلہ سے اپنے انجام کو پہنچ چکا ہے۔ اس طویل عرصے میں بے شمار مناظرے، مباحثے، مباہلے ہوتے رہے، سیکڑوں کتابوں اور رسالوں کے دفتر دونوں جانب تالیف کئے گئے، مگر اب ان میں سے کسی چیز کی ضرورت باقی نہیں رہی۔ البتہ جو لوگ مرزا غلام احمد قادیانی کو اپنا مذہبی پیشوا مانتے ہیں انہیں ہر ممکن طریقہ سے اسلام کی دعوت دینا ہمارا فرض ہے اور اس کی صورت فی الحال یہی سمجھ میں آئی ہے کہ اسلام اور قادیانیت کے درمیان جو فرق ہے اسے واضح کرکے اپنے ان بھائیوں سے غور و فکر کی درخواست کی جائے، اور اگر توفیق رہبری کرے تو وہ احساس فرمائیں کہ انہوں نے جو راستہ اختیار کیا ہے وہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم، صحابہ کرام، ائمہ دین اور اکابر امت مجددین والا راستہ نہیں ہے، جسے قرآن کریم نے "سبیل المومنین" فرمایا ہے۔ وہ اس سے ہٹ کر غلط راستہ پر پڑ گئے ہیں۔ اس سلسلہ کا یہ پہلا عجالہ پیش خدمت ہے، جس میں مرزا قادیانی کے صرف ایک عقیدہ کی (جو قادیانی لٹریچر میں "بعثت ثانیہ" کا عقیدہ کہلاتا ہے) تشریح کرتے ہوئے اس کے آثار و نتائج کی تفصیل پیش کی گئی ہے، اور پھر یہ دکھایا گیا ہے کہ عقل و خرد کی میزان میں اس عقیدہ کا کیا وزن ہے، اور یہ اپنے اندر کتنے ہولناک عواقب رکھتا ہے۔ مرزا ناصر احمد قادیانی امیر جماعت ربوہ اور جناب صدر الدین امیر جماعت لاہور سے لے کر ان کی جماعت کے ہر اعلیٰ و ادنیٰ فرد سے نہایت ہی درد مندی سے گزارش کروں گا کہ وہ اس رسالہ کے مندرجات پر ٹھنڈے دل سے غور فرمائیں اور اگر بات سمجھ میں آجائے تو حق کو قبول کرنے سے عار نہ فرمائیں۔

مرزا غلام احمد قادیانی کی جماعت کے افراد مرزا غلام احمد قادیانی کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ایک ادنیٰ خادم کی حیثیت سے پیش کرتے ہیں، اور ان کا یہ دعویٰ ہے کہ وہ بھی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی عظمت و محبت میں کسی سے کم نہیں۔ یہ رسالہ ان کے اس دعوے محبت کے لئے ایک امتحان کی حیثیت رکھتا ہے۔ ہم دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ انہیں واقعی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین و شریعت کی طرف، جس پر امت اسلامیہ چودہ صدیوں سے چلی آرہی ہے، پلٹ آنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔ رسالہ کی ترتیب حسب ذیل ہے:

فصل اول:۔ دو محمد رسول اللہ۔

فصل دوم:۔ قادیانی بعثت کے آثار و نتائج۔

فصل سوم:۔ خصوصیات نبوی اور مرزا غلام احمد قادیانی۔

فصل چہارم:۔ مکی بعثت پر قادیانی بعثت کی فضیلت۔

فصل پنجم:۔ دعوت غور و فکر۔

مسلمانوں سے التماس ہے کہ اس رسالہ کو جہاں تک ممکن ہو ان بھولے ہوئے بھائیوں تک پہنچانے کی کوشش کریں۔ دعا ہے کہ حق تعالیٰ شانہ اس حقیر سی خدمت کو قبول فرمائیں اور اپنے بندوں کے قلوب کو حق و ہدایت کی طرف متوجہ فرمائیں۔

اللہم یا مصرف القلوب صرف قلوبنا الی طاعتک و دینک۔ ربنا لاتزغ قلوبنا بعد اذ ھدیتنا وھب لنا من لدنک رحمۃ انک انت الوھاب۔

محمد یوسف لدھیانوی عفا اللہ عنہ۔

(خادم مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان)

جمعہ ۱۰ رجب المرجب ۱۳۹۶ھ

# فصل اول

## دو محمد رسول اللہ؟

مسلمانوں کا عقیدہ یہ ہے کہ سلسلہ نبوت حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہو کر حضرت خاتم النبیین محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہوگیا۔ آپ کے بعد کوئی شخص منصب نبوت پر فائز نہیں ہوگا، بلکہ آپ ہی کی رسالت و نبوت کا دور قیامت تک باقی رہے گا۔

اور یہ بھی نہیں کہ ایک بار تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو نبی کی حیثیت سے مکہ میں مبعوث کیا جائے اور پھر کسی زمانے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو دوسری بار خلعت نبوت سے آراستہ کرکے کسی اور جگہ بھیجا جائے۔ نہیں! بلکہ آپ کی پہلی بعثت ہی ایسی کافی و شافی تھی کہ وہ قیامت تک قائم و دائم رہے گی، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت و نبوت کا آفتاب رہتی دنیا تک تابان و درخشاں رہے گا، نہ وہ کبھی غروب ہوگا، نہ اس کے بعد دوبارہ سلسلہ نبوت جاری کرنے کی ضرورت لاحق ہوگی۔

لیکن مرزا غلام احمد قادیانی کا عقیدہ یہ ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا نبی کی حیثیت سے دنیا میں دو بار آنا منجانب اللہ مقدر تھا، چنانچہ ایک دفعہ چھٹی صدی مسیحی میں آپؐ محمد کی حیثیت سے مکہ مکرمہ میں مبعوث ہوئے اور دوسری بار انیسویں صدی مسیحی کے آخر اور چودھویں صدی ہجری کے اوائل میں، قادیاں (ضلع گورداسپور، مشرقی پنجاب) میں آپؐ کو مبعوث کیا گیا۔ لیکن یہ دوسری دفعہ کی بعثت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پہلی شکل میں نہیں ہوئی بلکہ اس بار مرزا غلام احمد قادیانی کی شکل میں آپؐ کا ظہور ہوا۔ آپؐ کے اسی ظہور کو مرزا قادیانی کی "خاص اصطلاح" میں "ظل" اور "بروز" کہا جاتا ہے۔

اس عقیدے کی بنا پر مرزا غلام احمد قادیانی کا دعویٰ ہے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بروز ہونے کی وجہ سے بعینہ "محمد رسول اللہ" ہیں، ان کا وجود بعینہ محمد

رسول اللہ کا وجود ہے اور ان کی آمد بعینہ محمد رسول اللہ کی آمد ہے۔ فرق ہے تو صرف یہ کہ پہلی تشریف آوری میں آپ محمد تھے (صلے اللہ علیہ وسلم) اور دوسری میں آپ کا نام غلام احمد (یا قادیانی اصطلاح میں صرف احمد) ہے۔ پہلی بعثت مکہ میں ہوئی تھی، اور دوسری قادیاں میں، پہلی بعثت جلالی تھی اور دوسری جمالی...... مرزا قادیانی نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی دوسری (قادیانی) بعثت کا عقیدہ ایسی تکرار و اصرار اور صراحت و وضاحت سے درج کیا ہے کہ یہ عقیدہ قادیانی جماعت کا "مخصوص ترانہ" بن گیا اور ان کے عقیدت مند ڈنکے کی چوٹ پر اعلان کرنے لگے کہ "مرزا محمد است و عین محمد است۔"

"صدی چودھویں کا ہوا سر مبارک
کہ جس پر وہ بدر الدجی بن کے آیا
محمد پئے چارہ سازی امت
ہے اب "احمد مجتبیٰ" بن کے آیا
حقیقت کھلی بعث ثانی کی ہم پر
کہ جب مصطفیٰ میرزا بن کے آیا"

(الفضل ۲۸ مئی ۱۹۲۸ء)

"اے میرے پیارے میری جان رسول قدنی
تیرے صدقے تیرے قرباں رسول قدنی
پہلی بعثت میں محمد ہے تو اب احمد ہے
تجھ پر پھر اترا ہے قرآن رسول قدنی"

(الفضل قادیان مورخہ ۱۶ اکتوبر ۱۹۲۲ء)

"مصطفیٰ میرزا بن کے آیا" اور "تجھ پر پھر اترا ہے قرآن رسول قدنی" کے نعرے خالی از علت نہیں تھے، بلکہ مرزا غلام احمد قادیانی کی ۲۰ سالہ تعلیم و تلقین کے ثمرات تھے۔ اس سلسلہ کی تفصیلات آگے آرہی ہیں تاہم مزید تشریح کے لئے مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کی جماعت کے اکابر کے ۰ حوالے یہاں بھی پڑھ لیجئے:

(۱) "اور جان کہ ہمارے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم جیسا کہ پانچویں

ہزار (چھٹی صدی مسیحی) میں مبعوث ہوئے، ایسا ہی مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی بروزی صورت اختیار کر کے چھٹے ہزار (تیرھویں صدی ہجری) کے آخر میں (قادیان میں) مبعوث ہوئے، اور یہ قرآن سے ثابت ہے، اس میں انکار کی گنجائش نہیں اور بجز اندھوں کے کوئی اس معنی سے سر نہیں پھیرتا...... اور جس نے اس بات سے انکار کیا کہ نبی علیہ السلام کی بعثت چھٹے ہزار سے تعلق رکھتی ہے، جیسا کہ پانچویں ہزار سے تعلق رکھتی تھی، پس اس نے حق کا اور نص قرآن کا انکار کیا۔" (خطبہ الہامیہ ص ۱۸۰، ۱۸۱، روحانی خزائن ص ۲۷۰، ۲۷۱ ج ۱۶)

(۲) آنخضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے دو بعث ہیں یا بہ تبدیل الفاظ یوں کہہ سکتے ہیں کہ ایک بروزی رنگ میں آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دوبارہ آنا دنیا میں وعدہ دیا گیا تھا، جو مسیح موعود اور مہدی معہود (مرزا قادیانی) کے ظہور سے پورا ہوا۔" ......

(تحفہ گولڑویہ طبع اول ص ۹۴ خزائن ص ۲۴۹ ج ۱۷)

(۳) "جیسا کہ مومن کے لئے دوسرے احکام الٰہی پر ایمان لانا فرض ہے ایسا ہی اس بات پر بھی ایمان فرض ہے کہ آنخضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے دو بعث ہیں۔"

(خزائن ص ۲۵۴ ج ۱۷ تحفہ گولڑویہ ص ۹۶)

(۴) "غرض آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے دو بعث مقدر تھے ایک بعث تکمیل ہدایت کے لئے، دوسرا بعث تکمیل اشاعت ہدایت کے لئے۔"

(خزائن ص ۲۶۰ ج ۱۷ تحفہ گولڑویہ ص ۹۹)

(۵) "پھر اس پر بھی تو غور کرو کہ اللہ تعالیٰ نے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی دو بعثتوں کا قرآن کریم میں ذکر فرمایا ہے...... اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے صاف فرمایا ہے کہ جس طرح نبی کریمؐ کو امیوں یعنی مکہ والوں میں رسول بنا کر بھیجا گیا ہے اسی طرح ایک اور قوم میں بھی

آپ کو مبعوث کیا جائے گا، جو ابھی تک دنیا میں پیدا نہیں کی گئی، لیکن چونکہ یہ قانون قدرت کے خلاف ہے کہ ایک شخص جب فوت ہو جاوے تو اسے پھر دنیا میں لایا جاوے ...... پس یہ وعدہ اس صورت میں پورا ہو سکتا ہے کہ جب نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی بعثت ثانی کے لئے ایک ایسے شخص کو چنا جاوے جس نے آپؐ کے کمالات نبوت سے پورا حصہ لیا ہو، اور جو حسن اور احسان اور ہدایت خلق اللہ میں آپؐ کا مشابہ ہو، اور جو آپؐ کی اتباع میں اس قدر آگے نکل گیا ہو کہ بس آپ کی ایک زندہ تصویر بن جائے تو بلا ریب ایسے شخص کا دنیا میں آنا خود نبی کریمؐ کا دنیا میں آنا ہے اور چونکہ مشابہت تامہ کی وجہ سے مسیح موعود اور نبی کریم میں کوئی دوئی باقی نہیں رہی۔ حتیٰ کہ ان دونوں کے وجود بھی ایک وجود کا ہی حکم رکھتے ہیں...... تو اس صورت میں کیا اس بات میں کوئی شک رہ جاتا ہے کہ قادیان میں اللہ تعالیٰ نے پھر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اتارا۔ ”

(کلمتہ الفصل ص ۱۰۴، ۱۰۵ مندرجہ ریو آف ریلیجنز مارچ اپریل ۱۹۱۵ء)

(٦) ”پس وہ جس نے مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) اور نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کو دو وجودوں کے رنگ میں لیا اس نے مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی مخالفت کی، کیونکہ مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کہتا ہے صار وجودی وجودہ۔ (میرا وجود آپ ہی کا وجود بن گیا ہے۔) اور جس نے مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) اور نبی کریم میں تفریق کی اس نے بھی مسیح موعود کی تعلیم کے خلاف قدم مارا، کیونکہ مسیح موعود صاف فرماتا ہے کہ من فرق بینی وبین المصطفٰی فما عرفنی ومارائی (جس نے میرے اور مصطفٰے کے درمیان فرق کیا اس نے مجھے نہ دیکھا اور نہ پہچانا)

(دیکھو خطبہ الہامیہ ص ۱۷۱ خزائن ص ۲۵۸ ج ۱۶) اور وہ جس نے مسیح موعود کی بعثت کو نبی کریم کی بعثت ثانی نہ جانا اس نے قرآن کو پس پشت ڈال دیا کیونکہ قرآن پکار پکار کر کہہ رہا ہے کہ محمد رسول اللہ ایک دفعہ پھر

دنیا میں آئے گا۔" (کلمتہ الفصل ص ۱۰۵)

ان حوالوں سے واضح ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کی جماعت کا یہی عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی دو بعثتیں ہیں اور یہ کہ آپ کی دوسری بعثت قادیان میں مرزا غلام احمد کی شکل میں ہوئی۔ لہٰذا مرزا غلام احمد قادیانی "عین محمد" ہیں اور یہ عقیدہ قادیانی جماعت کے ذہنوں میں کس حد تک راسخ ہے؟ اس کا اندازہ ایک قادیانی کے مندرجہ ذیل تاثر سے کیجئے:

"ادھر بچہ پیدا ہوتا ہے اور اس کے کان میں اذان دی جاتی ہے، اور شروع ہی میں اس کو خدا اور خدا کے رسول پاک کا نام سنایا جاتا ہے، بعینہ یہ بات میرے ساتھ ہوئی، میں ابھی احمدیت میں بطور بچہ ہی کے تھا جو میرے کانوں میں یہ آواز پڑی کہ "مسیح موعود محمد است و عین محمد است۔"

("الفضل) قادیان ۱۷ اگست ۱۹۱۵ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۶۸ طبع پنجم)

مجھے چونکہ مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کی جماعت کے عقائد کو ذکر کرنا ہے، ان کی تردید مقصود نہیں، اس لئے میں اس پر بحث نہیں کروں گا کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے "بعثت ثانی" اور "بروز" وغیرہ کا تخیل کہاں سے مستعار لیا ہے، نہ اس وقت مرزا غلام احمد قادیانی کے استدلال سے بحث کرنا ہی میرے پیش نظر ہے۔

البتہ یہ گزارش بے محل نہ ہوگی کہ یہ عقیدہ سب سے پہلے مرزا غلام احمد قادیانی نے اختراع کیا، ورنہ تیرہ صدیوں میں کسی مسلمان کا یہ عقیدہ نہیں تھا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم دنیا میں دوبارہ تشریف لائیں گے، چنانچہ قادیانی جماعت کا آرگن روزنامہ "الفضل" لکھتا ہے:

"آج تک کے مسلمانوں میں سے کسی نے بھی یہ بات آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی شان کے متعلق بیان نہیں کی، اور نہ ہی اس حقیقت سے حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) سے پہلے کوئی شخص واقف اور شناسا ثابت ہوتا ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی دو بعثتیں ہیں تمام دنیائے اسلام میں صرف آپ (مرزا قادیانی) ہی کا

ایک وجود ہے جس نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی شان کا اظہار آپ ؐ کی دو بعثتوں کی حیثیت میں کیا چنانچہ آپ (مرزا قادیانی) تحفہ گولڑویہ کے ایڈیشن اول کے صفحہ ۹۴ پر تحریر فرماتے ہیں" ......

"آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے دو بعث ہیں، یا بہ تبدیل الفاظ یوں کہہ سکتے ہیں کہ ایک بروزی رنگ میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا دوبارہ آنا دنیا میں وعدہ دیا گیا تھا جو مسیح موعود اور مہدی معہود کے ظہور سے پورا ہوا۔" (یہاں "الفضل" نے مرزا صاحب کے دو حوالے اور نقل کئے ہیں۔ جن کو میں اوپر ذکر کرچکا ہوں ...... ناقل")

("الفضل" قادیان ۲۴ جنوری ۱۹۳۱ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۷۵ طبع پنجم)

"الفضل" کو اعتراف ہے کہ تیرہ سو سالہ امت، مرزا غلام احمد قادیانی کے اس عقیدہ کی قائل تو کجا؟ اس سے واقف اور شناسا بھی نہیں تھی، لیکن مرزا غلام احمد قادیانی کا کہنا ہے کہ یہ عقیدہ قرآن کی نص صریح سے ثابت ہے، اور یہ کہ جو شخص اس سے انکار کرے وہ اندھا، حق کا منکر اور قرآن کا منکر ہے (دیکھئے حوالہ نمبر ۱) اب یہ فیصلہ خود اہل عقل کو کرنا چاہئے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا یہ عقیدہ اسلامی ہے یا غیر اسلامی؟ اور انہوں نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی "قادیانی بعثت" کا عقیدہ اپنا کر سبیل المومنین (اہل ایمان کے راستے) کی پیروی کی ہے، یا وہ اس سے ہٹ کر کسی اور ہی راہ پر چل نکلے ہیں؟

## فصل دوم

# قادیانی بعثت کے آثار و نتائج

"محمد رسول اللہ" کا دنیا میں دوبارہ آنا (اور پھر قادیان میں مبعوث ہو کر مرزا غلام احمد کی شکل میں ظاہر ہونا) اپنے جلو میں اور بھی چند ایک عقائد رکھتا ہے، جن کے مرزا قادیانی اور ان کی جماعت کے لوگ قائل ہیں۔ ان سے پہلے دنیا کا کوئی مسلمان اس کا قائل نہ تھا نہ اب ہے، بلکہ تمام امت مسلمہ ان عقائد کو کفر صریح سمجھتی رہی ہے۔

## عقیدہ (۱) : خاتم النبیین کے بعد عام گمراہی :

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین ہیں اور آپ کی خاتمیت کا تقاضہ ہے کہ آپ کالایا ہوا دین رہتی دنیا تک قائم و دائم رہے۔ نہ آپ کی لائی ہوئی کتاب ہدایت دنیا سے مفقود ہو اور نہ آپ کی امت کبھی گمراہی پر جمع ہو جیسا کہ نصوص قطعیہ سے ثابت ہے مرزا غلام احمد قادیانی نے "محمد رسول اللہ کی بعثت ثانیہ" کا روپ دھارنے کے لئے یہ نظریہ ایجاد کیا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں جو ہدایت لے کر آئے تھے وہ مرزا غلام احمد قادیانی کے بعثت ثانیہ کا دور (۱۳۰۱ھ) شروع ہونے سے پہلے یکسر مٹ چکی تھی دنیا میں چاروں طرف اندھیرا ہی اندھیرا تھا زمین میں نہ دین تھا نہ ایمان تھا نہ ہدایت تھی نہ کتاب ہدایت تھی اور یہ سب کچھ دنیا کو مرزا غلام احمد قادیانی کے بدولت دوبارہ نصیب ہوا مختصر یہ کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا بعثت ثانیہ کا عقیدہ تب ممکن ہے جب کہ پہلے یہ عقیدہ رکھا جائے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مکی بعثت کا نور بجھ چکا تھا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت و نبوت کا چراغ گل ہو چکا تھا، اس آفتاب رسالت کے بعد بھی دنیا میں عام تاریکی پھیل چکی تھی، اور آپ صلی علیہ وسلم کے بعد بھی پوری کی پوری دنیا گمراہ ہو چکی تھی۔ یہ عقیدہ صحیح ہے یا غلط؟ برا ہے یا بھلا؟ اس کا فیصلہ بھی آپ عقل خداداد سے خود ہی کیجئے، میں صرف یہ عرض کروں گا کہ یہ عقیدہ بھی کسی زمانے میں کسی مسلمان کا نہیں رہا، نہ ہو سکتا ہے، البتہ مرزا غلام احمد قادیانی یہی عقیدہ رکھتے تھے اور وہ اسی عقیدہ کی تلقین اپنی جماعت کو بھی کرتے رہے۔ کیونکہ یہی عقیدہ ان کے "ظل و بروز" کی عمارت کا بنیادی پتھر ہے، چند حوالے ملاحظہ فرمایئے :

> ۱...... "آیت انا علی ذھاب بہ لقادرون میں ۱۸۵۷ء کی طرف اشارہ ہے...... جس کی نسبت خدائے تعالیٰ آیت موصوفہ بالا میں فرماتا ہے کہ جب وہ زمانہ آئے گا تو قرآن زمین پر سے اٹھالیا جائے گا، سو ایسا ہی ۱۸۵۷ء میں مسلمانوں کی حالت ہو گئی تھی............ " قرآنی تعلیم ایسے لوگوں کے دلوں سے مٹ گئی ہے کہ گویا قرآن آسمان پر اٹھالیا گیا ہے، وہ ایمان جو قرآن نے سکھلایا تھا اس سے لوگ بے خبر ہیں، وہ عرفان جو قرآن نے بخشا تھا اس سے لوگ غافل ہو گئے ہیں۔ ہاں یہ سچ ہے کہ قرآن پڑھتے ہیں مگر قرآن ان کے حلق سے نیچے نہیں اترتا،

انہیں معنوں سے کہا گیا ہے کہ آخری زمانہ میں قرآن آسمان پر اٹھایا جائے گا۔ پھر انہیں حدیثوں میں لکھا ہے کہ پھر دوبارہ قرآن کو زمین پر لانے والا ایک مرد فارسی الاصل ہوگا (یعنی مرزا غلام احمد قادیانی۔ ناقل)...... یہ حدیث درحقیقت اسی زمانہ کی طرف اشارہ کرتی ہیں جو آیت انا علی ذھاب بہ لقادرون میں اشارۃً بیان کیا گیا ہے۔"

(ازالہ خورد قادیان ص ۷۲۲ ص ۷۲۷ روحانی خزائن حاشیہ ص ۴۸۹ تا ۴۹۲ ج ۳)

مرزا غلام احمد قادیانی کے منجھلے صاحب زادے مرزا بشیر احمد ایم۔ اے لکھتے ہیں

۲...... "جس طرح ہر ایک دن کے بعد رات کا آنا ضروری ہے، اسی طرح ہر ایک نبی کے بعد، جس کے زمانہ میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے دنیا پر نور کا نزول ہوتا ہے، ایسے زمانہ کا آنا بھی ضروری ہے جو اندھیرے سے مشابہت رکھتا ہو۔" (کلمتہ الفصل ص ۹۶)

۳...... "مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) اس زمانہ میں مبعوث کیا گیا جب دنیا میں چاروں طرف اندھیرا چھا گیا تھا اور برو بحر میں ایک طوفان عظیم برپا ہو رہا تھا، مسلمان جن کو خیر الامت کا خطاب ملا تھا نبی عربی کی تعلیم سے کوسوں دور جا پڑے تھے...... تب یکایک آسمان پر سے ظلمت کا پردہ پھٹا اور خدا کا ایک نبی (مرزا غلام احمد قادیانی) فرشتوں کے کاندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے زمین پر اترا۔"

(کلمتہ الفصل ص ۱۰۰، ۱۰۱)

۴...... "جیسے عیسیٰ کے زمانے کے لوگ باوجود تورات کے حامل ہونے کے درحقیقت موسیٰ کے دین کے پیرو نہ رہے تھے اور جیسے محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کے عیسائی صرف نام کے عیسائی تھے ورنہ عیسیٰ ان سے بیزار تھا اور وہ عیسیٰ سے بیزار۔ اسی طرح مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا وقت پانے والے مدعیان اسلام اس مذہب سے دور جا پڑے تھے، جس مذہب کو فاران کی چوٹیوں پر سے اترنے والا آج سے تیرہ سو سال پہلے دنیا میں لایا۔" (کلمتہ الفصل ص ۱۰۲)

۵...... "سچ ہے اگر مسلمان اسلام پر قائم ہوتے تو کیا ضرورت تھی کہ اللہ تعالیٰ مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کو بھیجتا مگر نہیں! اللہ تعالیٰ جو دلوں کے بھیدوں سے واقف ہے خوب جانتا تھا کہ ایمان دنیا سے مفقود ہے اور اسلام صرف زبانوں تک محدود۔ اسی طرف یہ حدیث اشارہ کرتی ہے...... کہ ایک وقت آئے گا جب ایمان دنیا سے اٹھ جائے گا تب اللہ تعالیٰ ایک فارسی النسل کو کھڑا کرے گا تاکہ وہ نئے سرے سے لوگوں کو اسلام پر قائم کرے...... ایمان واقعی ثریا پر چلا گیا تھا، مسیح موعود (مرزا) اسے پھر دنیا میں لایا۔"

(کلمۃ الفصل ص ۱۰۲)

۶...... "ہم کہتے ہیں کہ قرآن کہاں موجود ہے؟ اگر قرآن موجود ہوتا تو کسی کے آنے کی کیا ضرورت تھی، مشکل تو یہی ہے کہ قرآن دنیا سے اٹھ گیا ہے اسی لئے تو ضرورت پیش آئی کہ محمد رسول اللہ کو بروزی طور پر (یعنی مرزا غلام احمد قادیانی کی شکل میں) دوبارہ دنیا میں مبعوث کرکے آپ پر قرآن شریف اتارا جاوے۔"

(کلمۃ الفصل ص ۱۷۳)

الغرض دوسرے بعثت کے عقیدہ سے پہلے یہ عقیدہ ضروری ٹھہرا کہ رسالت محمدی کا آفتاب دنیا کے مطلع سے ڈوب چکا تھا، اس کی کوئی روشنی باقی نہ تھی نہ ایمان تھا، نہ اسلام تھا، نہ قرآن تھا، چاروں طرف بس اندھیرا ہی اندھیرا تھا، یہ سب کچھ مرزا قادیانی کی بعثت کے طفیل دوبارہ ملا۔

## عقیدہ (۲): پہلی اور دوسری بعثت کا الگ الگ دور!

جب مرزا غلام احمد قادیانی نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی دو الگ الگ بعثتیں ذکر کیں، ایک مکی بعثت بشکل محمد اور دوسری قادیانی بعثت بشکل غلام احمد، تو لامحالہ ان دونوں بعثتوں کا دور بھی الگ الگ ہوگا۔ چنانچہ مرزا غلام احمد قادیانی کا عقیدہ ہے کہ چودھویں صدی سے دوسری بعثت کا دور شروع ہوتا ہے اور یہ کہ تیرھویں

صدی کے آخر میں پہلی بعثت کی تمام برکات ختم ہوگئی تھیں، حتیٰ کہ قرآن، ایمان اور اسلام سبھی کچھ اٹھ چکا تھا، اور یہ سب کچھ امت کو دوسری بعت کے دم قدم سے دوبارہ نصیب ہوا۔ اس سے از خود یہ نتیجہ نکل آتا ہے کہ تیرھویں صدی پر مکی بعثت کا دور ختم ہوچکا اور اب چودھویں صدی سے قادیانی بعثت کا دور شروع ہوتا ہے۔ لہٰذا انسانیت کی نجات و فلاح کے لئے مکی بعثت کالعدم قرار پاتی ہے۔ اور اسلام کا صرف وہی ایڈیشن معتبر، قابل عمل اور موجب نجات ٹھہرتا ہے جس پر قادیانی بعثت کی مہر ہو، چنانچہ مرزا بشیر احمد قادیانی لکھتے ہیں :

> "اور پھر ہمیں تو یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ اسلام کیسا اسلام ہے جو انسان کو نجات نہیں دلا سکتا، کیونکہ ہم حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد) کے صریح الفاظ میں لکھا ہوا پاتے ہیں کہ میرے ماننے کے بغیر نجات نہیں، جیسا کہ آپ اربعین نمبر ۳ صفحہ ۳۲ (خزائن ص ۴۲۱ ج ۱۷) پر تحریر فرماتے ہیں کہ :
>
> "ایسا ہی یہ آیت واتخذوا من مقام ابراھیم مصلیٰ اس طرف اشارہ کرتی ہے کہ جب امت محمدیہ میں بہت فرقے ہو جائیں گے، تب آخری زمانہ میں۔ ایک ابراہیم (مرزا غلام احمد) پیدا ہوگا۔ اور ان سب فرقوں میں سے وہ فرقہ نجات پائے گا کہ اس ابراہیم کا پیرو ہوگا۔
>
> "پھر براہین احمدیہ حصہ پنجم ص ۸۲ (خزائن ۱۰۹۔ ۱۰۸ ج ۲۱) میں آپ تحریر فرماتے ہیں کہ :
>
> "انہی دنوں میں سے ایک فرقہ کی بنیاد ڈالی جاوے گی اور خدا اپنے منہ سے اس فرقہ کی حمایت کے لئے ایک قرنا بجائے گا اور اس قرنا کی آواز پر ہر ایک سعید اس فرقہ کی طرف کھنچا آئے گا، بجز ان لوگوں کے جو شقی ازلی ہیں جو دوزخ کے بھرنے کے لئے پیدا کئے گئے ہیں۔"

ایسا ہی اشتہار "حسین کامی سفیر روم" میں آپ (مرزا غلام احمد قادیانی) لکھتے ہیں کہ :

> "خدا نے یہی ارادہ کیا ہے کہ جو مسلمانوں میں سے مجھ سے الگ رہے گا

وہ کانا جلوے گا۔ " (مجموعہ اشتہارات ص ۲۱۶ ج ۲ طبع لندن)
پھر ایک حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد) کا الہام ہے جو آپ نے اپنے اشتہار معیار الاخیار مورخہ ۲۵ مئی ۱۹۰۰ء صفحہ ۸ پر درج کیا ہے اور وہ یہ ہے:

جو شخص تیری پیروی نہیں کرے گا اور تیری بیعت میں داخل نہیں ہو گا اور تیرا مخالف رہے گا وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا اور جہنمی ہے۔"

(تذکرہ ص ۳۴۳، مجموعہ اشتہارات ص ۲۷۵ ج ۳)

اختصار کے طور پر اتنے حوالے دیئے جاتے ہیں ورنہ حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد) نے بیسیوں جگہ اس مضمون کو ادا کیا ہے۔"

(کلمۃ الفصل ۱۲۸، ص ۱۲۹)

خلاصہ یہ کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے دو بعثتوں والے عقیدہ کا ایک اہم ترین نتیجہ یہ ہے کہ تیرھویں صدی کے بعد آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی رسالت و نبوت پر ایمان لانا، آپ کی شریعت کی پیروی کرنا اور آپ کی ہدایات و اشارات پر عمل کرنا موجب نجات نہیں، بلکہ یہ ساری چیزیں کالعدم، لغو اور بے کار ہیں جب تک کہ مرزا قادیانی پر ایمان نہ لایا جائے۔ کیونکہ تیرھویں صدی کے بعد محمدی رسالت و نبوت کا دور نہیں رہا، بلکہ قادیانی رسالت و نبوت کا دور شروع ہو چکا ہے اور اس دور میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی شریعت پر عمل کرنے والوں کی بھی وہی حیثیت ہو گی جو رسالت محمدیہ کے دور میں حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ علیہما السلام کی شریعت پر عمل کرنے والوں کی ہے۔ یعنی مرزا بشیر احمد کے الفاظ میں:

"ہر ایک ایسا شخص جو موسیٰ علیہ السلام کو تو مانتا ہے مگر عیسیٰ کو نہیں مانتا، یا عیسیٰ کو تو مانتا ہے مگر محمد کو نہیں مانتا اور یا محمد کو مانتا ہے پر مسیح موعود کو نہیں مانتا وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔"

(کلمۃ الفصل ص ۱۱۰)

یہ تو قادیانی عقیدہ ہوا، اس کے برعکس اسلامی عقیدہ یہ ہے کہ رسالت محمدیہ کا

دور تیرھویں صدی تک محدود نہیں، بلکہ قیامت تک ہے، اس لئے ایمان و کفر کا معیار آج بھی وہی ہے، جو چودھویں صدی سے پہلے تھا، اور یہی معیار قیامت تک قائم رہے گا۔ اب اہل عقل کو غور کرنا چاہئے کہ کیا قادیانی عقیدے کے مطابق رسالت محمدیہ (یا مرزا قادیانی کی اصطلاح میں پہلی بعثت) منسوخ اور کالعدم ہو جاتی ہے یا نہیں؟

## عقیدہ (۳) جامع کملات محمدیہ

جب مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کی جماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دوسری بعثت کا مظہر ہونے کی بنا پر بعینہ "محمد رسول اللہ" بن گئے ہیں تو یہ عقیدہ بھی لازم ٹھہرا کہ وہ تمام اوصاف و کملات جو پہلی بعثت میں حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی میں پائے جاتے تھے وہ اب بروزی رنگ میں، پورے کے پورے جناب مرزا غلام احمد قادیانی کے نام رجسٹرڈ ہو چکے ہیں۔ جو منصب و مقام کہ تیرھویں صدی تک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے مخصوص تھا وہ اب مرزا غلام احمد قادیانی کو تفویض کیا جا چکا ہے، اور جس مسند رسالت پر پہلے آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم جلوہ افروز تھے، اب اس پر جناب مرزا غلام احمد قادیانی رونق افروز ہیں۔ مرزا قادیانی اور ان کی جماعت اس عقیدے کا بھی برملا اظہار کرتی ہے، ان کے بے شمار حوالوں میں سے چند حوالے درج ذیل ہیں۔ مرزا غلام احمد قادیانی لکھتے ہیں۔

> "جب کہ میں بروزی طور پر آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہوں اور بروزی رنگ میں تمام کملات محمدی، مع نبوت محمدیہ کے میرے آئینہ ظلیت میں منعکس ہیں تو پھر کونسا الگ انسان ہوا جس نے علیحدہ طور پر نبوت کا دعویٰ کیا ہے۔"
>
> (اشتہار ایک غلطی کا ازالہ، خزائن ص ۲۱۲ ج ۱۸)

دوسری جگہ لکھتے ہیں۔

> "مجھے بروزی صورت نے نبی اور رسول بنایا ہے اور اسی بناء پر خدا نے بار بار میرا نام نبی اللہ اور رسول اللہ رکھا مگر بروزی صورت میں، میرا نفس

درمیان نہیں ہے، بلکہ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہے، اسی لحاظ سے
میرا نام محمد اور احمد ہوا، پس نبوت اور رسالت کسی دوسرے کے پاس
نہیں گئی، محمد کی چیز محمد کے پاس ہی رہی۔ " (ایک غلطی کا ازالہ)
(روحانی خزائن ص ۲۱۶ ج ۱۸)

مرزا غلام احمد قادیانی کی جماعت کا ترجمان "الفضل" لکھتا ہے۔

"پس جب کہ خداتعالیٰ کے نزدیک حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد
قادیانی) کا وجود خاص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی وجود ہے، یعنی
خدا کے دفتر میں حضرت مسیح موعود اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
آپس میں کوئی دوئی اور مغایرت نہیں رکھتے، بلکہ ایک ہی شان، ایک ہی
مرتبہ، ایک ہی منصب اور ایک ہی نام رکھتے ہیں، گویا لفظوں میں باوجود
دو ہونے کے ایک ہی ہیں.........۔ "

(اخبار الفضل قادیان جلد نمبر ۳ شمارہ نمبر ۷۳ مورخہ ۱۶ ستمبر ۱۹۱۵ء بحوالہ
قادیانی مذہب ص ۲۷۴)

"گزشتہ مضمون مندرجہ الفضل مورخہ ۲۶ ستمبر میں میں نے محض بفضل الٰہی
اس بات کو پایہ ثبوت تک پہنچایا ہے کہ حضرت مسیح موعود (غلام احمد
قادیانی) باعتبار نام، کام، آمد، مقام، مرتبہ کے آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کا ہی وجود ہیں، یا یوں کہو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جیسا کہ
(دنیا کے) پانچویں ہزار میں مبعوث ہوئے تھے، ایسا ہی اس وقت جمیع
کمالات کے ساتھ مسیح موعود کی بروزی صورت میں مبعوث ہوئے
ہیں۔ " (الفضل مورخہ ۲۸ اکتوبر ۱۹۱۵ء بحوالہ قادیانی مذہب ص
۲۷۷)

ان حوالوں سے قادیانی عقیدہ کا منشاء بخوبی واضح ہوجاتا ہے کہ ان کے نزدیک
مرزا غلام احمد قادیانی کے بعینہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کے معنی یہ ہیں کہ
مرزا غلام احمد قادیانی کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام کمالات حاصل ہیں اور
چودھویں صدی سے "محمد رسول اللہ" کی مسند رسالت پر مرزا غلام احمد قادیانی متمکن
ہیں۔ کیا کوئی مسلمان ایک لمحہ کے لئے بھی اس عقیدہ کو تسلیم کر سکتا ہے؟

# فصل سوم

## خصوصیات نبوی اور مرزا غلام احمد قادیانی

اور یہ تو صرف اجمالی عقیدہ تھا کہ "مرزا غلام احمد قادیانی عین محمد ہیں"، اس لئے انہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نام اور کام، مقام و منصب، شرف و مرتبہ اور آپ کی نبوت و کمالات نبوت سبھی کچھ حاصل ہے، جو کچھ پہلے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھا اب "بعثت ثانیہ" کے طفیل وہ سب کچھ مرزا غلام احمد قادیانی کے پاس ہے۔ آیئے! اب یہ دیکھیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کی جماعت نے بعثت ثانیہ کے پردے میں مرزا قادیانی کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کمالات و خصوصیات کس فیاضی سے عطا کیے ہیں۔

**عقیدہ (۱)** قرآنی عقیدہ یہ ہے کہ آیت، محمد رسول اللہ والذین معہ کا مصداق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ مگر قادیانی عقیدہ یہ ہے کہ یہ آیت مرزا قادیانی اور ان کی جماعت کی تعریف و توصیف میں نازل ہوئی۔ (تذکرہ طبع دوم ص ۹۷)

**عقیدہ (۲)** قرآنی عقیدہ یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام انسانیت کا رسول بنا کر بھیجا ہے، مگر قادیانی عقیدہ ہے کہ "چودھویں صدی سے تمام انسانیت کا رسول مرزا غلام احمد ہے۔"

(تذکرہ ص ۳۶۰)

مرزا بشیر احمد قادیانی ایم، اے لکھتے ہیں۔

> "ان سب لوگوں کا (یعنی انبیاء سابقین کا) کام خصوصیات زمانی اور مکانی کی وجہ سے ایک تنگ دائرہ میں محدود تھا، لیکن مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی)، چونکہ تمام دنیا کی ہدایت کے لئے مبعوث کیا گیا تھا اس لئے اللہ تعالیٰ نے اسے ہرگز نبوت کا خلعت نہیں پہنایا جب تک اس نے نبی کریم کی اتباع میں چل کر آپ کے تمام کمالات کو حاصل نہ کر لیا۔"

(کلمۃ الفصل ص ۱۱۴)

خود مرزا غلام احمد قادیانی، حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر اپنی فوقیت و برتری بیان کرتے ہوئے کہتا ہے:۔

"مجھے وہ قوتیں عنایت کی گئیں جو تمام دنیا کی اصلاح کے لئے ضروری تھیں توپھر اس امر میں کیا شک ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام کو وہ فطرتی طاقتیں نہیں دی گئیں جو مجھے دی گئیں، کیونکہ وہ ایک خاص قوم کے لئے آئے تھے، اور اگر وہ میری جگہ ہوتے تو اپنی اس فطرت کی وجہ سے وہ کام انجام نہ دے سکتے جو خدا کی عنایت نے مجھے انجام دینے کی قوت دی۔"

(حقیقتہ الوحی ص ۱۵۳ خزائن ص ۱۵۷ ج ۲۲)

**عقیدہ (۳)** قرآنی عقیدہ یہ ہے کہ ساری دنیا کے لئے "بشیر و نذیر" آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی ہے لیکن قادیانی عقیدہ یہ ہے کہ اب دنیا کا بشیر و نذیر مرزا غلام احمد ہے۔ (تذکرہ ص ۱۵۴)

**عقیدہ (۴)** قرآنی عقیدہ ہے کہ رحمۃ للعالمین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، مگر قادیانی عقیدہ یہ ہے کہ اب رحمۃ للعالمین مرزا غلام احمد قادیانی ہے (تذکرہ ص ۸۳، ص ۲۶۹، ص ۶۳۴۔ طبع دوم، ص ۸، ص ۳۸۵ طبع سوم)

مرزا غلام احمد قادیانی کی جماعت کا ترجمان "الفضل" لکھتا ہے۔

"یہ مسلمان کیا منہ لے کر دوسرے مذاہب کے بالمقابل اپنا دین پیش کر سکتے ہیں، تاوقتیکہ وہ مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی صداقت پر ایمان نہ لائیں، جو فی الحقیقت وہی ختم المرسلین تھا کہ خدائی وعدہ کے مطابق دوبارہ آخرین میں مبعوث ہوا، وہ وہی فخر اولین و آخرین ہے جو آج سے تیرہ سو برس پہلے رحمۃ للعالمین بن کر آیا تھا۔"

(الفضل۔ مورخہ ۲۶ ستمبر ۱۹۱۵ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۶۴)

**عقیدہ (۵)** قرآنی عقیدہ یہ ہے کہ نجات صرف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں ممکن ہے، اور قادیانی عقیدے کے مطابق اب صرف مرزا قادیانی کی تعلیم کی پیروی ہی موجب نجات ہے۔

مرزا غلام احمد قادیانی لکھتا ہے :۔

"چونکہ میری تعلیم میں امر بھی ہے اور نہی بھی، اور شریعت کے ضروری احکام کی تجدید ہے اس لئے خدا تعالیٰ نے میری تعلیم کو اور اس وحی کو جو میرے پر ہوتی ہے، فلک یعنی کشتی کے نام سے موسوم کیا، ...... اب دیکھو خدا نے میری وحی اور میری تعلیم اور میری بیعت کو نوح کی کشتی قرار دیا اور تمام انسانوں کے لئے اس کو مدار نجات ٹھہرایا، جس کی آنکھیں ہوں دیکھے اور جس کے کان ہوں سنے۔ " (حاشیہ اربعین نمبر ۴ ص ۶ خزائن ص ۴۳۵ ج ۱۷)

**عقیدہ (۶)** قرآنی عقیدہ ہے کہ آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین ہیں، اور قادیانی عقیدے کے مطابق اب یہ منصب، بروزی طور پر غلام احمد قادیانی کا ہے۔

مرزا غلام احمد قادیانی لکھتا ہے :۔

۱............ "میں بارہا بتلا چکا ہوں کہ میں بموجب آیت و آخرین منھم لما یلحقوا بھم بروزی طور پر وہی نبی خاتم الانبیاء ہوں۔ " (ایک غلطی کا ازالہ، خزائن ص ۲۱۲ ج ۱۸)

۲............ "پس چونکہ میں اس کا رسول، یعنی فرستادہ ہوں، مگر بغیر کسی نئی شریعت اور نئے دعوے اور نئے نام کے، بلکہ اسی نبی کریم خاتم الانبیاء کا نام پاکر اور اسی میں ہوکر اور اسی کا مظہر بن کر آیا ہوں۔ "

(نزول المسیح ص ۲ خزائن ص ۳۸۰۔ ۳۸۱ ج ۱۸)

۳............ "ہلاک ہوگئے وہ جنھوں نے ایک برگزیدہ رسول (مرزا غلام احمد قادیانی) کو قبول نہ کیا، مبارک وہ جس نے مجھے پہچانا، میں خدا کی سب راہوں میں سے آخری راہ ہوں اور میں اس کے سب نوروں میں سے آخری نور ہوں، بدقسمت ہے وہ جو مجھے چھوڑتا ہے، کیونکہ میرے بغیر سب تاریکی ہے۔ "

(کشتی نوح ص ۵۶ خزائن ص ۶۱ ج ۱۹)

عقیدہ (۷) قرآن کریم کے مطابق صاحب کوثر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، اور قادیانی عقیدہ یہ ہے کہ آیت انا اعطینا ک الکوثر مرزا غلام احمد قادیانیکے حق میں ہے۔

(حقیقتہ الوحی ص ۱۰۲ خزائن ص ۱۰۲ ج ۲۲)

عقیدہ (۸) قرآنی عقیدہ ہے کہ صاحب اسراء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، مگر قادیانی عقیدہ ہے کہ صاحب اسراء بھی مرزا غلام احمد قادیانی ہیں کیونکہ آیت "سبحٰن الذی اسری بعبدہ" ان پر نازل ہوئی ہے۔

(تذکرہ ص ۸۱، طبع دوم۔طبع سوم ص ۷۹، ص ۲۷۵، ص ۶۳۵)

عقیدہ (۹) مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج بحالت بیداری جسم اطہر کے ساتھ ہوئی تھی، چنانچہ خود مرزا قادیانی نے بھی اعتراف کیا ہے کہ تقریباً تمام صحابہؓ کا اس پر اجماع تھا۔ وہ لکھتا ہے:۔

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے رفع جسمی کے بارہ میں یعنی اس بارہ میں کہ وہ جسم کے سمیت شب معراج میں آسمان کی طرف اٹھائے گئے تھے، تقریباً تمام صحابہؓ کا یہی اعتقاد تھا، جیسا کہ مسیح کے اٹھائے جانے کی نسبت اس زمانہ کے لوگ اعتقاد رکھتے ہیں، یعنی جسم کے ساتھ اٹھائے جانا اور پھر جسم کے ساتھ اترنا۔"

(ازالہ اوہام ص ۲۸۹ خزائن ص ۲۴۷ ج ۳)

صحابہ کے دور سے آج تک مسلمانوں کا اسی پر اجماع چلا آتا ہے، لیکن قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ "معراج اس جسم کثیف کے ساتھ نہیں تھا، بلکہ وہ نہایت اعلیٰ درجہ کا کشف تھا۔" اور یہ کہ "مرزا خود بھی اس قسم کے کشفوں میں صاحب تجربہ ہیں۔"

(حاشیہ ازالہ اوہام ص ۴۷، ص ۴۸ خزائن ص ۱۲۶ ج ۳)

گویا معراج جسمانی تو کجا؟ معراج کشفی بھی مرزا غلام احمد قادیانی کے نزدیک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصیت نہیں، بلکہ مرزا غلام احمد قادیانی کو بھی اس کا بارہا تجربہ ہو چکا ہے۔

عقیدہ (۱۰) قرآنی عقیدہ ہے کہ قاب قوسین کا مقام آنحضرت صلی

علیہ وسلم کے لئے مختص ہے، مگر قادیانی عقیدہ ہے کہ یہ منصب مرزا غلام احمد قادیانی کو حاصل ہے۔ (تذکرہ ص ۱۷۰، طبع دوم، طبع سوم ص ۳۹۵)

**عقیدہ (۱۱)** قرآنی عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجتے ہیں، مگر قادیانی عقیدہ ہے کہ "خدا عرش پر مرزا غلام احمد قادیانی کی تعریف کرتا ہے اور اس پر درود بھیجتا ہے۔"

(تذکرہ ص ۶۵۹ اربعین نمبر ۲ ص ۳، ۱۵ خزائن ۳۴۹ ج ۱۷)

**عقیدہ نمبر (۱۲)** مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وجود گرامی باعث تخلیق کائنات ہے، آپؐ کا وجود باجود نہ ہوتا تو کائنات وجود میں نہ آتی، لیکن قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ کائنات صرف مرزا غلام احمد قادیانی کی خاطر پیدا کی گئی ہے، وہ نہ ہوتے تو نہ آسمان و زمین وجود میں آتے، نہ کوئی نبی ولی پیدا ہوتا، چنانچہ مرزا غلام احمد قادیانی کا الہام ہے۔

> لولاک لما خلقت الافلاک یعنی اگر میں تجھے پیدا نہ کرتا تو آسمانوں کو پیدا نہ کرتا۔

(حقیقتہ الوحی ص ۹۹ خزائن ص ۱۰۲ ج ۲۲)

**عقیدہ (۱۳)** اسلامی عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم افضل البشر اور سید الانبیاء ہیں، آپ کا مرتبہ تمام انبیاء کرام سے اعلیٰ و ارفع ہے، لیکن قادیانی عقیدہ یہ ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی تمام انبیاء سے افضل ہیں۔ چنانچہ مرزا قادیانی کا الہام ہے :۔

> "آسمان سے کئی تخت اترے، پر تیرا تخت سب سے اوپر بچھایا گیا۔"

(حقیقتہ الوحی ص ۸۹ خزائن ص ۹۲ ج ۲۲)

اور اسی بناء پر مرزا غلام احمد قادیانی یہ ترانہ گاتے ہیں :

"انبیاء گرچہ بودہ اند بسے<br>
من بعرفان نہ کمترم زکسے<br>
آنچہ داد است ہر نبی راجام<br>
داد آں جام رامرا بہ تمام

کم نیم زاں ہمہ بروئے یقین
ہر کہ گوید دروغ ہست لعین"

(نزول مسیح ۹۹۔ ۱۰۰، خزائن ۴۷۷۔ ۴۷۸ ج ۱۸)

(ترجمہ۔ انبیاء اگرچہ بہت ہوئے ہیں۔ مگر میں عرفان میں کسی سے کم نہیں ہوں، جو جام کہ ہر نبی کو دیا گیا ہے، وہ مجھے پورے کا پورا دے دیا گیا ہے، میں ازروئے یقین ان میں سے کسی سے کم نہیں ہوں، جو شخص جھوٹ کہے وہ لعنتی ہے۔)

اور اسی بناء پر مرزا غلام احمد قادیانی کہتے ہیں :۔

"منم مسیح زمان و منم کلیم خدا
منم محمد و احمد کہ مجتبیٰ باشد"

(تریاق القلوب ص ۳، خزائن ۱۳۴ ج ۱۵)

"زندہ شد ہر نبی بآمدنم
ہر رسولے نہاں بہ پیراہنم

(نزول المسیح ص ۱۰۰، خزائن ص ۴۷۸ ج ۱۸)

"اینک منم کہ حسب بشارات آمدم
عیسیٰ کجاست تابہ نہد بمنبرم"

(ازالہ ص ۱۵۸ خزائن ص ۱۸۰ ج ۳)

**عقیدہ (۱۴)** اسلامی عقیدہ ہے کہ صاحب مقام محمود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، اور قادیانیوں کے نزدیک مقام محمود مرزا غلام احمد قادیانی کو عطا ہوا ہے، چنانچہ مرزا غلام احمد قادیانی کا الہام ہے : اراد اللہ ان یبعثک مقاماً محموداً۔ (حقیقہ الوحی ص ۱۰۲۔ خزائن ص ۱۰۵ ج ۲۲)

**عقیدہ (۱۵)** مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ اگر حضرت موسیٰ علیہ السلام آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ہوتے تو آپ ہی کی پیروی کرتے جیسا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام بعد از نزول آپ کی پیروی کریں گے، اور قادیانیوں کے نزدیک

اب یہ مرتبہ مرزا غلام احمد قادیانی کو حاصل ہے۔ "الفضل" لکھتا ہے۔

"حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کے مرتبہ کی نسبت مولانا (محمد احسن امروہوی قادیانی) ...... لکھتے ہیں کہ پہلے انبیاء اولوالعزم میں بھی اس عظمت شان کا کوئی شخص نہیں گزرا۔ حدیث میں تو ہے کہ اگر موسیٰ و عیسیٰ زندہ ہوتے تو آنحضرتؐ کے اتباع کے بغیر ان کو چارہ نہ ہوتا (حدیث میں حضرت موسیٰؑ کا نام مذکور ہے حضرت عیسیٰؑ کا نہیں، کیونکہ وہ تو زندہ ہیں، اور آپؐ کی پیروی بھی کریں گے۔ ناقل) مگر میں کہتا ہوں کہ مسیح موعود کے وقت میں بھی موسیٰ و عیسیٰ ہوتے تو مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی ضرور اتباع کرنی پڑتی۔"

(اخبار الفضل ۱۸ مارچ ۱۹۱۶ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۳۲۵)

عقیدہ (۱۶) قرآن کریم نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات کو "امت کی مائیں" فرمایا ہے، و ازواجہ امھاتہم (الاحزاب) لیکن قادیانی مذہب میں یہ لقب مرزا غلام احمد قادیانی کی اہلیہ محترمہ کا ہے۔

عقیدہ (۱۷) مسلمانوں کے نزدیک محمد عربیؐ کا لایا ہوا قرآن معجزہ ہے۔ اور قادیانیوں کے نزدیک مرزا غلام احمد قادیانی کی وحی کے علاوہ ان کی تصنیف اعجاز احمدی، اعجاز المسیح اور خطبہ الہامیہ بھی معجزہ ہے۔

اس تفصیل سے معلوم ہو گیا ہو گا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مخصوص کمالات میں سے ایک بھی ایسا نہیں جو مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کی جماعت نے مرزا قادیانی پر چسپاں نہ کر دیا ہو۔ کیوں؟ اس لئے کہ مرزا غلام احمد قادیانی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دوسری بعثت کا مظہر ہونے کی وجہ سے اب چودھویں صدی کے محمد رسول اللہ ہیں۔

عقیدہ (۱۸) یہی وجہ ہے کہ مسلمان تو جب کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھتے ہیں تو "محمد رسول اللہ" سے ان کی مراد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی ہوتی ہے، لیکن قادیانی جب یہی کلمہ پڑھتے ہیں تو "محمد رسول اللہ" سے صرف بعثت اولیٰ کے محمد رسول اللہ مراد نہیں ہوتے بلکہ دوسری بعثت قادیانی بعثت کے محمد رسول اللہ یعنی مرزا غلام احمد قادیانی بھی مراد ہوتے ہیں۔ اور یہ الزام نہیں، بلکہ مرزا

قادیانی کی بعثت ثانیہ کا منطقی نتیجہ ہے۔ چنانچہ مرزا بشیر احمد قادیانی ایم، اے لکھتے ہیں :۔

"علاوہ اس کے اگر ہم بفرض محال یہ بات مان بھی لیں کہ کلمہ شریف میں نبی کریم کا اسم مبارک اس لئے رکھا گیا ہے کہ آپ آخری نبی ہیں تو تب بھی کوئی حرج واقع نہیں ہوتا اور ہم کو نئے کلمہ کی ضرورت پیش نہیں آتی کیونکہ مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) نبی کریم سے کوئی الگ چیز نہیں ہے، جیسا کہ وہ خود فرماتا ہے۔ صار وجودی وجودہ، نیز من فرق بینی وبین المصطفی فماعرفنی ومارای، اور یہ اس لئے ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ تھا کہ وہ ایک دفعہ اور خاتم النبیین کو دنیا میں مبعوث کرے گا، جیسا کہ آیۃ آخرین منہم سے ظاہر ہے،

پس مسیح موعود (مرزا غلام احمد) خود محمد رسول اللہ ہے جو اشاعت اسلام کے لئے دوبارہ دنیا میں تشریف لائے، اس لئے ہم کو کسی نئے کلمہ کی، ضرورت نہیں، ہاں! اگر محمد رسول اللہ کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی۔" (کلمۃ الفصل ص ۱۵۸)

عقیدہ (۱۹) چونکہ مسلمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قادیان میں دوبارہ آنے کے قائل نہیں اور مرزا غلام احمد قادیانی کو محمد رسول اللہ تسلیم نہیں کرتے اس لئے قادیانیوں کے نزدیک وہ قادیانی کلمہ کے منکر ہونے کی وجہ سے کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ مرزا بشیر احمد قادیانی لکھتے ہیں :۔

"اب معاملہ صاف ہے، اگر نبی کریم کا انکار کفر ہے تو مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا انکار بھی کفر ہونا چاہئے، کیونکہ مسیح موعود نبی کریم سے الگ کوئی چیز نہیں ہے، بلکہ وہی ہے۔ اور اگر مسیح موعود کا منکر کافر نہیں تو نعوذ باللہ نبی کریم کا منکر بھی کافر نہیں، کیونکہ یہ کس طرح ممکن ہے کہ پہلی بعثت میں تو آپؐ کا انکار کفر ہو مگر دوسری بعثت میں، جس میں بقول مسیح موعود آپ کی روحانیت اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے، آپ کا انکار کفر نہ ہو۔"

(کلمۃ الفصل ص ۱۴۶۔ ۱۴۷)

# فصل چہارم

## مکی بعثت پر قادیانی بعثت کی فضیلت

گزشتہ سطور میں آپ پڑھ چکے ہیں کہ قادیانی عقیدہ کے مطابق مرزا غلام احمد قادیانی کی شکل میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دوبارہ ظہور قادیاں، ضلع گورداسپور میں ہوا۔ اس لئے مرزا غلام احمد قادیانی کے ماننے والوں نے "مسیح موعود محمد است وعین محمد است" کا نعرہ بڑی شدت سے لگایا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ کے تمام اوصاف و کمالات مرزا غلام احمد قادیانی کی طرف منتقل کر دیئے۔ اس پر جماعت کے اخبارات و رسائل میں بڑے ہنگامہ خیز مضامین شائع ہوتے رہے۔

اب ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ قادیانیوں کے نزدیک مرزا غلام احمد قادیانی کی بعثت، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مکہ والی بعثت سے افضل ہے کیونکہ اس بعثت میں کچھ مزید ایسے خصوصی کمالات و فضائل بھی پائے جاتے ہیں، جو مکہ والی محمدی بعثت میں نہیں تھے۔ اس سلسلہ میں قادیانیوں کے درج ذیل عقائد ملاحظہ کریں :۔

### عقیدہ (۱) دوسری بعثت اقویٰ اور اکمل اور اشد

"جس نے اس بات سے انکار کیا کہ بنی علیہ السلام کی بعثت چھٹے ہزار سال سے تعلق رکھتی ہے، جیسا کہ پانچویں ہزار سے تعلق رکھتی تھی، پس اس نے حق کا اور نص قرآن کا انکار کیا، بلکہ حق یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت چھٹے ہزار کے آخر میں، یعنی ان دنوں میں (مرزا غلام احمد قادیانی کی بعثت کے زمانے میں) بہ نسبت ان سالوں کے اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۱۸۱ خزائن ص ۲۷۱، ۲۷۲ ج ۱۶)

## عقیدہ (۲) روحانی ترقیات کی ابتداء اور انتہاء

"ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت نے پانچویں ہزار میں اجمالی صفات کے ساتھ (مکہ میں) ظہور فرمایااور وہ زمانہ اس روحانیت کی ترقیات کاانتہا کانہ تھا، بلکہ اس کے کمالات کے معراج کے لئے پہلا قدم تھا، پھراس روحانیت نے چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی اس وقت (قادیاں میں) پوری طرح سے تجلی فرمائی۔" (خطبہ الہامیہ ص ۱۷۷ خزائن ص ۲۶۶ ج ۱۶)

## عقیدہ (۳) پہلے سے بڑی فتح مبین

اور زیادہ ظاہر ہے، اور مقدر تھا کہ اس کاوقت مسیح موعود کاوقت ہو، اور اسی کی طرف خداتعالیٰ کے اس قول میں اشارہ ہے، سبحان الذی اسریٰ الخ۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۱۹۳ خزائن ص ۲۸۸ ج ۱۶)

## عقیدہ (۴) زمان البرکات

"غرض اس زمانہ کا نام جس میں ہم ہیں، زمان البرکات ہے، لیکن ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ زمان التائیدات اور دفع الآفات تھا۔"

(اشتہار ۲۸ مئی ۱۹۰۰ء تبلیغ رسالت ص ۴۴ ج ۵ مجموعہ اشتہارات ص ۲۹۲ ج ۳)

## عقیدہ (۵) ہلال اور بدر

"اور اسلام ہلال کی طرح شروع ہوااور مقدر تھا کہ انجام کار آخر زمانہ میں بدر (چودھویں کے چاند کی طرح کامل ومکمل) ہو جائے خداتعالیٰ کے حکم سے۔"

"پس خدا تعالیٰ کی حکمت نے چاہا کہ اسلام اس صدی میں بدر کی شکل اختیار کرے، جو شمار کے رو سے بدر کی طرح مشابہ ہو (یعنی چودھویں صدی) پس ان ہی معنوں کی طرف اشارہ ہے خدا تعالیٰ کے اس قول میں کہ لقد نصرکم اللہ ببدر۔ "

(خطبہ الہامیہ خزائن ص ۲۷۵، ۲۷۶، جلد ۱۶)

## عقیدہ (۶) ظہور کی تکمیل

"قرآن شریف کے لئے تین تجلیات ہیں، وہ سیدنا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ سے نازل ہوا اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے ذریعہ اس نے زمین پر اشاعت پائی، اور مسیح موعود (مرزا غلام احمد) کے ذریعہ سے بہت سے پوشیدہ اسرار اس کے کھلے، ولکل امر وقت معلوم۔ اور جیسا کہ آسمان سے نازل ہوا تھا ویسا ہی آسمان تک اس کا نور پہنچا، اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت میں اس کے تمام احکام کی تکمیل ہوئی، اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے وقت میں اس کے ہر ایک پہلو کی اشاعت کی تکمیل ہوئی، اور مسیح موعود کے وقت میں اس کے روحانی فضائل اور اسرار کے ظہور کی تکمیل ہوئی۔"

(حاشیہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص ۵۲، خزائن ص ۶۶ جلد ۲۱)

## عقیدہ (۷) حقائق کا انکشاف

"اسی بناء پر ہم کہہ سکتے ہیں کہ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ابن مریم اور دجال کی حقیقت کاملہ بوجہ نہ موجود ہونے کسی نمونہ کے موبمو منکشف نہ ہوئی ہو، اور نہ دجال کے ستر باع کے گدھے کی اصل کیفیت کھلی ہو، اور نہ یاجوج ماجوج کی عمیق تہہ تک وحی الٰہی نے اطلاع دی ہو، اور نہ دابتہ الارض کی ماہیت کماہی ظاہر فرمائی گئی...... تو کچھ تعجب کی بات نہیں (مگر بعثت ثانی میں مرزا قادیانی پر حقائق پوری طرح منکشف

ہو گئے۔ ناقل)

(ازالہ اوہام ص ۶۹۱، خزائن ص ۴۷۳ جلد ۳)

## عقیدہ (۸) صرف چاند۔ چاند اور سورج دونوں

لہ خسف القمر المنیر وان لی غسا القمران المشرقان اتنکر

اس (حضورؐ) کیلئے چاند کے خسوف کا نشان ظاہر ہوا اور میرے لئے چاند اور سورج دونوں کا اب کیا تو انکار کریگا۔

(اعجاز احمدی ص ۷۱، خزائن ص ۱۸۳ ج ۱۹)

## عقیدہ (۹) تین ہزار اور تین لاکھ کا فرق

"تین ہزار معجزات ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ظہور میں آئے۔" (تحفہ گولڑویہ ص ۶۳، خزائن ص ۱۵۳ جلد ۱۷)

"میری تائید میں اس (خدا) نے وہ نشان ظاہر فرمائے ہیں کہ...... اگر میں ان کو فرداً فرداً شمار کروں تو میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہہ سکتا ہوں کہ وہ تین لاکھ سے بھی زیادہ ہیں۔"

(حقیقہ الوحی ص ۶۷، خزائن ص ۷۰ جلد ۲۲)

## عقیدہ (۱۰) ذہنی ارتقاء

"حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا ذہنی ارتقاء آنحضرت صلے علیہ وسلم سے زیادہ تھا...... اور یہ جزوی فضیلت ہے جو حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کو آنحضرت صلعم پر حاصل ہے، نبی کریم صلعم کی ذہنی استعدادوں کا پورا ظہور بوجہ تمدن کے نقص کے نہ ہوا، ورنہ قابلیت تھی، اب تمدن کی ترقی سے حضرت مسیح موعود کے ذریعہ ان کا پورا ظہور ہوا۔"

(ریویو، مئی ۱۹۲۹ء، بحوالہ قادیانی مذہب ص ۳۴۱)

## عقیدہ (۱۱) معاملہ صاف

"اب معاملہ صاف ہے اگر نبی کریم کا انکار کفر ہے تو مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا انکار بھی کفر ہونا چاہئے، کیونکہ مسیح موعود نبی کریم سے الگ کوئی چیز نہیں ہے بلکہ وہی ہے، اور اگر مسیح موعود کا منکر کافر نہیں تو نعوذ باللہ نبی کریم کا منکر بھی کافر نہیں، کیونکہ یہ کس طرح ممکن ہے کہ پہلی بعثت میں تو آپ کا انکار کفر ہو، مگر دوسری بعثت میں۔ جس میں بقول مسیح موعود آپ ؐ کی روحانیت اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے۔ آپ ؐ کا انکار کفر نہ ہو (اور پھر یہ کس طرح ممکن ہے کہ پہلی بعثت میں تو آپ ؐ صاحب شریعت نبی ہوں، اور دوسری میں صاحب شریعت نہ ہوں۔ ناقل)"

(کلمۃ الفصل، ۱۴۶، ۱۴۷)

## عقیدہ (۱۲) آگے سے بڑھ کر

محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں

محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

(اخبار بدر جلد نمبر ۲، نمبر ۴۳ مورخہ ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء)

قاضی اکمل قادیانی، مرزا غلام احمد قادیانی کے پرجوش مرید تھے، انہوں نے یہ نظم لکھ کر اور قطعہ کی شکل میں فریم کرا کر مرزا غلام احمد قادیانی کی خدمت میں پیش کی، مرزا غلام احمد قادیانی اس پر بے حد خوش ہوئے اور انہیں بہت ہی دعائیں دیں، بعد ازاں اسے گھر لے گئے، غالباً ان کی دیوار کی زینت بنی ہوگی، قادیان کے اخبار بدر میں بھی اس کو شائع کیا گیا قادیانی حضرات کی عبرت کیلئے یہاں پوری نظم درج کی جاتی ہے:۔

امام اپنا عزیزو اس جہاں میں
غلام احمد ہوا دارالاماں میں
غلام احمد ہے عرش رب اکبر
مکاں اس کا ہے گویا لامکاں میں
غلام احمد رسول اللہ ہے برحق

شرف پایا ہے نوع انس و جاں میں
غلام احمد کا جو خادم ہے دل سے
بلا شک جائے گا باغ جناں میں
تسلی دل کو ہو جاتی ہے حاصل
یہ ہے اعجاز احمد کی زباں میں
بھلا اس معجزے سے بڑھ کے کیا ہو
خدا اک قوم کا مارا جہاں میں
قلم سے کام جو کرکے دکھایا
کہاں طاقت تھی یہ سیف و سناں میں
محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں
غلام احمد مختار ہو کر،
یہ رتبہ تو نے پایا ہے جہاں میں
تیری مدحت سرائی مجھ سے کیا ہو
کہ سب کچھ لکھ دیا راز نہاں میں
خدا سے تو، خدا تجھ سے ہے واللہ
تیرا رتبہ نہیں آتا بیاں میں

## عقیدہ (۱۳) مصطفےٰ میرزا

صدی چودھویں کا ہوا سر مبارک
کہ جس پہ وہ بدر الدجیٰ بن کے آیا
محمد پئے چارہ سازی امت
ہے اب احمد مجتبےٰ بن کے آیا
حقیقت کھلی بعث ثانی کو ہم پر
کہ جب مصطفےٰ میرزا بن کے آیا

("الفضل" مورخہ ۲۸ مئی ۱۹۲۸ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۷۸)

## عقیدہ (۱۴) استاد، شاگرد

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم معلم ہیں اور مسیح موعود مرزا قادیانی، ایک شاگرد، شاگرد خواہ استاذ کے علوم کا وارث پورے طور پر بھی ہو جائے، یا بعض صورتوں میں بڑھ بھی جائے (جیسا کہ مرزا غلام احمد قادیانی بہت سی باتوں میں بڑھ گئے۔ ناقل) مگر استاذ بہرحال استاذ رہتا ہے، اور شاگرد شاگرد ہی۔"

(تقریر میاں محمود صاحب، مندرجہ الحکم قادیاں۔ ۲۸ اپریل ۱۹۱۴ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۳۳۴)

## عقیدہ (۱۵) ہتک، استہزاء

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعث اول میں آپ کے منکروں کو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دینا، لیکن آپ کی بعثت ثانی میں آپ کے منکروں کو داخل اسلام سمجھنا یہ آنحضرت کی ہتک اور آیات اللہ سے استہزاء ہے، حالانکہ خطبہ الہامیہ میں حضرت مسیح موعود نے آنحضرت کی بعث اول و ثانی کی باہمی نسبت کو ہلال اور بدر کی نسبت سے

تعبیر فرمایا ہے۔"

(الفضل ۱۵ جولائی ۱۹۱۵ء، بحوالہ قادیانی مذہب ص ۳۳۷)

## عقیدہ (۱۶) آنحضرتؐ سے مرزا قادیانی پر ایمان لانے کا عہد

الف:

خدا نے لیا عہد سب انبیا سے
کہ جب تم کو دوں میں کتاب
پھر آئے تمہارا مصدق پیغمبر
تو ایمان لاؤ، کرو اسکی نصرت
کہا کیا کرتے ہو اقرار محکم
وہ بولے مقر ہے ہماری جماعت
کہا حق تعالیٰ نے شاہد رہو تم
یہی میں بھی دیتا رہوں گا شہادت
جو اس عہد کے بعد کوئی پھرے گا
بنے گا وہ فاسق اٹھائے گا ذلت
لیا تھا جو میثاق سب انبیاء سے
وہی عہد حق نے لیا مصطفٰےؐ سے
وہ نوح و خلیل و کلیم و مسیحا
بھی سے یہ پیمان محکم لیا تھا
مبارک! امامت کا موعود آیا
وہ میثاق ملت کا مقصود آیا
کریں اہل اسلام اب عہد پورا
بنے آج ہر ایک عبد الشکورا

(الفضل، مورخہ ۲۶ فروری ۱۹۲۴ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۳۴۰)

ب: واذا خذ اللہ میثاق النبیین ۳ / ۱۷ جب اللہ تعالیٰ نے سب نبیوں سے عہد لیا (النبیین میں سب انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام شریک ہیں، کوئی نبی"

بھی، مستثنیٰ نہیں، آنحضرت صلعم بھی اس النبیین کے لفظ میں داخل ہیں) کہ جب کبھی تم کو کتاب و حکمت دوں (یعنی کتاب سے مراد توریت و قرآن کریم ہے، اور حکمت سے مراد سنت و منہاج نبوت و حدیث شریف ہے) پھر تمہارے پاس ایک رسول آئے، جو مصدق ہو ان تمام چیزوں کو جو تمہارے پاس کتاب و حکمت سے ہیں (یعنی وہ رسول مسیح موعود (مرزا غلام احمد) ہے۔ جو قرآن و حدیث کی تصدیق کرنے والا ہے، اور وہ صاحب شریعت جدیدہ نہیں ہے اے نبیو! تم سب ضرور اس پر ایمان لانا، اور ہر ایک طرح سے اس کی مدد فرض سمجھنا، (جب تمام انبیاء علیہم السلام کو مجملاً حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد) پر ایمان لانا اور اس کی نصرت کرنا فرض ہوا تو ہم کون ہیں جو نہ مانیں۔)" (الفضل مورخہ ۱۹ / ۲۱ ستمبر ۱۹۱۵ء)

(بحوالہ قادیانی مذہب ص ۳۳۸، ۳۳۹)

## اس عقیدے پر لاہوری تبصرہ:

"چنانچہ الفضل ۱۹ / ۲۱ ستمبر ۱۹۱۵ء میں اس پر دھڑلے سے مضمون نکلا، اور پھر اس کے بعد طرح طرح سے اس کا اعادہ کیا گیا، اور کھلم کھلا ڈنکے کی چوٹ پر اس امر کا اعلان کیا جاتا رہا کہ اس پیشینگوئی میں جس رسول کا وعدہ ہے اور جس کے متعلق اقرار لیا گیا ہے کہ ہر ایک نبی اس پر ایمان لائے اور اس کی نصرت کرے وہ مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) ہے. اور یہ نہ سمجھا کہ اس طرح تو پھر لازم آئے گا کہ......

"اگر محمد رسول اللہ صلعم زندہ ہوتے تو انہیں چارہ نہ تھا سوائے اس کے کہ وہ مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی اتباع کرتے یعنی مسیح موعود متبوع اور آقا ہوتے اور محمد رسول اللہ صلعم نعوذ باللہ تبع اور غلام ہوتے، یہ نتیجہ ایسا دقیق تو نہیں کہ انسان سمجھ نہ سکے، مگر جب ایک قوم اپنے نبی کو (اپنے نبی کی ہدایات کے مطابق۔ ناقل) سب نبیوں سے بڑھانا چاہتی ہو تو پھر سب کچھ حلال ہو جاتا ہے۔ محمد رسول اللہ صلعم

ان نبیوں کے ذیل میں شامل کر دیا جن سے ایمان لانے اور نصرت کرنے کا اقرار لیا گیا تھا، گویا محمد رسول اللہ صلعم آج زندہ ہوتے تو مسیح موعود (مرزا غلام احمد) پر ایمان لاتے اور آپ کے ہاتھ پر بیعت کرتے اور ہر ایک قسم کی اتباع اور نصرت کے لئے آپ کے احکام کی پیروی کو ذریعہ نجات سمجھتے۔ (کیونکہ مرزا غلام احمد قادیانی کے بقول ان کی بعثت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے اقویٰ اور اکمل اور اشد تھی. اور

اپنے سے زیادہ قوی اور زیادہ کامل اور بڑی روحانیت والے کے احکام کی تعمیل کرنا ایک عام بات ہے۔ ناقل) کیا اس سے بڑھ کر محمد رسول اللہ صلعم کی کوئی ہتک متصور ہے؟ کیا اس سے صاف نظر نہیں آتا کہ محمد رسول اللہ صلعم کے مقابلہ میں حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی پوزیشن کو بدرجہا بلند کرنے اور ان کو ایک آقا کی حیثیت دینے میں نہایت جرات سے کام لیا گیا۔" (اور پھر یہ جرات ایک آدھ بار نہیں کی گئی، بلکہ بار بار اسی کو دہرایا گیا۔ چنانچہ پندرہ عقیدے تو جن کو قادیانیوں نے سیکڑوں نہیں ہزاروں بار دہرایا اور اب تک انہیں مسلسل دہرایا جارہا ہے، میں بھی اوپر نقل کر چکا ہوں۔ ناقل۔)

(ڈاکٹر بشارت احمد قادیانی لاہوری کا مضمون مندرجہ "پیغام صلح" لاہور جلد ۲۲، نمبر ۳۴ مورخہ ۷ جون ۱۹۳۴ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۳۳۹، ۳۴۰)

عقیدہ ۱۷ : قرآن کریم کی کسی آیت یا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کسی حدیث میں یہ مضمون نہیں کہ اللہ تعالیٰ نے آپؐ کو "تو میرے بیٹے جیسا" کہا ہو لیکن مرزا غلام احمد قادیانی کو یہ شرف حاصل ہے کہ خدا ان سے فرماتا ہے:

انت منی بمنزلۃ ولدی انت منی بمنزلۃ اولادی

"یعنی تو مجھ سے بمنزلہ میرے بیٹے کے ہے، تو مجھ سے بمنزلہ میری اولاد کے ہے۔"

(دیکھئے تذکرہ صفحہ نمبر ۴۳۶)

عقیدہ (۱۸) : قرآن کریم کی کسی آیت یا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کسی

حدیث میں یہ مضمون بھی نہیں کہ اللہ تعالیٰ کے "کن فیکون" کی طاقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا فرمائی ہو، لیکن مرزا غلام احمد کے بارے میں قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے "کن فیکون" کے اختیارات ان کو عطا فرمائے ہیں چنانچہ مرزا قادیانی کو الہام ہے:

اے مرزا! تیری شان یہ ہے کہ جب تو کسی چیز کا ارادہ کرے تو تو اس سے کہہ دے کہ ہو جا، پس وہ ہو جائے گی

(تذکرہ ص ۵۲۵)

عقیدہ (۱۹) : جناب مرزا غلام احمد قادیانی کو ان کے الہامات میں اور بھی بہت سی صفات عطا کی گئی ہیں، جو اسلامی لٹریچر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب نہیں کی گئیں مثلاً

تو میرا "اعلیٰ" نام ہے۔

(تذکرہ ص ۳۳۸)

تو میری مراد ہے۔

(تذکرہ ص ۸۳)

تو مجھ سے اور میں تجھ سے ہوں

(تذکرہ ص ۴۲۶)

تو بمنزلہ میرے بروز کے ہے۔

(تذکرہ ص ۵۹۶،)

تو بمنزلہ میری توحید و تفرید

(تذکرہ ص ۳۸۱)

تو بمنزلہ میری روح کے ہے۔

(تذکرہ ص ۷۴۱)

تو بمنزلہ میرے کان کے ہے

(تذکرہ ص ۷۴۷)

تو مجھ میں سے ہے اور تیرا بھید میرا بھید ہے۔

(تذکرہ ص ۲۰۷)

ہم نے تجھ کو دنیا دے دی اور تیرے رب کی رحمت کے خزانے دے دیئے۔

(تذکرہ ص ۳۷۶)

# فصل پنجم
# دعوت غور و فکر

ا۔ مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے دعووں کی بنیاد "فنافی الرسول" پر اٹھائی۔ اس سے ترقی کر کے "ظل و بروز" کی وادی میں قدم رکھا، ظل و بروز سے آگے بڑھے تو حریم نبوت میں پہنچ گئے، اور خاتم النبیینؐ کے بعد دعوی نبوت کا جواز پیدا کرنے کے لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دوسری بعثت کا نظریہ ایجاد کیا، یوں رفتہ رفتہ وہ بعینہ "محمد رسول اللہ" بن گئے، قرآن بھی قادیاں کے قریب ہی اتر آیا۔ (انا انزلناہ قریباً من القادیاں۔ تذکرہ صہ ۷۶) اور پھر اس بعثت ثانیہ کے عقیدے سے جو عقائد ابھرے ان کا بہت ہی مختصر سا خاکہ آپ کے سامنے پیش کیا جاچکا ہے، یعنی خاکم بدہن مرزا قادیانی رحمتہ للعالمین بھی ہوئے، سید الرسل بھی، باعث تخلیق کائنات بھی، مطاع مطلق بھی، مدار نجات بھی، اور بالآخر کلمہ طیبہ میں بھی محمد رسول اللہ سے مرزا غلام احمد قادیانی مراد لیا گیا۔

ادھر مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنی بعثت کو روحانیت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے اقوی اور اکمل اور اشد بتایا، اپنے معجزات، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات سے سوگنا زیادہ بیان کئے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دور کو ہلال اور اپنے دور کو بدر کامل ٹھہرایا، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دور کو ترقیات کی ابتداء اور اپنے دور کو ترقیات روحانی کی انتہا قرار دیا، ان کے مریدان کے سامنے یہ ترانہ گاتے رہے

"محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں"

اور مرزا غلام احمد قادیانی نے اس جیسے نعروں کی بھی تحسین اور حوصلہ افزائی فرمائی، جس کے نتیجے میں مرزا صاحب کی جماعت کے بلند ہمت افراد نے رہی سہی کسر بھی پوری کردی، اور آگے بڑھ کر مرزا غلام احمد قادیانی کے ہاتھ پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بیعت ہی کرادی۔

یہ تمام تفصیل......... نہایت اختصار کے ساتھ .......... آپ گزشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں اور مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کی جماعت نے ایک صدی میں ان عقائد پر جو دفتر کے دفتر تصنیف کئے ہیں یہ چند عقائد اس سمندر کا ایک قطرہ ہیں۔ مجھے معلوم نہیں کہ ان سطور کو پڑھ کر ہمارے وہ بھائی جو جناب مرزا غلام احمد قادیانی کے رشتہ عقیدت میں منسلک ہیں، ان سے کیا تاثر لیں گے؟ لیکن میں ان کو صرف ایک سوال پر غور کرنے کی دعوت دوں گا کہ کیا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر مرزا قادیانی کی آمد سے پہلے تک تیرہ صدیوں کے مسلمانوں کے یہی عقائد تھے جو جناب مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کی جماعت کے اکابر کے حوالے سے میں اوپر درج کرچکا ہوں؟ بہت موٹی سی بات ہے جس کے سمجھنے کے لئے دقیق فہم و فکر کی ضرورت نہیں کہ کیا ابوبکر و عمرو عثمان و علی (رضوان اللہ علیہم) بھی یہ عقیدہ رکھتے تھے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دوبارہ قادیاں میں مبعوث ہوں گے؟ کیا ایک لاکھ چوبیس ہزار صحابہ میں سے کسی سے یہ عقیدہ منقول ہے؟ کیا تابعین اور ائمہ دین میں سے کوئی اس کا قائل تھا؟ جیسا کہ اوپر عرض کرچکا ہوں خود مرزا غلام احمد قادیانی کی جماعت کے ترجمان "الفضل" کو اقرار ہے کہ "مرزا قادیانی سے پہلے کسی مسلمان نے یہ نظریہ کبھی پیش نہیں کیا" ............ اور واقعہ بھی یہی ہے کہ قادیانی سے پہلے کوئی صحابی تابعی، کوئی امام مجدد اس عقیدہ سے آشنا نہیں تھا......... اور پھر اس عقیدے سے جو عقائد پیدا ہوئے ان کے بارے میں بھی آپ سن چکے ہیں کہ امت میں کوئی شخص ان کا قائل نہیں تھا...........

ہمارے بھائی اگر صرف اسی سوال پر عقل و انصاف سے غور کریں تو انہیں یہ احساس ہوگا کہ جناب مرزا غلام احمد قادیانی ان عقائد کو اپنا کر "سبیل المومنین" پر قائم نہیں رہے۔ ادھر قرآن کریم کا اعلان ہے کہ "جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کرے اور "سبیل المومنین" کو چھوڑ کر کسی اور راستے پر چل نکلے تو دنیا میں وہ جو

کچھ کرتا ہے ہم اسے کرنے دیں گے، اور اسے جہنم میں داخل کریں گے۔" اس لئے مرزا قادیانی کے تمام عقیدت مندوں سے گزارش کروں گا کہ اگر انہوں نے واقعی اللہ و رسول کی رضامندی کی خاطر مرزا صاحب کا دامن پکڑا ہے جیسا کہ ان کا دعویٰ ہے ............ تو مرزا غلام احمد قادیانی کے عقائد و نظریات معلوم ہو جانے کے بعد ان پر یہ بات واضح ہو گئی ہوگی کہ انہوں نے اللہ و رسول اللہ کی رضامندی کے لئے جو راستہ اختیار کیا ہے۔ وہ کعبہ کو نہیں بلکہ کسی اور ہی طرف کو جاتا ہے وہ "سبیل المومنین" (اہل ایمان کا راستہ) نہیں، بلکہ یہ اہل ایمان کے راستے سے الٹی سمت کو جاتا ہے۔

۲۔ دوسری بات جس پر ہمارے بھائیوں کو غور کرنا چاہئے یہ ہے کہ مرزا صاحب کا یہ عقیدہ کہ وہ عین محمد ہیں۔ عقل و دانش کی میزان میں کیا وزن رکھتا ہے؟ اگر مرزا غلام احمد عین محمدؐ ہے تو سوال ہو گا کہ:

۱۔ مرزا غلام مرتضیٰ کے نطفہ سے کون پیدا ہوا؟
۲۔ چراغ بی بی کے پیٹ میں کون تھا؟
۳۔ جنت بی بی کس کے ساتھ جڑواں پیدا ہوئی؟
۴۔ بچپن میں چڑیوں کا شکار کون کرتا تھا؟
۵۔ گل علیشاہ (شیعہ) کی شاگردی کس نے کی تھی؟
۶۔ سیالکوٹ کچہری میں گورنمنٹ برطانیہ کا نوکر کون تھا؟
۷۔ انگریزی عدالتوں میں "مرجاہاجر" (یعنی مرزا حاضر!) کی آوازیں کس کو دی جاتی تھیں؟
۸۔ قانون انگریزی کی تیاری کس نے کی، اور اس میں فیل کون ہوا؟
۹۔ محترمہ حرمت بی بی کو طلاق کس نے دی؟
۱۰۔ مرزا سلطان احمد اور فضل احمد کو عاق کس نے کیا؟
۱۱۔ محترمہ محمدی بیگم کا اسیر زلف کون ہوا؟
۱۲۔ اس سے نکاح کی پیشنگوئی کس نے کی؟
۱۳۔ اس پیش گوئی کو اپنے صدق و کذب کا معیار کس نے ٹھہرایا؟
۱۴۔ اور پھر اس سے وصل میں ناکام کون مرا؟

۱۵۔ نصرت جہاں بیگم کا شوہر کون تھا؟

۱۶۔ مرزا محمود، شریف احمد، بشیر احمد کا باپ کون تھا۔

○ اور دوسری طرف اگر مرزا غلام احمد اور محمد صلے اللہ علیہ وسلم ایک ہی ذات کے دو نام ہیں تو

۱۔ حضرت ابو بکر، عمر رضی اللہ عنہما کا داماد کون تھا

۲۔ حضرت عائشہؓ و حفصہؓ کا شوہر کون تھا؟

۳۔ حضرت عثمانؓ اور علیؓ کس کے داماد تھے؟

۴۔ حضرت فاطمہ، زینب، رقیہ، ام کلثوم کس کی صاحبزادیاں تھیں؟

۵۔ حسن و حسین کس کے نواسے تھے؟

۶۔ بدر و حنین کے معرکے کس نے سر کئے؟

۷۔ شب معراج میں انبیاء، کرام کا امام کون تھا؟

۸۔ قیصر و کسرای کی گردنیں کس کے غلاموں کے سامنے جھکیں؟ ...... وغیرہ وغیرہ کیا پہلے سوالوں کے جواب میں "محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اور دوسرے سوالوں کے جواب میں مرزا غلام احمد قادیانی کا نام لے سکتے ہو؟ "محمدؐ پھر اتر آئے ہیں ہم میں، اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شان میں" کے ترانے گانے والے ہمارے بھٹکے ہوئے بھائیو! خدا کے لئے ذرا سوچو کہ تم نے "محمد رسول اللہ" کو قادیاں میں دوبارہ اتار کر محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کیا انصاف کیا؟ اللہ نے عقل و فہم تمہیں بھی عطا فرمائی ہے مرزا صاحب کے دعوئے میں محمد ہونے کو عقل و خرد کی ترازو میں تولو دیکھو! تم نے کس کا تاج کس کے سر پر رکھ دیا ہے؟ کس کی دولت کس کے حوالہ کر دی ہے، آخر پرانے "محمد رسول اللہ" میں معاذ اللہ تمہیں کیا نقص نظر آیا تھا کہ تم نے اس سے بڑھ کر شان والا "محمد رسول اللہ" قادیان میں اتار لیا؟۔

۳ــ ہمارے بھائیوں کو اس پر بھی غور کرنا چاہئے کہ دنیا کی بہت سی قوموں کو اسی "بروز" اور "عین" کے عقیدوں نے برباد کیا ہے، عیسائی قوم کی مثال تمہارے سامنے ہے کہ انہوں نے کس طرح خدا کو انسانی مظہر میں اتار کر سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کو خدا اور خدا کا بیٹا بنایا، حضرت عیسیٰ علیہ السلام، شکم مادر سے پیدا ہوئے، وہ اور ان کی والدہ

انسانی احتیاج کے تمام تقاضے رکھتی تھیں، اس کھلی ہوئی ہدایت کے خلاف عیسائیوں نے "مسیح عین خدا ہے" کا دعویٰ کر ڈالا، اور وہ "تین ایک، ایک تین" کے جال میں ایسے پھنسے کہ اس پر پولوسی مذہب کی پوری عمارت تعمیر کر ڈالی، کاش ہمارے بھائیوں نے اس سے عبرت لی ہوتی، اور اسلام جن غلط نظریات کو مٹانے کے لئے آیا تھا، اسلام ہی کے نام پر ان غلطیوں کا اعادہ نہ کرتے، قادیانی یہ دعوے کرتے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے عیسائی مذہب کی بنیادوں کو ہلا ڈالا، حالانکہ اگر عقل سے صحیح کام لیا جائے تو نظر آئے گا کہ مرزا قادیانی نے "مرزا عین محمد ہے" کا نظریہ ایجاد کر کے عیسائیت کی بنیادوں کو اور مستحکم کر دیا، ذرا سوچئے اگر عیسائی یہ سوال کریں کہ "اگر مسیح موعود عین محمد ہو سکتا ہے تو مسیح ابن مریم عین خدا کیوں نہیں ہو سکتا؟" تو آپ کے پاس خاموشی کے سوا اس کا کیا جواب ہو گا۔

پھر اگر مرزا غلام احمد قادیانی "بروز محمد" ہونے کی وجہ سے قادیانی "عین محمد ہیں تو وہ بروز خدا" ہونے کی وجہ سے "عین خدا" کیوں نہیں؟ ........... مرزا غلام احمد قادیانی کو صرف "بروز محمد" ہونے کا دعویٰ نہیں بلکہ "بروز خدا" ہونے کا بھی دعویٰ ہے۔ اب اگر ان کو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا "بروز" ہونے کی وجہ سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت مع تمام صفات و کمالات کے حاصل ہے حتی کہ نام، کام مقام اور منصب و مرتبہ بھی محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہی کا حاصل ہو چکا ہے، تو "بروز خدا" ہونے کی وجہ سے ان کو خدائی مع اپنے تمام صفات و کمالات کے کیوں حاصل نہیں؟

۴۔ ہمارے بھولے ہوئے بھائیوں کو ایک اور نکتہ پر بھی غور کرنا چاہئے وہ یہ کہ مرزا غلام احمد قادیانی کو احساس تھا کہ ان کا دعویٰ نبوت آیت خاتم النبیین اور حدیث لا نبی بعدی کے منافی ہے، اس سے بچنے کے لئے انہوں نے "فنافی الرسول" اور "ظل و بروز" کا راستہ اختیار کیا، اور دعویٰ کیا کہ چونکہ وہ بروزی طور پر بعینہ محمد رسول اللہ کی بعثت ثانیہ کا مظہر ہیں اس لئے ان کے دعوے نبوت سے ختم نبوت کی مہر نہیں ٹوٹتی، ہاں اگر "محمد رسول اللہ" کی جگہ کوئی اور آتا تو ختم نبوت کی مہر ضرور ٹوٹ جاتی، چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

"خاتم النبین کا مفہوم تقاضا کرتا ہے کہ جب تک (مدعی نبوت اور محمد

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان) کوئی پردہ مغائرت کا باقی ہے اس وقت تک کوئی نبی کہلائے گا تو گویا اس مہر کو توڑنے والا ہو گا جو خاتم النبیین پر ہے لیکن اگر کوئی شخص اسی خاتم النبیین میں ایسا گم ہو کہ باعث نہایت اتحاد اور نفی غیریت کے اسی کا نام پالیا ہو، اور صاف آئینہ کی طرح محمدی چہرہ کا اس میں انعکاس ہو گیا ہو تو وہ بغیر مہر توڑنے کے نبی کہلائے گا، کیونکہ وہ محمدؐ ہے گو ظلی طور پر، پس باوجود اس شخص کے دعوے نبوت کے جس کا نام ظلی طور پر محمدؐ اور احمدؐ رکھا گیا پھر بھی وہ سیدنا محمد خاتم النبیین ہی رہا، کیونکہ یہ "محمد ثانی" اسی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تصویر اور اسی کا نام ہے۔" ایک غلطی کا ازالہ ص۵

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد، جو درحقیقت خاتم النبیین تھے، مجھے رسول اور نبی کے لفظ سے پکارا جانا کوئی اعتراض کی بات نہیں، اور نہ اس سے مہر خاتمیت ٹوٹتی ہے، کیونکہ میں بارہا یہ بتلا چکا ہوں کہ میں بموجب آیت و آخرین منهم لما يلحقوا بهم بروزی طور پر وہی نبی خاتم الانبیاء ہوں، اور خدا نے آج سے بیس ۲۰ برس پہلے براہین احمدیہ میں میرا نام محمد اور احمد رکھا ہے اور مجھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وجود قرار دیا ہے پس اس طور سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم الانبیاء ہونے میں میری نبوت سے کوئی تزلزل نہیں آیا، کیونکہ ظل اپنے اصل سے علیحدہ نہیں ہوتا۔"

(اشتہار ایک غلطی کا ازالہ خزائن ج ۱۸ ص ۲۱۲)

مرزا صاحب کی اس طویل تقریر کا خلاصہ یہ ہے کہ میں چونکہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بروز اور مظہر ہونے کی وجہ سے بعینہ محمد رسول اللہ ہوں اس لئے میرے نبی ہونے سے خاتمیت کی مہر نہیں ٹوٹتی۔ غور کیجئے اپنی نبوت کے لئے جو طریق استدلال پیش کیا ہے کیا۔ یہی طریق عیسائی لوگ، الوہیت مسیح کو ثابت کرنے کے لئے پیش نہیں کرتے؟ یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام چونکہ روح اللہ ہیں، اس لئے ان کے انسانی قالب میں خدا کی روح جلوہ گر تھی، اور وہ چونکہ مظہر خدا ہونے کی وجہ سے (نعوذ باللہ) بعینہ خدا ہیں، اس لئے ان کے خدا کہلانے سے توحید کی مہر نہیں ٹوٹتی۔ اگر مرزا

قادیانی کا بروز محمد ہونا ممکن ہے اور اس سے خاتمیت کی مہر نہیں ٹوٹتی۔ تو روح اللہ بروز خدا کیوں نہیں؟ اور اس سے توحید کی مہر کیونکر ٹوٹ جاتی ہے، اگر مرزا قادیانی کا دعویٰ ہے کہ ان کے نبی ہونے سے محمدؐ کی نبوت محمدؐ ہی کے پاس رہتی ہے، تو عیسیٰ علیہ السلام کے خدا کہلانے سے بھی خدا کی خدائی کسی اور کے پاس نہیں جاتی۔ استغفراللہ۔

مرزا غلام احمد قادیانی کے بروزی نظریہ پر جتنا غور کرو اس کی غلطی واضح ہو جائے گی، واقعہ یہ ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کی بروزی بعثت نے عقیدہ "توحید در تثلیث" پر مہر تصدیق ثبت کر دی یا یوں کہا جائے کہ انہوں نے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو قادیان میں (بشکل مرزا) دوبارہ اتار کر ایک "جدید عیسائیت" کی طرح ڈال دی۔

۵۔ اسی بحث کا ایک اور پہلو بھی غور طلب ہے، عیسائیوں نے جب یہ دعوی کیا کہ "مسیح خدا کا اکلوتا بیٹا ہے" تو انہیں حضرت مسیح کی والدہ کو معاذ اللہ خدا کے رشتہ زوجیت میں منسلک کرنا پڑا، اسی لئے قرآن کریم نے جہاں عقیدہ ولدیت کی نفی کی، وہاں عقیدہ زوجیت کی بھی نفی فرمائی، انی یکون لہ ولد ولم تکن لہ صاحبۃ (الانعام:۔ ۱۰۱) اسی طرح جب مرزا غلام احمد قادیانی کہتے ہیں کہ وہ بروزی طور پر (معاذ اللہ) بعینہ محمد رسول اللہ ہیں، اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہر صفت اور ہر کمال انہیں بروزی طور پر حاصل ہے، تو اس کا بدیہی نتیجہ یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات بروزی طور پر، نعوذ باللہ، مرزا غلام احمد قادیانی سے منسوب ہیں، کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں، اس سے گندی گالی ہو سکتی ہے............ اور کوئی مسلمان جس کے دل میں ذرا بھی شرم و حیا ہو وہ اس بدترین حملہ کو برداشت کر سکتا ہے۔؟

میں یہاں یہ وضاحت کر دینا چاہتا ہوں کہ ازواج مطہرات کی قدر و منزلت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ناموس نبوت سے زیادہ نہیں، اگر ازواج مطہرات کے حق میں یہ دریدہ دہنی ناقابل برداشت ہے یہ بات سنتے ہی ایک باغیرت آدمی کی آنکھوں میں خون اتر آتا ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت و نبوت کو جو شخص اپنی طرف منسوب کرتا ہے اسے کیونکر برداشت کر لیا جائے۔

ایک ہے کسی شخص کا نفس نبوت کا دعویٰ کرنا، اور ایک ہے بعینہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت و نبوت اور کمالات رسالت کا دعوی کرنا، دونوں میں زمین

آسمان کا فرق ہے، آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نفس نبوت کا دعویٰ بھی کفر ہے، لیکن مرزا غلام احمد قادیانی نے صرف نبوت کا دعوے نہیں کیا بلکہ ظل و بروزی کی آڑ میں رسالت محمدیہ کو اپنی جانب منسوب کیا ہے، وہ کہتا ہے کہ میں نبی ہوں، مگر میری نبوت کوئی نئی نبوت نہیں، نہ میں کوئی نیا نبی ہوں بلکہ بروزی طور پر بعینہ محمد رسول اللہ ہوں، جو پہلے مکہ میں مبعوث ہوا تھا اور اب قادیاں میں دوبارہ اسی کا ظہور ہوا ہے ........... مرزا غلام احمد قادیانی کی جماعت کا ترجمان روزنامہ "الفضل" لکھتا ہے:

> "اے مسلمان کہلانے والو! اگر تم واقعی اسلام کا بول بالا چاہتے ہو اور باقی دنیا کو اپنی طرف بلاتے ہو تو پہلے خود سچے اسلام کی طرف آجاؤ، جو مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) میں ہو کر ملتا ہے، اسی کے طفیل آج بر و تقویٰ کی راہیں کھلتی ہیں اسی کی پیروی سے انسان کی فلاح و نجات کی منزل مقصود پر پہنچ سکتا ہے، وہ وہی فخر الاولین و آخرین ہے جو آج سے تیرہ سو برس پہلے رحمۃ للعالمین بن کر آیا تھا اور اب اپنی تکمیل تبلیغ کے ذریعہ ثابت کر گیا کہ واقعی اس کی دعوت جمیع ممالک و ملل عالم کے لئے تھی۔ فصلی اللہ علیہ وسلم۔"

(الفضل ۲۶ ستمبر ۱۹۱۵ء قادیانی مذہب صہ ۲۸۰)

اس لئے مرزا غلام احمد کا جرم صرف یہ نہیں کہ اس نے نبوت کا دعوی کیا، بلکہ اس سے بھی بدتر جرم یہ ہے کہ اس نے ظل و بروزی کی منگھڑت اصطلاحوں کے ذریعہ آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہر چیز کو اپنی طرف منسوب کر لیا۔ آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پہلی زوجہ مطہرہ کا نام نامی "خدیجہؓ" تھا، مگر بے غیرتی اور بے حیائی کی حد ہے کہ مرزا غلام احمد نے محمد رسول اللہ بننے کے شوق میں "خدیجہ" کو بھی اپنی طرف منسوب کر لیا، مرزا کا الہام ہے:

اذکر نعمتی رائیت خد یجتی میری نعمت کو یاد کر تو نے میری خدیجہ کو دیکھا۔"

(تذکرہ طبع دوم ۳۸۷ طبع سوم ص ۳۷۷)

اشکرنعمتی رائیت خدیجتی "میری نعمت کا شکر کر کہ تو نے میری خدیجہ کو دیکھا۔"

(تذکرہ۔ صہ ۱۰۹)

افسوس ہے، کہ اس کی مزید تشریح کی ایمانی غیرت اجازت نہیں دیتی۔

مرا دردیست اندردل اگر گویم زباں سوزد
وگردم درکشم ترسم کہ مغزا ستخواں سوزد

بہر حال "محمد رسول اللہ" کے ساتھ "خدیجہ" کی نسبت مرزا غلام احمد کی نفسیاتی ذہنیت کی نشاندہی کے لئے کافی ہے۔ جس شخص کو اللہ تعالیٰ نے ذرا بھی ایمانی غیرت اور انسانیت سے نوازا ہو اس کے لئے اس کے دقیق پہلوؤں کا مطالعہ مشکل نہیں۔

۶۔ ہمارے بھائیوں کو یہ بھی سوچنا چاہئے کہ کیا مرزا غلام احمد قادیانی کی جسمانی و دماغی صحت، ان کے اس دعوے سے کہ میں "محمد رسول اللہ ہوں" اس بارے میں ہر عام و خاص جانتا ہے کہ وہ بہت سی پیچیدہ امراض کا نشانہ تھے، جن میں سے چند امراض کی فہرست حسب ذیل ہے:

(۱) بدہضمی (ریویو، مئی ۱۹۲۸ء)
(۲) تشنج دل (ضمیمہ اربعین نمبر۳، نمبر۴ ص ۴ خزائن ص ۴۷۱ ج ۱۷)
(۳) تشنج اعصاب (سیرۃ المہدی ص ۱۳ ج ۱)
(۴) جسمانی قوی مضمحل (آئینہ احمدیت ص ۱۸۶ دوست محمد)
(۵) دق (حیات احمد جلد دوم نمبر اول ص ۷۹ یعقوب علی)
(۶) سل (سیرۃ المہدی ص ۴۴؍۱، بدر جون ۱۹۰۶ء)
(۷) مراق (سیرۃ المہدی ص ۵۵؍۲ بدر جون ۱۹۰۶ء)
(۸) ہسٹیریا (سیرۃ المہدی ص ۱۳ ج ۱ ص ۵۵ ج ۲)
(۹) دماغی بے ہوشی (الحکم ۲۱ مئی ۱۹۰۴ء)
(۱۰) غشی (سیرۃ المہدی) ۱۳؍۱
(۱۱) سو سو بار پیشاب (ضمیمہ اربعین صہ ۴، نمبر۴)

(۱۲) کثرت اسہال (نسیم دعوت ٦٨)

(۱۳) دل و دماغ سخت کمزور (تریاق القلوب ص ۳۵)

(۱۴) قولنج زحیری (ص ۳۴۴)

(۱۵) مسلوب القویٰ (آئینہ احمدیت ص ۱۸٦)

(۱٦) ذیابیطس (نزول المسیح ص ۲۰۹ حاشیہ)

(۱۷) رینگن (مکتوبات احمدیہ)

(۱۸) دوران سر، (نزول المسیح ص ۲۰۹ حاشیہ)

(۱۹) شدید درد سر جس کا آخری نتیجہ مرگی (حقیقۃ الوحی ۳٦۴)

(۲۰) حافظہ نہایت ابتر (مکتوبات احمدیہ جلد پنجم صہ ۳ وصہ ۲۱)

(۲۱) حالت مردی کالعدم (تریاق القلوب ص ۳۵)

(۲۲) سستی نامردی (مکتوبات احمدیہ جلد پنجم (۳) ص ۱۴)

خود مرزا غلام احمد قادیانی فرماتے ہیں:

"مجھے دو مرض دامن گیر ہیں، ایک جسم کے اوپر کے حصہ میں کہ سردرد اور دوران سر، اور دوران خون کم ہو کر ہاتھ پیر سرد ہو جانا۔ نبض کم ہو جانا اور دوسرے جسم کے نیچے میں کہ پیشاب کثرت سے آنا اور اکثر دست آتے رہنا، یہ دونوں بیماریاں قریب بیس برس سے ہیں"

(نسیم دعوت ص ۱۷۱)

"میں ایک "دائم المرض آدمی ہوں" ............ ہمیشہ درد سر اور دوران سر، کمی خواب اور تشنج دل کی بیماری دورہ کے ساتھ آتی ہے، اور دوسری بیماری ذیابیطس ہے کہ ایک مدت سے دامن گیر ہے، اور بسااوقات سو سو دفعہ رات کو یا دن کو پیشاب آتا ہے اور اس قدر کثرت پیشاب سے جس قدر عوارض ضعف وغیرہ ہوتے ہیں وہ سب میرے شامل حال رہتے ہیں۔"

(ضمیمہ اربعین ۳)

"مجھے دوران سر کی بہت شدت سے مرض ہو گئی ہے پیروں پر بوجھ دیکر پاخانہ پھرنے سے مجھے سر کو چکر آجاتا ہے۔" (خطوط امام بنام غلام صہ ٦)

"کوئی وقت دوران سر (سر کے چکر) سے خالی نہیں گزرتا، مدت ہوئی نماز تکلیف سے بیٹھ کر پڑھی جاتی ہے بعض اوقات درمیان میں توڑنی پڑتی ہے، اکثر بیٹھے بیٹھے رینگن ہوجاتی ہے۔"

(مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبر۲ صہ ۸۸)

"مجھ کو دو بیماریاں ہیں ایک اوپر کے دھڑکی اور ایک نیچے کے دھڑکی یعنی مراق اور کثرت بول۔" (رسالہ تشحیذ الاذہان، جون ۱۹۰۶ء)

"ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب ...... نے بیان کیا کہ میں نے کئی دفعہ حضرت مسیح موعود...... سے سنا ہے کہ مجھے ہسٹیریا ہے، بعض اوقات آپ مراق بھی فرمایا کرتے تھے۔"

(سیرت المہدی صہ ۵۵ ج۲)

مرزا صاحب کی اہلیہ کی روایت ہے کہ:

"حضرت قادیانی کو پہلی دفعہ دوران سر اور ہسٹیریا کا دورہ بشیر اول کی وفات ۴ نومبر ۱۸۸۸ء کے چند دن بعد ہوا تھا، اس کے بعد آپ کو باقاعدہ دورے پڑنے لگے، جن میں ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہو جاتے تھے، بدن کے پٹھے کھنچ جاتے تھے، خصوصاً گردن کے پٹھے، اور سر میں چکر ہوتا تھا۔"

(سیرۃ المہدی صہ ۱۳ ج۱)

مرزا غلام احمد قادیانی کے ایک مرید ڈاکٹر شاہنواز صاحب لکھتے ہیں:

"حضرت قادیانی کی تمام تکالیف مثلاً دوران سر، درد سر، کمی خواب، تشنج دل، بدہضمی، اسہال، کثرت پیشاب اور مراق وغیرہ کا صرف ایک ہی سبب تھا، اور وہ عصبی کمزوری تھا۔" (رسالہ ریویو آف ریلیجنز مئی ۱۹۲۷ء)

"میر صاحب! مجھے وبائی ہیضہ ہوگیا ہے۔"

(مرزا غلام احمد قادیانی کی زندگی کا آخری فقرہ مندرجہ حیات ناصر صہ ۱۴)

اب انصاف فرمایئے کہ کیا ان تمام امراض کو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی

طرف منسوب کیا جاسکتا ہے؟ کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی نعوذ باللہ مراق، ہسٹیریا، ذیابیطس، سلسل البول، کثرت اسہال، سوء ہضم، ضعف قلب، ضعف دماغ، ضعف اعصاب حتی کہ "حالت مردی کالعدم" کے شکار ہوسکتے تھے؟ استغفراللہ محمد رسول اللہ علیہ وسلم تو خیر سیدالبشر اور افضل الرسل ہیں، کیا دنیا کی کوئی بھی تاریخ ساز شخصیت بیک وقت ان تمام امراض کے باوجود مرزا غلام احمد قادیانی کا یہ دعوی کرنا کہ میں محمد رسول اللہ ہوں" دنیا کے سامنے سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کیا تصویر پیش کرتا ہے۔ جب ایک طرف مرزا غلام احمد قادیانی اپنی زبان و قلم سے مراق، ہسٹیریا، ذیابیطس، ضعف دل و دماغ، حافظہ کی ابتری و خرابی، سو سو بار پیشاب، اکثر دست آتے رہنا............

اور حالت مردی کالعدم کا اقرار کرتے ہیں اور دوسری طرف وہ بڑی شوخ چشمی سے خود کو محمد رسول اللہ کا بروز و مظہر اور" حسن واحسان میں آپ کا نظیر" کہتے ہیں تو غیر اقوام کیا یہ فیصلہ نہیں کریں گی کہ مسلمانوں کا "محمد رسول اللہ" بھی قادیانیوں کے "محمد رسول اللہ" کی طرح معاذ اللہ انہی امراض کا مریض ہوگا، اور اس کی دماغی چولیں بھی خدانخواستہ ٹھکانے نہیں ہوں گی؟ مراق اور ذیابیطس کی چادریں اس کے بھی زیب بدن ہوں گی۔ معاذ اللہ

۷۔ مرزا غلام احمد قادیانی کا یہ دعوی کہ وہ محمد رسول اللہ کا "بروز" ہیں اور محمد رسول اللہ کی دوبارہ بعثت مرزا غلام احمد قادیانی کے "روپ" میں ہوئی ہے، ایک اور پہلو سے بھی غور طلب ہے وہ یہ کہ مرزا غلام احمد قادیانی بروز کی تفسیر "جنم" اور "اوتار" کے ساتھ کرتے ہیں اور وہ خود کو کبھی محمد رسول اللہ کا بروز کہتے ہیں، کبھی عیسیٰ علیہ السلام کا، کبھی تمام انبیاء کا کبھی ہندوؤں کے کرشن جی مہاراج کا اور کبھی برہمن کا۔ ہندوؤں کے نزدیک انسان کی جزا و سزا کے لئے یہی صورت قدرت کی جانب سے مقرر ہے کہ اسے نیک و بد اعمال کے مطابق کسی اچھے یا برے قالب میں منتقل کرکے پھر دنیا میں بھیج دیا جائے، جس کو وہ نیا جنم، اور نئی جون کہتے ہیں مرزا کو دعوی ہے کہ محمد رسول اللہ کو دوبارہ مرزا غلام احمد قادیانی کے قالب میں بھیجا گیا ہے۔ اب سوال یہ ہے کہ (ہندوؤں کے عقیدہ تناسخ اور مرزا غلام احمد قادیانی کے عقیدہ "بروز" کے مطابق) محمد رسول اللہ صلی

اللہ علیہ وسلم سے ........... نعوذ باللہ ........... پہلی "جون" میں کونسا پاپ ہوا تھا کہ انہیں دوبارہ غلام احمد قادیانی کی ناقص شکل میں بھیج دیا گیا؟ پہلی بعثت میں تو آپؐ صحیح البدن تھے اور دوسری بعثت میں انواع و اقسام کے امراض خبیثہ کا مجموعہ بن گئے۔ پہلی بعثت میں آپؐ کے اعضاء صحیح سالم تھے۔ اور دوسری بعثت میں دائیں ہاتھ سے معذور ........... پہلی بعثت میں آپؐ جری اور بہادر تھے، اور دوسری بعثت میں ضعف دل و دماغ کے مریض ........... پہلی بعثت میں صاحب شریعت تھے اور دوسری بعثت میں شریعت و نبوت سے محروم ........... پہلی بعثت میں شعر گوئی آپؐ کے بلند و بالا مقام کے لائق نہ تھی اور دوسری بعثت میں آپ شاعر تھے۔ پہلی بعثت میں آپؐ دنیا کے مجاہد اعظم اور فاتح اعظم تھے، اور دوسری بعثت میں دجال (انگریز) کے غلام۔ پہلی بعثت میں آپؐ "نبی امی" تھے، اور دوسری بعثت میں آپ کو فضل الٰہی (شیعہ) کے سامنے زانوئے تلمذ طے کرنا پڑے۔

پہلی بعثت میں آپؐ کی جلالت و عظمت کا یہ عالم تھا کہ دنیا کے جابر و قاہر بادشاہوں کو خاطر میں نہ لاتے تھے، اور دوسری بعثت میں آپ کے عجز و درماندگی کا یہ عالم ہوا کہ نصرانی ملکہ کو (جس کو کبھی غسل جنابت بھی نصیب نہ ہوا) یہ عرض داشت پیش کرنے لگے :-

> "اس عاجز (مرزا غلام احمد) کو وہ اعلیٰ درجہ کا اخلاص اور محبت اور جوش اطاعت حضور ملکہ معظمہ اور اس کے معزز افسروں کی نسبت حاصل ہے جو میں ایسے الفاظ نہیں پاتا جن میں اس اخلاص کا اندازہ بیان کر سکوں اسی سچی محبت اور اخلاص کی تحریک سے جشن شصت سالہ جوبلی کی تقریب پر میں نے ایک رسالہ حضرت قیصرہ ہند دام اقبالہا کے نام تالیف کر کے اور اس کا نام "تحفہ قیصریہ" رکھ کر جناب ممدوحہ کی خدمت میں بطور درویشانہ تحفہ کے ارسال کیا تھا، اور مجھے قوی یقین تھا کہ اس کے جواب سے مجھے عزت دی جائے گی، اور امید سے بڑھ کر میری سرفرازی کا موجب ہو گا ........... مگر مجھے نہایت تعجب ہے کہ ایک کلمہ شاہانہ سے بھی ممنون نہیں کیا گیا، اور میرا کانشنس ہرگز اس بات کو

قبول نہیں کرتا کہ وہ ہدیہ عاجزانہ یعنی رسالہ تحفہ قیصریہ حضور ملکہ معظمہ میں پیش ہوا ہو اور پھر میں اس کے جواب سے ممنوں نہ کیا جاؤں، یقیناً کوئی اور باعث ہے، جس میں جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند وام اقبالہا کے ارادہ اور مرضی اور علم کو کچھ دخل نہیں، لہٰذا اس حسن ظن نے جو حضور ملکہ معظمہ وام اقبالہا کی خدمت میں رکھتا ہوں مجھے مجبور کیا کہ میں اس تحفہ یعنی رسالہ تحفہ قیصریہ کی طرف جناب ممدوحہ کو توجہ ولاؤں اور شاہانہ منظوری کے چند الفاظ سے خوشی حاصل کروں، اسی غرض سے یہ عریضہ روانہ کرتا ہوں۔ "

"میں دعا کرتا ہوں کہ خیر و عافیت اور خوشی کے وقت میں خداتعالیٰ اس خط کو حضور قیصریہ ہند وام اقبالہا کی خدمت میں پہنچاوے، اور پھر جناب ممدوحہ کے دل میں الہام کرے کہ وہ اس سچی محبت اور سچے اخلاص کو، جو حضرت موصوفہ کی نسبت میرے دل میں ہے، اپنی پاک فراست سے شناخت کرلیں اور رعیت پروری کی رو سے مجھے پررحمت جواب سے ممنوں فرماویں۔ "

(ستارہ قیصریہ صہ ۲،۱)

پہلی بعثت کی عظمت و برتری اور علوشان پر نظر کرو، اور پھر دوسری بعثت کی اس گراوٹ، چاپلوسی، خوشامد اور ناصیہ فرسائی کو دیکھو۔ دوسری بعثت میں قادیان کا محمد رسول اللہ، صلیب پرست اور نجس ملکہ کو اپنی محبت و اخلاص، اطاعت و وفاشعاری اور بندگی و غلامی کا کن گھٹیا الفاظ میں یقین دلاتا ہے اور اسے طول طویل ___ لیکن بے مغز و بے مصرف ___ خطوط پے در پے بھیجتا ہے، لیکن وہ اس "غلام بن غلام" کو خط کی رسید بھیجنا بھی گوارا نہیں کرتی۔ پہلی بعثت کی وہ عظمت و رفعت۔ اور دوسری بعثت کی یہ پستی اور گراوٹ؟ سوچو اور سوچ کر بتاؤ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ___ العیاذ باللہ ___ پہلی بعثت میں وہ کونسا گناہ ہوا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے اس کی سزا میں آپؐ کو قادیان کے ایک مغل بچہ کے روپ میں دوبارہ دنیا میں بھیج دیا؟

۸۔ اس سے بڑھ کر تعجب خیز مرزا غلام احمد قادیانی کا یہ دعویٰ ہے کہ:

"دوسری بعثت کی روحانیت، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کی روحانیت سے اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے۔"

(خطبہ الہامیہ ۱۸۱)

اور روحانی ترقیات کی طرف آپؐ کا تو صرف پہلا قدم ہی اٹھ سکا تھا، لیکن مرزا غلام احمد روحانی ترقیات کی آخری چوٹی تک پہنچ گیا۔ آپؐ کے زمانہ میں اسلام ہلال کی مانند تھا۔ (جس کی کوئی روشنی محسوس نہیں ہوا کرتی) لیکن مرزا غلام احمد کے طفیل وہ بدر کامل بن چکا ہے۔

جس شخص کے سینے میں دل اور دل میں ایمان کی ذرا بھی رمق موجود ہو، جسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس سے عقیدت و محبت کا ادنیٰ سے ادنیٰ تعلق بھی ہو اور جس کی چشم بصیرت سیاہ و سفید کے درمیان تمیز کرنے کی کسی درجہ میں بھی صلاحیت رکھتی ہو کیا وہ مرزا غلام احمد قادیانی کے ان تعلّی آمیز دعوؤں کو ایک لمحہ کے لئے بھی قبول کر سکتا ہے جن میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صریح توہین و تنقیص پائی جاتی ہے؟

۹۔ چلئے اس کو بھی جانے دیجئے، ذرا سی نکتہ پر غور فرمائیے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کی "اعلیٰ و اکمل روحانیت" نے دنیا میں کون سا روحانی انقلاب برپا کر ڈالا۔ ان کے "بدر کامل" نے دنیا کو کیا روشنی عطا کی؟ اور ان کے "روحانی عروج" نے سفلی خواہشات اور مادیت کے سیلاب کے سامنے کون سا بند باندھ دیا؟ ہر چیز کو جھٹلایا جا سکتا ہے مگر ساری دنیا کے مشاہدہ کو جھٹلانا ممکن نہیں۔ مرزا غلام احمد قادیانی کی "بعثت ثانیہ" پر کامل صدی کا عرصہ گزر چکا ہے۔ دنیا کے حالات پر نظر کر کے فیصلہ کرو کہ کیا مرزا غلام احمد قادیانی کے ان بلند آہنگ دعوؤں سے دنیا کا رخ بدلا؟ فسق و فجور، ظلم و عدوان، اور کفر و ارتداد میں کوئی کمی واقع ہوئی؟ گھر بیٹھے اعلیٰ و اکمل روحانیت کے دعوے کئے جاتا کیا مشکل ہے مگر سوال تو یہ ہے کہ اس "روحانیت" کا مصرف کیا تھا، اس کا نتیجہ کیا نکلا؟

ساری دنیا کی اصلاح کا قصہ بھی رہنے دیجئے، خود مرزا غلام احمد قادیانی کے ہاتھ پر جن لوگوں نے بیعت کی اور سالہا سال تک ان کی صحبت سے جو لوگ مستفید رہے، سوال یہ ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کی "اعلیٰ و اکمل روحانیت" نے کم از کم انہی کی زندگیوں میں

گیا انقلاب برپا کیا؟ اس کے لیئے کسی خارجی شہادت کی ضرورت نہیں، بلکہ مرزا قادیانی نے ۱۸۹۳ء کے "اشتہار التوائے جلسہ" میں جو "شہادۃ القرآن" کے ساتھ ملحق ہے، اپنی جماعت کی "اخلاقی بلندی" کا جو نقشہ کھینچا ہے اسی کا ایک نظر مطالعہ کافی ہے۔ اس کا خلاصہ یہاں درج کرتا ہوں۔

مرزا کی "بعثت ثانیہ" پر تیرہ چودہ سال کا عرصہ گزر رہا ہے، مگر ان کی جماعت کے بیشتر افراد بقول ان کے اب تک نااہل، بے تہذیب، ناپاک دل، الٰہی محبت سے خالی، پرہیزگاری سے عاری، کج دل، متکبر، بھیڑیوں کی مانند، سفلہ، خودغرض، لڑاکے، حملہ آور، گالیاں بکنے والے، کینہ ور، کھانے پینے پر نفسانی بحثیں کرنے والے، نفسانی لالچ کے مریض، بدتہذیب، ضدی، درندوں سے بدتر اور درحقیقت جھوٹ کو نہ چھوڑنے والے ہیں۔

مزید تیرہ چودہ سال بعد ان کی جماعت کی اخلاقی سطح جس قدر بلند ہوئی، مرزا قادیانی اپنی آخری تصنیف میں اس کا نقشہ ان الفاظ میں کھینچتے ہیں :

> "ابھی تک ظاہری بیعت کرنے والے بہت سارے ایسے ہیں کہ نیک ظنی کا مادہ بھی ہنوز ان میں کامل نہیں، اور ایک کمزور بچہ کی طرح ہر ایک ابتلا کے وقت ٹھوکر کھاتے ہیں اور بعض بدقسمت ایسے ہیں کہ شریر لوگوں کی باتوں سے جلد متاثر ہو جاتے ہیں، اور بدگمانی کی طرف ایسے دوڑتے ہیں جیسے کتا مردار کی طرف۔ "
>
> (براہین احمدیہ حصہ پنجم صہ ۸۸)

جب مرزا غلام احمد قادیانی پوری زندگی کی پچیس تیس سالہ محنت کا ثمرہ بقول ان کے "جیسے کتا مردار کی طرف" نکلا تو اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ ان کے بعد ان کی جماعت کی "روحانیت" کا معیار کتنا "بلند" ہو گا؟ لاہوری فریق نے قادیانی فریق کے امام (مرزا محمود) اور اس کے مقتدر لیڈروں پر، اسی طرح قادیانی فریق نے لاہوری فریق کے امیر (مسٹر محمد علی) اور اس کے ممتاز ممبروں پر (جو سب کے سب مرزا غلام احمد قادیانی کے یار غار اور طویل صحبت یافتہ تھے) الزامات کی جو بوچھاڑ کی ہے وہ کس کے علم میں نہیں؟ ان میں اخلاقی اعتبار سے زنا، لواطت، چوری، بدکاری، قتل و غارت، تعلی و تکبر، حرام

خوری، خود غرضی، مغالطہ اندازی اور بد دیانتی کے الزامات اور دینی لحاظ سے کفر و شرک، ارتداد و نفاق اور تحریف و تلبیس وغیرہ کے الزامات سر فہرست ہیں۔ جس قوم کے امیر المومنین اور سربر آوردہ افراد کا اخلاقی معیار یہ ہو اس کے عوام کالانعام کا کیا پوچھنا۔ یہ وہ لوگ تھے جن کی مرزا غلام احمد قادیانی کی اقویٰ و اکمل اور اشد روحانیت نے برسہا برس تک تربیت کی، جن کو مرزا غلام احمد قادیانی کے "فرشتہ" کہلانے کا شرف حاصل ہوا، جن کے حق میں مرزا غلام احمد قادیانی نے الہامی بشارتیں سنائیں جو مرزا غلام احمد قادیانی کے نقیب اور داعی تھے۔ انہی کے ایسے اخلاقی قصے (جن کو سن کر تہذیب و شرافت سر پیٹ لے) گلی کوچوں میں گائے جاتے ہیں، اخباروں اور رسالوں میں چھپتے ہیں اور ان کی صدائے بازگشت سے عدالتوں کے کٹہرے گونج اٹھتے ہیں۔

یہ تھا مرزا غلام احمد قادیانی کی روحانیت کا اصلاحی کارنامہ، اور یہ تھا اس کے اس پرغرور دعوے کا نتیجہ کہ ان کی روحانیت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ سے اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے۔ اللہ ہمارے بھائیوں کو فہم و بصیرت بخشے اور صراط مستقیم کی ہدایت فرمائے۔

خلاصہ یہ کہ مرزا غلام قادیانی کا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت ثانیہ (قادیاں میں دوبارہ تشریف آوری) کا عقیدہ پیش کرنا، خود کو بروز محمدؐ کی حیثیت سے محمد رسول اللہ قرار دینا، اور پھر اس قادیانی بعثت کو مکی بعثت سے اعلیٰ و برتر قرار دینا نہ صرف اسلامی عقیدہ کے خلاف، اور قرآن کریم کی تصریحات کے منافی ہے، بلکہ یہ عقل و خرد کے اعتبار سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس پر بدترین ظلم اور آپ سے ناقابل برداشت مذاق ہے۔ مرزا غلام احمد قادیانی کے ماننے والوں کے دل میں اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و حرمت کی کوئی رمق باقی ہے تو میں ان سے حرمت نبوی کا واسطہ دے کر عرض کرتا ہوں کہ خدارا ان حقائق پر غور فرمائیں، اور مرزا غلام احمد قادیانی کی پیروی سے دستکش ہو کر حضرت خاتم النبین صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن رحمت سے وابستہ ہو جائیں۔ دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ہمارے ان بھولے بھٹکے بھائیوں کو بھی صراط مستقیم کی ہدایت فرمائے اور شیطان لعین کے چنگل سے نجات عطا فرمائے۔

وصلی اللہ علی خیر خلقہ سیدنا و مولانا محمد
خاتم النبین وعلیٰ الہ واصحابہ اجمعین الیٰ یوم الدین



ولا ترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار



چودھری ظفر اللہ خاں قادیانی کو

# دعوت اسلام

حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی



# دیباچہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

میرا یہ مضمون، چوہدری سر محمد ظفر اللہ خاں قادیانی کے جواب میں اخبار "جنگ لندن" میں شائع ہوا تھا، اس لئے اس میں روئے سخن جناب چوہدری صاحب کی طرف ہی رہا، اب جب کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے نیاز مندوں کی خیر خواہی کی غرض سے اسے الگ شائع کیا جارہا ہے میں ان سے دو گزارشیں کرنا چاہتا ہوں، ایک یہ کہ اگر مجھ سے کسی حوالہ میں کوتاہی یا کسی عبارت کا مطلب سمجھنے میں غلطی ہوئی ہو تو اسکی اطلاع دہی پر ممنون ہوں گا۔ دوم یہ کہ اس رسالہ کو خالی الذہن ہو کر پڑھیں، اور اگر کوئی بات اس ناکارہ کے قلم سے صحیح نکلی ہو تو اس کے تسلیم کرنے میں تامل نہ فرمائیں۔ جیسا کہ میں نے ضمیمہ کے آخر میں اشارہ کیا ہے، مرزا صاحب کے نیاز مند، موصوف کی صریح اور صاف عبارتوں میں جو تاویلیں کیا کرتے ہیں انہیں ٹھنڈے دل سے سوچنا چاہئے کہ کیا وہ خدا تعالیٰ کی بارگاہ میں کام دیں گی؟ مرزا صاحب کی حالت اب ایک صدی گزرنے پر کسی تبصرے کی محتاج نہیں میں اپنے ان بھائیوں کو جنھوں نے موصوف کو غلط فہمی سے سچ مچ مسیح اور مہدی مان لیا ہے، دعوت دیتا ہوں کہ خدارا ایک بار پھر اپنے موقف پر نظر ثانی کریں، انہوں نے نجات آخرت کی خاطر جو راستہ غلط فہمی سے اپنا لیا ہے وہ بیحد خطرناک ہے، اگر مرزا صاحب واقعتہً مسیح یا مہدی ہوتے تو عالم اسلام، خصوصاً ان کی جماعت کی وہ حالت نہ ہوتی جو گزشتہ ایک صدی سے چلی آتی ہے۔ اس لئے کوئی شک نہیں کہ مرزا صاحب کو اپنے دعوؤں میں غلطی ہوئی۔ ان کے ماننے والوں کو اس غلطی سے توبہ کرلینی چاہئے یہی ان کی دنیوی و اخروی فلاح کا راستہ ہے۔ واللہ الموفق وما علینا الا البلاغ۔

محمد یوسف لدھیانوی

۲۲/۶/۹۹ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ و کفٰی و سلام علی عبادہ الذین اصطفٰی :امابعد:۔

روزنامہ "جنگ لندن" کی ۱۹ اکتوبر ۱۹۷۸ء کی اشاعت میں چوہدری سر ظفر اللہ خاں قادیانی کا ایک مضمون "یہ احمدیوں کے خلاف افترا پردازی ہے" کے زیر عنوان شائع ہوا جس میں کسی صاحب طارق محمود کے ایک مضمون کے بعض اندراجات کو نادرست کہا گیا ہے۔ تصحیح نقل کی ذمہ داری تو صاحب مضمون پر عائد ہوتی ہے، تاہم چند امور کی طرف جن کا تعلق کسی خاص واقعہ سے نہیں چوہدری صاحب کی توجہ مبذول کرانا ضروری سمجھتا ہوں۔

چوہدری صاحب کو مضمون کے ناشائستہ طرز تحریر سے شکایت ہے وہ لکھتے ہیں۔

"اس تحریر کے الفاظ، اس کے تمام معیار اور اس کی ہر بات پر طنز، صحافت کے اس معیار سے جس پر آپ کے روزنامہ کو ہمیشہ قائم رہنا چاہئے بہت گری ہوئی ہے، دشنام دہی اور ہتک آمیز طرز تحریر کسی بیان کی عزت کا موجب نہیں ہوتا بلکہ اس سے نفرت پیدا کرتا ہے۔"

آگے ایک اور جگہ لکھتے ہیں :۔

"الفاظ کے شرافت سے گرے ہوئے ہونے کی طرف تو بار بار توجہ دلانے کی ضرورت نہیں ہر شریف انسان انہیں پڑھ کر لکھنے والے کی عدم شرافت پر مطلع ہو جاتا ہے۔"

چوہدری صاحب نے مضمون کے جن الفاظ پر یہ شدید ریمارک دیا ہے وہ یہ ہیں۔ "اس کے بعد مرزا ایک ہفتے کے اندر اندر ہی واصل جہنم ہوا"

جناب چوہدری صاحب کے ارشاد سے اصولی طور پر ہر شخص کو اتفاق کرنا چاہئے لیکن اس شکایت سے پہلے جناب چوہدری صاحب کو دو باتیں پیش نظر رکھنی چاہئے تھیں۔

اول یہ کہ مضمون کے یہ الفاظ اس شخص کے بارے میں ہیں جو چوہدری صاحب کے نزدیک خواہ کتنا ہی مقدس ہو لیکن صاحب مضمون کے عقیدے میں وہ نبوت کاذبہ کا مدعی ہے ظاہر ہے کہ یہ الفاظ اگر مسیلمہ کذاب کے بارے میں کوئی شخص استعمال کرے تو میرا خیال ہے کہ چوہدری صاحب بھی اس کو "غیر شریفانہ" نہیں فرمائیں گے۔

دوسری بات یہ کہ ایک مدعی نبوت کاذبہ کے بارے میں "واصل جہنم" کے الفاظ کو غیر شریفانہ کہنے سے پہلے چوہدری صاحب کو مرزا غلام احمد کی کوثر و تسنیم میں دھلی ہوئی زبان بھی پیش نظر رکھنی چاہئے تھی۔ مرزا نے انبیاء کرام علیہم السلام، صحابہ عظام اور اکابر امت کے بارے میں جو گوہر افشانی کی ہے وہ اگر چوہدری صاحب کے حاشیہ خیال میں ہوتی تو انہیں "واصل جہنم" کے الفاظ پر عدم شرافت کا فتویٰ صادر کرنے کی ضرورت پیش نہ آتی۔

ملاحظہ فرمایئے:۔

"مسیح کا چال چلن کیا تھا؟ ایک کھاؤ، پیو، شرابی، نہ زاہد نہ عابد، نہ حق کا پرستار، متکبر، خود بین، خدائی کا دعویٰ کرنے والا۔"

(حاشیہ انجام آتھم)

جناب مرزا کے یہ ارشادات مسیلمہ کذاب یا اس کی جماعت کے بارے میں نہیں، بلکہ خدا تعالیٰ کے ایک مقدس رسول سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے حق میں ہیں۔ اگر چوہدری صاحب کے نزدیک یہ الفاظ "شریفانہ" ہیں تو اس "شرافت" پر چوہدری صاحب کے ہم مسلک حضرات ہی فخر کر سکتے ہیں۔

جناب مرزا کی یہ نظر عنایت صرف سیدنا عیسیٰ علیہ السلام تک ہی محدود نہ تھی بلکہ وہ اکابر صحابہ کو بلا تکلف غبی، نادان اور معمولی انسان کے الفاظ سے یاد فرماتے ہیں اور امت مسلمہ کیلئے ان کے پاس کافر، مشرک، جہنمی اور کنجریوں کی اولاد سے کم درجے کا شاید کوئی لفظ ہی نہیں تھا۔ تفصیل کیلئے دیکھئے:۔ (مغلظات مرزا اور رئیس قادیان جلد دوم صفحہ ۲۰۰)

میرا مقصد یہ نہیں کہ مسلمانوں کو بھی مرزا غلام احمد قادیانی کی تقلید کرنی چاہئے، اور جو شستہ زبان مرزا نے استعمال کی ہے وہ ہمیں بھی اپنانی چاہئے، نہیں! بلکہ میرا مقصد

چوہدری صاحب سے صرف اتنی گزارش کرتا ہے کہ اگر "مرزا واصل جہنم ہوا" کے الفاظ ایک مسلمان اپنے عقیدے کے مطابق استعمال کرتا ہے تو آپ اتنے حساس ہو جاتے ہیں کہ اس کے خلاف قلم برداشتہ "عدم شرافت" کا فیصلہ صادر فرماتے ہیں اور دوسرا شخص جو انبیاء کرام علیہم السلام کو جھوٹا، زانی، شرابی تک کہتا ہے، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو احمق اور نادان کے خطاب دیتا ہے اور تمام امت اسلامیہ کو بیک جنبش قلم کافر و جہنمی بلکہ حرامزادے اور کنجریوں کی اولاد بتاتا ہے وہ آپ کے نزدیک نہ صرف شریعت ہے بلکہ چشم بد دور "مسیح موعود" بھی۔ کیا عالمی عدالت انصاف کے سابق جج کا ضمیر اسے اس بے انصافی پر ملامت نہیں کرتا؟

جناب مرزا جس شیریں کلامی کے عادی تھے ہم انہیں کسی حد تک اس میں معذور قرار دے سکتے ہیں کیونکہ وہ بہ اقرار خود مراق اور ہسٹریا کے مریض تھے۔ دیکھئے:۔

"رسالہ تشحیذ الاذہان جون ۱۹۰۶ء۔ ملفوظات جلد۔ ۲، صفحہ۔ ۳۷۶"، "کتاب منظور الٰہی صفحہ۔ ۳۴۸"، "اخبار الحکم ۳۱ اکتوبر ۱۹۰۱ء"، "سیرۃ المہدی جلد۔ ۳ صفحہ۔ ۳۰۴ نیز جلد۔ ۲ صفحہ۔ ۵۵"، "رسالہ ریویو آف ریلیجنز اگست ۱۹۲۶ء صفحہ۔ ۱۱ اور مئی ۱۹۲۷ء صفحہ۔ ۲۶"

اور مراق کے مریض کو اپنے اعصاب اور جذبات پر قابو نہیں رہتا، غصے کی حالت میں اس کی زبان و قلم سے اس قسم کے الفاظ صادر ہو جاتے ہیں، یہی وجہ ہے کہ مرزا شرائط باندھ باندھ کر خود اپنے بارے میں بھی ایسے الفاظ کہہ جاتے ہیں جن سے آدمی کانپ کانپ جائے۔ مثلاً۔

"اگر میں جھوٹا ہوں تو میرے لئے سولی تیار رکھو اور تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ مجھے لعنتی سمجھو۔"

(جنگ مقدس صفحہ۔ ۸۹)

اور کرشمہ قدرت دیکھئے کہ جس شرط پر مرزا یہ سارے تمغے وصول فرما رہے ہیں اللہ تعالیٰ نے وہ بھی پوری کر دکھائی۔ یعنی ۵ ستمبر ۱۸۹۴ء تک پادری آتھم کا نہ مرنا، نہ حق کی طرف رجوع کرنا۔

دوسری جگہ ارشاد ہوتا ہے:۔

"یاد رکھو! اگر اس پیش گوئی کی دوسری جزو پوری نہ ہوئی تو میں ہر ایک
بد سے بدتر ٹھہروں گا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم۔ صفحہ۔ ۵۴، روحانی خزائن صفحہ۔ ۳۳۸ جلد۔ ۱۱)

ذرا "ہر ایک بد سے بدتر" کے الفاظ کا زور بیان دیکھئے۔ شیخ سعدیؒ کے "گالے" کی طرح مرزا کے اس "گالے" کی وسعت میں دنیا بھر کی گالیاں سما جاتی ہیں۔ اور مرزا صاحب نے یہ "گالا" جس شرط پر معلق کیا تھا خدا تعالیٰ نے اپنی رحمت سے وہ بھی پوری کر دی۔ یعنی سلطان محمد کا نہ مرنا، الغرض مرزا کو شریف زبان استعمال کرنے میں معذور سمجھنا چاہئے جب وہ خود اپنے آپ کو معاف نہیں کرتے تھے تو دوسروں کو ان کے یہاں معافی کیوں ملتی؟

جناب مرزا کی نظر شفقت کبھی کبھی غیروں کے بجائے خود اپنوں کی طرف بھی مبذول ہو جاتی تھی۔ چوہدری صاحب کی توجہ کے لئے ایک دو مثالیں اس کی پیش کرتا ہوں۔ ۱۸۹۳ء کا "اشتہار التوائے جلسہ" مرزا صاحب کی تصنیف "شہادۃ القرآن" کے آخر میں ملحق ہے اس میں اپنے مریدوں کو انہوں نے جو خطابات دیئے ہیں ان کے چیدہ چیدہ عنوانات یہ ہیں۔

نااہل، بے تہذیب، ناپاک دل، للٰہی محبت سے خالی، پرہیزگاری سے عاری، کج دل، متکبر، بھیڑیوں کی مانند، سفلہ، خود غرض، لڑاکے، گالیاں بکنے والے، کینہ پرور، کھانے پینے پر نفسانی بحثیں کرنے والے، نفسانی لالچ کے مریض، بد تہذیب، ضدی، درندوں سے بدتر، جھوٹ کو نہ چھوڑنے والے۔

مرزا نے اپنی آخر تصنیف میں، جو ان کی وفات کے بعد چھپی ہے، اپنی جماعت کا نقشہ ذیل کے الفاظ میں کھینچا ہے:۔

"ابھی تک ظاہری بیعت کرنے والے بہت سے ایسے ہیں کہ نیک ظنی کا مادہ ہنوز ان میں کامل نہیں، اور ایک کمزور بچے کی طرح ہر ایک ابتلا کے وقت ٹھوکر کھاتے ہیں، اور بعض بد قسمت ایسے ہیں کہ شریر لوگوں کی باتوں سے متاثر ہو جاتے ہیں، اور بدگمانی کی طرف ایسے دوڑتے ہیں جیسے کتا مردار کی طرف۔"

(براہین پنجم صفحہ۔ ۵۷، روحانی خزائن صفحہ۔ ۱۱۴، جلد۔ ۲۱)

چونکہ یہ شریفانہ زبان مرزا کا طغرائے امتیاز تھا اس لئے ان کی جماعت کے اکابر نے بھی ان کی اس سنت کو زندہ رکھا۔

جماعت قادیان کے سرکاری ترجمان "الفضل" نے جماعت لاہور کے بارے میں جو ادبی و صحافتی جواہر پارے اپنے صفحات پر بکھیرے ہیں اگر وہ یکجا کر دیئے جائیں تو دنیا کو ایک نئے "فن دشنام" کا انکشاف ہوگا، چوہدری صاحب کے ذہن میں اس واقعہ کی یاد تازہ ہوگی جب "الفضل" نے پنجابی گالی کا دو حرفی لفظ چھاپ کر دنیائے روحانیت میں قادیان کا نام روشن کیا تھا۔ (اور اگلے دن اس کی اشاعت پر معافی بھی مانگ لی تھی)۔

"الفضل" کے علاوہ ان کی جماعت کے دیگر اخبارات و مجلات بھی اس ادب عالیہ سے خاص دلچسپی رکھتے ہیں۔ مثلاً قادیان کے ایک معزز اخبار "فاروق" نے اپنی صرف ایک اشاعت (۲۸ فروری ۱۹۳۵ء) میں جماعت لاہور کے بارے میں جو ادیبانہ زبان استعمال کی اس کے چند الفاظ بطور نمونہ "پیغام صلح" نے پیش کئے۔

لاہوری اصحاب الفیل۔ اصحاب الاخدود۔ یہودیانہ قلابازیاں۔ ظلمت کے فرزند۔ زہریلے سانپ۔ خباثت و شرافت اور رذالت کا مظاہرہ۔ عباد الدنیار۔ وقود النار۔ نہایت ہی کمینہ سے کمینہ اور رذیل سے رذیل فطرت والا احمق انسان۔ دو غلے۔ نیمے دروں نیمے بروں عقائد۔ بدلگام پیغامیو!۔ حرکات دنیہ اور افعال شنیعہ۔ محسن کشانہ اور غدارانہ اور نمک حرامانہ حرکات۔ دو رخے سانپ کی کھوپری کچلنے۔ رذیل اور احمقانہ فعل۔ کبوتر نما جانور۔ احمدیہ بلڈنگ کے کرمک۔ اے سترے بہترے بڈھے کھوسٹ۔ اے بدلگام۔ تہذیب و متانت کے اجارہ دار پیامیو!۔ برخوردار پیامیو!۔ جیسا منہ ویسی چپیڑ۔ آلو، ترکاری، پیاز بونے بیچنے والے۔ جھوٹ بول کر اور دھوکے دیکر اور فریب کارانہ بھیگی بلی بن کر۔ لہسن پیاز اور گوبھی ترکاری کا بھاؤ معلوم ہوجاتا۔ آخرت کی لعنت کا سیاہ داغ ماتھے پر۔ اگر شرم ہو تو وہیں چلو بھر پانی لے کر ڈبکی لگالو۔ یہ کس قدر و جالیت اور خباثت اور کمینگی۔ علی بابا چالیس چور۔ پیامی ایرے غیرے۔ سادہ لوح پیامی۔ نادان دشمن۔ پیامیو! عقل کے ناخن لو!۔ نامعقول ترین اور مجہول ترین تجویز۔ سادہ لوح اور احمق۔ اے سادہ لوح یا ابلہ فریب امیر پیغام۔ پیغام بلڈنگ کے

اڑھائی ٹوٹرو۔ احمق اور عقل و شرافت سے خالی۔ اہل پیغام نے جس عیاری اور مکاری اور فریب کاری سے اپنے دجل بھرے پوسٹروں میں چاپلوسی اور پاپوسی کا مظاہرہ۔ لال پیغام کے دو تازہ گندے پوسٹر۔

(اخبار صلح لاہور مورخہ ۱۱ مارچ ۱۹۳۵ء بحوالہ قادیانی مذہب، مولفہ پروفیسر محمد الیاس برنی، طبع پنجم صفحہ۔ ۹۷۵)

یہ صحافتی زبان تھی۔ اب ذرا خلافتی زبان بھی ملاحظہ فرمائیے۔ جماعت لاہور کے امیر جناب محمد علی صاحب کو شکایت ہے کہ :۔

"خود میاں محمود احمد صاحب (خلیفہ قادیان) نے مسجد میں جمعہ کے روز خطبہ کے اندر ہمیں درزخ کی چلتی پھرتی آگ، دنیا کی بدترین قوم اور سنڈاس میں پڑے ہوئے چھلکے کہا۔ یہ الفاظ اس قدر تکلیف دہ ہیں کہ ان کو سن کر ہی سنڈاس کی بو محسوس ہونے لگتی ہے۔"

(جناب محمد علی صاحب امیر جماعت لاہور کا خطبہ جمعہ مندرجہ اخبار پیغام صلح مورخہ ۳ جون ۱۹۳۴ء بحوالہ قادیانی مذہب صفحہ۔ ۹۷۴)

چوہدری صاحب فیصلہ کر سکتے ہیں کہ اگر "مرزا واصل جہنم" کا لفظ غیر شریفانہ ہے تو جو الفاظ جماعت لاہور کے امیر نے خلیفہ قادیان سے منسوب کئے ہیں ان کے بارے میں کیا رائے قائم کی جائے؟

مرزا غلام احمد قادیانی کی وراثت کی امین صرف جماعت قادیان نہیں بلکہ جماعت لاہور کو بھی اس شرف کا دعویٰ ہے، انہوں نے مرزا غلام احمد قادیانی کے خاص طرز تحریر کو جس طرح اپنایا اس کے بھی ایک دو نمونے ملاحظہ فرمائیے۔

مرزا محمود احمد قادیانی خلیفہ قادیان اپنے خطبہ جمعہ میں جماعت لاہور کے ایک ممبر کے خط کا حوالہ دیتے ہوئے کہتے ہیں :۔

"ایک خط میں جس کے متعلق اس نے تسلیم کیا ہے کہ وہ اسی کا لکھا ہوا ہے اس پر تحریر کیا ہے کہ :۔

"حضرت مسیح موعود ولی اللہ تھے، اور ولی اللہ بھی۔ کبھی کبھی زنا کر لیا کرتے تھے، اگر انہوں نے (یعنی مرزا غلام احمد قادیانی نے) کبھی کبھار زنا کر لیا تو اس میں کیا حرج ہوا۔"

پھر لکھا ہے:۔

> "ہمیں حضرت مسیح موعود علیہ السلام (مرزا غلام احمد قادیانی) پر اعتراض نہیں کیونکہ وہ کبھی کبھی زنا کیا کرتے تھے۔ ہمیں اعتراض موجودہ خلیفہ (مرزا محمود احمد) پر ہے کیونکہ وہ ہر وقت زنا کرتا رہتا ہے۔"
>
> "اس اعتراض سے پتہ لگتا ہے کہ یہ شخص (خط لکھنے والا) پیغامی طبع ہے۔" الفضل قادیان ۳۱ راگست ۱۹۳۸ء

یہ خط جس قدر "شریفانہ" ہے وُہ تو ظاہر ہے لیکن اس خط کو عین خطبہ جمعہ میں منبر پر بیٹھ کر پڑھنا بھی شرافت و روحانیت کا کوئی معمولی معیار نہیں۔ اور اس روحانیت پر چوہدری صاحب اور ان کی جماعت جتنا ناز کرے بجا ہے۔

شیخ عبدالرحمان مصری، جو قادیانی اصطلاح میں مرزا کے "مقدس صحابی" ہیں، کسی زمانے میں خلیفہ قادیان کے دست راست تھے اور بعد میں جماعت لاہور کے معمر ترین بزرگ بن گئے۔ انہیں ۱۹۳۶ء میں مرزا محمود احمد سے کچھ ناگفتنی قسم کی اخلاقی شکایتیں پیدا ہوئیں۔ نوبت فوجداری اور ضمانت طلبی تک پہنچی انہوں نے عدالت عالیہ لاہور میں منسوخی ضمانت کے سلسلہ میں مندرجہ ذیل بیان داخل کیا۔ عدالت نے فیصلہ میں اس کا حوالہ دیتے ہوئے اسے فیصلہ کا مدار بنایا۔ بعد میں اخبار "الفضل" کے علاوہ مسٹر محمد علی امیر جماعت لاہور، جناب ممتاز احمد فاروقی اور جناب مظہر ملتانی نے بھی اسے اپنی کتابوں میں نقل کیا۔ مجھے اسے نقل کرتے ہوئے گھن آتی ہے لیکن مرزا قادیانی کے اخص الخواص مریدوں کی شرافت کا حوالہ اس کے بغیر نامکمل رہے گا اس لئے بادل نخواستہ اسے نقل کرتا ہوں۔ شیخ عدالت عالیہ لاہور کو بتاتے ہیں کہ۔

> "موجودہ خلیفہ (مرزا محمود احمد) سخت بد چلن ہے، یہ تقدس کے پردہ میں عورتوں کا شکار کھیلتا ہے۔ اس کام کیلئے اس نے بعض مردوں اور بعض عورتوں کو بطور ایجنٹ رکھا ہوا ہے، ان کے ذریعے یہ معصوم لڑکیوں اور لڑکوں کو قابو کرتا ہے۔ اس نے ایک سوسائٹی بنائی ہوئی ہے اس میں مرد اور عورتیں شامل ہیں اور اس سوسائٹی میں زنا ہوتا

ہے۔ "کمالات محمودیہ

آخر میں مسٹر محمد علی کی تحریر کا حوالہ دیتے ہوئے اس بحث کو ختم کرتا ہوں

مرزا محمود احمد کے ۲ دسمبر ۱۹۳۸ء کے خطبے پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

اس خطبہ میں (مرزا محمود احمد صاحب) فرماتے ہیں۔

"جو باتیں آج مصری صاحب میرے متعلق کہہ رہے ہیں ایسی ہی باتیں ان کی پارٹی (یعنی جماعت لاہور) کے بعض آدمی حضرت مسیح موعود (یعنی مرزا غلام احمد قادیانی) کے متعلق کہا کرتے تھے۔"

استغفراللہ۔ ہذا بہتان عظیم۔ جمعہ کا خطبہ اور مسجد میں کھڑے ہو کر اتنا بڑا جھوٹ اور صرف اپنا عیب چھپانے کیلئے؟ میاں (محمود احمد) صاحب اپنے مریدوں کو جو چاہیں کہہ کر خوش کرلیں، مگر اس سیاہ جھوٹ میں ایک رائی کے لاکھویں اور کروڑویں حصہ کے برابر بھی صداقت نہیں۔" کمالات محمودیہ

یہ اکابر جماعت احمدیہ کی تحریروں کے چند نمونے پیش کرتے ہیں درجہ دوم اور سوم کے طرز تحریر کا اندازہ اسی سے کیا جانا چاہیے۔

میں عالمی عدالت انصاف کے سابق صدر و جج سے صرف یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ اگر ایک نوجوان مسلمان کا یہ لفظ کہ "مرزا واصل جہنم ہوا" اس کی عدم شرافت کی دلیل ہے تو اکابر جماعت احمدیہ کی تحریریں بھی ان کی عدم شرافت کا کچھ سراغ دیتی ہیں یا نہیں؟ اگر چوہدری سر ظفر اللہ خان کی عدالت انصاف میں یہ سب "شریفانہ" ہیں تو ان کو اور ان کی جماعت کو نہ صرف "مجلس ختم نبوت" کی طرف سے بلکہ عالمی برادری کی طرف سے اس بلند پایہ شرافت پر تہ دل سے مبارکباد پیش کرتا ہوں۔ شرافت کا یہ بلند معیار آج تک نہ کسی نے قائم کیا ہے نہ کوئی شریف سے شریف آدمی بھی قیامت تک یہ معیار قائم کرسکے گا۔

چوہدری سر ظفر اللہ خان کو مضمون نگار سے ایک بڑی شکایت یہ ہے کہ اس نے اپنے مضمون کو جھوٹ اور افتراء پردازی سے آراستہ کیا ہے۔ چنانچہ انہوں نے اپنے مضمون کا عنوان ہی یہ رکھا ہے "یہ احمدیوں کے خلاف افتراء پردازی ہے۔" اور اپنے

مضمون میں انہوں نے کم از کم تیس بار جھوٹ، بہتان اور افتراء پردازی کا لفظ استعمال کیا ہے۔

کسی بد ترین مخالف کے بارے میں بھی غلط بیانی بہت بری حرکت ہے اور اگر مضمون نگار نے واقعی یہ حرکت کی ہے تو اس پر چوہدری صاحب جس قدر احتجاج کریں بجا ہے، لیکن میں چوہدری صاحب جیسی انصاف پسند شخصیت سے یہ دریافت کرنے کی گستاخی ضرور کروں گا کہ وہ اس حرکت کا صرف اسی وقت نوٹس لیتے ہیں جب یہ کسی اناڑی مسلم نوجوان سے سرزد ہو؟ یا اکابر جماعت احمدیہ کی اس حرکت پر بھی اظہار نفرت فرمائیں گے؟ میں چوہدری صاحب کے تیس عدد کی مناسبت سے بانی جماعت احمدیہ کی غلط بیانی، افتراء پردازی اور صریح دروغ بیانی کی تیس مثالیں پیش کر کے فیصلہ ان کی ذات گرای پر چھوڑتا ہوں۔

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر افتراء

> ا...... "انبیاء (علیہم السلام) گزشتہ کے کشوف نے اس بات پر مہر لگا دی ہے کہ وہ (مسیح موعود) چودھویں صدی کے سر پر ہوگا اور نیز یہ کہ پنجاب میں ہوگا۔"
>
> (اربعین نمبر۔ ۲ صفحہ ۲۳، روحانی خزائن صفحہ۔ ۳۷۱ جلد ۱۷)

اس فقرے میں جناب مرزا قادیانی نے تمام انبیاء علیہم السلام گزشتہ کی طرف (جن کی تعداد کم و بیش ایک لاکھ چوبیس ہزار ہے) دو باتیں منسوب کی ہیں۔ مسیح موعود کا چودھویں صدی کے سر پر ہونا اور پنجاب میں ہونا ـــــ جہاں تک ہماری ناقص معلومات کا تعلق ہے۔ انبیاء علیہم السلام گزشتہ تو کجا؟ قرآن و حدیث میں بھی کسی جگہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تشریف آوری کے لئے چودھویں صدی کا سرا تجویز نہیں کیا گیا۔ اور نہ ان کے پنجاب میں ہونے کی تصریح کی گئی ہے۔ گویا اس چھوٹے سے فقرے میں مرزا قادیانی نے کم و بیش اڑھائی لاکھ جھوٹ جمع کر دیئے ہیں۔

اور صرف ایک فقرے میں اڑھائی لاکھ جھوٹ بولنا چودھویں صدی میں غلط بیانی

اور جھوٹ کا سب سے بڑا ریکارڈ ہے۔ اگر چوہدری صاحب مرزا قادیانی کے اس فقرے کا ثبوت پیش کر سکیں تو ہماری معلومات میں اضافہ ہوگا اور اگر موجودہ صدی میں جھوٹ کا اس سے بڑا ریکارڈ پیش کر سکیں تو یہ بھی ایک جدید انکشاف ہوگا۔

۲...... "مسیح موعود کی نسبت تو آثار میں یہ لکھا ہے کہ علماء اس کو قبول نہیں کریں گے۔"

(ضمیمہ براہین پنجم صفحہ۔ ۱۸۶، روحانی خزائن صفحہ۔ ۳۵۷ جلد۔ ۲۱)

آثار کا لفظ کم از کم تین احادیث پر بولا جاتا ہے۔ حالانکہ یہ مضمون کسی حدیث میں نہیں آتا ہے۔ اس لئے اس فقرے میں تین جھوٹ ہوئے اور یہ تین جھوٹ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کئے گئے ہیں۔

۳...... "ایسا ہی احادیث صحیحہ میں آیا تھا کہ وہ مسیح موعود صدی کے سر پر آئے گا اور چودھویں کا مجدد ہوگا............ اور لکھا تھا کہ وہ اپنی پیدائش کی روح سے دو صدیوں میں اشتراک رکھے گا اور دو نام پائے گا اور اس کی پیدائش دو خاندانوں سے اشتراک رکھے گی اور چوتھی دو گونہ صفت یہ کہ پیدائش میں بھی جوڑے کے طور پر پیدا ہوگا۔ سو یہ سب نشانیاں ظاہر ہو گئیں۔"

(ضمیمہ براہین پنجم صفحہ۔ ۱۸۸، خزائن صفحہ۔ ۳۵۹، ۳۶۰ جلد۔ ۲۱)

"احادیث صحیحہ" کا لفظ کم از کم تین صحیح حدیثوں پر بولا جاتا ہے۔ مرزا قادیانی نے چھ دعووں کے لئے (جن پر میں نے نمبر ڈال دیئے ہیں) احادیث صحیحہ کا حوالہ دیا ہے جو بالکل غلط اور جھوٹ ہے۔ گویا اس فقرے میں اٹھارہ جھوٹ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کئے گئے ہیں۔

۴...... "ایک مرتبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے دوسرے ملکوں کے انبیاء علیہم السلام کی نسبت سوال کیا گیا تو آپ نے یہی فرمایا کہ ہر ملک میں خداتعالیٰ کے نبی گزرے ہیں۔ اور فرمایا کہ "کان فی الھند نبیا اسود اللون اسمہ کاھنا۔"

یعنی "ہند میں ایک نبی گزرا جو سیاہ رنگ کا تھا اور نام اس کا کاہن تھا۔ یعنی کنھیا جس کو کرشن کہتے ہیں۔"

(ضمیمہ چشمہ معرفت صفحہ۔ ۱۰، روحانی خزائن صفحہ۔ ۳۸۲ جلد۔ ۲۳)

یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر خالص افتراء ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی ارشاد ایسا نہیں اور "سیاہ رنگ کا نبی" شاید مرزا قادیانی کو اپنے رنگ کی مناسبت سے یاد آگیا۔ ستم یہ ہے کہ یہ مہمل فقرہ جو مرزا قادیانی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے منسوب کیا ہے اس کی عربی بھی مرزا قادیانی کی پنجابی عربی جیسی ہے۔

۵...... "اور آپ سے پوچھا گیا کہ کیا زبان پارسی میں بھی کبھی خدا نے کلام کیا ہے؟ تو فرمایا کہ ہاں! خدا کا کلام زبان پارسی میں بھی اترا ہے، جیسا کہ وہ اس زبان میں فرماتا ہے۔"

"ایں مشت خاک راگر نبخشم کنم"

(حوالہ بالا)

یہ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر سفید جھوٹ اور خالص افتراء ہے۔ ایسی کوئی حدیث نہیں۔

۶...... آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جب کسی شہر میں وبا نازل ہو تو اس شہر کے لوگوں کو چاہئے کہ بلا توقف اس شہر کو چھوڑ دیں۔"

(اشتہار "مریدوں کے لئے ہدایت" مورخہ ۱۲ اگست ۱۹۰۷ء)

یہ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر خالص بہتان ہے۔ آپ کا ایسا کوئی ارشاد نہیں۔

۷...... "افسوس کہ وہ حدیث بھی اس زمانے میں پوری ہوئی۔ جس میں لکھا تھا کہ مسیح کے زمانے کے علماء ان سب لوگوں سے بدتر ہوں گے جو زمین پر رہتے ہیں۔"

(اعجاز احمدی صفحہ۔ ۱۳، روحانی خزائن صفحہ۔ ۱۲۰ جلد۔ ۱۹)

کسی حدیث میں "مسیح موعود کے زمانے کے علماء" کی یہ حالت بیان نہیں فرمائی گئی۔ یہ ایک طرف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر خالص افتراء ہے اور دوسری طرف تمام علمائے امت پر بھی بہتان ہے۔

"چونکہ حدیث صحیح میں آچکا ہے کہ مہدی موعود کے پاس ایک

چھپی ہوئی کتاب ہوگی جس میں اس کے تین سو تیرہ اصحاب کا نام درج ہوگا اس لئے یہ بیان کرنا ضروری ہے کہ وہ پیش گوئی آج پوری ہوگئی۔"

(ضمیمہ انجام آتھم صفحہ۔ ۲۰)

"چھپی ہوئی کتاب" کا مضمون کسی "حدیث صحیح" میں نہیں اس لئے یہ سفید جھوٹ ہے۔ اور لطف یہ کہ یہ من گھڑت حدیث بھی مرزا قادیانی کی کتاب پر صادق نہ آئی۔ کیونکہ مرزا قادیانی کی اس "کتاب" میں جن تین سو تیرہ "اصحاب" کے نام درج تھے ان میں سے کئی مرزا قادیانی کے حلقہ "صحابیت" سے نکل گئے۔

۹...... "مگر ضرور تھا کہ وہ مجھے "کافر" کہتے اور میرا نام "دجال" رکھتے۔ کیونکہ احادیث صحیحہ میں پہلے سے یہ فرمایا گیا تھا کہ اس مہدی کو کافر ٹھہرایا جائے گا اور اس وقت کے شریر مولوی اس کو کافر کہیں گے اور ایسا جوش دکھلائیں گے کہ اگر ممکن ہوتا تو اس کو قتل کرڈالتے۔"

(روحانی خزائن صفحہ۔ ۳۲۲ جلد۔ ۱۱)

اس عبارت میں تین باتیں "احادیث صحیحہ" کی طرف منسوب کی گئی ہیں جن کا اطلاق کم از کم تین پر ہوتا ہے گویا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر نو جھوٹ باندھے گئے ہیں۔ کیونکہ ایسا مضمون کسی حدیث میں نہیں آتا۔

۱۰...... "بہت سی حدیثوں سے ثابت ہوگیا کہ بنی آدم کی عمر سات ہزار برس ہے اور آخری آدم پہلے آدم کی طرز پر الف ششم کے آخر میں، جو روز ششم کے حکم میں ہے، پیدا ہونے والا ہے۔"

(ازالہ اوہام صفحہ۔ ۶۹۶، خزائن صفحہ۔ ۴۷۵ جلد۔ ۳)

یہ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر خالص بہتان ہے۔ یہ "آخری آدم" کا افسانہ کسی حدیث میں نہیں آتا۔

یہ دس مثالیں میں نے وہ پیش کی ہیں جن میں مرزا قادیانی نے اپنی طرف سے جھوٹ گھڑ کر بڑی دلیری سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کیا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس پر مرزا قادیانی کی افتراء پردازی کی فہرست بڑی

طویل ہے مگر میں سر دست ان ہی دس مثالوں پر اکتفا کرتا ہوں اور چوہدری صاحب سے دریافت کرتا ہوں کہ "جماعت احمدیہ کے مقدس بانی" کی طرف کوئی معمولی سی بات منسوب کرنا تو ان کے نزدیک ناقابل معافی جرم ہے، کیا سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف غلط فقرے گھڑ کر منسوب کرنا ان کے نزدیک جائز ہے؟ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد تو یہ ہے کہ "جو شخص عمداً میری طرف غلط بات منسوب کرے وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنائے۔" لیکن چوہدری صاحب کے نزدیک ایسا مفتری "مسیح موعود" بن جاتا ہے......... فیا للعجب!

## اللہ تعالیٰ پر افترا

مرزا قادیانی نے اللہ تعالیٰ پر جو افتراء کئے ہیں چند مثالیں ان کی بھی ملاحظہ فرمائیں:۔

> ا...... "سورۃ تحریم میں صریح طور پر بیان کیا گیا ہے کہ بعض افراد اس امت کا نام مریم رکھا گیا ہے اور پھر پوری اتباع شریعت کی وجہ سے اس مریم میں خدا تعالیٰ کی طرف سے روح پھونکی گئی اور روح پھونکنے کے بعد اس مریم سے عیسیٰؑ پیدا ہو گیا اور اسی بنا پر خدا تعالیٰ نے میرا نام عیسیٰ بن مریم رکھا۔"
>
> (ضمیمہ براہین پنجم صفحہ۔ ۱۸۹ روحانی خزائن صفحہ۔ ۳۶۱ جلد۔ ۲۱)

سورۃ تحریم کی تلاوت کا شرف سر ظفر اللہ خان کو یقیناً حاصل ہوا ہو گا وہ اپنے منصفانہ ضمیر سے دریافت فرمائیں کہ مرزا قادیانی نے قرآن کریم کے "صریح حوالے" سے جو کچھ لکھا ہے کیا یہ خالص افتراء نہیں؟

> ۲...... "لیکن مسیح کی راست بازی اپنے زمانے میں دوسرے راست بازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی بلکہ یحییٰؑ نبی کو اس پر (یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر) ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت نے آکر اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا تھا یا ہاتھوں یا اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو

چھوا تھا، یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی۔ اسی وجہ سے قرآن میں یحییٰ کا نام "حصور" رکھا، مگر مسیح کا نام نہ رکھا، کیونکہ ایسے قصے اس نام رکھنے سے مانع تھے۔"

(دافع البلاء آخری صفحہ)

گویا جتنی باتیں مرزا قادیانی نے سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کی طرف منسوب کی ہیں قرآن نے ان کو تسلیم کیا ہے اسی بناپر ان کا نام "حصور" نہ فرمایا گیا۔ حالانکہ ان فواحش کو کسی نبی کی طرف منسوب کرنا کفر ہے اور اس کیلئے قرآن کریم کا حوالہ دینا خالص افتراء ہے۔

چوہدری صاحب "سیرۃ المہدی" کے مطالعہ کے بعد فرمائیں کہ کیا "بے تعلق جوان عورتیں" خود مرزا قادیانی کی "خدمت" سے تو بہرہ ور نہیں ہوا کرتی تھیں؟ مثلاً زینب، عائشہ، بھانو، کاکو، تابی وغیرہ وغیرہ۔ اور یہ کہ کیا سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے آئینے میں مرزا قادیانی کو خود اپنا ہی رخ زیبا تو نظر نہیں آگیا؟

اس سلسلے میں اگر چوہدری صاحب "اخبار الحکم قادیان" جلد ۱۱ ش ۱۳ صفحہ ۱۳ مورخہ ۷ اپریل ۱۹۰۷ء کا مندرجہ ذیل "فتویٰ" بھی سامنے رکھیں تو انہیں فیصلہ کرنے میں مزید آسانی ہوگی۔

سوال.......... حضرت اقدس (مرزا قادیانی) غیر عورتوں سے ہاتھ پاؤں کیوں دھلواتے ہیں؟

جواب.......... وہ نبی معصوم ہیں ان سے مس کرنا اور اختلاط منع نہیں بلکہ موجب رحمت و برکات ہے۔

سوال.......... حضرت کے صاحب زادے "غیر عورتوں" میں بلا تکلف اندر کیوں جاتے ہیں؟ کیا ان سے پردہ درست نہیں؟

جواب.......... ضرورت حجاب صرف احتمال زنا کے لئے ہے، جہاں اس کے وقوع کا احتمال کم ہو ان کو اللہ تعالیٰ نے مستثنیٰ کر دیا ہے۔ اسی واسطے انبیاء، اتقیاء لوگ مستثنیٰ بلکہ بطریق اولیٰ مستثنیٰ ہیں۔ پس حضرت کے صاحب زادے اللہ تعالیٰ کے فضل سے متقی ہیں ان سے اگر حجاب نہ کریں تو اعتراض کی بات نہیں (سبحان اللہ کیا شان تحقیق ہے ..........ناقل)

قرآن کریم کے حوالے سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر مرزا قادیانی نے جو افتراء پردازی کی ہے اسے اس فتوے کی روشنی میں پڑھ کر غالباً چوہدری جی مرزا قادیانی کے بارے میں یہی فرمائیں گے :۔

حملہ برخود می کنی اے سادہ مرد
ہمچو آں شیرے کہ برخود حملہ کرد

۳ ...... "اور اس عاجز کو خدا تعالیٰ نے آدم مقرر کر کے بھیجا ہے اور ضرور تھا کہ وہ ابن مریم جس کا انجیل اور فرقان میں آدم بھی نام رکھا گیا ہے۔"

(ازالہ صفحہ۔ ۶۹۶ خزائن ۴۷۵ ج ۳)

یہ کہنا کہ حضرت عیسیٰ بن مریم کا نام قرآن میں آدم رکھا گیا ہے۔ خالص جھوٹ اور افتراء علی اللہ ہے۔

۴ ...... "اور مجھے بتلایا گیا ہے کہ تیری خبر قرآن و حدیث میں موجود ہے اور تو ہی اس آیت کا مصداق ہے کہ "ھوالذی ارسل رسولہ ............ کلہ"

(اعجاز احمدی صفحہ۔ ۷، روحانی خزائن صفحہ۔ ۱۱۳ جلد۔ ۱۹)

یہاں جس "رسول" کا تذکرہ ہے اس سے مراد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی ہے اور مرزا قادیانی کا اپنے آپ کو اس آیت کا مصداق قرار دینا قطعی طور پر افتراء علی اللہ ہے اور اس کے لئے "الہام" پیش کرنا افتراء بر افتراء ہے۔

۵ ...... "قادیان میں خدائے تعالیٰ کی طرف سے اس عاجز کا ظاہر ہونا الہامی نوشتوں میں بطور پیش گوئی پہلے سے لکھا گیا تھا۔"

(ازالہ صفحہ ۷۲ حاشیہ، روحانی خزائن صفحہ۔ ۱۳۹ جلد۔ ۳)

صریح جھوٹ اور افتراء علی اللہ ہے۔

۶ ...... "لیکن ضرور تھا کہ قرآن شریف کی وہ پیش گوئیاں پوری ہوتیں جس میں لکھا تھا کہ مسیح موعود جب ظاہر ہوگا تو (۱) اسلامی علماء کے ہاتھ سے دکھ اٹھائے گا۔ (۲) وہ اس کو کافر قرار دیں گے۔ (۳) اور اس کے قتل کے فتوے دیئے جائیں گے۔ (۴) اور اس کی سخت توہین

ہوگی۔ (۵) اور اس کو اسلام سے خارج۔ (۶) اور دین کے تباہ
کرنے والا خیال کیا جائے گا۔
(اربعین نمبر۔ ۳ صفحہ۔ ۱۷، روحانی خزائن صفحہ۔ ۴۰۴ جلد۔ ۱۷)

قرآن کریم میں مسیح موعود کے بارے میں کہیں ایسا مضمون نہیں اس لئے یہ چھ کی چھ پیش گوئیاں جو مرزا غلام احمد قادیانی نے قرآن کریم سے منسوب کی ہیں قطعاً سفید جھوٹ ہے۔ ہاں مرزا غلام احمد قادیانی کے گھر میں جو قرآن کا خاص نسخہ تھا۔ جسے انہوں نے اپنے مرحوم بھائی کو پڑھتے ہوئے کشفی حالت میں دیکھا

"جس کے دائیں صفحہ پر نصف کے قریب مرزا صاحب نے "انا انزلناہ قریبا من القادیان" کی آیت لکھی ہوئی دیکھ کر فرمایا تھا کہ "تین شہروں کا نام اعزاز کے ساتھ قرآن شریف میں درج کیا گیا ہے۔ مکہ، مدینہ اور قادیان"

(روحانی خزائن ۱۴۰ ج ۳)

اگر اس عجیب و غریب قرآن میں مسیح موعود کی یہ چھ علامتیں بھی لکھی ہوں تو ممکن ہے کہ چوہدری صاحب کو اس "قادیانی قرآن" کی زیارت و تلاوت کا شرف حاصل ہوا ہو۔ ورنہ اگر مندرجہ بالا عبارت میں قرآن کریم سے وہی کتاب مقدس مراد ہے جس کے حافظ دنیا میں لاکھوں موجود ہیں تو اس عبارت کے جھوٹ اور افتراء ہونے میں کیا شک ہے ........... یہ مرزا غلام احمد قادیانی کی مراقی مسیحیت کے کرشمے ہیں کہ وہ خود سے خود پیدا ہو کر مسیح بن مریم بن گئے۔ دمشق کو قادیان میں بلوالیا اور مکہ، مدینہ کے مساوی اعزاز کو قرآن میں درج کر کے اسے رجسٹرڈ کرالیا۔

۷..... "پھر خدائے کریم جل شانہ نے مجھے بشارت دیکر کہا کہ تیرا گھر برکت سے بھرے گا اور میں اپنی نعمتیں تجھ پر پوری کروں گا اور خواتین مبارکہ سے جن میں تو بعض کو اس کے بعد پائے گا، تیری نسل بہت ہوگی۔ " اشتہار ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء

"اس عاجز نے ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء کے اشتہار میں پیشگوئی خدا تعالیٰ کی طرف سے بیان کی تھی کہ اس نے مجھے بشارت دی ہے کہ بعض

باہر کت عورتیں اس اشتہار کے بعد بھی تیرے نکاح میں آئیں گی اور ان
سے اولاد پیدا ہوگی۔ "

(اشتہار محک اخیار و اشرار یکم ستمبر ۱۸۸۶ء)

واقعات نے ثابت کر دیا کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا افتراء علی اللہ تھا کیونکہ اس کے بعد کوئی مبارک یا نامبارک خاتون ان کے حجلہ عروسی کی زینت نہ بن سکی، نہ اس سے "بہت نسل" ہوئی۔

۸ ...... "الہام" بکروثیب یعنی خدا تعالیٰ کا ارادہ ہے کہ وہ دو عورتیں میرے نکاح میں لائے گا ایک بکر ہوگی اور دوسری بیوہ۔ چنانچہ یہ الہام جو بکر کے متعلق تھا۔ پورا ہو گیا ........... اور بیوہ کے الہام کی انتظار ہے۔"

(تریاق القلوب ص ۳۴ روحانی خزائن ۲۰۱ ج ۱۵)

یہ بھی افتراء علی اللہ ثابت ہوا، کیونکہ یوم وفات تک مرزا غلام احمد قادیانی کو کسی بیوہ سے عقد نصیب نہ ہوا۔ کاش مرزا غلام احمد قادیانی کے مرید ان کی اس پیش گوئی کو پورا کر دیتے تو ان کے افتراء علی اللہ کی فہرست میں کم از کم ایک کی کمی تو ہو جاتی۔

۹ ...... "شاید چار ماہ کا عرصہ ہوا کہ اس عاجز پر ظاہر کیا گیا تھا کہ ایک فرزند قوی الطاقتین کامل الظاہر والباطن تم کو عطا کیا جائے گا۔ سو اس کا نام بشیر ہوگا۔ اب زیادہ تر الہام اس بات پر ہو رہے ہیں کہ عنقریب ایک اور نکاح تمہیں کرنا پڑے گا اور جناب الٰہی میں یہ بات قرار پا چکی ہے کہ ایک پارسا طبع اور نیک سیرت اہلیہ تمہیں عطا ہوگی وہ صاحب اولاد ہوگی۔ "

(مکتوبات احمدیہ جلد ۵ نمبر ۲)

واقعات نے ثابت کر دیا کہ نکاح اور فرزند کا یہ سارا قصہ محض تسویل نفس تھا جسے مرزا غلام احمد قادیانی نے کمال جرات سے خدا تعالیٰ کی طرف منسوب کر دیا۔

۱۰ ...... "اس خدائے قادر و حکیم مطلق نے مجھ سے فرمایا کہ اس شخص (احمد بیگ) کی دختر کلاں (محترمہ محمدی بیگم مرحومہ) کے لئے سلسلہ جنبانی کر ان دنوں جو زیادہ تصریح کے لئے بار بار توجہ کی گئی تو معلوم ہوا

کہ خدا تعالیٰ نے مقرر کر رکھا ہے کہ وہ مکتوب الیہ کی دختر کلاں کو جس کی نسبت درخواست کی گئی تھی، ہر ایک مانع دور کرنے کے بعد انجام کار اس عاجز کے نکاح میں لاوے گا۔"

(اشتہار ۱۰ جولائی ۱۸۸۸ء)

بعد کے واقعات سے اللہ تعالیٰ نے ثابت کر دیا کہ اس اشتہار اور اس موضوع پر مرزا غلام احمد قادیانی کی تمام تحریروں کا ایک ایک لفظ جھوٹ اور افتراء علی اللہ تھا۔ مرزا غلام احمد قادیانی نے اسی افتراء پر کفایت نہیں کی، بلکہ زوجنکھا کی الہامی آیت بھی نازل کر لی۔ یعنی خدا تعالیٰ نے محمدی بیگم کا نکاح مرزا غلام احمد قادیانی سے کر دیا ـــــ یہ خدا پر جھوٹ باندھنے کی بہت ہی نمایاں مثال ہے۔

چوہدری صاحب ایک اچھے وکیل اور جج رہے ہیں۔ میں ان ہی سے فیصلہ چاہتا ہوں کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا یہ آسمانی نکاح، مرزا سلطان محمد مرحوم کے زمینی نکاح سے پہلے ہوا تھا یا بعد میں؟ اگر بعد میں ہوا تھا تو گویا خدا کے نزدیک نکاح پر نکاح بھی جائز ہے، اور اگر پہلے ہوا تھا تو مرزا غلام احمد قادیانی کی آسمانی منکوحہ کو ان کے گھر آباد کرنے کی ذمہ داری بھی خدا پر تھی، مگر خدا تعالیٰ نے ایسا نہیں کیا۔ اب یا تو یہ کہا جائے گا کہ نعوذ باللہ خدا تعالیٰ اپنے فیصلوں کو نافذ کرنے کی طاقت نہیں رکھتا یا یہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ خدا تعالیٰ نے قصداً مرزا غلام احمد قادیانی کو ذلیل و رسوا کرنا چاہا۔ کیونکہ مرزا غلام احمد قادیانی اسی نکاح کے سلسلے میں فرماتے ہیں

"یاد رکھو اگر اس پیش گوئی کی دوسری جزو پوری نہ ہوئی تو میں ہر ایک بد سے بدتر ٹھہروں گا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۴)

چوہدری صاحب کی خدمت میں یہ بھی گزارش ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے اس افترا علی اللہ کے بارے میں اپنا منصفانہ فیصلہ صادر کرتے وقت یہ قانونی نکتہ فراموش نہ فرمائیں کہ میری بحث اس میں نہیں کہ یہ پیش گوئی شرطی تھی یا غیر مشروط؟

میری بحث یہ ہے کہ اگر یہ مرزا غلام احمد قادیانی کا افتراء نہیں تھا اور واقعتاً مرزا غلام احمد قادیانی کے ساتھ محمدی بیگم کا نکاح خدا تعالیٰ نے کر دیا تھا تو اپنے اس وعدہ کو پورا کرنے کے لئے اس نے "ہر ایک مانع" کو کیوں دور نہیں کیا؟ جب کہ مرزا قادیانی اس

پیشگوئی کو پورا نہ ہونے کی صورت میں اپنے "بد سے بدتر" ہونے کا اعلان بھی فرما چکے تھے، اب دو ہی صورتیں ممکن ہیں یا یہ کہ مرزا غلام احمد قادیانی مفتری تھے اور انہوں نے اپنی ذاتی خواہش کا الہام گھڑ کر خدا کی طرف منسوب کر دیا تھا یا یہ کہ اللہ تعالیٰ بالقصد مرزا کو "بد سے بدتر" ثابت کرنا چاہتے تھے۔

یہاں تک مرزا غلام احمد قادیانی کے خدا اور رسول پر جھوٹ باندھنے کی بیس مثالیں عرض کر چکا ہوں اب مرزا غلام احمد قادیانی کے جھوٹ اور افتراء کی دس اور مثالیں پیش خدمت ہیں۔

## عیسیٰ علیہ السلام پر افتراء

۱...... "یہ غیر معقول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی ایسا نبی آنے والا ہے کہ (۱) لوگ نماز کے لئے مسجد کی طرف دوڑیں گے تو وہ کلیسا کی طرف بھاگے گا۔ (۲) اور جب لوگ قرآن شریف پڑھیں گے تو وہ انجیل کھول بیٹھے گا۔ (۳) اور جب عبادت کے وقت بیت اللہ کی طرف منہ کریں گے تو وہ بیت المقدس کی طرف متوجہ ہو گا۔ (۴) اور شراب پئے گا، (۵) اور سور کا گوشت کھائے گا (۶) اور اسلام کے حلال و حرام کی کچھ پروا نہیں کرے گا۔"

(حقیقۃ الوحی ۲۹ روحانی خزائن ص ۳۱ ج ۲۲)

مرزا غلام احمد قادیانی کا اشارہ سیدنا عیسیٰ علیہ اسلام کی طرف ہے، لیکن اس عبارت میں مرزا غلام احمد قادیانی نے جو چھ باتیں ان کی طرف منسوب کی ہیں وہ قطعاً غلط ہیں، اس لئے مرزا قادیانی کی یہ عبارت نہ صرف جھوٹ ہے، بلکہ ایسا شرمناک بہتان بھی۔ جس میں ایک نبی کی طرف شراب پینے اور سور کھانے کی نسبت کی گئی ہے اور جس شخص کے دل میں رتی برابر ایمان بھی ہو وہ نرم سے نرم الفاظ میں اس کو مرزا قادیانی کی "ذلیل حرکت" کہنے پر مجبور ہو گا۔

۲...... "یورپ کے لوگوں کو جس قدر شراب نے نقصان پہنچایا اس کا

سبب تو یہ تھا کہ عیسیٰ علیہ السلام شراب پیا کرتے تھے۔ "

(حاشیہ کشتی نوح صہ ۱۶)

مرزا غلام احمد قادیانی کی یہ تحقیق نہ صرف غلط ہے بلکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر بہتان بھی۔

۳ ...... "ایک یہودی نے یسوع کی سوانح عمری لکھی ہے اور وہ یہاں موجود ہے اس نے لکھا ہے کہ یسوع ایک لڑکی پر عاشق ہو گیا تھا۔ اور اپنے استاد کے سامنے اس کے حسن و جمال کا تذکرہ کر بیٹھا۔ تو استاد نے اسے عاق کر دیا اور انجیل کے مطالعہ سے جو کچھ مسیح کی حالت کا پتہ لگتا ہے۔ وہ آپ سے بھی پوشیدہ نہیں ہے۔ کہ کس طرح پر وہ نامحرم نوجوان عورتوں سے ملتا تھا۔ اور کس طرح پر ایک بازاری عورت سے عطر ملواتا تھا۔ اور یسوع کی بعض نانیوں اور دادیوں کی جو حالت بائبل سے ثابت ہوتی ہے۔ وہ بھی کسی سے مخفی نہیں ان میں سے تین جو مشہور و معروف ہیں۔ ان کے نام یہ ہیں "بنت سبع، راحاب، تمر" اور پھر یہودیوں نے اس کی ماں پر جو کچھ الزام لگائے ہیں۔ وہ بھی ان کتابوں میں درج ہیں۔ ان سب کو اگر اکٹھا کر کے دیکھیں۔ تو اس کا یہ قول کہ مجھے نیک نہ کہو۔ اپنے اندر حقیقت رکھتا ہے اور یہ فروتنی یا انکسار کے طور پر ہرگز نہ تھا جیسا بعض عیسائی کہتے ہیں۔"

(ملفوظات ج ۳ صہ ۱۳۷)

ان تمام امور کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف منسوب کرنا بہتان ہے۔

۴...... "اور یسوع اسی لئے اپنے تئیں نیک نہیں کہہ سکا کہ لوگ جانتے تھے کہ یہ شخص شرابی کبابی ہے اور یہ خراب چال چلن نہ خدائی کے بعد بلکہ ابتداء ہی سے ایسا معلوم ہوتا تھا، چنانچہ خدائی کا دعویٰ شراب خوری کا یہ نتیجہ تھا۔ "

(حاشیہ ست بچن ۱۷۲، خزائن ص ۲۹۶ ج ۱۰)

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام پر مرزا غلام احمد قادیانی کے یہ سارے الزامات جھوٹ اور گندے بہتان ہیں۔

۵..... "ہائے کس کے آگے یہ ماتم لے جائیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تین پیش گوئیاں صاف طور پر جھوٹی نکلیں۔"

(اعجاز احمدی صہ ۱۴، روحانی خزائن ص ۱۲۱ ج ۱۹)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیش گوئیوں کو "صاف طور پر جھوٹ" کہنا مرزا قادیانی کا سفید جھوٹ ہے۔ غالباً انہوں نے عیسیٰ علیہ السلام کو بھی قادیان کا غلام احمد سمجھ لیا ہے۔

۶..... "عیسائیوں نے آپ کے بہت سے معجزات لکھے ہیں مگر حق بات یہ ہے کہ آپ سے کوئی معجزہ نہیں ہوا۔ اگر آپ سے کوئی معجزہ بھی ظاہر ہوا تو وہ معجزہ آپ کا نہیں بلکہ اس تالاب کا معجزہ ہے۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۶،۷ روحانی خزائن ص ۶، ۷ ج ۱۱)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے معجزات کی نفی نہ صرف کذب صریح ہے بلکہ قرآن کریم کی تکذیب بھی۔

۷..... "اب یہ بات قطعی اور یقینی طور پر ثابت ہو چکی ہے کہ حضرت ابن مریم باذن و حکم الٰہی الیسع نبی کی طرح اس عمل الترب (مسمریزم) میں کمال رکھتے تھے۔"

(ازالہ اوہام صہ ۳۰۸ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۵۷ ج ۳)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر مسمریزم کا الزام لگانا اور ان کے معجزات کو مسمریزم کا نتیجہ قرار دینا قطعی اور یقینی جھوٹ ہے اور اس پر "باذن و حکم الٰہی" کا اضافہ کرنا افتراء علی اللہ ہے اور الیسع نبی کو اس میں لپیٹنا اس افتراء پردازی میں مزید اضافہ ہے۔

۸..... "حضرت عیسیٰؑ ابن مریم اپنے باپ یوسف کے ساتھ بائیس برس تک نجاری کا کام کرتے رہے ہیں اور ظاہر ہے کہ بڑھئی کا کام در حقیقت ایک ایسا کام ہے جس میں کلوں کے ایجاد کرنے اور طرح طرح کی صنعتوں کے بنانے میں عقل تیز ہو جاتی ہے۔"

(ازالہ اوہام ص ۳۰۳ خزائن حاشیہ ص ۲۵۴، ۲۵۵ ج ۳)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نسب کو یوسف نجار کی طرف منسوب کرنا، آپ کو بڑھئی کہنا اور آپ کے قرآن میں ذکر کردہ معجزات کو نجاری کا کارنامہ قرار دینا یہ صریح

بہتان اور قرآن کریم کی تکذیب ہے۔

۹..... "بہر حال مسیح کی "یہ تربی کارروائیاں" زمانہ کے مناسب حال بطور خاص مصلحت کے تھیں، مگر یاد رکھنا چاہئے کہ یہ عمل ایسا قدر کے لائق نہیں جیسا کہ عوام الناس اس کو خیال کرتے ہیں۔ اگر یہ عاجز اس عمل کو مکروہ اور قابل نفرت نہ سمجھتا تو خدا تعالیٰ کے فضل و توفیق سے امید رکھتا تھا کہ ان اعجوبہ نمائیوں میں حضرت ابن مریم سے کم نہ رہتا۔"

(ازالہ ص ۳۰۹ خزائن حاشیہ ص ۲۵۷، ۲۵۸ ج ۳)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے معجزات کو "تربی کارروائیاں" کہنا اور انہیں مکروہ اور قابل نفرت قرار دینا صریح بہتان اور تکذیب قرآن ہے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے برتری کی امید رکھنا اور اسے فضل و توفیق، خداوندی کی طرف منسوب رکھنا کفر اور افتراء علی اللہ ہے۔

۱۰..... "اور آپ کی انہیں حرکات کی وجہ سے آپ کے حقیقی بھائی آپ سے سخت ناراض رہتے تھے اور ان کو یقین ہوگیا تھا کہ آپ کے دماغ میں ضرور کچھ خلل ہے اور وہ ہمیشہ چاہتے رہے کہ کسی شفاخانہ میں آپ کا باقاعدہ علاج ہو، شاید خدا تعالیٰ شفا بخشے۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۶ خزائن حاشیہ ص ۲۹۰ ج ۱۱)

"یسوع در حقیقت بوجہ بیماری مرگی کے دیوانہ ہوگیا تھا۔"

(حاشیہ ست بچن صہ ۱۷۱ روحانی خزائن ص ۲۹۵ ج ۱۰ حاشیہ)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف نعوذ باللہ خلل دماغ، مرگی اور دیوانگی کی نسبت کرنا سفید جھوٹ ہے۔ غالباً یہ عبارت لکھتے وقت مرزا غلام احمد قادیانی خود "مراق" کے عارضے کا شکار تھے۔

یہ تیس افتراء اور جھوٹ ہیں جنہیں دنیا کا کوئی عاقل سچ سمجھنے کے لئے تیار نہیں ہوسکتا اور محض چوہدری صاحب کے خاص عدد (جو حدیث نبوی ثلاثون کذابون کا آئینہ بھی ہے) کی مناسبت سے لکھے گئے ہیں۔ ورنہ مرزا غلام احمد قادیانی کی کوئی کتاب اٹھا کر دیکھئے اس کے صفحے صفحے پر جھوٹ اور بہتان کے سیاہ دھبے نظر آئیں گے۔ مجھے امید ہے کہ چوہدری سر محمد ظفر اللہ خاں کی عدالت میں یہ تیس جھوٹ بھی مرزا غلام احمد قادیانی کی

پوزیشن واضح کرنے کے لئے کافی ہوں گے کیونکہ مرزا غلام احمد قادیانی کا ارشاد ہے۔

"ظاہر ہے کہ جب ایک بات میں کوئی جھوٹا ثابت ہو جائے تو پھر دوسری باتوں میں بھی اس پر اعتبار نہیں رہتا۔"

(چشمہ معرفت ص ۲۲۲ روحانی خزائن ص ۲۳۱ ج ۲۳)

مرزا غلام احمد قادیانی کے علاوہ اکابر جماعت احمدیہ نے ایک صدی میں جھوٹ اور بہتان کے جو طومار تیار کئے ہیں افسوس ہے کہ طوالت کے اندیشے سے میں ان کی چیدہ چیدہ مثالیں دینے سے بھی قاصر ہوں، البتہ مجموعی طور پر اس جماعت کے بارے میں مرزا قادیانی نے جو رائے قائم فرمائی ہے اس کا حوالہ دے کر اس ناخوشگوار بحث کو ختم کرتا ہوں جناب مرزا غلام احمد قادیانی لکھتے ہیں۔

"اے برادران دین و علمائے شرع متین آپ صاحبان میری ان معروضات کو متوجہ ہو کر سنیں کہ اس عاجز نے جو مثیل موعود ہونے کا دعوی کیا ہے جس کو کم فہم لوگ مسیح موعود خیال کر بیٹھے ہیں.......... میں نے یہ دعوی ہرگز نہیں کیا کہ میں مسیح بن مریم ہوں جو شخص یہ الزام میرے پر لگا دے وہ سراسر مفتری اور کذاب ہے۔ بلکہ میری طرف سے عرصہ سات یا آٹھ سال سے برابر یہی شائع ہو رہا ہے کہ میں مثیل مسیح ہوں۔"

(ازالہ اوہام ص ۱۹۰ روحانی خزائن ص ۱۹۲ ج ۳)

اس عبارت میں مرزا غلام احمد قادیانی فرماتے ہیں کہ وہ نہ "مسیح موعود" ہیں نہ "مسیح ابن مریم" ہیں۔ جو شخص ان کو "مسیح موعود" یا "مسیح ابن مریم" کہتا ہے وہ نہ صرف کم فہم بلکہ مفتری اور کذاب ہے۔

چوہدری صاحب کو علم ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کو "مسیح موعود" اور "مسیح ابن مریم" کا مصداق قرار دینے کا شرف کسی مسلمان کو حاصل نہیں۔ بلکہ یہ صرف ان ہی کی جماعت کا کارنامہ ہے، اب وہ بغور و فکر خود ہی فیصلہ فرما سکتے ہیں کہ مرزا قادیانی کے تجویز کردہ خطابات "کم فہم" اور "مفتری و کذاب" کا مستحق ان کی جماعت سے بڑھ کر کون ہو سکتا ہے؟

اور یہ مرزا غلام احمد قادیانی کے مسیح موعود تسلیم کرنے کا ایک فطری خاصہ ہے چنانچہ مرزا قادیانی تریاق القلوب ضمیمہ نمبر ۲ ص ۱۵۹ (روحانی خزائن ص ۴۸۳ ج ۱۵) میں شیخ ابن عربی کی پیش گوئی پر بحث کرتے ہوئے "مسیح موعود" کی یہ خاص علامت ذکر فرماتے ہیں کہ:

"اس کے بعد یعنی اس کے مرنے کے بعد نوع انسان میں علت عقم (بانجھ پن کی بیماری) سرایت کرے گی۔ یعنی پیدا ہونے والے حیوانوں اور وحشیوں سے مشابہت رکھیں گے اور انسانیت حقیقی صفحہ عالم سے مفقود ہو جائیں گے، وہ حلال کو حلال نہیں سمجھیں گے اور نہ حرام کو حرام پس ان پر قیامت قائم ہوگی"

ظاہر ہے کہ جن لوگوں کے نزدیک مرزا غلام احمد قادیانی "مسیح موعود" نہیں ان کے نزدیک تو اس پیش گوئی کا ابھی وقت نہیں آیا لیکن جو لوگ مرزا غلام احمد قادیانی کو "مسیح موعود" تسلیم کرتے ہیں انہیں "مسیح موعود" کی یہ خاصیت بھی تسلیم کرنا ہوگی گویا ان کے نزدیک مرزا غلام احمد قادیانی کی وفات (۲۶ مئی ۱۹۰۸ سوا دس بجے دن) کے بعد جتنے لوگ اس دنیا میں پیدا ہوئے ہیں وہ سب حیوانوں اور وحشیوں سے مشابہ ہیں۔ اور حقیقی انسانیت سے قطعاً عاری چوہدری صاحب اگر مرزا غلام احمد قادیانی کو "مسیح موعود" اور صادق و راستباز آدمی سمجھتے ہیں تو انہیں کم از کم جماعت احمدیہ کے ان افراد کے بارے میں، جو بدقسمتی سے مرزا غلام احمد قادیانی کے مرنے کے بعد پیدا ہوئے ہیں۔ مرزا قادیانی کا یہ ارشاد تسلیم کرنا چاہئے۔ کیا عالمی عدالت انصاف کے سابق جج اس پر اپنا "منصفانہ فیصلہ" صادر فرمائیں گے؟

طارق محمود نے ایک بات یہ کہی تھی کہ مرزا غلام احمد قادیانی پٹوار کے امتحان میں فیل ہو گئے تھے چوہدری صاحب اس کی تردید کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

"حضرت بانی سلسلہ احمدیہ نے کبھی پٹوار کا امتحان نہیں دیا۔ اس لئے ایسے امتحان میں پاس یا فیل ہونے کا سوال پیدا نہیں ہوتا۔"

چوہدری صاحب کی بات صحیح معلوم ہوتی ہے، کیونکہ مرزا غلام احمد قادیانی کے کسی سوانح نگار نے اس کا تذکرہ نہیں کیا کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے کبھی پٹوار کا امتحان دینے

کی کوشش کی ہو البتہ انہوں نے مختاری کا امتحان دیا تھا، جس میں ان کے رفیق لالہ بھیم سین بٹالوی کامیاب ہوئے، مگر مرزا غلام احمد قادیانی ناکام رہے۔ یہ دونوں صاحب ان دنوں گردش زمانہ کی وجہ سے ڈپٹی کمشنر سیالکوٹ کی کچہری میں ملازم تھے، لالہ بھیم سین کو تیس روپے اور مرزا صاحب کو غالباً پندرہ روپے تنخواہ ملتی تھی۔ سیالکوٹ کچہری میں مرزا غلام احمد قادیانی سات سال اہلکار رہے، یہاں ترقی کے مواقع نہ پاکر انہوں نے مختاری کا امتحان دینے کی تیاری کی تاکہ معقول آمدنی ہو، مولانا ابو القاسم رفیق دلاوری نے اپنی کتاب "رئیس قادیان" میں ان واقعات کی دلچسپ تفصیل لکھی ہے، اس میں سیرۃ المہدی (ص ۱۳۵ ج ۱) کے حوالہ سے یہ بھی لکھا ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کو الہام ہوا تھا کہ "اس امتحان میں لالہ بھیم سین کے سوا سب ناکام ہوں گے۔"

گویا مختاری کے امتحان میں کامیابی تو مرزا غلام احمد قادیانی کو نصیب نہ ہوئی، البتہ اس ناکامی کے نتیجے میں ایک عدد "الہام" انہیں ضرور وصول ہوگیا، لیکن مرزا غلام احمد قادیانی کے ملہم کی یہ خاص ادا لائق احتجاج ہے کہ وہ مرزا غلام احمد قادیانی کو ہمیشہ بعد از وقت "الہام" کرنے کا عادی تھا، چنانچہ اس موقع پر بھی اس نے یہی کیا، حالانکہ اگر وہ انہیں بروقت مطلع کر دیتا تو یقیناً مرزا غلام احمد قادیانی امتحان گاہ میں قدم نہ رکھتے اور رہتی دنیا تک "مختاری میں فیل" کی خفت سے ان کا دامن حیات آلودہ نہ ہوتا۔ ایسے ہی موقعوں پر کہا جاتا ہے۔ "مشتے کہ بعد از جنگ یاد آید بر کلہ خود باید زد" (یعنی جو مکا کہ جنگ کے بعد یاد آئے اسے اپنے منہ پر مارنا چاہئے)

چوہدری صاحب نے یہ صفائی تو پیش کر دی کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے پٹوار کا امتحان نہیں دیا تھا، مگر معاً انہیں خیال آیا کہ "پٹوار فیل" نہ سہی مرزا غلام احمد قادیانی "کچھ فیل" تو ضرور تھے، لہٰذا وکیل صفائی کی حیثیت سے انہوں نے اس کے لئے بھی، ایک قانونی نکتہ پیش کر دیا چنانچہ فرماتے ہیں۔

> "نہ یہ معیار صحیح ہے کہ جو پٹواری نہ بن سکے وہ فرستادہ خدا کیسے بن سکتا ہے؟ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "اللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ" وہ جس کو اپنے کلام کے متحمل ہونے کے قابل سمجھتا ہے اس پر اپنا کلام نازل فرماتا ہے بلکہ جس پر اس کا کلام نازل کرنے کا ارادہ ہو وہ

خود اس کی تربیت کرتا ہے کہ وہ اس کلام کے متحمل ہونے کے قابل بن جائے۔ جیسے تمام انبیاء علیہم السلام کے ساتھ ہوا اگر اللہ تعالیٰ کا کرم بندہ نواز ایک مطلق ان پڑھ کو بوجہ اس کے ان اعلیٰ صفات کے جو اس نے اپنی حکمت سے اس میں مرکوز کر رکھی تھیں افضل الرسل اور خاتم النبیین بنا سکتا ہے تو کسی معمولی لکھے پڑھے کو، جو دنیا کے امتحانوں کے معیار پر پورا نہ اترتا ہو کیونکر اپنے کلام کا متحمل نہیں بنا سکتا۔"

"مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید"

مرزا غلام احمد قادیانی کے مشک عنبریں کی بوئے جاں فزا سے تو قارئین کرام گزشتہ سطور میں لطف اندوز ہو چکے ہیں، مگر چوہدری صاحب نے "مطلق ان پڑھ" اور "معمولی لکھے پڑھے" کے الفاظ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور مرزا غلام احمد قادیانی کے درمیان جو تقابل قائم کیا ہے وہ گستاخی کی آخری حدوں کو عبور کرتا ہے۔ گویا وصف نبوت میں تو مرزا غلام احمد قادیانی بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شریک ہیں، لیکن مرزا غلام احمد قادیانی کو یہ فوقیت حاصل ہے کہ وہ "لکھے پڑھے" بھی تھے جبکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم "مطلق ان پڑھ" تھے۔

چوہدری صاحب کی جماعت اور ان کے پیشوا کی یہی گستاخیاں ہیں جنہوں نے مسلمانوں کو ان کے "غیر مسلم اقلیت" قرار دینے پر مجبور کیا، کبھی مرزا غلام احمد قادیانی کی روحانیت کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت سے اقویٰ اکمل اور اشد کہا گیا۔

(خطبہ الہامیہ ص ۱۸۱)

کبھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے کی روحانیت کو ناقص اور مرزا قادیانی کے زمانہ کی روحانیت کو کامل کہا گیا۔

(خطبہ الہامیہ ص ۱۷۷ روحانی خزائن ص ۱۷۸ ج ۱۶)

کبھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مرزا غلام احمد قادیانی کی "فتح مبین" کو بڑی اور زیادہ ظاہر کیا گیا۔

(خطبہ الہامیہ ص ۱۹۳ روحانی خزائن ص ۱۹۳ ج ۱۶)

کبھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے کو صرف تائیدات اور دفع بلیات کا اور مرزا غلام احمد قادیانی کے زمانے کو برکات کا زمانہ ٹھہرایا گیا۔ (تبلیغ رسالت ص ۴۴ ج ۵)

کبھی یہ بتایا گیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر حقائق کا صحیح انکشاف نہیں ہوا تھا، بلکہ مرزا غلام احمد قادیانی پر ہوا۔

(ازالہ ص ۶۹۱ روحانی خزائن ص ۴۷۳ ج ۳)

کبھی یہ سمجھایا گیا کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا ذہنی ارتقاء آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر تھا۔

(ریویو مئی ۱۹۲۹ء)

کبھی صاف صاف اعلان کر دیا گیا۔

محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں!
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

(اخبار بدر جلد نمبر ۲ نمبر ۴۳ مورخہ ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء)

اور کبھی اس سے بڑھ کر یہ گستاخی کی گئی کہ آدم علیہ اسلام سے لے کر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم تک تمام انبیاء کرام کی مرزا غلام احمد قادیانی کے ہاتھ بیعت کرادی گئی۔

(الفضل ۲۶ فروری ۱۹۳۴ء ۔ الفضل ۱۹، ۲۱ ستمبر ۱۹۱۵ء، ۲۶ فروری ۱۹۲۴ء)

(پیغام صلح لاہور ۷ جون ۱۹۳۴ء)

دراصل ان ساری گستاخانہ تعلیوں کی جڑ بنیاد مرزا غلام احمد قادیانی کی تعلیم اور بالخصوص ان کا دعوائے ظلی نبوت ہے جس کی تشریح یہ کی گئی ہے۔

> "خدا تعالیٰ کے نزدیک حضرت مسیح موعود کا موعود خاص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی وجود ہے۔ یعنی خدا کے دفتر میں حضرت مسیح موعود اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم آپس میں کوئی دوئی اور مغائرت نہیں

رکھتے بلکہ ایک ہی شان، ایک ہی مرتبہ ایک ہی منصب اور ایک ہی نام رکھتے ہیں۔ یعنی لفظوں میں باوجود دو ہونے کے ایک ہیں۔ (یعنی عیسائیوں کے عقیدہ تثلیث کا بروز' ناقل)۔ "

(الفضل ۱۶ ستمبر ۱۹۵۱ء)

"گزشتہ مضمون مندرجہ الفضل مورخہ ۱۶ ستمبر میں میں نے بفضل الٰہی اس بات کو پایہ ثبوت تک پہنچایا ہے کہ حضرت مسیح موعود باعتبار نام، کام، آمد، مقام مرتبہ کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہی کا وجود ہیں۔ "

(الفضل ۲۸ اکتوبر ۱۹۱۵ء)

یہی گستاخانہ تاثر چوہدری صاحب "مطلق ان پڑھ" اور "معمولی پڑھے لکھے" کے تقابل سے دے رہے ہیں۔

جہاں تک ان کی اس منطق کا تعلق ہے کہ "پرائمری فیل" بھی نبی بن سکتا ہے، اس بارے میں بس یہی عرض کیا جا سکتا ہے کہ ان کی چشم تصور منصب نبوت کی بلندیوں کو چھونے سے قاصر ہے، اور وہ اس میں واقعتہً معزور بھی ہیں، کیونکہ بدقسمتی سے ان کے لئے نبوت کا بلند ترین معیار لے دے کر مرزا غلام احمد ہیں، وہ سمجھتے ہیں کہ نبی بس اسی طرح کے لوگ ہوتے ہیں، جو اپنی بے مثل "ذہانت و فطانت" کے سبب دنیا کے معمولی امتحان میں بھی فیل ہو جائیں۔ جن کی قوت حافظہ کا یہ عالم ہو کہ قرآن مجید کے الفاظ بھی غلط نقل کیا کریں اور خود اپنی وحی کے سمجھنے اور یاد رکھنے سے بھی معذور ہوں، جو اپنے امتیوں سے یہ مسئلہ پوچھتے پھریں کہ میں نماز میں فلاں چیز ادا نہیں کر سکا۔ میری نماز ہو گئی یا نہیں؟۔

(قادیانی مذہب طبع پنجم ص ۷۷۰)

جو بارہ برس تک یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ خدا نے اسے مسیح موعود بنا دیا ہے اور جو منصب نبوت پر فائز ہونے کے بعد بائیس برس تک یہ نہ سمجھ سکیں کہ نبوت کہتے کس چیز کو ہیں اور اس کا مفہوم کیا ہوتا ہے؟

ظاہر ہے کہ جن حضرات کے سامنے نبوت کا یہ معیار ہو وہ چوہدری صاحب کی منطق سے آگے کیا سوچ سکتے ہیں؟ تاہم چوہدری صاحب کی خدمت میں دو گزارشیں کروں گا ایک یہ کہ نبی "ان پڑھ" ضرور ہوتے ہیں مگر غبی اور کند ذہن نہیں ہوتے۔ یہ

ممکن ہے کہ وہ اپنے بلند و بالا منصب کی وجہ سے دنیا کے گھٹیا اور سفلی علوم کی طرف التفات نہ فرمائیں، لیکن یہ ممکن نہیں ہے کہ وہ جس علم کی طرف توجہ فرمائیں وہ ان کے سامنے پانی نہ ہو جائے اور اس میں پوری تیاری کے بعد بھی "فیل" ہو جائیں۔

نبی صرف جاہلوں، بدوؤں اور کندہ ناتراش قسم کے لوگوں کا نبی نہیں ہوتا۔ بلکہ اس کے سامنے دنیا بھر کے افلاطون و ارسطو، قانون داں، سائنس داں اور دیگر علوم و فنون کے ماہرین بھی طفل مکتب کی حیثیت رکھتے ہیں۔ دنیا کا کوئی شخص اپنے فن میں انبیاء کرام علیہم السلام پر فوقیت نہیں رکھتا۔ یہی وجہ ہے کہ وہ دنیا کے کسی آدمی کی شاگردی نہیں کرتے، نہ کسی گل علی شاہ کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ کرتے ہیں، ورنہ آج جو استاد اسکول میں کسی طالب علم کے کان پکڑواتا ہے، کل وہ طالب علم اس استاد کے سامنے دعوائے نبوت لے کر کیسے جاسکتا ہے؟ خلاصہ یہ کہ انبیاء کرام دنیا کے علوم کی طرف توجہ نہیں فرمایا کرتے، بلکہ "انتم اعلم باموردنیاکم" کہہ کر آگے گزر جاتے ہیں، لیکن اس کے یہ معنی ہرگز نہیں کہ وہ ان معمولی علوم کے سمجھنے سے بھی قاصر ہوتے ہیں، اور پوری تیاری کرنے کے بعد بھی معاذ اللہ ناکامی ان کے پاؤں کی زنجیر بن جاتی ہے۔ ذرا تصور کیجئے کہ ایک لالہ اور ایک نبی دونوں امتحان گاہ میں قدم رکھتے ہیں لالہ کامیاب اور "نبی" فیل ہو جاتا ہے۔ کیا یہ نبی صاحب "دعوائے نبوت" لے کر لالہ جی کے سامنے جاسکتے ہیں اور اگر جائیں تو کیا لالہ جی یہ نہیں فرمائیں گے کہ برخوردار تم میں معمولی امتحان پاس کرنے کی تو صلاحیت نہیں وہ کون عقلمند ہے جس نے تمہیں نبی بنا دیا ہے؟

چوہدری صاحب اور ان کے ہم جماعتوں کی مشکل یہ ہے کہ نبوت کی عبائے زریں مرزا قادیانی کی قامت پر راست نہیں آئی، کجا وہ عالی شان ہستیاں جن کے آگے انسانی کمالات کی ساری رفعتیں پست رہ جاتی ہیں، کجا مرزا غلام احمد قادیانی؟ جو اپنے زمانے کے معمولی افراد کے ساتھ بھی کندھا ملا کر نہیں چل سکتے، علم و فضل کا یہ عالم کہ ایک معمولی سے دیسی پادری کے ساتھ پندرہ دن تک پنجہ آزمائی کے باوجود اسے چت کرنے میں ناکام رہتے ہیں، اب چونکہ مرزا غلام احمد قادیانی کی شخصیت نبوت کی بلند و بالا سطح تک نہیں پہنچ سکتی تو اس کا حل یہ تلاش کیا جاتا ہے کہ خود نبوت ہی کو گھسیٹ کر نیچے کھینچ لایا جائے۔

دوسری گزارش یہ کرنا چاہتا ہوں کہ "اللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ" کے یہ معنی نہیں ہیں کہ اللہ تعالیٰ ہر ایرے غیرے کو جب چاہے نبی بنا دیتا ہے، بلکہ اس کے بالکل برعکس آیت کریمہ کا منشا یہ ہے کہ نبوت ہر کس و ناکس کو نہیں دی جاتی (جو عام انسانوں کی سطح سے بھی فروتر ہوں) نبوت ایک اعلیٰ و ارفع منصب ہے اور خدا ہی جانتا ہے کہ اس منصب کی اہلیت کون رکھتا ہے کون نہیں؟

مجھے مرزا غلام احمد سے لے کر چوہدری محمد ظفر اللہ خان تک ان کی جماعت کے تمام اکابر سے یہ سخت شکایت ہے کہ وہ اپنے حرف غلط کے لئے قرآن کریم پر مشق ستم روا رکھتے ہیں، انہیں اس کا قطعاً احساس نہیں کہ قرآن کریم پر یہ ظلم کتنا سنگین ہے، کاش! انہیں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کا کچھ لحاظ ہوتا۔ من قال فی القرآن برایہ فلیتبوا مقعدہ من النار۔ یعنی جس نے اپنی رائے سے قرآن میں کوئی بات کہی اسے اپنا ٹھکانا دوزخ میں بنانا چاہئے۔

اب دیکھئے قرآن تو یہ کہتا ہے کہ نبوت ہر کس و ناکس کو نہیں ملتی لیکن چوہدری صاحب اس سے یہ کہلواتے ہیں کہ نبوت ہر پھسڈی اور "پرائمری فیل" کو بھی عطا کر دی جاتی ہے۔ نبوت بلاشبہ عطیہ ربانی ہے لیکن اس کے لئے انسانیت کے ان بلند ترین افراد کو چنا جاتا ہے، جو تمام انسانی اوصاف و کملات میں دنیا بھر کے انسانوں سے اعلیٰ و ارفع ہوں، مراق و ہسٹریا اور اعصابی امراض کے کسی مریض کو اس کے لئے منتخب نہیں کیا جاتا، جس میں لفاظی و تعلی اور کاغذی گھوڑے دوڑانے کے سوا دنیا کا کوئی علمی و عملی کمال نہ ہو۔ تعجب ہے کہ یہ موٹی سی بات بھی چوہدری صاحب نہیں سمجھ پائے تو کرسی عدالت پر بیٹھ کر حق و باطل اور سچ اور جھوٹ کے درمیان امتیاز کیسے کرتے ہوں گے؟ پھر حضرت خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تو نبوت کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ خواہ کوئی آسمان کے تارے توڑ لانے کا مدعی ہو فقہ اکبر کے شارح حضرت شیخ علی القاری کے بقول "دعوی النبوۃ بعد نبینا صلی اللہ علیہ وسلم کفر بالا جماع"۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دعویٰ بالا جماع کفر ہے۔" چوہدری صاحب کی کئی اور باتیں بھی لائق توجہ تھیں، مگر افسوس کہ مضمون اندازے سے زیادہ پھیل گیا اس لئے اسی پر اکتفا کرتا ہوں۔

آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

# ضمیمہ

میرا یہ مضمون اخبار "جنگ" لندن کی تین اشاعتوں (۸ نومبر، ۱۰ نومبر، ۱۵ دسمبر ۱۹۷۹ء) میں شائع ہوا تھا، فروری کے اواخر میں ماہنامہ "اخبار احمدیہ" لندن دسمبر ۱۹۷۸ء اور جنوری ۱۹۷۹ء کا شمارہ ایک قادیانی دوست نے مجھے بھیجا، جس میں میرے مضمون کی پہلی قسط کا جواب جناب چوہدری صاحب کی جانب سے شائع ہوا۔ اس جوابی مضمون میں بھی جناب چوہدری صاحب نے میرے صرف ایک فقرے پر توجہ مبذول فرمائی ہے، وہ تحریر فرماتے ہیں۔

> "میری غرض اس وقت ایک ایسے امر کی طرف توجہ دلانا ہے جس کے متعلق مولانا کو شدید غلط فہمی ہوئی ہے انہوں نے اپنے مضمون کے دوران حضرت مرزا غلام احمد قادیانی کے متعلق ایک سے زیادہ دفعہ یہ تحریر فرمایا ہے کہ حضرت مرزا غلام احمد قادیانی نے انبیائے کرام، صحابہ عظام اور اکابر امت کے متعلق نہایت ناواجب الفاظ استعمال کئے ہیں۔"
>
> "میں پورے وثوق کے ساتھ مولانا کی خدمت میں اور ناظرین کرام کی خدمت میں عرض کرنا چاہتا ہوں کہ حضرت مرزا غلام احمد قادیانی نے ہرگز ہرگز کسی نبی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی صحابی اور مسلمہ اکابر امت کے بارے میں کوئی ایسا کلمہ استعمال نہیں کیا جو ان بزرگوں کی شان کے منافی ہو۔"

چوہدری صاحب نے پورے وثوق کے ساتھ جو بات ارشاد فرمائی ہے مجھے افسوس ہے کہ وہ واقعات کے بالکل خلاف ہے، اگر چوہدری نے میرے مضمون کی تینوں قسطوں کا بغور مطالعہ فرمایا ہوتا تو مجھے توقع تھی کہ وہ اپنے اس ارشاد پر نظر ثانی کی خود ضرورت محسوس کرتے۔ تاہم میں جناب مرزا غلام احمد قادیانی کے وہ تمام ناواجب الفاظ جو انہوں نے انبیائے کرامؑ، صحابہ عظامؓ اور صلحائے امتؒ کے حق میں استعمال فرمائے ہیں، نقل کر کے اس رسالہ کو زیادہ بھاری نہیں کرنا چاہتا۔ البتہ چوہدری صاحب کی توجہ ایک ضروری امر کی طرف مبذول کرانا چاہتا ہوں۔

میں نے جناب مرزا صاحب کے دو حوالے نقل کر کے کہا تھا کہ :۔

"جناب مرزا غلام احمد قادیانی کے یہ ارشادات مسیلمہ کذاب یا اس کی جماعت کے بارے میں نہیں۔ بلکہ خدا تعالیٰ کے ایک مقدس رسول سیدنا عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بارے میں ہیں۔"

چوہدری صاحب میرے اس فقرے کو ادعاء باطل، ایک صریح اتہام اور ظلم قرار دیتے ہیں اور اس پر وہ دو دلائل پیش کرتے ہیں۔ ایک یہ کہ جناب مرزا غلام احمد قادیانی تو خود "مثیل مسیح" ہونے کے مدعی ہیں وہ حضرت مسیح علیہ السلام کی شان میں گستاخی کیسے کر سکتے تھے؟ اور دوسری دلیل انہوں نے یہ دی ہے کہ جناب مرزا غلام احمد قادیانی نے کئی جگہ حضرت عیسیٰ السلام کی تعریف کی ہے۔ لہٰذا یہ کیسے ممکن تھا کہ جناب مرزا غلام احمد قادیانی جس شخصیت کو نبی جانتے ہوں اور اس کی عظمت و بزرگی کو تسلیم کرتے ہوں اسی کی توہین کرنے لگیں؟ اس کے بعد چوہدری صاحب نے یہ مفروضہ قائم کیا ہے کہ جناب مرزا غلام احمد قادیانی نے جتنی گالیاں دی ہیں وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نہیں بلکہ ایک "فرضی مسیح" کو دی ہیں اور وہ بھی بہت ہی مجبوری کی حالت میں۔

مجھے افسوس ہے کہ چوہدری صاحب کی عزت و احترام کے باوجود میں ان کے اس مفروضہ کو قطعاً غلط سمجھنے پر مجبور ہوں اور مجھے توقع نہیں کہ موصوف کا ضمیر اس غلط مفروضہ پر خود بھی مطمئن ہو گا، اگر چوہدری صاحب نے میرے مضمون کی دوسری قسط میں ان افتراء پردازیوں کی فہرست ملاحظہ فرمائی ہوتی جو مرزا غلام احمد قادیانی نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں کی ہیں تو چوہدری "فرضی مسیح" کا غلط مفروضہ قائم کر کے مرزا غلام احمد قادیانی کے وکیل صفائی کا کردار ادا نہ کرتے۔ بلکہ وہ یہ تسلیم کرنے پر مجبور ہوتے کہ واقعی یہ باتیں مرزا غلام احمد قادیانی نے "حقیقی مسیح" کے بارے میں کہی ہیں، نہ کہ کسی "فرضی مسیح" کے حق میں۔

میں یہاں چوہدری صاحب کی مکرر توجہ کے لئے مرزا غلام احمد قادیانی کی صرف ایک عبارت کا حوالہ دوبارہ پیش کرتا ہوں۔ مرزا غلام احمد قادیانی لکھتے ہیں۔

"...... لیکن مسیح کی راست بازی اپنے زمانے میں دوسرے راستبازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی۔ بلکہ یحییٰ نبی کو اس پر ایک فضیلت ہے،

کیونکہ وہ شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت
نے آکر اپنی کمائی کے مال سے ان کے سر پر عطر ملا تھا یا ہاتھوں یا اپنے
سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا، یا کوئی بے تعلق جوان عورت
اس کی خدمت کرتی تھی۔ اسی وجہ سے قرآن میں یحییٰ کا نام "حصور"
رکھا، مگر مسیح کا نام نہ رکھا، کیونکہ ایسے قصے اس نام کے رکھنے سے مانع
تھے۔"

(دافع البلاء طبع قدیم آخری صفحہ۔ طبع جدید ص د)

میں نے یہاں بقدر ضرورت عبارت نقل کی ہے۔ چوہدری صاحب خود "دافع البلاء" کھول کر دور دور تک اس کا سیاق و سباق اچھی طرح ملاحظ فرمالیں۔ اس عبارت سے میں یہ سمجھا ہوں کہ۔

۱...... مرزا غلام احمد قادیانی اس عبارت میں جس مسیح کا تذکرہ فرمارہے ہیں وہ سیدنا عیسیٰ علیہ السلام ہی ہیں نہ کہ کوئی "فرضی مسیح۔"

۲...... مرزا غلام احمد قادیانی، حضرت مسیح علیہ السلام کے مقابلہ میں حضرت یحییٰ علیہ السلام کی ایک فضیلت و بزرگی بیان فرمارہے ہیں۔

۳...... اور وہ بزرگی یہ ہے کہ یحییٰ علیہ السلام نہ تو شراب پیتے تھے اور نہ عورتوں سے مس و اختلاط فرماتے تھے، بخلاف اس کے حضرت مسیح علیہ السلام میں (بقول مرزا کے) یہ دونوں باتیں پائی جاتی تھیں۔ وہ شراب بھی پیتے تھے اور فاحشہ عورتوں اور نامحرم دوشیزاؤں سے مس و اختلاط بھی فرماتے تھے، کنجریاں اپنی حرام کی کمائی کا تیل ان کے سر پر ملا کرتی تھیں اور اپنے ہاتھ اور سر کے بالوں سے ان کے بدن کو مس کیا کرتی تھیں، اور نامحرم دوشیزائیں ان کی خدمت کیا کرتی تھیں۔

۴...... مرزا غلام احمد قادیانی کی تحقیق یہ ہے کہ یحییٰ اور مسیح کے درمیان اسی فرق کی بناء پر قرآن کریم نے یحییٰ علیہ السلام کو تو "حصور" (یعنی اپنے نفس کو عورتوں سے باز رکھنے والا) فرمایا۔ مگر مسیح علیہ السلام کو یہ خطاب نہ دیا۔ کیونکہ وہ مرزا غلام احمد قادیانی کے بقول شراب و شباب سے لطف اندوز ہوتے تھے۔ اگر مجھے مرزا غلام احمد قادیانی کی اس اردو عبارت سمجھنے میں کوئی غلط فہمی ہوئی ہے تو مجھے خوشی ہوگی کہ مجھے سمجھا دیں

ورنہ ــــــــــــ چوہدری کی دیانت و انصاف کا تقاضا یہ ہے کہ اسے تسلیم فرمائیں۔
ورنہ جس قسم کی دور از کار تاویلوں کے ذریعہ وہ مرزا غلام احمد قادیانی کی صفائی پیش کرتے ہیں انہیں یقین رکھنا چاہئے کہ خدا تعالیٰ کی عدالت میں انکی یہ تاویلیں کام نہیں دیں گی، میں چوہدری کو اسلام کی دعوت دیتا ہوں۔ وہ اپنی ذات سے انصاف کریں گے اگر وہ اخیر عمر میں مرزا غلام احمد قادیانی کا دامن جھٹک کر حضرت خاتم النبین صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن رحمت سے وابستہ ہو جائیں اور مرزا غلام احمد قادیانی کے عقائد سے توبہ کرلیں۔

والحمد للہ اولاً و آخراً

# مرزا طاہر کے جواب میں

قادیانیوں میں جب مایوسی اور بے چینی کی لہر دوڑتی ہے تو ان کو مطمئن کرنے کے لئے قادیانی لیڈر کوئی نہ کوئی نیا شوشہ چھوڑنے کے عادی ہیں، جس کا نتیجہ بالآخر ان کی مزید ذلت و رسوائی کی شکل میں نکلتا ہے حال ہی میں قادیانیوں کے لیڈر مرزا طاہر کی طرف سے ایک نئی حرکت مذبوحی صادر ہوئی ہے اور وہ ہے دنیا بھر کے تمام مسلمانوں کو مباہلہ کا چیلنج۔ جس کا درج ذیل جواب راقم الحروف کی طرف سے مرزا طاہر کے نام بھیجا گیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفٰی

جناب مرزا طاہر احمد صاحب!

سلام علی من اتبع الھدیٰ

گزشتہ دنوں آپ کی طرف سے مباہلہ کا چیلنج شائع ہوا، میں اسے شاید لائق التفات نہ سمجھتا۔ مگر طویل سفر سے واپسی پر ڈاک میں اس کی ایک کاپی موجود پائی جس میں بطور خاص مجھے مخاطب کیا گیا تھا جس کا جواب بطور خاص مجھ پر لازم ہوا۔ اس لئے جواباً چند نکات عرض کرتا ہوں:

ا:۔ سب سے پہلے اس پر آپ کا شکریہ ادا کرنا ضروری سمجھتا ہوں، کہ اس ناکارہ کا نام دور حاضر کے مسیلمہ کذاب مرزا غلام احمد قادیانی کے مخالفوں کی فہرست میں درج فرمایا۔ یہ دراصل بہت بڑا اعزاز ہے جسے قرآن کریم نے ان الفاظ میں ذکر فرمایا ہے۔

یَا أَیُّھَا الَّذِینَ آمَنُوا مَن یَرتَدَّ مِنکُم عَن دِینِہٖ فَسَوفَ یَأتِی اللہُ بِقَومٍ یُحِبُّھُم وَیُحِبُّونَہٗ. أَذِلَّۃٍ عَلَی المُؤمِنِینَ أَعِزَّۃٍ عَلَی الکَافِرِینَ. یُجَاھِدُونَ فِی سَبِیلِ اللہِ وَلَا یَخَافُونَ لَومَۃَ لَائِمٍ.

ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَاءُ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ.

ترجمہ...... "اے ایمان والو! جو شخص تم میں سے اپنے دین سے پھر جاوے تو اللہ تعالیٰ بہت جلد ایسی قوم کو پیدا کر دے گا جن سے اللہ تعالیٰ کو محبت ہوگی اور ان کو اللہ تعالیٰ سے محبت ہوگی، مہربان ہوں گے وہ مسلمانوں پر، تیز ہوں گے کافروں پر، جہاد کرتے ہوں گے اللہ کی راہ میں، اور وہ لوگ کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کا اندیشہ نہ کریں گے۔ یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے جس کو چاہیں عطا فرمائیں اور اللہ تعالیٰ بڑی وسعت والے ہیں بڑے علم والے ہیں۔"

اس آیت کریمہ میں مرتدین سے مقابلہ کرنے والے حضرات کے، چھ اوصاف عالیہ بیان فرمائے ہیں۔

☆............ اول یہ کہ وہ حق تعالیٰ شانہ کے محبوب بندے ہیں۔

☆............ دوم یہ کہ وہ حق تعالیٰ شانہ کے سچے محبّ اور عاشق ہیں۔

☆............ سوم یہ کہ وہ اہل ایمان کے حق میں نہایت پست اور متواضع ہیں۔

☆............ چہارم یہ کہ وہ اہل کفر کے مقابلہ میں نہایت سخت ہیں۔

☆............ پنجم یہ کہ وہ اللہ تعالیٰ کے راستے میں جہاد کرتے ہیں اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فریضہ بجالاتے ہیں۔

☆............ ششم یہ کہ وہ دین کے معاملہ میں کسی ملامت گر کی پروا نہیں کرتے۔

آخر میں فرمایا کہ یہ حق تعالیٰ کا فضل خاص ہے جس کو چاہتے ہیں یہ فضل عطا فرمادیتے ہیں۔

اس آیت کریمہ کے اولین مصداق حضرت ابو بکر صدیق اور ان کے رفقاء رضی اللہ عنہم تھے جنہوں نے مسیلمہ کذاب اور دیگر مرتدین کا مقابلہ کیا اور اس دور میں اس آیت کریمہ کا مصداق وہ حضرات ہیں جو مسیلمہ پنجاب مرزا غلام احمد قادیانی مرتد اور اس کی ذریت کا مقابلہ کررہے ہیں۔ پس آپ کا اس ناکارہ کو مرزا غلام احمد قادیانی کے مخالفین میں شمار کرنا، گویا اس امر کی شہادت ہے کہ یہ ناکارہ اس دور میں آیت کریمہ کا مصداق ہے، ظاہر ہے کہ یہ اس ناکارہ کے بارے میں حق تعالیٰ شانہ کے فضل عظیم کی شہادت و بشارت ہے، جس پر آپ کا جتنا شکریہ ادا کروں کم ہے۔

یہ ناکارہ آنحضرت خاتم النبیین وسید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کا ادنیٰ ترین اور نالائق ترین امتی ہے اور اپنی روسیاہی و نالائقی میں پوری امت محمدیہ (علیٰ صاحبہا الف الف صلوٰۃ وسلام) میں شاید سب سے بڑھ کر ہے۔ ہمارے حضرت امام العصر مولانا محمد انور شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہ کے بقول:

کس نیست دریں امت تو آنکہ چوں احقر
با روئے سیاہ آمدہ و موئے زریری

ایسے نالائق و ناکارہ امتی کے لئے اس سے بڑھ کر کیا اعزاز ہوسکتا ہے کہ اسے یحبھم ویحبونہ کا مصداق بنا دیا جائے، آپ کی تحریر سے اس ناکارہ کو توقع ہوگئی ہے کہ انشاء اللہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنے اس ناکارہ و نالائق امتی کی شفاعت فرمائیں گے۔ جو قیامت کے دن "باروئے سیاہ وموئے زریری" حاضر ہوگا۔

جب کبھی شوریدگان عشق کا ہوتا ہے ذکر
اے زہے قسمت کہ ان کو یاد آجاتا ہوں میں

بہر حال آپ نے مرزا قادیانی کے مخالفوں میں اس فقیر کا نام شامل کرکے مجھے بڑا اعزاز بخشا ہے انشاء اللہ آپ کی یہ تحریر مجھے فردائے قیامت میں سند شفاعت کا کام دے گی، اس لئے آپ کے منہ میں گھی شکر!!

۲ ........... مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے رسالہ انجام آتھم میں اپنے اس عزم کا اظہار کیا تھا کہ آئندہ وہ علماء کو مخاطب نہیں کرے گا۔ مرزا کے الفاظ یہ ہیں:

الیوم قضینا ما کان علینا من التبلیغات..... وازمعنا ان لا نخاطب العلماء بعد ھذہ التوضیحات ..... وھذہ منا خاتمۃ المخاطبات (ص ۲۸۲)

ترجمہ...... ہمارے ذمہ جو تبلیغ فرض تھی آج ہم نے اس کا حق ادا کر دیا۔ اور اب ہمارا قصد یہ ہے کہ ان توضیحات کے بعد ہم علماء کو مخاطب نہیں کریں گے اور یہ ہماری طرف سے مخاطبات کا خاتمہ ہے۔

جب مرزا قادیانی ۱۸۹۷ء میں وعدہ کرچکا تھا کہ آئندہ ہم علماء کو خطاب نہیں کریں گے تو کیا نوے سال کے بعد یہ وعدہ .......... جو آپ کے عقیدے میں

"ومایںطق عن الہوئی ان ہوالاوحی یوحیٰ " کا مصداق تھا۔ منسوخ ہوگیا یا آپ کے نزدیک مرزا کے وعدے وعید اور قول و فعل ایسے نہیں جن کی طرف التفات کرنا مرزا کی ذریت کے لئے ضروری ہو۔ ؟

۳............ آپ نے علمائے امت کو مباھلہ کا چیلنج دیا ہے۔ مباھلہ، ذو فریقوں کے درمیان حق و باطل اور صدق و کذب کے جانچنے کا آخری معیار ہے۔ کیا آپ کے نزدیک ایک صدی کا عرصہ گزر جانے کے باوجود مرزا غلام احمد قادیانی کا صدق و کذب اب تک مشتبہ ہے کہ آپ اس کے لئے مباہلہ کرنے چلے ہیں۔ ؟ آپ کو یا آپ کی جماعت کو اب تک اس معاملہ میں اشتباہ ہو تو ہو لیکن الحمد للہ امت اسلامیہ کو اور امت کے اس نالائق ترین فرد کو مرزا قادیانی کے جھوٹا ہونے میں ادنیٰ سے ادنیٰ شبہ نہیں، امت اسلامیہ کا قطعی و اجماعی عقیدہ و ایمان ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دعویٰ کرنے والا بلاشک و شبہ جھوٹا، مرتد اور زندیق ہے اور وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد : "ثلاثون کذابون کلھم یزعم انہ رسول اللہ" کی صف میں شامل ہے............ حق تعالیٰ شانہ نے اپنی قدرت کاملہ اور حکمت بالغہ سے مرزا غلام احمد قادیانی مسیلمہ پنجاب کے جھوٹا ہونے پر ایسے بے شمار قطعی دلائل و شواہد جمع کر دیئے ہیں جن سے مرزا کا کذب آفتاب نصف النہار کی طرح عیاں ہو چکا ہے۔ ان دلائل کی روشنی میں مرزا کا کذاب ہونا کسی ایسے شخص پر مخفی نہیں رہ سکتا جس کے دل میں نور ایمان کی معمولی روشنی باقی ہو، اور جس کی دل کی آنکھیں یکسر بند نہ ہوگئی ہوں۔ ہاں! جو شخص ارشاد خداوندی :

وَمَن كَانَ فِي هَٰذِهِ أَعْمَىٰ فَهُوَ فِي الْآخِرَةِ أَعْمَىٰ وَأَضَلُّ سَبِيلًا .

ترجمہ..... اور جو شخص دنیا میں اندھا رہے گا، سو وہ آخرت میں بھی اندھا رہے گا اور زیادہ راہ گم کردہ ہوگا

کا مصداق ہو اس کے لئے سیاہ و سفید اور صدق و کذب کے درمیان امتیاز ممکن نہیں۔ مرزا کے جھوٹ کے لئے یہی کافی ہے کہ اس نے اپنی نام نہاد وحی کے ذریعہ اعلان کیا تھا کہ محترمہ محمدی بیگم کا آسمان پر اس سے نکاح ہو چکا ہے اور وہ ۱۸۸۸ء سے لے کر ۱۹۰۷ء تک اس نکاح کی منادی کرتا رہا۔ اور اسی نکاح کو پکا ثابت کرنے کے لئے اس نے ضمیمہ انجام آتھم میں یہاں تک لکھ دیا :

"یاد رکھو کہ اگر اس پیش گوئی کی دوسری جز پوری نہ ہوئی (یعنی محمدی بیگم بیوہ ہو کر مرزا کے نکاح میں نہ آئی) تو میں ہر ایک بد سے بدتر ٹھہروں گا۔ اے احمقو! یہ انسان کا افترا نہیں۔ یہ کسی خبیث مفتری کا کاروبار نہیں۔ یقیناً سمجھو کہ یہ خدا کا سچا وعدہ ہے۔ وہی خدا جس کی باتیں نہیں ٹلتیں، وہی رب ذوالجلال جس کے ارادوں کو کوئی روک نہیں سکتا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۴ روحانی خزائن ۱۱/۳۳۸)

ہمارا بھی ایمان ہے کہ خدا کی باتیں نہیں ٹلتیں۔ اس کے سب وعدے سچے ہوتے ہیں۔ ان میں کبھی تخلف نہیں ہو سکتا اور اس کے ارادوں کو کوئی نہیں روک سکتا۔ لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ پیش گوئی کی دوسری جز پوری نہیں ہوئی اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے محمدی بیگم کا سایہ دیکھنا بھی مرزا کو نصیب نہ ہوا، جس سے قطعی طور پر ثابت ہوا کہ یہ خبیث مفتری مرزا غلام احمد قادیانی کا افترا تھا اور وہ اپنے اقرار کے بموجب ہر بد سے بدتر ہے۔ یہودی، نصرانی، ہندو سکھ اور چوہڑے چمار بھی غیر مسلم ہیں، برے ہیں، مگر مرزا باقرار خود ان سے بھی بدتر ہے۔ کیا اس خدائی فیصلے اور مرزا کی اپنی تحریر کے بعد بھی مرزا کے جھوٹا، مفتری اور ہر بد سے بدتر ہونے میں کوئی شک رہ جاتا ہے؟ یہ میں نے صرف ایک مثال ذکر کی ہے۔ ورنہ اللہ تعالیٰ نے مرزا کو جھوٹا اور رسوا کرنے کے لئے سینکڑوں نہیں ہزاروں دلائل جمع کر دیئے۔

۴.......... دیگر دلائل کے علاوہ مرزا غلام احمد قادیانی نے لوگوں سے مباہلے بھی کئے۔ جن کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ نے مرزا کا مسیح کذاب ہونا کھلے طور پر واضح فرمادیا، مثلاً:

**الف**: مرزا قادیانی نے ایک عیسائی پادری ڈپٹی آتھم سے پندرہ دن تک مناظرہ کیا۔ جب مرزا اپنے مضبوط حریف سے عہدہ برآ نہ ہو سکا تو جناب الٰہی سے فیصلے کا طالب ہوا، بقول اس کے خدا نے یہ فیصلہ کیا کہ دونوں فریقوں میں سے جو جھوٹ پر ہے وہ آج کی تاریخ (۵ جون ۱۸۹۳ء) سے پندرہ مہینے کے اندر ہاویہ میں گرایا جائے گا۔

اس مباہلہ کی پیش گوئی کا اعلان کرتے ہوئے مرزا نے لکھا:

"میں اس وقت اقرار کرتا ہوں کہ اگر یہ پیش گوئی جھوٹی نکلی، یعنی وہ فریق جو خدا تعالیٰ کے نزدیک جھوٹ پر ہے۔ پندرہ ماہ کے عرصہ میں آج کی تاریخ سے بسزائے موت ہاویہ میں نہ پڑے تو میں ہر ایک سزا اٹھانے کے لئے تیار ہوں۔ مجھ کو ذلیل کیا جاوے، روسیاہ کیا جاوے، میرے گلے میں رسہ ڈال دیا جاوے، مجھ کو پھانسی دیا جاوے، ہر ایک بات کے لئے تیار ہوں۔"

(جنگ مقدس آخری صفحہ)

میعاد گزرتی گئی اور قادیانی امت کو یقین تھا کہ ان کے مسیح کذاب کی پیش گوئی کے مطابق آتھم پندرہ مہینے کے اندر ضرور مرجائے گا۔ کیونکہ مرزا نے یہ بھی لکھا تھا:

"اور میں اللہ جل شانہ، کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ وہ ضرور ایسا ہی کرے گا، ضرور کرے گا، ضرور کرے گا۔ زمین و آسمان ٹل جائیں گے پر اس کی باتیں نہ ٹلیں گی۔" (ایضاً)

"اگر میں جھوٹا ہوں تو میرے لئے سولی تیار رکھو، اور تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ مجھے لعنتی قرار دو۔" (ایضاً)

لیکن جب میعاد میں صرف ایک رات باقی رہ گئی تو قادیان میں پوری رات شورِ قیامت برپا رہا۔ اور سب مردوزن، چھوٹے بڑے اللہ تعالیٰ کے سامنے ناک رگڑتے ہوئے یہ بین کر رہے تھے کہ یااللہ آتھم مرجائے۔ یااللہ آتھم مرجائے (الفضل ۲۰ جولائی ۱۹۴۰) اور سب کو یقین تھا کہ آج سورج طلوع نہیں ہو گا کہ آتھم مرجائے گا۔ مرزا غلام احمد قادیانی نے آتھم کو مارنے کے لئے ٹونے ٹوٹکے بھی کئے اور چنے پڑھوا کر اندھے کنویں میں ڈلوائے (سیرت المہدی صفحہ ۱۷۸، ج ۲) لیکن ان تمام تدبیروں، دعاؤں اور شور و غوغا کے باوجود اللہ تعالیٰ نے آتھم کو مرنے نہیں دیا......... اللہ تعالیٰ نے اپنے فعل سے ثابت کر دیا کہ:

- ...... مرزا قادیانی کی یہ پیش گوئی خدا کی طرف سے نہیں تھی بلکہ مرزا کا اپنا افترا تھا۔
- ...... مرزا قادیانی اور ڈپٹی آتھم دونوں جھوٹے تو تھے ہی مگر مرزا، آتھم سے بڑا جھوٹا تھا۔ اللہ تعالیٰ کی نظر میں مرزا قادیانی اس سزا کا مستحق تھا جو اس نے خود اپنے قلم سے تجویز

کی تھی یعنی:

○ ...... اس کو ذلیل کیا جائے۔

○ ...... روسیاہ کیا جائے۔

○ ...... اس کے گلے میں رسہ ڈالا جائے۔

○ ...... اس کو پھانسی پر لٹکایا جائے۔

○ ...... اور جو سزا ممکن ہو سکتی ہے اس کو دی جائے۔

**کیا اس خدائی فیصلے کے بعد بھی مرزا کو جھوٹا ثابت کرنے کے لئے کسی مباہلے کی ضرورت رہ جاتی ہے۔؟**

ب: ۱۰ ذیقعدہ ۱۳۱۰ھ کو امرتسر کی عیدگاہ کے میدان میں مرزا قادیانی نے حضرت مولانا عبدالحق غزنوی مرحوم و مغفور سے روبرو مباہلہ کیا۔ اس کا فیصلہ بھی اللہ تعالیٰ نے دے دیا کہ مرزا قادیانی حضرت مولانا موصوف کے سامنے ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مر گیا۔ اور مولانا موصوف مرزا کے مرنے کے بعد بھی سلامت باکرامت رہے۔ کیا اس کے بعد بھی مرزا کو جھوٹا ثابت کرنے کے لئے کسی آسمانی شہادت کی ضرورت ہے؟

ج: ۱۵ اپریل ۱۹۰۷ء کو مرزا قادیانی نے حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری" فاتح قادیان کے خلاف مباہلہ کا اشتہار شائع کیا جس کا عنوان تھا:

"مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے ساتھ آخری فیصلہ"

اس میں مرزا نے اللہ تعالیٰ سے نہایت تضرع و ابتہال کے ساتھ گڑگڑا کر مکرر سہ کرر یہ دعا و التجا کی تھی کہ ہم دونوں میں سے جو جھوٹا ہے وہ سچے کی زندگی میں ہلاک ہو جائے۔ "مگر نہ انسانی ہاتھوں سے، بلکہ طاعون و ہیضہ وغیرہ امراض مہلکہ سے۔" اور اس اشتہار میں مولانا مرحوم کو مخاطب کر کے مرزا نے لکھا:

> "اگر میں ایسا ہی کذاب اور مفتری ہوں جیسا کہ آپ اپنے ہر ایک پرچہ میں مجھے یاد کرتے ہیں تو میں آپ کی زندگی میں ہی ہلاک ہو جاؤں گا۔ کیونکہ میں جانتا ہوں کہ مفسد اور کذاب کی بہت عمر نہیں ہوتی۔ اور آخر وہ ذلت اور حسرت کے ساتھ اپنے اشد دشمنوں کی زندگی میں ہی ناکام ہلاک ہو جاتا ہے، اور اس کا

ہلاک ہونا ہی بہتر ہوتا ہے تاکہ وہ خدا کے بندوں کو تباہ نہ کرے۔

اور اگر میں کذاب اور مفتری نہیں ہوں۔ اور خدا کے مکالمہ اور مخاطبہ سے مشرف ہوں۔ اور مسیح موعود ہوں تو میں خدا کے فضل سے امید رکھتا ہوں کہ سنت اللہ کے موافق آپ مکذبین کی سزا سے نہیں بچیں گے۔

پس اگر وہ سزا جو انسان کے ہاتھوں سے نہیں، بلکہ محض خدا کے ہاتھوں سے ہے جیسے طاعون، ہیضہ وغیرہ، مہلک بیماریاں، آپ پر میری زندگی میں ہی وارد نہ ہوئیں تو میں خداتعالیٰ کی طرف سے نہیں۔

یہ کسی الہام یا وحی کی بنا پر پیش گوئی نہیں۔ محض دعا کے طور پر میں نے خدا سے فیصلہ چاہا ہے۔"

اور اس اشتہار کے آخر میں مرزا قادیانی نے لکھا:

"بالآخر مولوی صاحب سے التماس ہے کہ وہ میرے اس تمام مضمون کو اپنے پرچہ میں چھاپ دیں، اور جو چاہیں اس کے نیچے لکھ دیں۔ اب فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے۔"

(مجموعہ اشتہارات ۵۷۹ ج ۳)

مرزا قادیانی نے نہایت آہ وزاری کے ساتھ گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ سے جو فیصلہ طلب کیا تھا اس کا نتیجہ سب کے سامنے آگیا کہ مرزا ۲۵ مئی ۱۹۰۸ء کو رات دس بجے تک چنگا بھلا تھا۔ شام کا کھانا کھایا اور رات دس بجے کے بعد اچانک خدائی عذاب یعنی وبائی ہیضہ میں مبتلا ہوا، اور دونوں راستوں سے غلیظ مواد خارج ہونا شروع ہوا، چند ہی گھنٹوں میں زبان بند ہوگئی اور بارہ گھنٹوں کے اندر ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو ہلاک ہوگیا۔ جب کہ حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری مرحوم و مغفور، مرزا کی ہلاکت کے بعد اکتالیس سال تک ماشاء اللہ زندہ و سلامت رہے۔ اور قیام پاکستان کے بعد ۱۹۴۹ء میں سرگودھا میں واصل بحق ہوئے۔

رحمه الله رحمة واسعة۔

اس خدائی فیصلے اور مرزا کی منہ مانگی موت نے ثابت کر دیا کہ وہ مفتری اور کذاب

تھا۔ مسیح موعود نہیں تھا اور یہ کہ وہ خدا کی طرف سے نہیں، بلکہ شیطان کی طرف سے تھا۔

مرزا طاہر صاحب! کیا اس خدائی فیصلہ کے بعد بھی کسی مباہلہ کی ضرورت باقی رہ جاتی ہے؟

۵............ آج آپ علمائے امت کو مباہلہ کے لئے بلاتے ہیں۔ کیا آپ کو یاد نہیں رہا کہ نصف صدی تک آپ کے ابا مرزا محمود کو مباہلہ کے مسلسل چیلنج دیئے جاتے رہے اور مرزا محمود نے ان میں سے کسی ایک کا سامنا کرنے کی جرات نہیں کی۔ اس کی بھی چند مثالیں سن لیجئے:

الف: مولانا عبدالکریم مباہلہ نے مرزا محمود پر بدکاری کا الزام لگایا، اسے بار بار مباہلہ کا چیلنج دیا، اور اس کے لئے "مباہلہ" نامی اخبار جاری کیا۔ مرزا محمود نے مباہلہ کا چیلنج قبول کرنے کے بجائے مولانا عبدالکریم کو ظلم و ستم کا نشانہ بنایا۔ ان کا مکان جلا دیا گیا۔ ان پر قاتلانہ حملہ کرایا گیا اور بالآخر ان کو قادیان چھوڑنے پر مجبور کر دیا۔

اگر مرزا محمود میں حق و صداقت کی کوئی رمق تھی تو اس نے مولانا عبدالکریم مباہلہ کا چیلنج کیوں قبول نہیں کیا...... مولانا عبدالکریم مرحوم کی بہن سکینہ جو مرزا محمود کے گناہ کا تختہ مشق بنی۔ شاید آج زندہ ہے۔

ب: عبدالرحمٰن مصری مرزا محمود کا ایسا وفادار اور مقرب مرید تھا کہ مرزا محمود کی غیر حاضری میں وہ قادیان میں "قائم مقام خلیفہ" تک بنایا گیا۔ غالباً ۱۹۳۶ء میں مرزا محمود نے اس کی اولاد کو اپنی ہوس کا نشانہ بنایا۔ عبدالرحمٰن مصری نے مرزا محمود سے اس معاملہ کی تحقیقات کے لئے جماعت کے چند سرکردہ افراد پر مشتمل کمیشن مقرر کرنے کا مطالبہ کیا، جس کے سامنے وہ اپنے الزامات ثابت کر سکے۔ مرزا محمود نے اس مطالبہ کو تسلیم کرنے کے بجائے عبدالرحمٰن مصری اور اس کے ساتھی فخرالدین ملتانی کو ظلم و جور کا نشانہ بنایا، ملتانی کو قتل کر دیا گیا اور مصری پر نقص امن کے تحت مقدمات دائر کر دیئے گئے۔ عبدالرحمٰن مصری نے عدالت عالیہ لاہور میں بیان دیتے ہوئے کہا:

> "موجودہ خلیفہ سخت بدچلن ہے، یہ تقدس کے پردہ میں عورتوں کا شکار کھیلتا ہے۔ اس کام کے لئے اس نے بعض مردوں اور بعض

عورتوں کو بطور ایجنٹ رکھا ہوا ہے، ان کے ذریعہ یہ معصوم لڑکیوں لڑکیوں کو قابو کرتا ہے۔ اس نے ایک سوسائٹی بنائی ہوئی ہے۔ اس میں مرد اور عورتیں شامل ہیں۔ اور اس سوسائٹی میں زنا ہوتا ہے۔"

عبدالرحمٰن مصری نے مرزا محمود کے نام ایک خط میں یہ بھی لکھا تھا:

"میں آپ کے پیچھے نماز نہیں پڑھ سکتا ہے۔ کیونکہ مجھے مختلف ذرائع سے یہ علم ہوچکا ہے کہ آپ "جنبی" ہونے کی حالت میں ہی بعض دفعہ نماز پڑھانے آجاتے ہیں۔" (کمالات محمودیہ ص)

ان تمام غلیظ الزامات کے باوجود مرزا محمود کو عبدالرحمٰن مصری کا سامنا کرنے کی جرأت نہ ہوئی اور اسے مصری کی دعوت کو قبول کرنا موت سے بدتر نظر آیا...... کیا اس سے کھلے طور پر یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ اس کا انگ انگ اور بند بند نجس تھا۔ اور کیا اس کے بعد بھی کسی عقلمند کو اس کے جھوٹا اور نجس ہونے میں کوئی شبہ رہ سکتا ہے؟

ج: پھر آپ ہی کی جماعت کے ایک منحرف گروہ نے "حقیقت پسند پارٹی" تشکیل دی جس نے مرزا محمود پر سنگین اخلاقی الزامات عائد کئے۔ انہوں نے "تاریخ محمودیت" نامی کتاب لکھی جس میں مرزا محمود کی بدکاریوں پر ۲۸ قادیانی مردوں اور عورتوں کی مؤکد بعذاب حلفیہ شہادتیں قلم بند کی گئیں۔ اور ان حلفیہ شہادتوں میں یہاں تک لکھا گیا کہ مرزا اپنی بیٹیوں کی بھی عصمت دری کرتا ہے، اور یہ کہ اپنی آنکھوں کے سامنے اپنی بیوی سے بدکاری کراتا ہے "تاریخ محمودیت" میں مرزا محمود کو مباہلہ کا چیلنج دیا گیا۔ اور ان مؤکد بعذاب حلفیہ شہادتوں کے مقابلہ میں اس سے مؤکد بعذاب حلف اٹھانے کا مطالبہ کیا گیا۔

پھر یہی مضمون راحت ملک کی کتاب "ربوہ کا مذہبی آمر" میں، شفیق مرزا کی کتاب "شہر سدوم" میں اور مرزا محمد حسین پی کام کی کتاب "منکرین ختم نبوت کا انجام" میں دہرایا گیا۔ اور مرزا محمود سے حلف مؤکد بعذاب کے ساتھ ان واقعات کی تردید کرنے کا مطالبہ کیا گیا۔ لیکن مرزا محمود نے ان میں سے کسی چیلنج کا جواب نہ دیا اور اس پر سکوت مرگ طاری رہا۔ البتہ اپنے بھولے بھالے خوش عقیدہ مریدوں کو ان

کتابوں کے نہ پڑھنے کا "سرکاری فرمان" جاری کر دیا۔ کیا اہل عقل اس سے یہ نتیجہ اخذ نہیں کریں گے؟کہ مرزا محمود کے اخلاقی تقدس و خلل وہی تھے جو ان کتابوں میں حلفیہ شہادتوں کے ذریعہ بار بار دہرائے گئے ہیں۔ مرزا طاہر صاحب! کیا اسی "خاندانی تقدس" کے بل بوتے پر آپ علمائے امت کو مباہلہ کی دعوت دینے چلے ہیں؟

بادۂ عصیاں سے دامن تر بہ تر ہے شیخ کا
اس پہ دعویٰ ہے کہ اصلاح دو عالم ہم سے ہے

مرزا طاہر صاحب! اگر آپ کا خیال ہے کہ آپ کے باپ پر "حقیقت پسند پارٹی" کے الزامات غلط ہیں، تو آپ نے ان کے مطالبہ "حلف مؤکد بعذاب" اٹھاکر ان الزامات کی تردید کرنے اور مباہلہ کرنے کی جرات آج تک کیوں نہیں کی؟

د: آپ کی جماعت میں کسی اور کو معلوم ہو یا نہ ہو لیکن آپ کو تو یقیناً معلوم ہو گا کہ آپ کے اباکی موت کن عبرت ناک حالات میں ہوئی، اور وہ اپنی زندگی کے آخری گیارہ سالوں میں ایک طویل عرصہ تک کس طرح مرقع عبرت بنا رہا۔ خصوصاً اس کے آخری دور ایام میں اس کی کیفیت کیا تھی؟ اور اس کی موت کیسی عبرتناک ہوئی؟

اور پھر یاد ہو گا کہ آپ کے بڑے بھائی مرزا ناصر کی ناگہانی موت کس طرح واقع ہوئی۔ آپ کے اسلام آباد کے "قصر خلافت" کے سامنے ہونے والے جلسہ میں شیر ختم نبوت رفیق محترم مولانا اللہ وسایا زید مجدہ نے آپ کی ہمشیرہ صاحبہ کا جو خط پڑھ کر سنایا تھا۔ اس کا کیا مضمون تھا جس کو سن کر مرزا ناصر صدمہ کی تاب نہ لاسکا اور یکایک اس کی حرکت قلب بند ہو گئی؟

مرزا طاہر صاحب! کیا آپ اپنے بھائی، اپنے باپ اور اپنے داداکی عبرت ناک موتوں کو بچشم خود دیکھنے اور سننے کے بعد بھی آپ کے لئے کسی مزید سامان عبرت کی ضرورت ہے کہ آپ علمائے امت سے مباہلہ کرنے چلے ہیں؟ کیا آپ یہ دعا کرنے کی جرات کریں گے؟کہ اللہ تعالیٰ آپ کو آپ کے باپ اور داداکی سی موت نصیب کرے؟

٦ ...... رفیق محترم جناب مولانا منظور احمد صاحب چنیوٹی مدظلہ العالی آپ کے ابا مرزا محمود کو اس کی زندگی میں ہر سال مباہلہ کی دعوت دیتے رہے۔ اس کی عبرت ناک موت کے بعد آپ کے بھائی مرزا ناصر کو ہر سال مباہلہ کا چیلنج دیتے رہے۔ اور اس

کی ناگہانی موت کے بعد خود آپ کو بھی التزام کے ساتھ ہر سال مباہلہ کی کھلی دعوت دیتے رہے۔ انہوں نے متعدد بار ویمبلے ہال لندن (Wembley Hall London) میں بھی آپ کو دعوت دی۔ لیکن آپ کے باپ کو، آپ کے بھائی کو اور خود آپ کو آج تک اس چیلنج کا سامنا کرنے کی جرأت نہیں ہوئی۔ کیا اس کا صاف صاف مطلب یہ نہیں کہ آپ کو اپنے اور اپنے باپ دادا کے جھوٹا ہونے کا حق الیقین ہے۔

مرزا طاہر صاحب! علمائے امت کو مباہلہ کا چیلنج دینے سے پہلے کیا آپ کا فرض نہیں تھا کہ آپ یہ تمام قرضے ادا کر دیتے جو آپ کے اور آپ کے باپ دادا کے ذمہ واجب الادا ہیں؟

ے ...... آپ نے اس فقیر کو مباہلہ کی دعوت دی ہے یہ فقیر اس کے لئے بسروچشم حاضر ہے۔ لیکن مباہلہ کا وہ طریقہ نہیں جو آپ نے اختیار کیا ہے اور جس کی آپ نے علمائے امت کو دعوت دی ہے کہ وہ بھی آپ کی طرح گھر بیٹھے آپ پر لعنتیں بھیجتے رہیں اور اخباروں اور رسالوں میں لعنت کی پتنگ بازی کرتے پھریں۔ گھر بیٹھ کر چرخہ چلانا عورتوں کا مشغلہ ہے اور کاغذی پتنگ بازی بچوں کا کھیل ہے۔

مباہلہ کا طریقہ وہ ہے جو قرآن کریم نے آیت مباہلہ میں بیان فرمایا ہے کہ دونوں فریق اپنی عورتوں، بچوں اور اپنے متعلقین کو لے کر میدان میں نکلیں چنانچہ اس آیت کی تعمیل میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نصاریٰ نجران کے مقابلے میں نکلے اور ان کو نکلنے کی دعوت دی۔ اور خود آپ کا دادا مرزا غلام احمد قادیانی، حضرت مولانا عبدالحق غزنوی مرحوم و مغفور کے مقابلہ میں عید گاہ امرتسر کے میدان میں نکلا۔

## فقیر کے مقابلے میں مرد میدان بن کر آیئے!!

اگر آپ اس فقیر کو مباہلہ کی دعوت دینے میں سنجیدہ ہیں تو بسم اللہ! آیئے مرد میدان بن کر میدان مباہلہ میں قدم رکھئے۔ تاریخ، وقت اور جگہ کا اعلان کر دیجئے کہ فلاں وقت فلاں جگہ مباہلہ ہوگا۔ پھر اپنے بیوی بچوں اور متعلقین کو ساتھ لے کر مقررہ وقت پر میدان مباہلہ میں آیئے۔ یہ فقیر بھی انشاء اللہ اپنے بیوی بچوں اور متعلقین کو ساتھ لے کر وقت مقررہ پر پہنچ جائے گا۔

اور بندہ کے خیال میں مباہلہ کے لئے درج ذیل تاریخ، وقت اور جگہ سب سے زیادہ موزوں ہوگی۔

تاریخ: .................... ۲۳ مارچ ۱۹۸۹ء

دن: .................... جمعرات

وقت: .................... دو بجے بعد از نماز ظہر

جگہ: .................... مینار پاکستان لاہور

میں نے اسی کو بہترین تاریخ، وقت اور جگہ اس لئے کہا کہ آپ کو یاد ہوگا کہ آپ کے دادا مسیلمہ پنجاب مرزا غلام احمد قادیانی نے ۲۳ مارچ ۱۸۸۹ء کو لدھیانہ میں اپنی دجالی بیعت کا سلسلہ شروع کیا تھا۔ گویا ۲۳ مارچ ۱۹۸۹ء کی تاریخ آپ کے مسیح دجال کی صد سالہ تقریب ہے اور اس نے لدھیانہ میں سلسلہ بیعت کا آغاز کیا تھا میدان مباہلہ میں آپ کا مقابلہ بھی لدھیانوی سے ہوگا...... اس طرح باب لد پر مسیح دجال کو قتل کیا جائے گا۔

ظہر کے بعد کا وقت میں نے اس لئے تجویز کیا کہ حدیث نبویؐ کے مطابق اس وقت فتح و نصرت کی ہوائیں چلتی ہیں۔ اور جگہ کے لئے مینار پاکستان کا تعین اس لئے کیا ہے کہ پاکستان میں اس سے بہتر اور کشادہ جگہ اجتماع کے لئے شاید کوئی اور نہیں ہوگی۔ علاوہ ازیں ۲۳ مارچ کی تاریخ یوم پاکستان بھی ہے۔ یوم پاکستان کو مینار پاکستان پر اجتماع نہایت مناسب ہے۔ تاہم مجھے اس تاریخ وقت اور جگہ پر اصرار نہیں۔ بلکہ تاریخ، وقت اور جگہ کی تعیین کو آپ کی صوابدید پر چھوڑتا ہوں۔ آپ جو تاریخ، وقت اور پاکستان میں مقام مباہلہ مناسب سمجھیں، تجویز کر کے مجھے اطلاع دیں۔

یہ فقیر امت محمدیہؐ کا ادنیٰ ترین خادم ہے اور آپ چشم بددور "امام جماعت احمدیہ" ہیں۔ اس فقیر کو اپنے ضعف و قصور کا اعتراف ہے اور آپ کو اپنی امامت و زعامت اور تقدس پر ناز ہے۔ لیکن الحمد للہ ثم الحمد للہ۔ یہ فقیر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے غلاموں کا ادنیٰ غلام ہے۔ اور آپ جھوٹے مسیح کے جانشین ہیں۔ یہ فقیر سید دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن رحمتہ للعالمینی سے وابستہ ہے۔ اور آپ دور حاضر کے مسیلمہ کذاب کے دم چھلا ہیں۔ یہ فقیر اپنی نالائقی کا اعتراف تقصیر لے کر میدان

مباہلہ میں قدم رکھے گا۔ آپ اپنی امامت و زعامت اور تقدس پر ناز کرتے ہوئے آیئے، میں حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کا علم اٹھائے ہوئے آؤں گا۔ آپ مرزا غلام احمد قادیانی کی جھوٹی نبوت و مسیحیت کا سیاہ جھنڈا لے کر آیئے۔

**آیئے! اس فقیر کے مقابلہ میں میدان مباہلہ میں قدم رکھئے اور پھر میرے مولائے کریم کی غیرت و جلال اور قہری تجلی کا کھلی آنکھوں تماشا دیکھئے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نصاریٰ نجران کے بارے میں فرمایا تھا کہ اگر وہ مباہلہ کے لئے نکل آتے تو ان کے درختوں پر ایک پرندہ بھی زندہ نہ بچتا۔**

**آیئے! آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک ادنیٰ امتی کے مقابلہ میں میدان مباہلہ میں نکل کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کا اعجاز ایک بار پھر دیکھ لیجئے۔**

اس ناکارہ کا خیال ہے کہ آپ آگ کے اس سمندر میں کودنا کسی حال میں قبول نہیں کریں گے، اپنے باپ دادا کی طرح ذلت کی موت مرنا پسند کریں گے، لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس نالائق امتی کے مقابلہ میں میدان مباہلہ میں اترنے کی جرأت نہیں کریں گے۔

# ایک گزارش

۸..... یہ ذکر کردینا ضروری ہے کہ اس ناکارہ کو یا دیگر علمائے امت کو آپ سے یا آپ کے باپ دادا سے کوئی ذاتی عناد نہیں۔ نہ کسی جائیداد کا جھگڑا ہے۔ نہ کسی ریاست کا تنازع ہے۔ واللہ العظیم ہم آپ کے خیر خواہ ہیں اور نہایت دردمندی و دل سوزی سے چاہتے ہیں کہ آپ دوزخ کی آگ سے بچ جائیں۔ مرزا قادیانی کے دجل و فریب اور مکاری و عیاری کی دھجیاں اس لئے بکھیرتے ہیں تاکہ امت محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کے ایمان کو بچایا جاسکے اور آپ کی جماعت کے افراد کو دوزخ کی جلتی آگ سے نکالا جاسکے۔ خدا شاہد ہے کہ ہمارا یہ عمل محض رضائے الٰہی کے لئے اور آپ کی اور امت

محمدیہ صلی اللہ علی صاحبہا وسلم کی خیر خواہی کے لئے ہے۔ ہماری یہ خیر خواہی آپ لوگوں کو مرنے کے بعد معلوم ہوگی۔ میں آج پھر آپ سے اور آپ کی جماعت کے ایک ایک فرد سے نہایت اخلاص و خیر خواہی اور دل سوزی و درد مندی کے ساتھ کہتا ہوں کہ آپ لوگ راستے سے بھٹک گئے ہیں۔ مرزا غلام احمد قادیانی مسیح موعود نہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جس مسیح کے قرب قیامت میں آنے کی خبر دی ہے وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہیں۔ حضرت مسیح علیہ السلام نے فرمایا تھا:

"خبردار! کوئی تم کو گمراہ نہ کر دے، کیونکہ بہتیرے میرے نام پر آئیں گے اور کہیں گے میں مسیح ہوں اور بہت سے لوگوں کو گمراہ کریں گے۔" (متی ۲۴ / ۴ ـ ۵)

مرزا غلام احمد قادیانی بھی انہی لوگوں میں سے تھا جنہوں نے مسیح ہونے کا دعویٰ کر کے بہت سے لوگوں کو گمراہ کیا۔ مرزا غلام احمد نے یا آپ لوگوں نے جو تاویلات ایجاد کر رکھی ہیں وہ محض نفس و شیطان کا دھوکہ ہے۔ یہ تاویلیں نہ قبر میں منکر نکیر کے آگے چلیں گی اور نہ فردائے قیامت میں داور محشر کے سامنے کام دیں گی۔

مرزا طاہر صاحب! آپ کے لئے اپنی امامت و امارت اور خاندانی گدی کو چھوڑ کر حق کا اختیار کرنا بے شک مشکل کام ہے، لیکن اگر آپ محض رضائے الٰہی کے لئے حق کو اختیار کر لیں تو حق تعالیٰ شانہ آپ کو دنیا و آخرت میں اس کا ایسا بہترین بدلہ عطا فرمائیں گے کہ اس کے مقابلہ میں آپ کی موجودہ ریاست و امارت ہیچ در ہیچ ہے۔ اور اگر آپ نے ریاست کو حق پر ترجیح دی تو مرنے کے بعد ایسی ذلت اور ایسے عذاب کا سامنا کرنا ہوگا جس کے سامنے موجودہ عزت و وجاہت لغو و لایعنی ہے۔ میں آپ کی جماعت کے تمام افراد سے بھی گزارش کرتا ہوں کہ مرنے سے پہلے توبہ کر لیں، اور میں آپ کو، آپ کی جماعت کو اور ان تمام افراد کو، جن کی نظر سے میری یہ تحریر گزرے، گواہ بناتا ہوں کہ میں نے حق و صداقت کا پیغام آپ تک پہنچا دیا کسی شخص کے دل میں حق طلبی کا جذبہ ہو اور وہ اپنا اطمینان چاہتا ہو تو اس کو سمجھانے کے لئے تیار ہوں۔

۹ ...... آپ نے مجھ سے فرمائش کی ہے کہ میں اپنا جواب اخبارات اور رسالوں میں شائع کر دوں۔ جہاں تک میرے امکان میں ہے میں نے اشاعت کی کوشش

کی ہے۔ آپ اگر چاہیں تو اپنے اخبارات و رسائل میں میرا جواب شائع کرا سکتے ہیں۔

۱۰...... میں نے آپ کو میدان مباہلہ میں اترنے کی جو دعوت دی ہے چار مہینے تک اس کے جواب کی مہلت دیتا ہوں اور جواب کے لئے آخری تاریخ یکم جنوری ۱۹۸۹ء مقرر کرتا ہوں۔

۱۱...... میرا خیال ہے کہ آپ نے دیگر اکابر علماء کے نام بھی مباہلہ کا چیلنج بھیجا ہو گا۔ اس لئے یہ عرض کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ علمائے امت کے اس خادم کا جواب سب کی طرف سے تصور فرمائیں۔ ہر ایک کو فرداً فرداً زحمت اٹھانے کی ضرورت نہیں۔

سبحانك اللّهم وبحمدك وأشهدُ أن لا إله إلا أنتَ أستغفرك

محمد یوسف لدھیانوی

۱۸۔۱۔۱۴۰۹ھ

۱۔۹۔۱۹۸۸ء

إِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِیْ مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ كَذَّابٌ

"بے شک اللہ راہ نہیں دیتا اسکو جو ہو حد سے نکلنے والا جھوٹا"

# مرزا طاہر پر آخری اتمامِ حجّت

(نام نہاد مباہلے کا جواب الجواب)



مولانا محمد یوسف لدھیانوی



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وسلامٌ علٰی عبادہ الذین اصطفٰی

گزشتہ سال مرزا طاہر قادیانی نے اپنی جماعت کو ملرفیا کا انجکشن دینے کے لئے مباہلہ کا ڈھونگ رچایا، اور ایک پمفلٹ شائع کیا، جس کا عنوان تھا:

"جماعت احمدیہ عالمگیر کی طرف سے دنیا بھر کے معاندین، مکفرین اور مکذبین کو مباہلہ کا کھلا کھلا چیلنج۔"

مرزا طاہر نے جہاں مشاہیر امت و اکابر ملت کے نام اس چیلنج کی کاپیاں بھجوائیں وہاں (نامعلوم کس مصلحت سے) اس گمنام و ہیچ میرز کے نام بھی اس کی کاپی ارسال فرمائی۔ اس ناکارہ نے محرم الحرام ۱۴۰۹ھ کو اس کا جواب مرزا طاہر کے نام بھجوایا۔ جو پاک و ہند کے متعدد رسائل و جرائد میں "مرزا طاہر کے جواب میں " کے عنوان سے شائع ہوا، اور الگ کتابچہ کی شکل میں بھی بڑی تعداد میں شائع ہو چکا ہے اور کینیڈا، امریکہ وغیرہ میں ہزاروں کی تعداد میں اس کی فوٹو اسٹیٹ کاپیاں تقسیم ہوئیں۔ اس کے متعدد انگریزی تراجم بھی بیرونی ممالک میں ہزاروں کی تعداد میں شائع ہوئے۔ اس ناکارہ کے جواب مباہلہ سے مرزا قادیانی کی ذریت کا ذب انشاء اللہ قیامت تک عہدہ برا نہیں ہو سکے گی۔ لیکن اس ناکارہ نے چونکہ مرزا طاہر کو پابند کر دیا تھا کہ مجھے اس کا جواب چار مہینے کے اندر یکم جنوری ۱۹۸۹ء تک ملنا چاہئے۔ اس لئے مرزا طاہر پر "نہ جائے رفتن، نہ پائے ماندن" کی کیفیت طاری ہوگئی۔ بالآخر جواب کی مقررہ میعاد گزرنے کے بعد مرزا طاہر نے اپنے سیکریٹری کے ذریعہ الٹا سیدھا جواب بھجوایا۔ ذیل میں پہلے مرزا طاہر کے سیکریٹری کا جوابی خط نقل کیا جاتا ہے۔ پھر اس قادیانی خط پر اس ناکارہ کا تبصرہ پیش خدمت ہے۔ اس سے قارئین کرام کو اندازہ ہوگا کہ مرزا طاہر نے مباہلہ کا چیلنج دے کر سنگین غلطیاں کی ہیں۔

اول: نام نہاد مباھلہ کا ڈھونگ رچاکر قادیانیت کی مردہ لاش کو ایک بار پھر پوسٹ مارٹم کے لئے پیش کر دیا۔

دوم: جب مرزا طاہر کی دعوت پر اسے میدان مباھلہ میں آنے کے لئے للکارا گیا تو مرزا طاہر نے دم دبا کر بھاگ جانے میں عافیت سمجھی، اور قادیانی فطرت کے مطابق تاویلات کا دفتر کھول دیا۔

سوم: اس ناکارہ نے جواب کے لئے چار مہینے کی مہلت دی تھی، لیکن اللہ تعالیٰ نے اس طویل مدت تک مرزا طاہر اور اس کی ذریت پر سکوت مرگ طاری کئے رکھا۔ میعاد گزرنے کے بعد قادیانی سیکریٹری نے جو خط لکھا (جس کا عکس ابھی آپ ملاحظہ فرمائیں گے) وہ پانچ منٹ کا کام تھا، لیکن اللہ تعالیٰ کو قادیانیت کی ذلت و رسوائی منظور تھی۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے یہ پانچ منٹ کا کام چار مہینے میں بھی نہیں ہونے دیا۔

چہارم: میں نے مرزا طاہر کے باپ اور دادا کے بارے میں جن واقعات کا ذکر کیا تھا اور جن سے مرزا قادیانی کا دجال اور کذاب اور مرتد مردود و ملعون ہونا اظہر من الشمس ثابت ہوتا ہے۔ مرزا طاہر اور اس کی پوری جماعت ان کے جواب سے عاجز رہی۔

پنجم: مرزا طاہر نے مباھلہ کے قرآنی مفہوم میں تحریف کرنے کی جو کوشش کی تھی، وہ بھی ناکام ہوئی، اور میدان مباھلہ سے فرار کر کے مرزا طاہر اپنے دادا کے بقول "لعنت کے نیچے مرا"۔

اس ناکارہ کا خیال ہے کہ انشاء اللہ مرزا طاہر میرے نئے چیلنج کو قبول کرنے کی بھی جرأت نہیں کرے گا بلکہ اسے میرے چیلنج کا جھوٹا سچا جواب دینے کی بھی توفیق نہیں ہوگی۔

اب آپ پہلے قادیانی خط کا عکس ملاحظہ فرمائیں اور پھر اس پر ہمارا تبصرہ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

PRESS AND PUBLICATION DESK (CENTRAL)

**Ahmadiyya Muslim Association**

16-18 Gressenhall Road, London SW18 5QL
Tel: 01-870 8517 ext 147, 01-870 0919, Fax: 01-870 8095

نقل
[illegible]

جناب مولانا محمد یوسف صاحب لدھیانوی!

امام جماعت احمدیہ حضرت مرزا طاہر احمد کی دعوت مباہلہ کے جواب میں آپ کی طرف سے شائع شدہ پمفلٹ موصول ہوا جس میں آپ نے حقائق کو مسخ کرنے کی کوئی کسر اٹھا نہیں رکھی۔ اور ایک دفعہ پھر انتہائی گھٹیا اور غلط الزامات کو دہرا کر اپنی بوکھلاہٹ کی حالت دنیا کو دکھانے کی کوشش کی ہے۔ خواتین کی مقدس شخصیتوں پر جس طرح آپ نے بے ہودہ الزامات لگانے کی کوشش کی ہے قرآن کریم کے الفاظ میں لعنة اللہ علی الکاذبین کہنا ہی اس کا جواب ہو سکتا ہے۔

حیرت ہے کہ ایک طرف تو آپ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقدس دامن سے وابستگی کا اظہار کرتے ہیں اور دوسری طرف آپ کا کردار اتنا گھناؤنا ہے کہ جس سے اسلام کا دور کا واسطہ بھی نہیں۔

آپ لکھتے ہیں "مرزا کا کذب آفتاب نصف النہار کی طرح عیاں ہو چکا ہے" مگر یہ عجیب ہے کہ خدا تعالیٰ کا سلسلہ عالیہ احمدیہ کہ جس کی بنیاد حضرت مرزا صاحب نے ۱۸۸۹ء میں رکھی روز بروز ترقی کرتا چلا جا رہا ہے اور سعید روحیں جوق در جوق اس مقدس سلسلہ میں داخل ہو رہی ہیں مگر آپ جیسے افراد ابھی تک اندھیروں میں ٹھوکریں کھا رہے ہیں۔

آپ نے اپنے پمفلٹ میں ان تمام الزامات کو پھر دہرایا ہے جو تقریباً ایک صدی سے آپ دہراتے آئے ہیں اور جس کی وجہ سے امام جماعت احمدیہ کو بالآخر مباہلہ کا چیلنج دینا پڑا۔ اگر آپ میں ذرہ بھر بھی شرافت ہوتی تو امام جماعت احمدیہ کے مباہلہ کے چیلنج کو سیدھی طرح قبول کرتے تاکہ دنیا جان لیتی کہ آپ سچے ہیں اور راہ فرار اختیار کرنے کا نہ سوچتے۔ مباہلہ بحث یا مناظرے کا نام نہیں بلکہ بحث مباحثے کے بعد بالآخر دعا کے ذریعہ معاملہ خدا تعالیٰ کی عدالت میں لے جانے کا نام ہے۔ مباہلہ دراصل خدا تعالیٰ سے فیصلہ طلبی کا نام ہے اور آیت مباہلہ کی رو سے کسی مخصوص مقام پر فریقین کا اکٹھا ضروری نہیں۔ اس لئے آپ کا یہ کہنا کہ فلاں تاریخ کو فلاں وقت مینار پاکستان یا کسی اور جگہ آؤ محض مباہلہ سے فرار کے سوا کوئی معنی نہیں رکھتا۔ ہمارا ایمان ہے کہ خدا تعالیٰ کائنات میں ہر جگہ موجود ہے اور اس کے قبضہ قدرت سے کوئی جگہ باہر نہیں اور کوئی مقام اس کے تسلط اور جبروت سے خالی نہیں۔ اس کی کرسی زمین و آسمان پر محیط ہے۔ اس کو [illegible]

کہ لعنۃ اللہ علی الکاذبین کہنے میں آخر آپ کو ہچکچاہٹ کیوں ہے؟ اور کیوں فریقین کا دو ٹوک فیصلہ مقصود ہے۔ اس لئے اگر آپ میں اخلاقی اور روحانی جرأت ہے تو آئیے مرد میدان بنئے اور ان الزامات کو جن کا ذکر مباہلہ چیلنج شائع کردہ ۱۰ جون ۱۹۸۸ میں کیا گیا ہے اور جن کو آپ درست سمجھتے ہیں لکھ کر لعنۃ اللہ علی الکاذبین لکھ دیں اور نیچے دستخط کر دیں۔ پھر دیکھیں خدا تعالیٰ اس مقررہ مدت میں کس طرح سچے اور جھوٹے فریق میں تمیز کر دکھاتا ہے۔

لیکن ہم آپ کو نصیحت کرتے ہیں کہ تقویٰ اختیار کریں اور استغفار سے کام لیں اور خدا تعالیٰ کا مقرر کردہ امام کی مخالفت ہے اس کو چھوڑ دیں تاکہ آپ خدا تعالیٰ کی ناراضگی سے بچیں۔ اب تک خدا تعالیٰ نے جو تائیدی نشان ظاہر فرمائے ہیں ان سے عبرت حاصل کریں۔

خاکسار

رشید احمد چوہدری

پریس سیکرٹری جماعت احمدیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وسلامٌ علی عبادہ الذین اصطفیٰ

جناب مرزا طاہر احمد صاحب! سلام علی من اتبع الہدیٰ۔

آپ نے "مباہلہ کے چیلنج" کی ایک کاپی اس ناکارہ کے نام بھی بھجوائی تھی۔ میں نے اپنے خط محررہ ۱۸ محرم الحرام ۱۴۰۹ھ میں آپ کی دعوت قبول کرتے ہوئے لکھا تھا کہ بسم اللہ! تاریخ اور جگہ کا اعلان کرکے مقررہ وقت پر تشریف لایئے یہ فقیر بھی حاضر ہو جائے گا۔ اور ساتھ ہی اپنی طرف سے تاریخ اور جگہ کی تجویز لکھ بھیجی تھی۔ جواب کے لئے آپ کو چار مہینے کی مہلت دی تھی۔ جس کی آخری تاریخ یکم جنوری ۸۹ء تھی۔ آپ کا جواب جس پر آپ کے سیکریٹری کے دستخط ہیں، مجھے ۳ جنوری کو ملا۔ رسید بھیجنے کا شکریہ! آپ کے اس خط کے چند نکات پر تبصرہ کی اجازت چاہتا ہوں۔

(۱) آپ کے سیکریٹری صاحب لکھتے ہیں:

"امام جماعت احمدیہ حضرت مرزا طاہر احمد کی دعوت مباہلہ کے جواب میں آپ کی طرف سے شائع شدہ پمفلٹ موصول ہوا۔ جس میں آپ نے حقائق کو مسخ کرنے کی کوئی کسر اٹھا نہیں رکھی اور ایک دفعہ پھر انتہائی لچر اور غلیظ الزامات کو دہرا کر اپنی اندرونی حالت دنیا کو دکھانے کی کوشش کی ہے۔ خدا تعالیٰ کے مقدس انسانوں پر جس طرح آپ نے بے ہودہ الزامات لگانے کی کوشش کی ہے۔ قرآن کریم کے الفاظ میں لعنۃ اللہ علی الکاذبین کہنے کے علاوہ اور کیا جواب ہو سکتا ہے۔"

سب سے پہلے تو آپ کی راست گوئی کی داد دیتا ہوں۔ میں نے اپنے لیٹر پیڈ پر اپنی مہر اور دستخط کے ساتھ آپ کو رجسٹری خط بھجوایا تھا۔ آپ میرے لیٹر پیڈ پر ارسال کردہ خط کو "شائع شدہ پمفلٹ" فرماتے ہیں۔ مثل مشہور ہے کہ "چور چوری سے جاتا ہے مگر ہیرا پھیری سے نہیں جاتا۔" جو لوگ ایک خط کے حوالے میں ایسی ہیرا پھیری سے

نہیں چوکتے. اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ وہ قرآن و حدیث میں کیا کیا تحریف نہ کرتے ہوں گے؟

آپ فرماتے ہیں کہ میں نے الزامات کو دہرا کر۔ بقول آپ کے ۔۔۔اپنی اندرونی حالت دنیا کو دکھانے کی کوشش کی ہے. حالانکہ میرا خط چھپ چکا ہے، دنیا کے سامنے موجود ہے۔ اسے پڑھ کر ہر شخص فیصلہ کر سکتا ہے کہ میں نے تاریخ کے کھلے واقعات پیش کئے ہیں، یا بقول آپ کے الزامات دہرائے ہیں۔ میں نے دس واقعات لکھے تھے۔ پانچ مرزا غلام احمد قادیانی کے، اور پانچ مرزا محمود کے۔ آپ کو ان واقعات کے آئینہ میں اپنا اصل چہرہ نظر آیا، اس لئے:

ع "آئینہ جو دکھایا تو برا مان گئے"

میں ان واقعات کو پیش کر کے آپ سے یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ ان میں سے کس واقعہ کو آپ غلط الزام قرار دیتے ہیں؟

۱: میں نے انجام آتھم ص ۲۸۲ کے حوالے سے مرزا قادیانی کا یہ اقرار نقل کیا تھا کہ ہم آئندہ مباہلہ کے لئے علماء کو مخاطب نہیں کریں گے۔ میں نے آپ سے پوچھا تھا کہ آپ نے مرزا قادیانی کے اس عہد کو کیوں توڑ ڈالا؟ اور علماء کو مخاطب کرنے کی جرات کیوں کی؟ آپ نے میرے اس چبھتے ہوئے سوال کا جواب نہیں دیا. اور نہ انشاء اللہ قیامت تک اس کا کوئی معقول جواب دے سکتے ہیں۔شرم اتارنے کے لئے صرف اتنا کہہ دیا کہ یہ الزام دہراتا ہے۔

۲: میں نے ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۴ سے مرزا قادیانی کا یہ فقرہ نقل کیا تھا:

"یاد رکھو اگر اس پیش گوئی کی دوسری جز پوری نہ ہوئی تو میں ہر ایک بد سے بدتر ٹھہروں گا۔"

اس پیش گوئی کی دوسری جز کیا تھی؟ محمدی بیگم کا بیوہ ہو کر مرزا کے نکاح میں آنا! کیا یہ دوسری جز پوری ہوگئی تھی؟ نہیں! تو پھر مرزا کے اپنے اقرار کے مطابق "ہر بد سے بدتر" ہونے میں کیا شبہ رہا؟ میں نے پوچھا تھا کہ کیا آپ اسی "بدترین شخص" کے لئے مباہلہ کرنے چلے ہیں؟ فرمایئے! یہ الزام ہے؟ یا ایک ایسا سوال ہے جس کے جواب سے آپ کی پوری جماعت عاجز ہے؟

۳: جنگ مقدس کے آخری صفحہ کے حوالہ سے مرزا کا یہ اعلان نقل کیا تھا کہ اگر آتھم پندرہ مہینے کے اندر نہ مرے تو

"میں ہرایک سزا اٹھانے کے لئے تیار ہوں۔ مجھ کو ذلیل کیا جائے، روسیاہ کیا جاوے، میرے گلے میں رسہ ڈال دیا جاوے، مجھ کو پھانسی دیا جاوے ...... اگر میں جھوٹا ہوں تو میرے لئے سولی تیار رکھو. اور تمام شیطانوں اور بد کاروں اور لعنتیوں سے زیادہ مجھے لعنتی کہو۔"

مرزا اور مرزائی میعاد کے آخری لمحات تک آتھم کے مرنے کی کوشش کرتے رہے۔ ٹونے ٹوٹکے بھی کئے، چنے پڑھوا کر اندھے کنویں میں ڈلوائے، دعائیں التجائیں بھی کیں، میعاد کی آخری رات قادیان میں "یااللہ! آتھم مر جائے، یااللہ! آتھم مر جائے" کا شور قیامت برپا رہا۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے آتھم کو مرنے نہیں دیا۔ جس کے نتیجہ میں مرزا خود اپنے فتوے کی رو سے "تمام شیطانوں، بد کاروں اور لعنتیوں سے بڑھ کر لعنتی" ثابت ہوا۔ میں نے پوچھا تھا کہ کیا آپ اسی ذات شریف کے لئے مباہلہ کرنے چلے ہیں؟ فرمایئے! میری اس تحریر میں ایک حرف بھی ایسا ہے جس کو غلط الزام کہہ سکیں؟

۴...... میں نے مرزا قادیانی اور مولانا عبدالحق غزنوی مرحوم و مغفور کے درمیان مباہلہ کا حوالہ دیا تھا۔ جو ۱۰ ذیقعدہ ۱۳۱۰ھ عید گاہ امرتسر میں ہوا۔ مولانا مرحوم کا مباہلہ اس امر پر تھا کہ مرزا اور مرزائی سب دجال و کذاب، کافر و ملحد اور بے ایمان ہیں۔

(مجموعہ اشتہارات مرزا غلام احمد قادیانی جلد اول ص ۴۲۵)

مرزا نے اپنی وفات سے سات مہینے چوبیس دن پہلے کہا تھا:

"مباہلہ کرنے والوں میں سے جو جھوٹا ہو وہ سچے کی زندگی میں ہلاک ہوتا ہے۔" (ملفوظات مرزا قادیانی جلد ۹ ص ۴۴۰)

چنانچہ اس اصول کے مطابق مباہلہ کے بعد مرزا، مولانا مرحوم کی زندگی میں (۲۶ مئی ۱۹۰۸ء) کو ہلاک ہو گیا۔ اور مولانا مرحوم، مرزا کے بعد ۹ سال تک بقید حیات رہے۔ ان کا انتقال ۱۶ مئی ۱۹۱۷ء کو ہوا۔

(رئیس قادیان جلد ۲، ص ۱۹۲، تاریخ مرزا ص ۳۸)

آپ نے اپنے خط میں خود لکھا ہے کہ :

"مباہلہ دعا کے ذریعہ معاملہ، خدا تعالیٰ کی عدالت میں لے جانے کا نام ہے۔"

"مباہلہ دعا کے ذریعہ خدا تعالیٰ سے فیصلہ طلبی کا نام ہے۔"

یہ تو ظاہر ہے کہ خدا تعالیٰ کی عدالت آخری عدالت ہے۔ اور اس کا فیصلہ بھی دو ٹوک اور قطعی ہوتا ہے. کہ اس میں غلطی کا ادنیٰ احتمال بھی نہیں ہو سکتا۔ خدا تعالیٰ کی عدالت کو نہ ماننا بھی کفر اس کی عدالت کے فیصلے سے انحراف کرنا بھی کفر۔ اور اس کے خلاف نظر ثانی کی اپیل کرنا بھی کفر۔

میں نے لکھا تھا کہ جب مباہلہ ہو چکا ہے اور خدائی عدالت نے اس کا فیصلہ بھی صادر کر دیا ہے کہ مولانا عبدالحق غزنوی مرحوم کے مقابلے میں مرزا جھوٹا تھا، دجال و کذاب تھا، کافر و مرتد تھا، بے ایمان اور ملحد تھا تو آپ نئے مباہلہ کے ذریعہ کیا اس خدائی فیصلے کے خلاف اپیل کرنے چلے ہیں؟ کیا میری اس تقریر میں ایک حرف بھی ایسا ہے جسے آپ غلط الزام کہہ سکیں؟ اور میں نے جو سوال اٹھایا کیا پوری امت مرزائیہ مل کر بھی اس کا جواب دے سکتی ہے؟

مرزا طاہر صاحب! اگر آپ خالص دہریہ نہیں۔ اللہ تعالیٰ کو مانتے ہیں تو اس کی عدالت کے فیصلہ پر دل و جان سے صاد کریں اور مرزا کے جھوٹا ہونے کا اعلان کریں ورنہ دنیا یہ سمجھنے پر مجبور ہوگی کہ آپ اپنے دادا کے درج ذیل الفاظ کا مصداق ہیں :

"یہودی لوگ جو مورد لعنت ہو کر بندر اور سور ہوگئے تھے، ان کی نسبت بھی تو بعض تفسیروں میں لکھا ہے کہ وہ بظاہر انسان تھے۔ لیکن ان کی باطنی حالت بندروں اور سوروں کی طرح ہوگئی تھی اور حق کے قبول کرنے کی توفیق بکلی ان سے سلب ہوگئی تھی۔ اور مسخ شدہ لوگوں کی یہی تو علامت ہے کہ اگر حق کھل بھی جائے تو اس کو قبول نہیں کر سکتے۔ (مجموعہ اشتہارات، ج ا، ص ۲۹۷)

"دنیا میں سب جانداروں سے زیادہ پلید اور کراہت کے لائق خنزیر ہے. مگر خنزیر سے زیادہ پلید وہ لوگ ہیں جو اپنے نفسانی جوش کے لئے حق اور دیانت کی گواہی کو چھپاتے ہیں۔" (ضمیمہ انجام آتھم ص ۲۱)

۵ : میں نے مرزا کے اشتہار "مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے ساتھ آخری فیصلہ"

کے حوالے سے لکھا تھا کہ مرزا نے اللہ تعالیٰ سے گڑگڑا کر دعا کی کہ یا اللہ! اگر میں سچا ہوں تو مولوی ثناء اللہ کو میری زندگی میں طاعون اور ہیضہ جیسے آسمانی عذاب سے ہلاک کر، اور اگر مولوی ثناء اللہ صاحب سچے ہیں، میں تیری نظر میں مفسد و کذاب اور مفتری ہوں تو مجھے مولوی ثناء اللہ صاحب کی زندگی میں ہلاک کر دے۔

حق تعالیٰ شانہ نے مرزا کی بددعا کے مطابق اپنا فیصلہ صادر فرما دیا اور مرزا کو ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو وبائی ہیضہ سے ہلاک کر دیا۔ (حیات ناصر ص ۱۴) اور مولانا مرحوم مرزا کے بعد اکتالیس برس زندہ رہے۔ اس فیصلہ خداوندی نے ثابت کر دیا کہ مرزا خود اپنے قول کے مطابق اللہ تعالیٰ کی نظر میں دجال و کذاب اور مفسد و مفتری تھا۔ میں نے آپ سے پوچھا تھا کہ کیا آپ اسی دجال و کذاب اور مفسد و مفتری کے لئے مباہلہ کرنے چلے ہیں، فرمایئے! اس تقریر میں ایسا کون سا لفظ ہے جسے آپ الزام کہہ سکیں؟

یہاں ایک نفیس نکتہ کی طرف توجہ دلاتا ہوں وہ یہ کہ قرآن کریم میں کفار مکہ کی یہ دعا نقل کی گئی ہے:

﴿اللّهمّ إن كان هذا هو الحق من عندك فأمطر علينا حجارة من السماء أو ائتنا بعذاب أليم﴾ (الأنفال: ۳۲)

ترجمہ: "یا اللہ! اگر یہی دین تیری طرف سے برحق ہے تو ہم پر آسمان سے پتھر برسا، یا ہم پر کوئی اور دردناک عذاب نازل فرما۔"

مشرکین مکہ کی انتہائی بدبختی اور جہل اور عناد کا تماشا دیکھئے۔ کہ وہ بارگاہ الٰہی میں یہ دعا نہیں کرتے کہ یا اللہ! اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا دین واقعی تیری طرف سے ہے تو ہمیں اس کے قبول کرنے کی توفیق عطا فرما۔ اس کے بجائے وہ یہ دعا کرتے ہیں کہ اگر دین اسلام واقعی دین برحق ہے تو ہم پر پتھروں کی بارش برسا، یا ہمیں کسی اور عذاب سے نیست و نابود کر دے۔

> "کہتے ہیں کہ یہ دعا ابو جہل نے (جنگ بدر کو جاتے ہوئے) مکہ سے نکلتے وقت کعبہ کے سامنے کی۔ آخر جو کچھ مانگا تھا اس کا ایک نمونہ بدر میں دیکھ لیا۔" (تفسیر عثمانی)

ان کفار مکہ کے نقش قدم پر چلتے ہوئے مرزا قادیانی اللہ تعالیٰ سے یہ دعا نہیں کرتا کہ یا اللہ! اگر میں تیری نظر میں گمراہ ہوں تو میری اصلاح فرما، اور مجھے توبہ کی توفیق عطا فرما۔ اس کے بجائے یہ دعا کرتا ہے کہ:

"اگر میں تیری نظر میں مفسد و کذاب اور مفتری ہوں تو مجھے مولانا ثناء اللہ صاحب کی زندگی میں ہیضہ اور طاعون جیسے آسمانی عذاب سے ہلاک فرما۔"

مرزا کی اس بد دعا کو بار بار پڑھیے اور ابو جہل کی بد دعا سے اس کا موازنہ کیجئے دونوں کے درمیان سر مو فرق نظر نہیں آئے گا۔ ابو جہل بھی یہ بد دعا کرتا ہے کہ اگر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سچے اور ہم جھوٹے ہیں تو ہمیں آسمانی عذاب سے ہلاک فرما۔ اور مرزا بھی یہی بد دعا کرتا ہے کہ اگر میں جھوٹا ہوں اور مولوی ثناء اللہ سچے ہیں تو مجھے ان کی زندگی میں ہلاک فرما۔ پھر جس طرح ابو جہل کو بدر میں منہ مانگی مراد ملی۔ اسی طرح مرزا بھی ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو منہ مانگی ہلاکت کا نشانہ بنا۔ کیا مرزا طاہر اور ان کی جماعت کے لئے اس میں کچھ عبرت ہے؟

مرزا قادیانی کے ان پانچ واقعات کے بعد میں نے پانچ واقعات آپ کے ابا مرزا محمود کے ذکر کئے تھے۔ ان کے ذکر کرنے سے میرا مقصد یہ بتانا تھا کہ مرزا محمود کو نصف صدی تک مباہلے کا چیلنج دیا جاتا رہا جو نہ تو مرزا محمود نے قبول کیا اور نہ اس کی ذریت نے۔ یہ نصف صدی کا قرضہ آپ کے ذمہ ہے۔ پہلے یہ قرضہ ادا کیجئے اور حلف مؤکد بعذاب کے ساتھ ان واقعات کی تردید کیجئے۔ جب آپ اس بھاری قرض سے سبکدوش ہو جائیں تب علمائے امت سے مباہلہ کی بات کیجئے۔ مثل مشہور ہے کہ "چھاج بولے تو بولے، چھلنی کیوں بولے جس میں بہتر چھید" مباہلہ کی بات کوئی دوسرا کرے کرے، جن کے ذمہ پچاس ساٹھ سال کے مباہلوں کا قرض ہے اور جو کبھی کسی چیلنج قبول کرنے کی جرات نہ کر سکے۔ آج ان کو بیٹھے بٹھائے کیا سوجھی کہ علمائے امت کو مباہلہ کے لئے بلانے نکل آئے؟

اتنی نہ بڑھا پاکی داماں کی حکایت دامن کو ذرا دیکھ ذرا بند قبا دیکھ

۱: چنانچہ ۱۹۲۷ء میں مولانا عبدالکریم مباہلہ نے مرزا محمود پر بدکاری کا الزام لگایا، انھوں نے بار بار مباہلہ کا چیلنج کیا جس کی پاداش میں اس غریب پر قاتلانہ حملہ کرایا گیا، اس کے ساتھی کو قتل کیا گیا، اس کا گھر جلایا گیا، اس پر مقدمے کئے گئے۔ اسے قادیان بدر کر دیا گیا۔ لیکن مرزا محمود کو اتنی جرأت نہ ہوئی کہ ان کے مباہلہ کے چیلنج کو قبول کرے۔ نہ آج تک مرزا محمود کی ذریت میں کسی کو توفیق ہوئی کہ حلف مؤکد بعذاب اٹھا کر اپنے باپ کی پاکدامنی کی شہادت دے۔

۲: ۱۹۳۶ء میں مرزا محمود پر یہی الزام عبدالرحمن مصری نے لگایا، اس کے ساتھ بھی یہی سلوک کیا گیا۔ اس کے خلاف نقض امن کا مقدمہ دائر کیا گیا اور اس غریب کو عدالت کے

کٹہرے میں کھڑے ہو کر یہ حلفیہ بیان دینا پڑا:

"موجودہ خلیفہ (مرزا محمود) سخت بدچلن ہے، یہ تقدس کے پردے میں عورتوں کا شکار کھیلتا ہے۔ اس کام کیلئے اس نے بعض مردوں اور بعض عورتوں کو بطور ایجنٹ رکھا ہوا ہے۔ ان کے ذریعے معصوم لڑکوں...... اور لڑکیوں کو قابو کرتا ہے۔ اس نے ایک سوسائٹی بنائی ہوئی ہے، جس میں مرد اور عورتیں شامل ہیں اور اس سوسائٹی میں زنا ہوتا ہے۔" (ممتاز احمد فاروقی: فتح حق، ص ۴۱)

لیکن مرزا محمود کو اتنی جرات نہ ہوئی کہ عبدالرحمن مصری کے چیلنج کو قبول کر لیتا اور اس کی تحقیق کیلئے اپنی جماعت ہی کے چند افراد کا کمیشن مقرر کر دیتا۔ نہ آج تک آپ نے حلف مؤکد بعذاب کے ساتھ اپنے ابا کی پاکدامنی پر شہادت دی۔ مرزا محمود نے مصری کا چیلنج قبول کرنے کے بجائے اسے منافقوں (لاہوری مرزائیوں) کی شرارت قرار دیا اور اپنے خطبہ جمعہ میں ایسے ہی ایک منافق کا خط پڑھ کر سنایا جس میں لکھا تھا:

"حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) ولی اللہ تھے۔ اور ولی اللہ بھی کبھی کبھی زنا کر لیا کرتے ہیں۔ اگر انہوں نے کبھی کبھار زنا کر لیا تو اس میں کیا حرج ہے؟" پھر لکھا ہے کہ "ہمیں حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) پر اعتراض نہیں۔ کیونکہ وہ کبھی کبھی زنا کیا کرتے تھے۔ (غالباً ذائقہ بدلنے کیلئے۔ ناقل) ہمیں اعتراض موجودہ خلیفہ پر ہے کیونکہ وہ ہر وقت زنا کرتا رہتا ہے۔"

مرزا محمود نے یہ پاکیزہ صحیفہ خطبہ جمعہ میں منبر پر سنایا۔ اور حلف مؤکد بعذاب کے ساتھ اس منافق کی تردید کرنے کے بجائے صرف یہ "بے ضرر تبصرہ" کافی سمجھا کہ:

"اس اعتراض سے پتہ لگتا ہے کہ یہ شخص پیغامی طبع (یعنی لاہوری مرزائی) ہے۔" (روزنامہ الفضل قادیان مورخہ ۳۱ اگست ۱۹۳۸ء)

۳: ۱۹۵۶ء میں آپ کی جماعت کے چند نوجوانوں نے مرزا محمود کے طلسم سامری کو توڑا۔ انہوں نے "حقیقت پسند پارٹی" تشکیل دی۔ اس پارٹی نے "تاریخ محمودیت" نامی کتاب شائع کی۔ جس میں ۲۸ قادیانی مردوں اور عورتوں کی مؤکد بعذاب حلفیہ

عینی شہادتیں جمع کیں کہ مرزا محمود نہایت بدکردار ہے۔ مرزا محمود کو چیلنج پر چیلنج دیئے۔ پھر یہی مضمون متعدد کتابوں میں بار بار دہرایا گیا اور آج تک دہرایا جارہا ہے۔ لیکن نہ مرزا محمود کو اپنی زندگی میں مباہلہ کا چیلنج قبول کرنے کا حوصلہ ہوا۔ نہ آپ نے ان لوگوں سے مباہلہ کی آج تک جرأت کی۔ ان تمام چیلنجوں کے مقابلہ میں آپ کی خاموشی آپ کے مجرم ضمیر کی شہادت دے رہی ہے۔ ان تمام چیلنجوں کو شیرِمادر کی طرح ہضم کرکے آج آپ کس منہ سے علمائے امت کو مباہلہ کی دعوت دینے چلے ہیں؟

میں نے قصداً اس قصہ کو ۱۹۲۷ء سے شروع کیا، ورنہ کہنے والوں نے یہ بھی کہا ہے اور کچھ غلط نہیں کہا کہ:

"میاں محمود احمد صاحب کے طالب علمی کے زمانے اور نوجوانی کے دنوں میں بھی ان کے چال چلن پر سنگین اور شرمناک الزام لگائے گئے بلکہ خود حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے بھی اس سلسلہ میں ایک تحقیقاتی کمیشن مقرر کیا تھا۔ مگر چار گواہ نہ مل سکنے کی وجہ سے الزام ثابت نہ ہوسکا۔" (ممتاز احمد فاروقی: فتح حق ص ۴۰)

اور یہ کہ:

"وہ (مرزا محمود) عنفوان شباب میں جنسی دھاندلیوں میں مبتلا رہا۔ اس پر اس کے باپ نے کمیشن بٹھایا۔ اس کے چار ارکان تھے۔ مولوی نورالدین، خواجہ کمال الدین، مولوی محمد علی اور مولوی شیر علی۔ ان اشخاص کے سامنے اس مجرم کی والدہ نے اپنا دامن پھیلا کر منت سماجت کی، اور ارکان سے کہا کہ اگر اس کے معصیت کار بیٹے پر گرفت ہوئی تو اس کا باپ اسے نکال باہر کرے گا۔ ان لوگوں نے اپنی فقہ کے پردے میں اس مجرم کو بری کردیا۔ یعنی یہ فیصلہ کیا کہ چونکہ چار گواہ عینی نہیں ہیں۔ اس لئے یہ مستوجب سزا نہیں ٹھہرتا۔ گویا زناکار چار گواہوں کے نہ پیش ہونے سے زانی نہیں رہتا۔ اللہ تعالیٰ نے انہی لوگوں کو اسی مجرم سے سزا دلوائی..........."

(مرزا محمد حسین: فتنہ انکار ختم نبوت ص ۴۹)

۴: میں نے آپ کے باپ دادا کی عبرتناک موتوں کا ذکر کرتے ہوئے آپ سے پوچھا تھا:

"کیا آپ کو مزید کسی سامان عبرت کی ضرورت ہے کہ علمائے امت سے مباہلہ کرنے چلے ہیں؟"

اور اگر آپ کو اس سے انکار ہو کہ آپ کے باپ دادا کی موت عبرتناک ہوئی تو اس کا تصفیہ کرنے کیلئے میں نے آپ سے پوچھا تھا کہ:

"کیا آپ یہ دعا کرنے کی جرأت کریں گے کہ آپ کو
آپ کے باپ دادا جیسی موت نصیب ہو؟"

آپ نے میرا یہ چیلنج بھی قبول نہیں کیا اور شاید آپ کو اس کی جرات بھی نہیں ہوگی کہ میرے سوال کا جواب اخباروں میں چھاپ کر دنیا کو ایک نیا تماشائے عبرت دیکھنے کا موقع فراہم کریں۔

۵: آخر میں میں نے رفیق محترم مولانا منظور احمد چنیوٹی کی دعوت مباہلہ کا ذکر کیا تھا۔ وہ آپ کے باپ کی زندگی میں اسے مباہلہ کا چیلنج دیتے رہے۔ اس کے بعد مرزا ناصر کی زندگی میں، اس کے بعد آپ کو چیلنج دے رہے ہیں۔ وہ جب سے اب تک اپنے مباہلہ کے چیلنج کی سالگرہ مناتے ہیں اور ہر سال مباہلہ کا چیلنج قادیانی لیڈر کے نام رجسٹری کرتے ہیں۔ غالباً ان کا کوئی جلسہ ایسا نہ ہوتا ہوگا جس میں وہ اس چیلنج کو نہ دہرائیں۔ ان کا چیلنج صرف ایک فقرہ ہے، وہ یہ کہ:

"آپ حلف اٹھائیں کہ آپ اور آپ کے ابا کبھی فاعل
یا مفعول نہیں رہے؟"

آپ کے ابا کو، آپ کے بھائی کو اور خود آپ کو کبھی اتنی جرات نہ ہوئی کہ ان کا چیلنج قبول کریں۔ چشم بد دور آپ اسی تقدس تلی پہ علمائے امت کو مباہلہ کی دعوت دینے چلے ہیں؟

مرزا صاحب! میں الزامات نہیں دہرا رہا، میں ایسے حقائق ذکر کر رہا ہوں جن کا سامنا آپ اور آپ کا خاندان قیامت تک نہیں کر سکتا۔ میں آفتاب کی طرح چمکتے ہوئے حقائق پیش کر رہا ہوں۔ لیکن آپ کے سیکرٹری صاحب کی آنکھیں خیرہ ہیں۔ اور وہ مجھے لکھتے ہیں کہ:

"خدا تعالیٰ کے مقدس انسانوں پر آپ نے بےہودہ الزامات
لگانے کی کوشش کی ہے۔"

العظمت للہ۔ مرزا قادیانی کو تو آپ لوگ نبی معصوم سمجھتے ہی تھے، چنانچہ جب
محمد حسین قادیانی نے قادیان کے دارالافتاء سے یہ فتویٰ پوچھا کہ:

"حضرت اقدس (مرزا قادیانی) غیر عورتوں سے ہاتھ پاؤں
کیوں دبواتے ہیں؟"

تو قادیان کے "مفتی" نے ان کو بتایا کہ:

"وہ نبی معصوم ہیں۔ ان سے مس کرنا اور اختلاط منع نہیں۔
بلکہ موجب رحمت و برکات ہے۔"

(اخبار الحکم قادیان، جلد ۱۱ نمبر ۱۳ ص ۱۳ مورخہ ۷ اپریل ۱۹۰۷ء)

اگرچہ خود مرزا قادیانی اپنے معصوم ہونے کا انکار کیا کرتا تھا۔ چنانچہ لکھتا ہے:

"افسوس کہ بٹالوی صاحب نے یہ نہ سمجھا کہ نہ مجھے اور نہ کسی
انسان کو بعد انبیاء علیہم السلام کے معصوم ہونے کا دعویٰ ہے۔"

(کرامات الصادقین ص ۵)

لیکن آپ کے سیکرٹری صاحب کے الفاظ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ مرزا محمود کو بھی معصوم و
مقدس سمجھتے ہیں۔ العظمت للہ۔

مجھے ان کے ان الفاظ پر یاد آیا کہ ڈاکٹر زاہد علی صاحب نے اپنی کتاب "ہمارے اسماعیلی مذہب
کی حقیقت اور اس کا نظام" میں اسماعیلیوں کے داعی مطلق قاضی نعمان بن محمد کے حوالے سے یہ
وصیت نقل کی ہے کہ:

"اگر تو اپنی آنکھوں سے امام کو زنا کرتے، شراب پیتے اور فواحش کا
مرتکب ہوتے ہوئے بھی دیکھے تو تو اسے دل اور زبان سے منکر نہ سمجھ،
اور اس کے درست اور حق ہونے میں کچھ شک نہ کر۔"

(ڈاکٹر زاہد علی: "ہمارے اسماعیلی مذہب کی حقیقت اور اس کا نظام" ۳۶۳)

غالباً آپ کے سیکرٹری صاحب اور ان جیسے دیگر نابغہ قادیانیوں کو بھی یہی تعلیم
دی گئی ہے کہ امام خواہ کتنی ہی سیاہ کاریوں میں ملوث ہو، اور اسے اپنی آنکھوں سے زنا

کرتے ہوئے بھی دیکھو تب بھی اسے مقدس ہی سمجھو۔ یہی وجہ ہے کہ مرزا محمود کی بد کاریوں پر قادیانیوں کی ایک فوج کی فوج مؤکد بعذاب حلف کے ساتھ شہادتیں دیتی ہے، اس پر مباہلہ کا چیلنج کرتی ہے اور مرزا کا خاندان اس کے مقابلے میں حلف مؤکد بعذاب سے گریز کر کے ان شہادتوں پر مہر تصدیق ثبت کرتا ہے۔ لیکن سیکرٹری صاحب کے نزدیک وہ مقدس کے مقدس ہیں اور مرزا غلام احمد قادیانی کو اللہ تعالیٰ بار بار کے فیصلوں میں دجال، کذاب، کافر، مرتد، روسیاہ، ذلیل، ہر بد سے بدتر اور تمام شیطانوں اور بد کاروں اور لعنتیوں سے بڑھ کر لعنتی ثابت کرتا ہے۔ لیکن سیکرٹری صاحب فرماتے ہیں کہ ان تمام خطابات کے باوجود وہ مقدس تھے۔ یعنی "پیر کامل ہے، بس تھوڑا سا بے ایمان ہے۔"

حال ہی میں جناب حافظ بشیر احمد مصری نے آپ کے مباہلہ کا جواب آپ کو بھیجا ہے۔ جس میں آپ کے پورے خاندان کے تقدس کی حلفیہ شہادت دی ہے، جس کا خلاصہ یہ ہے کہ:

○ ...... مرزا غلام احمد کا بڑا لڑکا مرزا محمود بد کار تھا، منکوحہ و غیر منکوحہ عورتوں سے زنا کا عادی تھا، خاندان کی محرم عورتیں بھی اس کی ہوس کا نشانہ تھیں۔

○ ...... مرزا محمود کے دونوں بھائی مرزا بشیر احمد اور مرزا شریف احمد لواطت کے عادی تھے۔ بالخصوص نوعمر بچے ان کا نشانہ تھے۔

○ ...... مرزا محمود کا ماموں میر محمد اسحاق، لواطت کا عادی تھا اور اسکول کے معصوم بچے اس کا خاص شکار تھے۔

○ ...... قادیانی نظام کے بڑے بڑے عہدیدار شہوت پرستی میں اخلاقی بندھنوں سے آزاد تھے۔ یعنی:

ع "ایں خانہ ہمہ آفتاب است"

مرزا طاہر صاحب! آپ ان حقائق کو الزامات کہہ کر نہیں چھوٹ سکتے۔ میرا مقصد یہ تھا کہ جب تک آپ ان خوفناک چیلنجوں سے عہدہ برآ نہیں ہو جاتے، اور جب تک اپنے ابا کی پاکدامنی پر ان لوگوں سے مباہلہ نہیں کر لیتے تب تک آپ کو علمائے امت کو مباہلہ کی دعوت دینے سے شرم آنی چاہئے تھی۔

۲) آپ کے سیکرٹری صاحب لکھتے ہیں:

”خدا تعالیٰ سلسلہ عالیہ احمدیہ کو، جس کی بنیاد حضرت مرزا صاحب نے ۱۸۸۹ء میں رکھی، روز بروز ترقی دیتا چلا جارہا ہے۔ اور سعید روحیں جوق در جوق اس مقدس سلسلہ میں داخل ہورہی ہیں۔ مگر آپ جیسے اندھے ابھی تک اندھیروں میں بھٹک رہے ہیں۔“

آپ کا سلسلہ کی ترقی کو حقانیت کی دلیل قرار دینا خالص جہل و حماقت ہے۔

اولاً: کسی سلسلہ کی صرف ترقی کو دیکھنا کافی نہیں، بلکہ اس سے پہلے یہ دیکھنا ضروری ہے کہ یہ سلسلہ خیر کا ہے یا شر کا؟ اگر خیر کا ہے تو اس کی ترقی خوشی کی چیز ہے۔ لیکن اگر شر کا سلسلہ ہو تو اس کی ترقی سرمایہ مسرت نہیں، بلکہ حق تعالیٰ شانہ کی طرف سے استدراج ہے۔ سنت اللہ یہ ہے کہ مجرم لوگوں کو بار بار تنبیہ کی جاتی ہے۔ لیکن جب بار بار کی تنبیہ کے بعد بھی ان کو عبرت نہیں ہوتی تو استدراج شروع ہوجاتا ہے۔ اور ان کو چندے ڈھیل دی جاتی ہے۔ چنانچہ ارشاد خداوندی ہے:

فَذَرْنِیْ وَمَنْ یُّکَذِّبُ بِهٰذَا الْحَدِیْثِ سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِّنْ حَیْثُ لَا یَعْلَمُوْنَ. وَاُمْلِیْ لَهُمْ اِنَّ کَیْدِیْ مَتِیْنٌ.

”پس تو مجھ کو اور ان کو جو اس کتاب کو جھٹلاتے ہیں، چھوڑ دے (خود سزا دینے کی فکر نہ کر) ہم ان کو درجہ بدرجہ تباہی کی طرف ان طرفوں سے کھینچ لائیں گے جن کو وہ جانتے بھی نہیں ــــ اور میں ان کو ڈھیل دوں گا (یعنی ان کی تباہی کی دعا نہ کر) میری تدبیر بڑی مضبوط ہے (وہ آخر ان کو تباہ کرکے رکھ دے گی)“

(ترجمہ: مرزا محمود تفسیر صغیر)

نیز ارشاد ہے:

وَمَنْ یُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَیَّنَ لَهُ الْهُدٰی وَیَتَّبِعْ غَیْرَ سَبِیْلِ الْمُؤْمِنِیْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰی وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ وَسَاءَتْ مَصِیْرًا (النساء: ۱۱۵).

”اور جو شخص (بھی) ہدایت کے پوری طرح کھل جانے کے بعد

(اس) رسول سے اختلاف ہی کرتا چلا جائے گا اور مومنوں کے طریق
کے سوا کسی اور طریق پر چلے گا ہم اسے اسی چیز کے پیچھے لگا دیں گے
جس کے پیچھے وہ پڑا ہوا ہے اور اسے جہنم میں ڈالیں گے اور وہ بہت برا
ٹھکانا ہے۔" (مرزا محمود: تفسیر صغیر)

اپنی اس سنت کے مطابق حق تعالیٰ شانہ نے قطعی دلائل سے مرزا قادیانی کا دجال وکذاب ہونا بار بار واضح کر دیا۔ اور مرزا محمود کے مصنوعی تقدس کا بھانڈا قادیان اور ربوہ کے چوراہے پر بار بار پھوڑا گیا۔ مختلف قسم کی آفتوں اور ابتلاؤں میں آپ کی جماعت کو ڈالا۔ یہاں تک کہ آپ کے ابا مرزا محمود بھیس بدل کر قادیان سے فرار ہوئے۔ پھر آپ خود خفیہ طور پر پاکستان سے بھاگے، اور سیدھے لندن پہنچ کر دم لیا۔ اس کے باوجود اگر آپ لوگوں کو عبرت نہیں ہوتی تو حق تعالیٰ شانہ کے استدراج اور ڈھیل کے قانون کے مطابق آپ کو مہلت دی گئی۔ تاکہ اپنے جرائم کا پیمانہ خوب بھر لیں۔ یہی استدراج اور ڈھیل ہے جس کو آپ کے سیکرٹری صاحب سلسلہ کی ترقی سے تعبیر فرما رہے ہیں۔ حالانکہ کسی جماعت کی محض عددی ترقی اس کی حقانیت کی دلیل نہیں۔ کیونکہ اس عالم کا مزاج ہی ایسا رکھا گیا کہ یہاں حق اور باطل دونوں کو پھلنے پھولنے کا موقع دیا جاتا ہے اس لئے باطل کی ترقی کو اس کی حقانیت کی دلیل قرار دینا مسخ فطرت کی علامت ہے۔
آج دنیا میں دہریت کو کتنی ترقی ہو رہی ہے؟ اور شرکی قومیں روز بروز کس قدر بڑھ رہی ہیں؟ کیا کوئی عاقل ان کی ترقی کو ان کی حقانیت کی دلیل قرار دے سکتا ہے؟ پس جس طرح دہریت اور لادینیت کی ترقی اس کی حقانیت کی دلیل نہیں۔ اور کوئی صاحب فہم ان جھوٹے نگینوں کی چمک دمک سے دھوکا نہیں کھا سکتا۔ اسی طرح آپ کی ترقی بھی حقانیت کی دلیل نہیں

ثانیاً : آپ کی جماعت کو جس انداز سے ترقی ہوئی، اہل بصیرت کے نزدیک وہ خود اس کے باطل ہونے کی کھلی دلیل ہے۔ ذرا اس پر توجہ فرمائیے کہ آپ کے دادا مرزا قادیانی کا دعویٰ کیا تھا؟ اس کا دعویٰ تھا کہ میں وہی مسیح موعود ہوں جس کے آنے کی خبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دی تھی، بہت خوب!
آیئے اب یہ دیکھیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آنے والے مسیح علیہ السلام کے کیا کیا کارنامے ذکر فرمائے تھے؟ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بے شمار

ارشادات میں سے صرف ایک ارشاد آپ کے سامنے رکھتا ہوں۔ جس کو آپ کے ابا مرزا محمود نے "حقیقتہ النبوۃ" میں نقل کیا ہے۔ میں ترجمہ بھی مرزا محمود ہی کا نقل کرتا ہوں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں:

"انبیاء علاتی بھائیوں کی طرح ہوتے ہیں۔ ان کی مائیں تو مختلف ہوتی ہیں۔ اور دین ایک ہوتا ہے اور میں عیسیٰ ابن مریم سے سب سے زیادہ تعلق رکھنے والا ہوں۔ کیونکہ اس کے اور میرے درمیان کوئی نبی نہیں، اور وہ نازل ہونے والا ہے۔ پس جب اسے دیکھو تو پہچان لو کہ وہ درمیانہ قامت، سرخی سفیدی ملا ہوا رنگ، زرد کپڑے پہنے ہوئے۔ اس کے سر سے پانی ٹپک رہا ہو گا۔ گو سر پر پانی ہی نہ ڈالا ہو اور صلیب کو توڑ دے گا اور خنزیر کو قتل کر دے گا اور جزیہ ترک کر دے گا اور لوگوں کو اسلام کی طرف دعوت دے گا۔ اس کے زمانہ میں سب مذاہب ہلاک ہو جائیں گے اور صرف اسلام ہی رہ جائے گا۔ اور شیر اونٹوں کے ساتھ، چیتے گائے بیلوں کے ساتھ، بھیڑیئے بکریوں کے ساتھ چرتے پھریں گے اور بچے سانپوں سے کھیلیں گے اور وہ ان کو نقصان نہ دیں گے۔ عیسیٰ ابن مریم چالیس سال زمین پر رہیں گے اور پھر وفات پا جائیں گے اور مسلمان ان کے جنازہ کی نماز پڑھینگے۔"

(مرزا محمود احمد حقیقتہ النبوۃ ص ۱۹۲)

کیا مذکورہ بالا صفات میں سے ایک علامت بھی مرزا قادیانی میں نظر آتی ہے؟ اگر نہیں تو انصاف کیجئے کہ مرزا کیسا مسیح ہے جس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ارشاد فرمائی ہوئی ایک علامت بھی نہیں پائی جاتی؟ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ:

"حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمانہ میں تمام مذاہب مٹ جائیں گے۔ صرف اسلام باقی رہ جائے گا۔"

ادھر مرزا کے زمانے میں تمام مذاہب تو کیا مٹتے، قادیان کی جو مسجد مرزا کے باپ دادا کے زمانے سے سکھوں کے قبضے میں چلی آتی تھی، مرزا اس کو بھی واگزار نہ کرا سکا، اور مرزا کو مرے ہوئے بھی اسی سال ہو چکے ہیں لیکن آپ کی جماعت ابھی دنیا میں

"آٹے میں نمک کے برابر" بھی نہیں۔ شاید سکھوں اور چوہڑوں کی تعداد بھی آپ سے زیادہ ہوگی۔ فرمایئے! اس ترقی پر فخر کرنا، مسیح موعود کے منصب کا منہ چڑانا نہیں تو اور کیا ہے؟ کیا یہی غلبہ اسلام تھا۔ جس کا وعدہ "مسیح موعود" کے زمانے سے وابستہ فرمایا گیا تھا؟ اگر ان تمام حقائق سے آنکھیں بند کر کے آپ لوگ نہایت ڈھٹائی سے اپنی نام نہاد ترقی پر فخر کئے جائیں تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے الفاظ میں یہی کہا جاسکتا ہے کہ

"إذا لم تستحي فاصنع ما شئت"

"جب تجھے شرم نہ رہے تو جو چاہے کرتا پھر"

**ثالثاً**: اور اگر جماعت کے افراد کا بڑھنا ہی حقانیت کی دلیل ہے تو یہ حقانیت عیسائیوں کو آپ سے بڑھ کر حاصل ہے۔ کیونکہ مرزا قادیانی کی سبز قدمی سے عیسائیت کو آپ سے بڑھ چڑھ کر ترقی ہوئی۔ مرزا قادیانی کے اپنے ضلع گورداسپور میں ۱۸۹۱ء سے ۱۹۳۱ء تک جو ترقی ہوئی اس کے اعداد و شمار محمدیہ پاکٹ بک میں حسب ذیل دیئے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۸۹۱ء | ۲۴۰۰ |
| ۱۹۰۱ء | ۴۴۷۱ |
| ۱۹۱۱ء | ۲۳۳۶۵ |
| ۱۹۲۱ء | ۳۲۸۳۲ |
| ۱۹۳۱ء | ۴۳۲۴۳ |

آپ کا روزنامہ الفضل قادیان ۱۹، جون ۱۹۴۱ء کی اشاعت میں بتاتا ہے کہ:

"روزانہ ۲۲۴ مختلف مذاہب کے آدمی ہندوستان میں عیسائی ہو رہے ہیں۔"

گویا اکیاسی ہزار سات سو ساٹھ (۸۱۷۶۰) آدمی سالانہ کے حساب سے صرف ہندوستان میں عیسائیت کی ترقی ہو رہی تھی۔ اگر عیسائی ترقی کی یہی رفتار فرض کی جائے تو ۱۹۴۱ء سے اب تک صرف ہندوستان میں (۳۹۲۴۴۸۰) انتالیس لاکھ چوبیس ہزار چار سو اسی افراد کا اضافہ ہوا ہوگا۔ یہ ۴۸ سال پہلے کی عیسائی ترقی کا صرف "سود" ہے۔

پاکستان میں عیسائی آبادی کے اضافہ کے ہولناک اعداد و شمار وقتاً فوقتاً شائع ہوتے رہتے ہیں۔ چنانچہ بتایا جاتا ہے کہ:

تقسیم ہند کے وقت ۱۹۴۷ء میں پاکستان (مشرقی و مغربی) کی عیسائی آبادی (۸۰،۰۰۰) اسی ہزار تھی۔

۱۹۵۱ء میں صرف مغربی پاکستان میں عیسائی آبادی چار لاکھ ۳۲ ہزار تھی۔

۱۹۶۱ء میں پانچ لاکھ چوراسی ہزار (۵،۸۴۰۰۰) تھی۔

۱۹۷۲ء میں نو لاکھ آٹھ ہزار (۹۰۸۰۰۰)

۱۹۷۶ء میں عیسائی تنظیم کے صدر اور سیکرٹری نے دعویٰ کیا کہ ان کی آبادی پاکستان میں ساٹھ لاکھ ہے۔ ۱۹۷۶ء سے ۱۹۸۹ء تک عیسائیت کو پاکستان میں کتنا فروغ ہوا ہوگا؟ اس کا اندازہ خود کر لیجئے۔

ابھی کچھ عرصہ پہلے بنگلہ دیش سے اطلاع آئی تھی کہ وہاں پانچ لاکھ افراد مرتد ہوگئے۔ اور انہوں نے عیسائیت قبول کر لی۔ افریقی ممالک کا حال مجھ سے زیادہ آپ کو معلوم ہے۔ وہاں ملکوں کے ملک اور آبادیوں کی آبادیاں مشنریوں کے جال کا شکار بن چکی ہیں۔ ان تمام اعداد و شمار کو سامنے رکھ کر بتایئے کہ کیا آپ کی جماعت کی ترقی کو عیسائیت کی ترقی سے کوئی دور کی نسبت بھی ہے؟ اگر آپ اپنی نام نہاد ترقی کو حقانیت کی دلیل قرار دیتے ہیں تو اس سے کئی سو گنا وزنی دلیل عیسائی اپنی حقانیت پر پیش نہیں کر سکتے؟ اور اگر آپ لوگوں کو دھوکا دینے کیلئے یہ کہتے ہیں کہ:

"سعید روحیں جوق در جوق اس مقدس سلسلہ میں داخل ہو رہی ہیں۔ مگر آپ جیسے اندھے ابھی تک اندھیروں میں بھٹک رہے ہیں۔"

تو کیا عیسائیوں کو آپ سے بڑھ کر یہ کہنے کا حق نہیں کہ:

"سعید روحیں جوق در جوق یسوع مسیح کے مقدس سلسلہ میں داخل ہو رہی ہیں، مگر مرزائی اندھے ابھی تک اندھیروں میں بھٹک رہے ہیں۔"

اور اگر عیسائیت میں داخل ہونے والے آپ کے نزدیک بھی سعید روحیں نہیں تو ٹھیک اسی دلیل سے یہ کہوں گا کہ مرزائیت میں داخل ہونے والے بھی سعید روحیں نہیں بلکہ شقی ازلی ہیں جو رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن کو چھوڑ کر قادیانی کذاب کے چنگل میں پھنس رہے ہیں اور اسلام جیسی نعمت عظمیٰ کے بجائے قادیانیت جیسی لعنت خرید رہے ہیں۔

رابعاً:۔ عیسائیت کی یہ ترقی، جس کی طرف اوپر اشارہ کیا گیا، اگرچہ عیسائیت کی حقانیت کی دلیل نہیں لیکن مرزا قادیانی کے جھوٹا ہونے کی دلیل ضرور ہے۔ کیونکہ مرزا قادیانی نے مسیح موعود ہونے کے زعم میں "کسر صلیب" کا ٹھیکہ لے رکھا تھا۔ چنانچہ مرزا نے قاضی نذر حسین ایڈیٹر اخبار "قلقل" بجنور کے نام ایک خط لکھا تھا:

"......... میرا کام جس کیلئے میں اس میدان میں کھڑا ہوں، یہی ہے کہ عیسیٰ پرستی کے ستون کو توڑ دوں اور بجائے تثلیث کے توحید پھیلاؤں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جلالت اور شان دنیا پر ظاہر کردوں۔ پس اگر مجھ سے کروڑ نشان بھی ظاہر ہوں اور یہ علت غائی ظہور میں نہ آوے تو میں جھوٹا ہوں۔

پس دنیا مجھ سے کیوں دشمنی کرتی ہے۔ اور وہ میرے انجام کو کیوں نہیں دیکھتی۔ اگر میں نے اسلام کی حمایت میں وہ کام کر دکھایا جو مسیح موعود اور مہدی موعود کو کرنا چاہئے تو پھر میں سچا ہوں۔ اور اگر کچھ نہ ہوا اور میں مر گیا تو پھر سب گواہ رہیں کہ میں جھوٹا ہوں۔"

(اخبار بدر، قادیان نمبر ۲۹ جلد ۲ ص ۴، ۱۹، جولائی ۱۹۰۶ء)

مرزا قادیانی کا انجام ساری دنیا نے دیکھ لیا کہ اس کو مرے ہوئے بھی اسی برس ہوگئے، مگر اس کے آنے سے نہ عیسیٰ پرستی کا ستون ٹوٹا، نہ تثلیث کی جگہ توحید پھیلی نہ عیسائیت کی کوئی روک تھام ہوئی۔ بلکہ معاملہ الٹا ہوا کہ مرزا کے دم قدم سے عیسائیت کو روز افزوں ترقی ہوئی جس کا سلسلہ بڑی شدومد سے اب تک جاری ہے۔ چنانچہ مرزا کی وصیت کے مطابق ایک صدی سے دنیا یہ گواہی دے رہی ہے اور قیامت تک یہ گواہی دیتی چلی جائے گی کہ مرزا قادیانی جھوٹا تھا۔ لیکن مرزا طاہر صاحب کی منطق نرالی ہے کہ مرزا قادیانی اگرچہ اپنی وصیت کے مطابق جھوٹا تھا، مگر پھر بھی "مسیح موعود" تھا۔

خامساً: دنیا کو اپنی جماعتی ترقی سے مرعوب کرنے کیلئے آپ حضرات کی یہ تکنیک رہی ہے کہ جماعتی ترقی کے مبالغہ آمیز افسانے تراشے جائیں اور پھر انہی خود تراشیدہ افسانوی اعداد و شمار کو اپنی حقانیت کی دلیل کے طور پر پیش کیا جائے۔ یہ "جھوٹ کی عادت" مرزا قادیانی سے شروع ہوئی اور آج تک جاری ہے۔ ذرا ملاحظہ کیجئے:

۱۲ اکتوبر ۱۹۰۲ء کو مرزا قادیانی لکھتا ہے:

"چند سال میں ایک لاکھ سے بھی زیادہ اشخاص نے میری بیعت کی۔"

(تحفہ الندوہ ص ۸)

اس کے تین مہینے بعد جنوری ۱۹۰۳ء میں "جماعت لاکھ سے دوچند (یعنی دولاکھ) ہوگئی۔" (مواہب الرحمٰن ص ۸۷)

۱۹۰۵ء میں مرزا سے بیعت کرنے والے قریباً چار لاکھ ہوئے۔

(تتمہ حقیقتہ الوحی ص ۱۱۷)

اواخر جنوری ۱۹۰۷ء میں مرزا کو اسکندریہ (مصر) سے کسی "قادیانی گوبلز" کا خط موصول ہوا جسے مرزا نے اپنے معجزہ کے طور پر پیش کیا۔

وہ خط یہ تھا:

"لقد كثرت اتباعكم فى هذا البلاد وصارت عدد الرمل والحصا ولم يبق أحد إلا وعمل برأيكم واتبع أنصاركم".

(الاستفتاء ملحقہ حقیقتہ الوحی ص ۳۲)

ترجمہ: "تمہارے پیروکار اس ملک میں بہت ہوگئے ہیں اور وہ ریت اور کنکریوں کی تعداد میں ہوگئے ہیں۔ یہاں ایک شخص بھی باقی نہیں رہا جس نے آپ کی رائے پر عمل نہ کیا ہو اور آپ کے مددگاروں کا پیرو نہ ہوگیا ہو۔"

اس خط میں "فی ہذاالبلاد" کی ترکیب چغلی کھاتی ہے کہ یہ خط کسی عرب کا نہیں کسی پنجابی کا ہے۔ اگر قادیان کے ٹیچی ٹیچی کی ٹکسال میں نہیں ڈھلا گیا تو ممکن ہے کہ کسی نے اسکندریہ ہی سے یہ گپ قادیانی کو لکھ بھیجی ہو۔ مرزا نے "دیوانہ بگفت وابلہ باور کرد" کے طور پر اس کو بھی اپنا معجزہ بنالیا ہو۔ بہرحال یہ قادیانی جھوٹ لائق داد ہے۔ ۱۹۰۶ء کے اواخر میں ملک مصر میں قادیانیوں کی تعداد ریت کے ذروں اور کنکریوں کی گنتی کے برابر تھی۔ اور پورے ملک میں ایک فرد بھی ایسا باقی نہیں رہا تھا جس نے قادیانیت کا طوق اپنے گلے میں نہ ڈال لیا ہو۔ نہ جانے بعد میں یہ تعداد کہاں گم ہوگئی کہ اب وہاں ایک قادیانی نہیں ملتا۔

یہ تو مرزا کے زمانے کی جھوٹی افواہیں اور مبالغہ آرائیاں تھیں۔ اب ذرا بعد کا حال دیکھئے!

مقدمہ اخبار مباہلہ (۲۸ - ۱۹۲۷ء) میں قادیانی گواہوں نے قادیانیوں کی تعداد دس لاکھ بتائی۔

۱۹۳۰ء میں کوکب دری کے قادیانی مؤلف کے مطابق دنیا میں ۲۰ لاکھ قادیانی موجود تھے۔ ستمبر ۱۹۳۲ء میں مناظرہ بھیرہ میں قادیانی مناظر نے قادیانیوں کی تعداد ۵۰ لاکھ بتائی۔ عبدالرحیم درد قادیانی مبلغ نے انگلستان میں مسٹر فلبی کے سامنے بیان کیا کہ پنجاب میں مسلمانوں کی غالب اکثریت قادیانیوں کی ہے۔ اس وقت پنجاب میں ڈیڑھ کروڑ مسلمان تھے۔ اس حساب سے بقول عبدالرحیم درد گویا پنجاب میں ۷۵ لاکھ سے زیادہ قادیانی تھے۔ لیکن ۱۹۳۱ء کی مردم شماری کی سرکاری رپورٹ میں پنجاب میں قادیانیوں کی مجموعی تعداد ۵۵ ہزار نکلی جس میں لاہوری جماعت کے کئی ہزار افراد بھی شامل تھے۔ مرزا محمود نے سرکاری رپورٹ کا حوالہ دیتے ہوئے کہا:

"فرض کرلو باقی تمام ہندوستان میں ہماری جماعت کے بیس ہزار فرد رہتے ہیں۔" (قادیانی مذہب طبع پنجم ص ۵۱۳)

یعنی پچاس سال کی محنت کا نتیجہ کل ساٹھ ستر ہزار کے درمیان نکلا جسے قادیانی ۵۰ لاکھ سے ۷۵ لاکھ بتاتے تھے۔ یہ رہی آپ کے افسانوی اعداد و شمار کی حقیقت۔

۱۹۳۱ء کی مردم شماری کی رپورٹ سے بھی آپ لوگ شرمندہ نہیں ہوئے اور جھوٹے اعداد و شمار بیان کرنے کی عادت نہیں چھوڑی، بلکہ مرعوب کن اعداد و شمار کی افسانہ تراشی کا سلسلہ اس کے بعد بھی بدستور جاری رہا۔ قیام پاکستان کے بعد آپ کے لوگ بیرونی دنیا میں یہ تاثر دیتے تھے کہ پاکستان میں اصل حکومت "امیر المومنین مرزا محمود" کی ہے اور پاکستان کے حکمران ان کے نمائندے ہیں۔ یہ ناکارہ انڈونیشیا گیا تو وہاں احباب نے بتایا کہ یہاں قادیانیوں نے مشہور کر رکھا ہے کہ پاکستان کے تمام لوگ احمدی ہیں اس لئے پاکستان سے جو شخص بھی آئے یہاں کے عوام اسے قادیانی ہی سمجھتے ہیں۔ اور پاکستان سے آنے والے کسی شخص کے بارے میں لوگوں کو بڑی مشکل سے باور کرایا جاتا ہے کہ یہ قادیانی نہیں۔

ابھی چند سال پہلے دعوے کئے جا رہے تھے کہ پوری دنیا میں مسلمان ۷۲ کروڑ ہیں اور ہماری تعداد ایک کروڑ ہے۔ پچاس لاکھ پاکستان میں اور پچاس لاکھ باقی دنیا میں۔

اس طرح ہم پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد صادق آتا ہے کہ مسلمانوں کے ۷۲ فرقے جہنمی ہوں گے اور ایک فرقہ ناجی ہو گا وہ ناجی فرقہ یہی ۷۳ واں فرقہ ہے، جس کی تعداد ۷۲ کروڑ کے مقابلہ میں ایک کروڑ ہے۔

لیکن ۱۹۸۱ء کی مردم شماری نے یہ طلسم بھی توڑ دیا۔ چنانچہ ۱۹۸۱ء کی مردم شماری کی رپورٹ کے مطابق پاکستان میں قادیانیوں کی کل تعداد (۱۰۴۲۴۴) ایک لاکھ چار ہزار دو سو چوالیس تھی۔ (روزنامہ جنگ کراچی ۱۸ جولائی ۱۹۸۴ء) اب اگر اتنی ہی تعداد باقی دنیا میں فرض کرلی جائے تو گویا پوری دنیا میں قادیانیوں کی کل تعداد (۲۰۸۴۸۸) دو لاکھ آٹھ ہزار چار سو اٹھاسی ہوئی، جسے آپ ایک کروڑ بتاتے تھے۔ اب سنتا ہوں کہ آپ لوگوں نے ایک کروڑ پر یکایک پچاس لاکھ کا اضافہ کرلیا ہے۔ اور دنیا میں قادیانیوں کی تعداد ڈیڑھ کروڑ بتائی جانے لگی ہے۔ آپ لوگوں کو اطمینان ہے کہ جتنے چاہو مرعوب کن اعداد کے دعوے ہانکتے رہو۔ ان دعووں کو کون چیلنج کرتا ہے؟ کہتے ہیں کہ کسی گنوار نے کسی پڑھے لکھے سے کہا کہ "بابوجی! تم بڑے پڑھے لکھے بنے پھرتے ہو، ذرا یہ تو بتاؤ کہ زمین کا درمیان کہاں ہے؟ جہاں سے زمین ہر طرف سے برابر ہو۔ پڑھے لکھے بابو نے لاعلمی کا اظہار کیا تو گنوار بولا، واہ! یہ بات تو مجھ ان پڑھ کو بھی معلوم ہے اور پھر لاٹھی سے ایک دائرہ بنا کر لاٹھی اس کے درمیان گاڑ دی اور کہا کہ یہ زمین کا بیچ ہے، اگر یقین نہ ہو تو چاروں طرف سے پیمائش کر کے دیکھ لو۔"

جس طرح اس گنوار کو یقین تھا کہ اس کے دعویٰ کو چیلنج کرنے کیلئے زمین کی پیمائش کون کرتا پھرے گا؟ اسی طرح آپ کی جماعت کے لیڈروں کو بھی اطمینان ہے کہ لوگوں کو مرعوب کرنے کیلئے اپنی جماعت کی ترقی کا جتنا چاہو ڈھنڈورا پیٹتے رہو، اور خیرہ کن اعداد و شمار کے جتنے چاہو دعوے کرتے رہو۔ ان دعووں کو چیلنج کرنے کیلئے دنیا بھر میں قادیانیوں کی مردم شماری کون کراتا پھرے گا؟ بلاشبہ جھوٹی نبوت کی گاڑی اسی قسم کے جھوٹ فریب سے چل سکتی ہے۔ اور جھوٹے پروپیگنڈے پر فخر کرنا جھوٹی نبوت کے پرستاروں ہی کو زیب دیتا ہے۔

ان اللہ لا یھدی من ھو مسرف کذاب

سادساً: آپ کی دعوت اور تبلیغ کا طریقہ کار حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کی

دعوت اور ان کے طریقہ تبلیغ سے کوئی مناسبت نہیں رکھتا۔ ایسا لگتا ہے کہ آپ کی دعوت کے اصول تو اسماعیلی بلطنیوں سے مطابقت رکھتے ہیں جن کی تفصیل حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ نے "تحفہ اثنا عشریہ" میں ذکر فرمائی ہے۔ اور آپ کا طریقہ تبلیغ دور جدید کے عیسائی مشنریوں سے مماثلت رکھتا ہے کہ مشنری اسکول، کالج، اسپتال اور دیگر ادارے قائم کئے جائیں، نوجوانوں کو نوکری چھوکری اور دیگر مادی اغراض کی بنیاد پر دعوت دی جائے، لوگوں کو مرعوب کرنے کیلئے مبالغہ آرائی اور پروپیگنڈے سے کام لیا جائے، سائنسی ترقی کے حوالے سے لوگوں کو ترغیب دی جائے وغیرہ وغیرہ۔ انبیاء کرام علیہم السلام کی مقدس سیرتوں کا مطالعہ کیا جائے تو وہاں ایسی کوئی چیز نظر نہیں آئے گی۔ نہ وہاں مادی لالچ ہے نہ دنیوی اغراض کی کشش نظر آتی ہے، نہ پروپیگنڈا کا شور سنائی دیتا ہے۔ وہ حضرات صرف آخرت کی بنیاد پر دعوت دیتے ہیں۔ حضرات انبیاء علیہم السلام کی سیرت کا خلاصہ حضرت امام العصر مولانا محمد انور کشمیریؒ نے خاتم النبیین کے فقرہ نمبر ۱۳۰ میں ذکر فرمایا ہے۔ اس کا اقتباس ملخصاً نقل کرتا ہوں۔ حضرت شاہ صاحب لکھتے ہیں:

> "یہاں پہنچ کر انبیاء کرام علیہم السلام کی سیرت مقدسہ کا قرآن کریم اور کتب خصائص و سیر سے مطالعہ کرنا چاہئے۔ قرآن حکیم میں جو کچھ ان کے سوال و جواب کے سلسلہ میں آتا ہے، اسے بغور پڑھو تو معلوم ہو گا کہ کس طرح ان حضرات کے معاملہ کی بنیاد امور ذیل پر قائم تھی، یعنی توکل و یقین، صبر و استقامت، اولوالعزمی و بلند ہمتی، وقار و کرامت، انابت و اخلاص، فضل و اختصاص، یقین کی خنکی اور سینے کی ٹھنڈک، سفیدہ صبح کی طرح انشراح و اعتماد، صدق و امانت، مخلوق سے شفقت و رحمت، عفت و عصمت، طہارت و نظافت، رجوع الی اللہ، وسائل غیب پر اعتماد، ہر حال میں لذات دنیا سے بے رغبتی، سب سے کٹ کر حق تعالیٰ شانہ سے وابستگی، سامان دنیا سے بے التفاتی، مال و دولت سے بے توجہی، علم و عمل کی وراثت جاری کرنا اور مال و متاع کی وراثت جاری نہ کرنا، ترک فضول اور اس سے زبان کی حفاظت، ہر حالت اور ہر معاملہ

میں حق کا ساتھ دینا اور اس کی پیروی کرنا. ظاہر و باطن کی ایسی موافقت کہ اس میں کبھی بھی خلل اور رخنہ واقع نہ ہو۔ انہیں اتمام مقصد کیلئے باطل عذر، فاسد تاویلات اور حیلے بہانے تراشنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ جانب خدا کو جانب اغراض پر ترجیح دینا. مادی علائق اور رشتوں سے بے تعلقی اور اعراض، تمام حوادث و پیش آمدہ حالات میں حمد و شکر، یاد حق اور ذکر الٰہی میں ہمہ دم مشغول رہنا، رب العلمین کے زیر عنایت علم لدنی کے ذریعہ فطرت سلیمہ کے مطابق لوگوں کی تعلیم و تربیت کرنا، جس میں کسی قسم کی فلسفہ آرائی، اختراع اور تکلف کا شائبہ تک نہ ہو، تسلیم و تفویض، عبدیت کاملہ، طمانیت زائدہ استقامت شاملہ ...... ان حضرات نے دنیا میں رہ کر کبھی چاپلوسی کا راستہ نہیں لیا اور کیا مجال کہ کفار و جبابرہ کے مقابلہ میں اپنی ایک بات سے بھی کبھی تنزل فرمایا ہو، یا فراعنہ کی تخویف و تہدید اور ان کے ہجوم کی بنا پر اپنے راستہ سے انحراف کیا ہو. یا حرص و طمع اور سامان دنیا جمع کرنے کا معمولی دھبا بھی ان کے دامن مقدس تک پہنچا ہو یا حرص و ہوا اور حب ماسوا نے کبھی انہیں اپنی طرف کھینچا ہو اور ممکن نہیں کہ ان کے آپس میں علم و عمل کا اختلاف ہوا ہو یا ایک دوسرے پر ردوقدح یا ایک دوسرے کی ہجو اور کسر شان کی ہو، ناممکن ہے کہ انہیں اپنے کمالات پر کبھی ناز اور عجب ہو یا وہ اپنے تمام حالات میں کبھی بھی کبرو تعلی اور نفس کے فریب میں مبتلا ہوں۔ خلاصہ یہ کہ جو کچھ بھی تھا عطیات ربانیہ سے تھا، انسانی کسب و ریاضت کے دائرے میں نہیں تھا............"

(خاتم النبیین اردو ترجمہ ص ۳۴۲ تا ص ۳۴۳ شائع کردہ مجلس تحفظ ختم نبوۃ - ملتان)

آپ کی جماعت میں ان اوصاف کی کوئی جھلک نظر نہیں آتی۔ آپ کی دعوت اور طریقہ تبلیغ کا حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوات والتسلیمات سے منحرف ہونا، اہل نظر کے نزدیک آپ کی دعوت کے غلط اور باطل ہونے کی مستقل دلیل ہے۔ لیکن جو

حضرات دن کی روشنی میں سیاہ و سفید کے درمیان امتیاز کرنے کی صلاحیت نہیں رکھتے وہ آپ کی دعوت کا انبیاء کرام علیہم السلام کی دعوت سے کیا موازنہ کر سکتے ہیں؟

۴) آپ کے سیکرٹری صاحب لکھتے ہیں:

"اگر آپ میں ذرہ بھر بھی شرافت ہوتی تو امام جماعت احمدیہ کے مباہلہ کے چیلنج کو سیدھی طرح قبول کرتے۔ تاکہ دنیا جان لیتی کہ آپ سچے ہیں اور راہ فرار اختیار کرنے کی نہ سوچتے۔"

آپ نے اس "شریفانہ فقرے" میں مجھ پر دو فتوے لگائے ہیں۔ ایک یہ کہ مجھ میں ذرہ بھر شرافت نہیں۔ دوم یہ کہ میں مباہلہ سے راہ فرار اختیار کر رہا ہوں۔ جہاں تک پہلے فتوے کا تعلق ہے، مجھے آنجناب سے سند شرافت حاصل کرنے کی ضرورت نہیں۔ اگر آپ مجھ پر غیر شریف ہونے کا فتویٰ صادر فرماتے ہیں تو مجھے اس کی شکایت نہیں، میں جانتا ہوں کہ آخر آپ مرزا قادیانی کی ذریت شریفہ ہیں اور مرزا قادیانی اپنے مخالفوں کو جن "شریفانہ الفاظ" سے یاد کرنے کا عادی تھا، ان کی ایک مختصر سی فہرست "مغلظات مرزا" میں ملاحظہ کی جا سکتی ہے۔ مرزا قادیانی کے بارے میں اہل تجربہ کا تاثر یہ تھا کہ:

"مناظرہ میں فحش بیانی و سخت کلامی، بد زبانی بلکہ گالی کوسنے کا مرزا جی نے سرکار سے ٹھیکہ لے لیا ہے۔ آپ اس فن کے "جگت استاد" مانے جاتے ہیں۔"

(مغلظات مرزا ص ۷۰)

جس قوم کے پیشوا کے منہ میں ہمیشہ کتے، سور، خنزیر جیسے مقدس الفاظ رہتے ہوں اور جو اپنے مخالفوں کو حرامزادے اور کنجریوں کی اولاد کے الفاظ سے خطاب کرنے کا عادی ہو، ایسے شریف پیشوا کی شریف امت اگر مجھ ایسے ناکاروں کو غیر شریف ہونے کی گالی دے تو یہ گالی بڑی ہلکی پھلکی سمجھی جائے گی۔

مرزا طاہر صاحب! آپ کے دادا نے آپ لوگوں کے بارے میں جو "آئینہ شرافت" پیش کیا ہے۔ میں اس کو آپ کے سامنے رکھتا ہوں، ذرا اس آئینہ میں منہ دیکھ کر بتائیے کہ آپ میں اور آپ کی جماعت میں شرافت کے کتنے ذرے نظر آتے ہیں؟

اس کی شرح یہ ہے کہ شیخ اکبرؒ نے "فصوص الحکم" میں نوع انسانی کے آخری مولود کے بارے میں ایک پیشگوئی فرمائی تھی، جس کو آپ کے دادا نے درج ذیل الفاظ میں نقل کیا ہے:

"وعلی قدم شیث یکون آخر مولود یولد من هذا النوع الإنسانی وهو حامل أسرارہ، ولیس بعدہ ولد فی هذا النوع، فهو خاتم الأولاد، وتولد معه أخت له، فتخرج قبله ویخرج بعدها، یکون رأسه عند رجلیها، ویکون مولدہ بالصین، ولغته لغة بلدہ، ویسری العقم فی الرجال والنساء فیکثر النکاح من غیر ولادة، ویدعوهم إلی الله فلا یجاب" (تریاق القلوب، ص:۲۵۴)

ترجمہ: "اور اس نوع انسانی کا جو آخری بچہ پیدا ہوگا وہ شیث علیہ السلام کے قدم پر ہوگا۔ اور وہ حضرت شیث علیہ السلام کے اسرار کا حامل ہوگا۔ اور اس بچے کے بعد اس نوع انسانی میں کوئی بچہ پیدا نہیں ہوگا۔ پس وہ بچہ خاتم الاولاد ہوگا اور اس کے ساتھ اس کی ایک بہن پیدا ہوگی جو اس سے پہلے پیدا ہوگی اور اس بچے کا سر اس بچی کے پاؤں سے ملا ہوا ہوگا۔ اس بچے کی پیدائش چین میں ہوگی اور اس کی زبان اس کے شہر کی زبان ہوگی اور (اس بچے کی پیدائش کے بعد) مردوں اور عورتوں میں بانجھ پن کی بیماری سرایت کر جائے گی۔ پس نکاح بکثرت ہوں گے، مگر اولاد کی پیدائش نہیں ہوگی یہ بچہ (بڑا ہو کر) لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی طرف دعوت دے گا لیکن اس کی دعوت پر کوئی کان نہیں دھرے گا۔"

مرزا قادیانی کی عادت تھی کہ کہیں پیشگوئی نظر آجاتی اسے جھٹ سے اپنے اوپر ڈھال لیا کرتا تھا چنانچہ شیخ اکبرؒ کی مندرجہ بالا پیشگوئی کے بارے میں مرزا نے کہا کہ پیشگوئی مسیح موعود کے بارے میں ہے۔ اور چونکہ مسیح موعود، مرزا ہے لہٰذا پیشگوئی کا مصداق بھی مرزا ہے۔ اب سوال یہ ہوا کہ پیشگوئی میں تو یہ کہا گیا ہے کہ وہ بچہ نوع انسانی میں خاتم الاولاد ہوگا، اس کی پیدائش کے بعد پھر نوع انسانی میں کسی بچے کی ولادت نہیں ہوگی، تمام

مردوزن بانجھ ہوجائیں گے، چنانچہ نکاح بکثرت ہوں گے مگر اولاد نہیں ہوگی۔ مرزا اس پیشگوئی کا مصداق کیسے ہوسکتا ہے؟ جبکہ مرزا کے بعد بھی نوع انسانی میں تولد اور تناسل کا سلسلہ بدستور جاری رہا۔اس سوال کو حل کرنے کیلئے مرزا نے اس پیشگوئی میں جو تاویل کی وہ یہ تھی کہ:

> "اور پیشگوئی میں یہ بھی الفاظ ہیں کہ اس کے بعد یعنی اس کے مرنے کے بعد نوع انسان میں علت عقم (بانجھ پن کی بیماری) سرایت کرے گی یعنی پیدا ہونے والے حیوانوں اور وحشیوں سے مشابہت رکھیں گے اور انسانیت حقیقی صفحہ عالم سے مفقود ہوجائیں گے، وہ حلال کو حلال نہیں سمجھیں گے اور نہ حرام کو حرام۔ پس ان پر قیامت قائم ہوگی۔" (تریاق القلوب ص ۳۵۵ طبع اول ص ۱۵۹)

مرزا قادیانی کی اس تاویل کے مطابق پیشگوئی کا مطلب یہ ہوا کہ مسیح موعود کے مرنے کے بعد نوع انسانی میں جو لوگ پیدا ہوں گے ان میں انسانیت نام کو بھی نہیں ہوگی وہ حیوانوں اور وحشیوں کے مشابہ ہوں گے وہ حلال و حرام کی کوئی تمیز نہیں رکھتے ہوں گے ان پر قیامت قائم ہوگی۔

مرزا طاہر صاحب! میں اپنی طرف سے کچھ نہیں کہتا۔ ذرا مرزا قادیانی کے ان الفاظ کے آئینے میں اپنا اور اپنے سیکرٹری صاحب کا چہرہ پہچاننے کی کوشش کیجئے، اگر مرزا قادیانی مسیح موعود ہے اور اگر مسیح موعود کے مرنے کے بعد پیدا ہونے والے حیوان اور وحشی ہیں، ان میں انسانیت نام کو بھی نہیں بلکہ خالص جانور ہیں تو آپ اور آپ کی جماعت کے وہ تمام افراد جو مرزا قادیانی کی موت (۲۶ مئی ۱۹۰۸ء) کے بعد پیدا ہوئے ان کی حیثیت خود بخود متعین ہوجاتی ہے۔

مرزا طاہر صاحب! آپ مرزا کو مسیح موعود مان کر انسانیت سے خارج اور حیوانوں اور وحشیوں کی صف میں شامل ہوگئے۔ اب آپ کے سامنے دو ہی راستے ہیں۔ اگر انسانوں کی صف میں شامل ہونا چاہتے ہیں تو مرزا غلام احمد قادیانی کے مسیح موعود ہونے کا انکار کردیجئے۔ اور اگر آپ کو اب بھی مرزا کے مسیح موعود ہونے کا اصرار ہے تو آپ اپنے مسیح موعود کے فتویٰ کے مطابق:

"حیوانوں اور وحشیوں سے مشابہت رکھتے ہیں۔ انسانیت
حقیقی آپ میں مفقود ہے، آپ حلال کو حلال اور حرام کو حرام نہیں
سمجھتے۔"

کیا ایسے انسان نما جانوروں میں انسانیت و شرافت کا ذرہ ہو سکتا ہے؟ اور ایسے وحشی جن کی نظر میں حلال و حرام کی کوئی تمیز نہیں، بیوی اور بہو بیٹی کے درمیان کوئی امتیاز نہیں۔ اگر وہ مجھے طعنہ دیتے ہیں کہ مجھ میں "ذرہ بھر بھی شرافت" نہیں تو ایسے وحشیوں کی بات کا کیوں برا منایا جائے؟

آپ کے سیکرٹری کا دوسرا الزام مجھ پر یہ ہے کہ میں مباہلہ سے راہ فرار اختیار کر رہا ہوں۔ جس شخص کی نظر سے میرے وہ الفاظ گزرے ہوں گے، جو میں نے جلی قلم سے لکھوائے تھے وہ آپ کی راست بازی کی داد دیئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ میں نے آپ کی دعوت کو قبول کرتے ہوئے جلی الفاظ میں لکھا تھا:

آیئے! اس فقیر کے مقابلہ میں میدان
مباہلہ میں قدم رکھئے اور اور پھر میرے
مولائے کریم کی غیرت و جلال اور قہری
تجلی کا کھلی آنکھوں تماشا دیکھئے۔
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نصاریٰ
نجران کے بارے میں فرمایا تھا کہ اگر وہ
مباہلہ کیلئے نکل آتے تو ان کے
درختوں پر ایک پرندہ بھی زندہ نہ بچتا۔
آیئے! آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے

# ایک ادنیٰ امتی کے مقابلہ میں میدان مباہلہ میں نکل کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کا اعجاز ایک بار پھر دیکھ لیجئے۔

اس کے بعد میں نے آپ کے فرار کی پیشگوئی کرتے ہوئے لکھا تھا:

"اس ناکارہ کا خیال ہے کہ آپ آگ کے اس سمندر میں کودنا کسی حال میں قبول نہیں کریں گے۔ اپنے باپ دادا کی طرح ذلت کی موت مرنا تو پسند کریں گے، لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس نالائق امتی کے مقابلہ میں میدان مباھلہ میں اترنے کی جرأت نہیں کریں گے۔"

میں آپ کا شکر گزار ہوں کہ آپ نے میری پیشگوئی خود اپنے ہاتھ سے پوری کردکھائی، اگر آپ میں ذرا بھی غیرت ہوتی تو کم از کم میری پیشگوئی کو جھوٹا ثابت کرنے کیلئے ہی مباھلہ کے میدان میں کود جاتے۔ لیکن مسیح کذاب کی ذریت میں شمہ صداقت یا ذرہ غیرت کہاں؟ اس کی توقع ہی عبث ہے۔ اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ میرے مباھلہ کی للکار سے مسیح کذاب کی ذریت پر ایسا لرزہ طاری ہوا کہ میری پیشگوئی کو غلط ثابت کرنے کیلئے بھی ان کی غیرت کو جنبش نہ ہوئی۔ یہ اس ناکارہ و نالائق امتی کا کمال نہیں بلکہ میرے نبی صادق و مصدوق صلی اللہ علیہ وسلم (میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان) کی صداقت کا اعجاز ہے۔

قل جاء الحق وزھق الباطل، ان الباطل کان زھوقا۔

۴): آپ کے سیکرٹری صاحب لکھتے ہیں:

"مباھلہ دعا کے ذریعہ خدا تعالیٰ سے فیصلہ طلبی کا نام ہے۔ اور آیت مباھلہ کی رو سے کسی مخصوص مقام پر فریقین کا اجتماع ضروری نہیں۔ اس لئے آپ کا یہ کہنا کہ فلاں تاریخ کو فلاں وقت مینار پاکستان یا کسی اور جگہ آؤ سوائے مباھلہ سے فرار کے اور کوئی معنی نہیں رکھتا۔"

یہ تو ابھی اوپر معلوم ہوچکا ہے کہ مرزا کی ذریت کو میدان مباہلہ میں کون للکار رہا ہے۔ اور میدان مباہلہ سے فرار کون اختیار کر رہا ہے؟ لیکن آپ کی شرم وحیا کی داد دیتا ہوں کہ خود بھاگ رہے ہیں مگر بھاگتے ہوئے یہ شور مچا رہے ہیں کہ "دیکھو بھاگ رہا ہے، بھاگ رہا ہے۔" عیار چور کا کردار مشہور ہے جب چوری کے دوران گھر والوں کی آنکھ کھل گئی اور وہ "چور چور" پکارنے لگے تو عیار چور نے خود بھی "چور چور" پکارنا شروع کر دیا تاکہ اس پر چوری کا شبہ نہ کیا جائے اور وہ رات کی تاریکی سے فائدہ اٹھا کر بھاگ نکلنے میں کامیاب ہو جائے۔ لیکن مرزا طاہر صاحب! اب آپ کی عیاری نہیں چلے گی رات کی تاریکی چھٹ چکی ہے. صبح کا اجالا ہوچکا ہے، مسیح کذاب کی "باغیرت ذریت" کی آواز تو آواز، ان کے چہرے بھی صاف پہچانے جاچکے ہیں۔ اب آپ کی "چور چور" کی آواز سے کون احمق دھوکا کھائے گا؟

میں نے قرآن کریم کی آیت اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل مبارک کے حوالے سے لکھا تھا کہ "مباہلہ کا طریقہ یہ ہے کہ دونوں فریق اپنی عورتوں، بچوں اور متعلقین کو لے کر میدان میں نکلیں۔" لیکن آپ کیلئے یہ حوالے اس لئے بے سود ٹھہرے کہ آپ کو نہ قرآن پر ایمان ہے اور نہ صاحب قرآن صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل مبارک پر۔ اس لئے آپ نے مباہلہ کا بھی ایک نیا مفہوم گھڑ لیا۔ مثل مشہور ہے کہ "جھوٹے کو اس کی ماں کے گھر تک پہنچا کر آنا چاہئے۔" اس لئے میں آپ کے مسیح کذاب کی تحریروں سے ثابت کرتا ہوں کہ مباہلہ کسے کہتے ہیں؟ اور یہ کہ مباہلہ کیلئے فریقین کا ایک میدان میں جمع ہونا ضروری ہے یا نہیں؟ ذرا غور سے سنئے!

۱) ...... مرزا قادیانی نے ۱۸۸۶ء میں آریوں کو مباہلہ کی دعوت دیتے ہوئے لکھا:

> "اگر کوئی آریہ ہمارے اس تمام رسالہ کو پڑھ کر پھر بھی اپنی ضد کو چھوڑنا نہ چاہے اور اپنی کفریات سے باز نہ آوے تو ہم خدا تعالیٰ کی طرف اشارہ پاکر اس کو مباہلہ کی طرف بلاتے ہیں۔"
>
> (سرمہ چشم آریہ. ص ۲۸۰)
>
> "آخر الحیل مباہلہ ہے۔ جس کی طرف ہم پہلے اشارات کر آئے

ہیں۔ مباھلہ کے لئے وید خوان ہونا ضروری نہیں، ہاں باتمیز اور ایک نامور آریہ ہونا چاہئے جس کا اثر دوسروں پر بھی پڑ سکے۔ سو اگر وہ وید کی ان تعلیموں کو، جن کو ہم کسی قدر اس رسالہ میں تحریر کر چکے ہیں، فی الحقیقت صحیح اور سچ سمجھتے ہیں اور ان کے مقابل جو قرآن شریف کے اصول اور تعلیمیں اسی رسالہ میں بیان کی گئی ہیں ان کو باطل اور دروغ خیال کرتے ہیں تو اس بارہ ہم سے مباھلہ کر لیں۔"

**اور کوئی مقام مباھلہ کا برضا مندی فریقین قرار پاکر ہم دونوں فریق تاریخ مقررہ پر اس جگہ حاضر ہو جائیں۔**

(سرمہ چشم آریہ ص ۳۰۰، ص ۳۰۱)

۲) ...... ۱۸۹۶ء میں عیسائیوں کو مباھلہ کی دعوت دیتے ہوئے مرزا نے لکھا:

"اور ربانی فیصلہ کیلئے طریق یہ ہوگا کہ میرے مقابل پر ایک معزز پادری صاحب جو پادری صاحبان مندرجہ ذیل میں سے منتخب کئے جائیں۔

**میدان مقابلہ کیلئے، جو تراضی طرفین سے مقرر کیا جائے طیار ہوں، پھر بعد اس کے ہم دونوں معہ اپنی اپنی جماعتوں کے میدان مقررہ میں حاضر ہو جائیں۔**

اور خدا تعالیٰ سے دعا کے ساتھ یہ فیصلہ چاہیں کہ ہم دونوں میں سے جو شخص درحقیقت خدا تعالیٰ کی نظر میں کاذب اور مورد غضب ہے، خدا تعالیٰ ایک سال میں اس کاذب پر وہ قہر نازل کرے جو اپنی غیرت کی رو سے ہمیشہ کاذب اور مکذب قوموں پر کیا جاتا ہے۔"

(انجام آتھم ص ۴۰)

"سوائے پادری صاحبان دیکھو کہ میں اس کام کیلئے کھڑا ہوں، اگر
چاہتے ہو کہ خدا کے حکم سے اور خدا کے فیصلے سے سچے اور جھوٹے میں
فرق ظاہر ہو جائے تو آؤ،

## تاہم ایک میدان میں دعاؤں کے ساتھ جنگ کریں۔

تاکہ جھوٹے کی پردہ دری ہو۔" (انجام آتھم ص ۴۲)

"اگر عیسائی لعنت کے لفظ سے متنفر ہیں تو اس لفظ کو جانے دیں۔ بلکہ
دونوں فریق یہ دعا کریں کہ یا الہ العالمین ...... اے قادر! ان دونوں
گروہوں میں اس طرح فیصلہ کر کہ جو ہم دو فریق میں سے

## جو اس وقت مباھلہ کے میدان میں حاضر ہیں،

جو فریق جھوٹے اعتقاد کا پابند ہے اس کو ایک سال کے اندر بڑے عذاب
سے ہلاک کر، کیونکہ تمام دنیا کی نجات کیلئے چند آدمی کا مرنا بہتر ہے
جو فریق جھوٹے اعتقاد کا پابند ہے اس کو ایک سال کے اندر بڑے عذاب سے ہلاک کر۔ کیونکہ
تمام دنیا کی نجات کیلئے چند آدمی کا مرنا بہتر ہے۔" (انجام آتھم ص ۴۲)

۳) اکابر علمائے امت کو مباھلہ کی دعوت دیتے ہوئے مرزا لکھتا ہے:

"اب میں پھر اپنے کلام کو اصل مقصد کی طرف رجوع دے کر ان
مولوی صاحبوں کا نام ذیل میں درج کرتا ہوں جن کو میں نے مباھلہ
کیلئے بلایا ہے اور میں پھر ان سب کو اللہ جل شانہ کی قسم دیتا ہوں کہ

## مباھلہ کیلئے تاریخ اور مقام مقرر کر کے جلد مباھلہ کے میدان میں آویں

اور اگر نہ آئے اور نہ تکفیر و تکذیب سے باز آئے تو خدا کی لعنت کے

نیچے مریں گے۔" (انجام آتھم ص ۶۹)

ان عبارتوں کا خلاصہ بچشم عبرت ملاحظہ کیجئے:

۱) ...... مرزا قادیانی "خدا تعالیٰ سے اشارہ پاکر" آریوں کو میدان مباہلہ میں بلاتا ہے۔

۲) ...... عیسائیوں کے سامنے "ایک میدان میں جمع ہوکر دعاؤں کے ساتھ جنگ" کرنے کو ربانی فیصلہ قرار دیتا ہے۔

۳) ...... اور اکابر علمائے امت کو حلف دیتا ہے کہ:

"مباہلہ کیلئے تاریخ اور مقام مقرر کر کے جلد مباہلہ کے میدان میں آئیں، ورنہ خدا کی لعنت کے نیچے مریں گے۔"

لیکن آپ نہ خدائی اشاروں کو سمجھتے ہیں نہ ربانی فیصلے کو مانتے ہیں نہ آپ کو مرزا کے حلف کی شرم و لحاظ ہے نہ تاریخ اور مقام مقرر کرتے ہیں اور نہ میدان مباہلہ میں آنے پر آمادہ ہیں بلکہ بقول مرزا۔۔ خدا کی لعنت کے نیچے مرنا چاہتے ہیں۔

اب فرمائیے مباہلہ سے فرار کون کر رہا ہے؟ اور مباہلہ سے فرار کر کے خدا کی لعنت کا مورد کون بن رہا ہے۔ اگر آپ کو قرآن کریم پر ایمان نہیں ہے تو نہ سہی۔ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل آپ کے لئے حجت نہیں تو اس کو بھی جانے دیجئے۔ لیکن آپ اس لعنت کی موت سے کیسے بچیں گے جو آپ کے دادا مسیح کذاب نے آپ کیلئے تجویز کر دی ہے؟

آج آپ لکھتے ہیں کہ

"آیت مباہلہ کی رو سے کسی مخصوص مقام پر فریقین کا اجتماع ضروری نہیں۔"

آج آپ لکھتے ہیں کہ

"آیت مباہلہ کی رو سے کسی مخصوص مقام پر فریقین کا اجتماع ضروری نہیں۔"

لیکن آپ کو کیوں یاد نہیں کہ آپ کے دادا کا قادیانی قرآن، جس کی شان میں "انا انزلناہ قریبا من القادیان" نازل ہوا تھا، (تذکرہ ص ۷۶) اور جس میں یہ دو آیتیں بھی تھیں:

"شاتان تذبحان . فبأی آلاء ربکما تکذبان" (تذکرہ ص ۹۲)

اسی قادیانی قرآن کی جو چند آیتیں مرزا نے "انجام آتھم" میں نقل کی ہیں ان

میں سے ایک "آیت مباھلہ" بھی ہے جس کا متن اور ترجمہ مرزا قادیانی نے حسب ذیل دیا ہے:

وقالوا کتاب ممتلئ من الکفر والکذب قل تعالوا ندع أبنائنا وأبنائکم ونسائنا ونسائکم وأنفسنا وأنفسکم ثم نبتہل۔فنجعل لعنۃ اللہ علی ا لکاذبین (صـ۶۰)"

ترجمہ: "اور لوگوں نے کہا کہ یہ کتاب کفر اور کذب سے بھری ہوئی ہے۔ ان کو کہہ دے کہ ہم اور تم اپنے بیٹوں اور عورتوں اور عزیزوں سمیت ایک جگہ اکٹھے ہوں، پھر مباھلہ کریں اور جھوٹوں پر لعنت بھیجیں۔"

آپ دیکھ رہے ہیں کہ آپ کے دادا کے قادیانی قرآن میں بھی مباھلہ کا وہی مفہوم لکھا ہوا ہے جو میں ذکر کر رہا ہوں، یعنی "دو فریقوں کا مع متعلقین کے ایک میدان میں جمع ہو کر بیک زبان جھوٹوں پر لعنت کرنا۔" لیکن آپ کے سیکرٹری صاحب لکھتے ہیں:

"ہمارا ایمان ہے کہ خدا تعالیٰ کائنات میں ہر جگہ موجود ہے اور اس کے قبضہ قدرت سے کوئی جگہ باہر نہیں اور کوئی مقام اس کے تسلط و جبروت سے خالی نہیں اس کی کرسی زمین و آسمان پر محیط ہے۔ اس کو مخاطب کر کے لعنۃ اللہ علی الکاذبین کہنے میں آپ کو ہچکچاہٹ کیوں ہے؟ اور کیوں فریقین کی موجودگی ضروری ہے؟۔"

اولاً: تو مجھے یہ کہنے کی اجازت دیجئے کہ آپ کو نہ خدا پر ایمان ہے، نہ رسول "صلی اللہ علیہ وسلم" پر، نہ قرآن کریم پر اور نہ مرزا قادیانی پر...... اگر اللہ تعالیٰ کی ذات عالی پر آپ کا ایمان ہوتا تو اللہ تعالیٰ نے فریقین کو میدان مباھلہ کی طرف بلانے کا جو حکم فرمایا تھا آپ اسے منسوخ نہ کرتے اور میدان مباھلہ میں فریقین کے اجتماع کو غیر ضروری قرار دے کر مباھلہ کے مفہوم میں تحریف کا ارتکاب نہ کرتے۔ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر آپ کا ایمان ہوتا تو ارشاد خداوندی کی تعمیل میں جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بنفس نفیس مباھلہ کیلئے باہر تشریف لائے تھے، آپ بھی اسی طرح میدان مباھلہ

میں نکلتے۔ اگر مرزا قادیانی کی صداقت کا ذرا بھی خیال ہوتا تو کم از کم مرزا کے حلف کی شرم رکھتے۔

ثانیاً: حق تعالیٰ شانہ کے ہر جگہ حاضر وناضر ہونے میں کس کافر کو کلام ہے؟ سوال تو یہ ہے کہ جو معاملہ فریقین کے درمیان طے ہو، اس کیلئے ہر دو فریق کا ایک جگہ جمع ہونا ضروری ہے یا نہیں؟ کیا میاں بیوی کے درمیان "لعان" ہو سکتا ہے جب تک کہ وہ دونوں ایک جگہ جمع نہ ہوں؟ کیا زوجین کے درمیان نکاح ہو سکتا ہے جب تک دونوں فریق اصالۃً یا وکالۃً ایک مجلس میں جمع نہ ہوں؟ کیا مقدمہ کا فیصلہ ہو سکتا ہے جب تک کہ دونوں فریق اصالۃً یا وکالۃً عدالت کے کٹہرے میں نہ آئیں؟ اگر مباہلہ بھی دو فریقوں کا عدالت الٰہی سے فیصلہ طلبی کا نام ہے تو اس فیصلہ طلبی کیلئے دونوں فریقوں کا ایک دوسرے کے روبرو اپنے بیانات قلمبند کرانا اور پھر دونوں کا ملکر عدالت الٰہی سے فیصلہ طلب کرنا کیوں ضروری نہیں؟

ثالثاً: یہ تو میں جانتا ہوں کہ قادیانی ہونے کے معنی ہی یہ ہیں کہ آدمی قرآن وحدیث کے مطالب کو اپنی خواہش کے مطابق ڈھالنے لگے۔ چنانچہ بیشمار آیات واحادیث آپ کی تحریف کا تختہ مشق بن چکی ہیں اور بہت سی اصطلاحات شرعیہ کے مفہومات کو اپنی خواہش کی بھینٹ چڑھایا جاچکا ہے۔ اسی کو الحاد و زندقہ کہا جاتا ہے اور اسی الحاد و زندقہ کا مظاہرہ آپ مباہلہ کی شرعی اصطلاح میں کر رہے ہیں۔ قرآن کریم کا اعلان یہ ہے کہ اگر مباہلہ کرنا ہے تو دونوں فریقوں کو ان کے متعلقین سمیت میدان مباہلہ میں بلایا جائے پھر دونوں مل کر بارگاہ الٰہی میں گڑگڑائیں اور اللہ تعالیٰ سے جھوٹوں پر لعنت کی درخواست کریں۔ تب عدالت الٰہی سے فیصلہ صادر ہوگا۔ چنانچہ اوپر آپ کے دادا کے قادیانی قرآن سے بھی آیت مباہلہ کا ترجمہ نقل کرچکا ہوں کہ:

"ان کو کہہ دے کہ آؤ ہم اور تم اپنے بیٹوں اور عورتوں اور عزیزوں سمیت ایک جگہ اکٹھے ہوں، پھر مباہلہ کریں اور جھوٹوں پر لعنت بھیجیں۔"

لیکن آپ فرماتے ہیں کہ ہم خدائی عدالت میں حاضر نہیں ہوں گے۔ خدا تعالیٰ کو فیصلہ کرنا ہے تو ہمارے گھر بیٹھے بیٹھے فیصلہ کر دے۔ فرمایئے! کیا یہ خدائی عدالت کی توہین نہیں؟ اور یہ مباہلہ کا مذاق اڑانا نہیں تو اور کیا ہے؟ پھر ستم بالائے ستم یہ کہ آپ دوسروں کو بھی مجبور کرتے ہیں کہ وہ اس مذاق میں آپ کے ساتھ شریک ہوں۔ لاحول

ولا قوۃ الا باللہ۔

رابعاً: چونکہ آپ پاکستان سے مفرور ہیں، بہت ممکن ہے کہ پاکستان آنے سے آپ کو کوئی جلی یا خفی عذر مانع ہو، لہٰذا میں آپ کو پاکستان آنے کی زحمت نہیں دیتا۔ آپ لندن ہی میں مباھلہ کی جگہ اور تاریخ کا اعلان کر دیجئے۔ یہ فقیر اپنے رفقاء سمیت وہاں حاضر ہو جائے گا اور اگر قصر خلافت سے باہر قدم رکھنے سے خوف مانع ہے تو چلئے اپنے "لندنی اسلام آباد" ہی کو میدان مباھلہ قرار دے کر تاریخ کا اعلان کر دیجئے۔ یہ فقیر آپ کے مستقر پر حاضر ہو جائے گا اور جتنے رفقاء آپ فرمائیں گے، لاکھ، دولاکھ، دس، بیس لاکھ اپنے ساتھ لے آئے گا۔ حفظ امن کی ذمہ داری آپ کو اٹھانی ہوگی۔

میرا مباھلہ اسی نکتہ پر ہوگا، جس پر ایک صدی پہلے مولانا عبدالحق غزنوی مرحوم و مغفور نے مرزا قادیانی سے مباھلہ کیا اور جس کے نتیجے میں مرزا قادیانی روسیاہ ہوا تھا، یعنی:

"مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے پیرو، سب دجال و کذاب، کافر و مرتد اور زندیق و بے ایمان ہیں۔"

دیکھئے! اب میں نے آپ کا کوئی عذر باقی نہیں چھوڑا۔ اب آپ کو آپ کے دادا کے الفاظ میں غیرت دلاتا ہوں کہ:

"آپ کو اللہ جل شانہ کی قسم دیتا ہوں کہ مباھلہ کیلئے تاریخ اور مقام مقرر کر کے جلد مباھلہ کے میدان میں آئیں ورنہ خدا کی لعنت کے نیچے مریں گے۔"

خامساً: آخر میں پھر از راہ خیر خواہی عرض کرتا ہوں کہ مرزا قادیانی، خدائی عدالت میں بار بار جھوٹا ثابت ہو چکا ہے۔ نیا مباھلہ کرنے کے بجائے آپ خدائی عدالت کے پہلے فیصلے کو تسلیم کر کے مرزا کذاب کی پیروی چھوڑ دیں۔ آپ سو بار بھی مباھلہ کریں گے تو نتیجہ وہی رہے گا۔ ابھی توبہ کا دروازہ کھلا ہے، مرنے سے پہلے قادیانی عقائد سے توبہ کر کے حضرت رحمتہ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن رحمت سے وابستہ ہو جائیں۔

میں آپ کو اور آپ کی جماعت کو حق تعالیٰ شانہ سے ہدایت طلبی کا آسان طریقہ بتاتا ہوں۔ وہ یہ کہ رات کو سونے سے پہلے ۳۱۳ مرتبہ درود شریف پڑھ کر تنہائی میں حق تعالیٰ شانہ سے رو رو کر دعا کریں کہ:

"یا اللہ تیری رحمت کا واسطہ! اپنے نبی رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے ہمیں

گمراہی سے نکلنے کی توفیق عطا فرما اور اب تک ہم سے جتنی اعتقادی و عملی غلطیاں ہوئی ہیں ان کو معاف فرما۔ "

اگر آپ میں سے کسی نے صدق دل سے میری اس تدبیر پر عمل کیا تو انشاء اللہ اس پر ہدایت کا دروازہ ضرور کھلے گا۔

" سبحانك اللهم وبحمدك ، أشهد أن لا إله إلا أنت ،

أستغفرك وأتوب إليك سبحان ربك رب العزة عما يصفون ،

وسلامٌ على المرسلين والحمد لله رب العالمين "

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفی

حق تعالیٰ شانہ کی عجیب شان ہے کہ نبوت کا جھوٹا دعویٰ کرنے والے دجالوں اور مکاروں کے مکر وفریب کا پول کھول دیتے ہیں، مرزا غلام احمد قادیانی آنجہانی نے بھی نبوت کا جھوٹا دعویٰ کر کے خلق خدا کو گمراہ کرنے اور دنیا کا کوڑا جمع کرنے کا بیڑا اٹھایا تھا۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے اس کو قدم قدم پر ذلیل ورسوا کیا، چنانچہ مرزا قادیانی کے متعدد لوگوں سے مباہلے بھی ہوئے، اور اللہ تعالیٰ نے ہر مباہلے کا فیصلہ مرزا قادیانی کے خلاف صادر فرمایا، جس کے نتیجہ میں مرزا قادیانی کا جھوٹا ہونا ہر خاص وعام کے سامنے واضح کر دیا اس کے چند نمونے میرے رسالہ "قادیانی مباہلہ" میں آپ کی نظر سے گزر چکے ہیں۔ مثلاً۔

(۱) مرزا قادیانی نے عبداللہ آتھم عیسائی کے مباحثہ سے عاجز آکر آخری دن مباہلہ کے طور پر یہ پیش گوئی جڑ دی کہ ہم دونوں فریقوں میں سے جو جھوٹا ہے وہ پندرہ مہینے کے اندر اندر ہاویہ میں گرایا جائے گا۔ اور صاف صاف الفاظ میں یہ اقرار کیا کہ۔

"میں اس وقت یہ اقرار کرتا ہوں کہ اگر یہ پیشین گوئی جھوٹی نکلی یعنی وہ فریق جو خدا تعالیٰ کے نزدیک جھوٹ پر ہے وہ پندرہ ماہ کے عرصہ میں آج کی تاریخ سے بسزائے موت ہاویہ میں نہ پڑے تو میں ہر ایک سزا کے اٹھانے کے لئے تیار ہوں مجھ کو ذلیل کیا جاوے۔ روسیاہ کیا جاوے۔ میرے گلے میں رسہ ڈال دیا جاوے مجھ کو پھانسی دیا جاوے ...... اب ناحق ہنسنے کی جگہ نہیں اگر میں جھوٹا ہوں تو میرے لئے سولی تیار رکھو۔ اور

تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ
مجھے لعنتی قرار دو۔" (خزائن ج ۶، ص ۲۹۲، ۲۹۳)

اس مباہلہ کا نتیجہ سب کے سامنے آیا۔ مرزا کا حریف آتھم پادری پندرہ مہینے میں نہیں مرا، اس طرح اللہ تعالیٰ نے ایک پادری کے مقابلے میں مرزا کو ذلیل اور روسیاہ کیا، اور لوگ مرزا غلام احمد قادیانی کو خود اس کے اپنے الفاظ میں۔

"تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ لعنتی"

سمجھنے پر مجبور ہوئے۔

(۲) مرزا غلام احمد قادیانی نے مولانا عبدالحق غزنوی سے رو دررو مباہلہ کیا۔ اور مباہلہ کے بعد مرزا قادیانی، مولانا عبدالحق غزنوی کی زندگی میں ہلاک ہو گیا۔ جبکہ اس کا اپنا اقرار تھا کہ۔

"مباہلہ کرنے والوں میں سے جو جھوٹا ہو وہ سچے کی زندگی میں
ہلاک ہو جاتا ہے۔" (مرزا قادیانی کے ملفوظات ج ۹ ص ۴۴۰)

مرزا قادیانی کے مولانا عبدالحق" کی زندگی میں مرنے سے ثابت ہو گیا کہ مرزا قادیانی، مولانا عبدالحق غزنوی" کے مقابلے میں جھوٹا تھا اور مولانا عبدالحق غزنوی" نے اپنے مباہلہ میں جو دعویٰ کیا تھا کہ "مرزا قادیانی اور اس کے ماننے والے سب کے سب دجال و کذاب، کافر و ملحد اور بے ایمان ہیں" ان کا یہ دعویٰ بالکل صحیح ثابت ہوا اور اللہ تعالیٰ نے اس پر مہر تصدیق ثبت کر دی۔

(۳) مرزا غلام احمد قادیانی نے ۱۵ اپریل ۱۹۰۷ء مطابق یکم ربیع الاول ۱۳۲۵ھ کو ایک اشتہار شائع کیا، جس کا عنوان تھا۔

**"مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے ساتھ آخری فیصلہ"**

اس اشتہار میں مرزا قادیانی نے مولانا ثناء اللہ امرتسری فاتح قادیان کو مخاطب کر کے لکھا کہ:

"اگر میں ایسا ہی کذاب اور مفتری ہوں جیسا کہ آپ
اکثر اوقات آپ اپنے ہر ایک پرچے میں مجھے یاد کرتے

ہیں تو میں آپ کی زندگی میں ہی ہلاک ہو جاؤں گا۔ "
(مجموعہ اشتہارات مرزا غلام احمد قادیانی جلد ۳ ص ۵۷۸)

اور پھر مرزا نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ عالی سے فیصلہ طلب کرنے کے لئے یہ دعا کی کہ۔

"اگر یہ دعویٰ مسیح موعود ہونے کا محض میرے نفس کا افتراء ہے اور میں تیری نظر میں مفسد اور کذاب ہوں اور دن رات افتراء کرنا میرا کام ہے تو اے میرے پیارے مالک میں عاجزی سے تیری جناب میں دعا کرتا ہوں کہ مولوی ثناء اللہ کی زندگی میں مجھے ہلاک کر اور میری موت سے ان کو اور ان کی جماعت کو خوش کر دے......

اب میں تیرے ہی تقدس اور رحمت کا دامن پکڑ کر تیری جناب میں ملتجی ہوں کہ مجھ میں اور ثناء اللہ میں سچا فیصلہ فرما اور اور وہ جو تیری نگاہ میں در حقیقت مفسد اور کذاب ہے اس کو صادق کی زندگی میں ہی دنیا سے اٹھا لے۔"
(مجموعہ اشتہارات مرزا غلام احمد قادیانی جلد ۳ ص ۵۷۹)

اور اشتہار کے آخر میں مرزا قادیانی نے لکھا کہ۔

"بالآخر مولوی صاحب سے میری التماس ہے کہ وہ میرے اس تمام مضمون کو اپنے پرچہ میں چھاپ دیں، اور جو چاہیں اس کے نیچے لکھ دیں۔ اب فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے۔"

چنانچہ مرزا قادیانی کی فرمائش کے مطابق مولانا ثناء اللہ امرتسری" نے اپنے پرچہ "اہل حدیث" میں مرزا کا پورا اشتہار لفظ بلفظ چھاپ دیا۔ اور اس کے نیچے جو چاہا لکھ دیا۔ چونکہ مرزا قادیانی اپنا فیصلہ خدا کے ہاتھ میں دے چکا تھا۔ اس لئے مرزا کے اس اشتہار کے بعد مرزائیوں اور مسلمانوں کی نظریں اس پر لگی ہوئی تھیں کہ دیکھئے پردہ غیب سے کیا ظہور پذیر ہوتا ہے؟ بالآخر ایک سال بعد فیصلہ خداوندی کا اعلان ہوا۔ اور ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو وبائی ہیضہ سے مرزا غلام احمد قادیانی کو ہلاک کر دیا، اور مولانا ثناء اللہ امرتسری اس کے اکتالیس سال بعد تک سلامت با کرامت رہے۔

اس فیصلہ خداوندی سے ایک بار پھر ثابت ہو گیا کہ مرزا قادیانی واقعی مفسد و

کذاب اور مفتری تھا جیسا کہ مولانا ثناء اللہ مرحوم، "اپنے ہر ایک پرچے میں اس کو یاد کرتے تھے۔"

آج کی صحبت میں ہم قارئین کو مرزا قادیانی کے دو مزید دلچسپ مباہلوں سے روشناس کراتے ہیں جن کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے مرزا قادیانی کے دجال و کذاب ہونے کا واضح اعلان فرمایا۔

## پہلا مباہلہ

## حافظ محمد یوسف اور مولانا عبدالحق غزنوی کے درمیان

حافظ محمد یوسف ضلعدار امرتسری پہلے فرقہ اہل حدیث کے ممتاز رکن تھے۔ حضرت مولانا عبداللہ غزنوی ؒ سے خاص اعتقاد رکھتے تھے۔ لیکن کچھ عرصہ بعد مرزائی جال میں پھنس کر (نعوذ باللہ) مرتد ہوگیا۔ مرتد ہونے کے بعد مرزا قادیانی کا نہایت غالی معتقد ثابت ہوا۔ شب و روز مرزائیت کی تبلیغ اور نشر و اشاعت اس کا محبوب مشغلہ تھا۔ مرزا قادیانی نے ازالہ اوہام میں اس کے بارے میں لکھا۔

> "حافظ محمد یوسف صاحب جو ایک مرد صالح، بے ریا متقی اور متبع سنت اور اول درجہ کے رفیق اور مخلص مولوی عبداللہ صاحب غزنوی ہیں۔" (ازالہ اوہام۔ روحانی خزائن جلد ۳ ص ۴۷۹)

۲ شوال ۱۳۱۰ھ (مطابق ۱۹ اپریل ۱۸۹۳ء) کی شب کو حافظ محمد یوسف مرزائی نے مرزا قادیانی کی حقانیت پر مولانا عبدالحق غزنوی سے مباھلہ کیا۔ مباہلہ کا موضوع یہ تھا کہ مرزا قادیانی اور اس کے ماننے والے مرتد اور دجال و کذاب ہیں یا مسلمان ہیں، مولانا غزنوی ؒ کا موقف یہ تھا کہ مرزا اور مرزا کے چیلے حکیم نور دین اور محمد احسن امروہی مسلمان نہیں، بلکہ مرتد اور دجال و کذاب ہیں اور حافظ صاحب کا مباھلہ اس پر تھا کہ وہ مسلمان ہیں۔

اس مباھلہ کو ہوئے ابھی ایک ہفتہ نہیں گزرا تھا کہ مرزا قادیانی نے اپنے مرید حافظ محمد یوسف مرزائی کی تائید میں ۲۵ اپریل ۱۸۹۳ء (مطابق ۸ شوال ۱۳۱۰ھ) کو ایک اشتہار شائع کیا جس کا عنوان تھا۔

اشتہار مباھلہ

میاں عبدالحق غزنوی و حافظ محمد یوسف صاحب

اس اشتہار میں (جو مرزا قادیانی کے مجموعہ اشتہارات کی جلد اول میں صفحہ ۳۹۵ سے صفحہ ۳۹۹ تک درج ہے)۔ مرزا قادیانی نے اس مباہلہ کی تفصیل درج ذیل الفاظ میں قلمبند کی ہے۔

"مجھ کو اس بات کے سننے سے بہت خوشی ہوئی ہے کہ ہمارے ایک معزز دوست حافظ محمد یوسف صاحب نے ایمانی جوانمردی اور شجاعت کے ساتھ ہم سے پہلے اس ثواب کو حاصل کیا۔ تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ حافظ صاحب اتفاقاً ایک مجلس میں بیان کر رہے تھے کہ مرزا صاحب یعنی اس عاجز سے کوئی آمادہ مناظرہ یا مباہلہ نہیں ہوتا۔ اور اسی سلسلہ گفتگو میں حافظ صاحب نے یہ بھی فرمایا کہ عبدالحق نے جو مباہلہ کے لئے اشتہار دیا تھا اب اگر وہ اپنے تئیں سچا جانتا ہے تو میرے مقابلہ پر آوے، میں اس سے مباہلہ کے لئے تیار ہوں، تب عبدالحق جو اسی جگہ کہیں موجود تھا۔ حافظ صاحب کے غیرت دلانے والے لفظوں سے طوعاً و کرھاً مستعد مباہلہ ہوگیا۔ حافظ صاحب کا ہاتھ آکر پکڑ لیا کہ میں تم سے اسی وقت مباہلہ کرتا ہوں، مگر مباہلہ فقط اس بارہ میں کروں گا کہ میرا یقین ہے کہ مرزا غلام احمد و مولوی حکیم نور الدین اور مولوی محمد احسن یہ تینوں مرتدین اور کذابین اور دجالین ہیں۔ حافظ صاحب نے فی الفور بلا تامل منظور کیا کہ میں اس بارہ میں مباہلہ کروں گا۔ کیونکہ میرا یقین ہے کہ یہ تینوں مسلمان ہیں، تب اسی بات پر حافظ صاحب نے عبدالحق سے مباہلہ کیا۔ اور گواہان مباہلہ منشی محمد یعقوب اور میاں نبی بخش صاحب اور میاں عبدالہادی صاحب اور میاں عبدالرحمٰن صاحب عمرپوری قرار پائے۔" (مجموعہ اشتہارات جلد اول ص ۳۹۶)

چونکہ مرزا قادیانی نے اس اشتہار میں مباہلہ کی تفصیل درج کرنے پر اکتفا نہیں کیا تھا بلکہ بہت سی غلط بیانیوں سے بھی کام لیا تھا اس لئے اس کے جواب میں مولانا عبدالحق

غزنوی" نے ۲۶ شوال ۱۳۱۰ھ کو ایک اشتہار شائع کیا (مولانا غزنوی" کا یہ اشتہار مرزا قادیانی کے مجموعہ اشتہارات جلد اول کے حاشیہ میں صفحہ ۴۲۰ سے ۴۲۵ تک درج ہے۔)

اس اشتہار میں مولانا غزنوی"، مرزا غلام احمد کی غلط بیانیوں اور لاف وگزاف کا پردہ چاک کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

"حافظ کے مباھلہ کی تفصیل یہ ہے کہ حافظ محمد یوسف، جو مرزا کا اول درجہ کا ناصر و موئد و مددگار ہے، اس نے ۲ شوال بوقت شب مجھ سے بار بار درخواست مباھلہ کی، آخرالامر اس بات پر مباھلہ ہوا کہ مرزا (غلام احمد قادیانی) اور نورالدین و محمد احسن امروہی، یہ تینوں مرتد اور دجال اور کذاب ہیں۔"

چونکہ ہنوز لعنت کا اثر ظاہراً اس پر (یعنی حافظ محمد یوسف پر۔ ناقل) نمودار نہیں ہوا۔ لہٰذا پیرجی (یعنی مرزا قادیانی ناقل) کو بھی گری آگئی اور عام طور پر اشتہار مباھلہ دیدیا، ذرا صبر تو کرو، دیکھو! اللہ کیا کرتا ہے۔ وکل شئی عندہ باجل مسمٰی، انہ حکیم حمید۔

مجھ کو دوروز پیشتر محمد یوسف کے مباھلہ سے، دکھایا گیا کہ میں نے ایک شخص سے مباھلہ کی درخواست کی اور یہ شعر سنایا:

بہ صورت بلبل و قمری اگر نہ گیری پند
علاج کے کنمت، آخرالدوا الکیّ

(ترجمہ از ناقل: اگر تم بلبل اور قمری کی صورت میں نصیحت نہیں پکڑو گے تو میں داغ دے کر تمہارا علاج کروں گا۔ کیوں کہ مثل مشہور ہے کہ "آخری علاج داغ دینا ہے۔")

اور بھی کچھ دیکھا جس کا بیان اس وقت مناسب نہیں۔ میں خود حیران ہوا کہ یہ کیا بات ہے؟ دو دن بعد یہ مباھلہ درپیش ہوا۔"

(حاشیہ مجموعہ اشتہارات مرزا قادیانی جلد اول ص ۴۲۴)

قارئین کرام نے مرزا غلام احمد قادیانی اور مولانا عبدالحق غزنوی دونوں کے مندرجہ بالا بیانات سے چند نکات نوٹ کر لئے ہوں گے۔

(۱) مباھلہ مرزا کے مرید حافظ محمد یوسف اور مولانا عبدالحق غزنوی کے درمیان ہوا۔

(۲) مباھلہ کا موضوع یہ تھا کہ مرزا قادیانی اور اس کے دونوں چیلے یعنی حکیم نور دین اور محمد احسن امروہی مرتد اور دجال و کذاب ہیں یا نہیں؟

(۳) یہ مباھلہ ۲ شوال ۱۳۱۰ھ۔ مطابق ۱۹ / اپریل ۱۸۹۳ء کی شب کو ہوا۔

(۴) مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے مرید کے مباھلہ کی نہ صرف بھرپور تصدیق کی بلکہ اس پر مسرت و شادمانی کے شادیانے بجائے۔ گویا اس مباھلہ کا جو نتیجہ بھی بر آمد ہو مرزا قادیانی نے اس کی ذمہ داری کو قبول کرنے کا اعلان کرنے کے لئے اشتہار دے دیا۔

اب قارئین کرام بے چین ہوں گے کہ یہ تو ہوا مباھلہ! لیکن آخر "مباھلہ کا انجام" کیا ہوا؟ اللہ تعالیٰ نے اس مباھلہ میں کس کو فتح دی؟ مباھلہ کا فیصلہ کس کے حق میں ہوا؟ اور مباھلہ میں کون سچا نکلا اور کون جھوٹا ثابت ہوا؟

آہ کہ اس مباھلہ کے انجام کی خبر قادیانی امت کے لئے نہایت ہولناک اور ہوشربا ثابت ہوگی۔ جس کے سنتے ہی قادیانی قصر خلافت میں زلزلہ آجائے گا۔

## مباھلہ کا انجام

سنئے! اس مباھلہ کا انجام یہ نکلا کہ مباھلہ کے کچھ عرصہ بعد مولانا عبدالحق غزنویؒ کا حریف چاروں شانے چت ہوا۔

(۱) حافظ محمد یوسف نے مرزائی ارتداد سے توبہ کر کے مولانا عبدالحق کے ہاتھ پر اسلام قبول کر لیا۔

(۲) اسلام لانے کے بعد حافظ صاحب مرزائیت کے بخئے ادھیڑنے لگے۔ اور یہ اعلان کرنے لگے کہ مرزا قادیانی اور اس کے تمام چیلے مرتد اور دجال و کذاب ہیں۔

(۳) مولانا غزنویؒ نے حافظ صاحب کا "مباھلہ" کے ذریعہ جو "آخری علاج" کیا تھا وہ بحمد اللہ کار گر ثابت ہوا اور مولانا مرحوم کی الہامی بشارت سچی ثابت

ہوئی۔

قارئین کرام کو شاید یہ خیال گزرے کہ میں بغیر کسی ثبوت کے یہ دعویٰ کر رہا ہوں کہ مباہلہ کے بعد حافظ محمد یوسف صاحب مرزائیت سے تائب ہو کر مسلمان ہو گئے تھے لیجئے میں اس کا ثبوت بھی مرزا قادیانی کی تحریر ہی سے پیش کئے دیتا ہوں:

## مرزا کا اشتہار بنام حافظ محمد یوسف

مرزا قادیانی کا رسالہ اربعین کھولئے۔ اس کے نمبر ۳ کے اشتہار کی پیشانی پر آپ کو جلی قلم سے یہ عبارت نظر آئے گی:

"اشتہار انعام پانسو روپیہ بنام حافظ محمد یوسف صاحب ضلع دار نہر۔ اور ایسا ہی اس اشتہار میں یہ تمام لوگ بھی مخاطب ہیں جن کا نام ذیل میں درج ہیں۔"

(اربعین نمبر ۳ مندرجہ روحانی خزائن جلد نمبر ۱۷ ص ۳۸۶)

اس اشتہار میں مرزا قادیانی نے حافظ محمد یوسف صاحب کے بارے میں جن خیالات کا اظہار کیا ہے۔ ایک نظر ان پر بھی ڈال لیجئے اشتہار کے آغاز میں مرزا قادیانی لکھتا ہے:

"واضح ہو کہ حافظ محمد یوسف صاحب ضلع دار نہر نے اپنے نافہم اور غلط کار مولویوں کی تعلیم سے ایک مجلس میں .......... یہ بیان کیا۔"

(روحانی خزائن جلد نمبر ۱۷ ص ۳۸۷)

آگے چل کر لکھتا ہے:

"یاد رہے کہ یہ صاحب مولوی عبداللہ غزنوی کے گروہ میں ہیں اور بڑے موحد مشہور ہیں۔" (ایضاً ص ۳۹۰)

مزید لکھا ہے:

"اور حافظ صاحب .......... نے اپنے چند قدیم رفیقوں کی رفاقت کی وجہ سے میرے منجانب اللہ ہونے کے دعویٰ کا انکار مناسب سمجھا۔" (ص ۳۹۱)

مزید لکھا ہے: "کچھ عقل و فکر میں نہیں آتا کہ حافظ صاحب کو کیا ہو گیا؟

.......... انسان کو اس سے کیا فائدہ کہ اپنی جسمانی زندگی کے لئے اپنی روحانی زندگی پر چھری پھیر دے، میں نے بہت دفعہ حافظ صاحب سے یہ بات سنی تھی کہ وہ میرے مصدقین میں سے ہیں۔ اور مکذب کے ساتھ مباھلہ کرنے کو تیار ہیں۔ اور اسی میں بہت ساحصہ ان کی عمر کا گزر گیا۔ اور اس کی تائید میں وہ اپنی خوابیں بھی سناتے رہے۔ اور بعض مخالفوں سے انہوں نے مباھلہ بھی کیا۔ " (ایضاً ص ۴۰۸)

مرزا قادیانی کے یہ اقتباسات اپنے مضمون میں بالکل واضح ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے

(۱) حافظ محمد یوسف صاحب ایک طویل عرصہ تک مرزا کے پر جوش مرید رہے۔

(۲) حافظ صاحب نے مرزا کے بعض مخالفوں (مولانا عبدالحق غزنویؒ) سے، مرزا کے صدق و کذب پر مباھلہ بھی کیا۔

(۳) اور مباھلہ کے بعد مرزا سے تائب ہو کر مسلمان ہو گئے، اور اس کو مفتری اور دجال و کذاب کہنے لگے۔ یہاں تک کہ مرزا کو ان کے خلاف اربعین نمبر ۳ کا انعامی اشتہار شائع کرنا پڑا (یہ اشتہار مرزا کی کتاب تحفہ گولڑویہ کے شروع میں بھی بطور ضمیمہ درج ہے۔)

قارئین کرام! مرزائیوں سے دریافت کریں کہ اس مباھلہ کے بعد، جو مولانا عبدالحق غزنویؒ اور حافظ محمد یوسف ضلع دار کے درمیان ہوا تھا، اگر خدانخواستہ مولانا عبدالحق مرزا قادیانی پر ایمان لے آتے تو کیا مرزائی صاحبان اس کو مباھلہ کا نتیجہ قرار نہ دیتے؟ اور کیا اس کو مرزا قادیانی کی حقانیت کے طور پر پیش نہ کرتے؟ یقیناً ایسا کرتے؟

اب جبکہ مباھلہ کا نتیجہ الٹ ہوا کہ مولانا عبدالحق غزنویؒ نے اپنے حریف مباھلہ کو فتح کر لیا اور مولانا غزنویؒ کی طرح حافظ محمد یوسف صاحب بھی مرزا کو دجال و کذاب اور مفتری و مرتد سمجھنے اور کہنے لگے تو بتاؤ یہ مباھلہ کا نتیجہ ہے یا نہیں؟ اور اس

مباھلہ کے نتیجے میں مرزا کامرتد اور دجال و کذاب ہونا ثابت ہوا یا نہیں؟

"بندہ پرور! منصفی کرنا خدا کو دیکھ کر"

# دوسرا مباھلۃ

## مرزا غلام احمد قادیانی اور لیکھ رام

مرزا غلام احمد قادیانی نے ایک آریہ لالہ مرلی دھر سے مباحثہ کیا۔ جس کی تفصیل اس کی کتاب "سرمہ چشم آریہ" میں درج ہے۔ مرزا اپنے حریف کو مباحثہ میں شکست دینے سے حسب عادت عاجز رہا تو اس کتاب کے آخر میں آریوں کو دعوت مباھلہ دے ڈالی۔ مرزا کی دعوت مباھلہ کا متن ملاحظہ فرمایا جائے۔

"اگر کوئی آریہ ہمارے اس تمام رسالے کو پڑھ کر پھر بھی اپنی ضد چھوڑنا نہ چاہے اور اپنے کفریات سے باز نہ آئے تو ہم خدائے تعالیٰ کی طرف سے اشارہ پاکر اس کو مباھلہ کی طرف بلاتے ہیں۔"

(رسالہ سرمہ چشم آریہ مندرجہ روحانی خزائن جلد ۲ ص ۲۳۲)

" آخر الحیل مباھلہ ہے جس کی طرف ہم پہلے اشارت کر آئے ہیں۔ مباھلہ کے لئے وید خوان ہونا ضروری نہیں ہاں باتمیز اور ایک باعزت اور نامور آریہ ضرور چاہئے جس کا اثر دوسروں پر بھی پڑ سکے سو سب سے پہلے لالہ مرلیدہر صاحب اور پھر لالہ جیونداس صاحب سیکریٹری آریہ سماج لاہور اور پھر منشی اندر من صاحب مراد آبادی اور پھر کوئی اور دوسرے صاحب آریوں میں سے جو معزز اور ذی علم تسلیم کئے گئے ہوں مخاطب کئے جاتے ہیں کہ اگر وہ وید کی ان تعلیموں کو جن کو کسی قدر ہم اس رسالہ میں تحریر کر چکے ہیں۔ فی الحقیقت صحیح اور سچے سمجھتے ہیں اور ان کے مقابل جو قرآن شریف کے اصول و تعلیمیں اسی رسالہ میں بیان کی گئی ہیں ان کو باطل اور دروغ خیال کرتے ہیں تو اس بارہ میں ہم سے مباھلہ کرلیں اور کوئی مقام مباھلہ کا برضامندی فریقین قرار

پا کر ہم دونوں فریق تاریخ مقررہ پر اس جگہ حاضر ہو جائیں اور ہر ایک فریق مجمع عام میں اٹھ کر اس مضمون مباہلہ کی نسبت جو اس رسالہ کے خاتمہ میں بطور نمونہ اقرار فریقین قلم جلی سے لکھا گیا ہے تین مرتبہ قسم کھا کر تصدیق کریں کہ ہم فی الحقیقت اس کو سچ سمجھتے ہیں اور اگر ہمارا بیان راستی پر نہیں ہم پر اسی دنیا میں وبال اور عذاب نازل ہو۔ غرض جو عبارتیں ہر دو کاغذ مباہلہ میں مندرج ہیں۔ جو جانبین کے اعتقاد میں بحالت دروغ گوئی عذاب مترتب ہونے کے شرط پر ان کی تصدیق کرنی چاہئے اور پھر فیصلہ آسمانی کے انتظار کے لئے ایک برس کی مہلت ہوگی پھر اگر برس گزرنے کے بعد مولف رسالہ ہذا پر کوئی عذاب اور وبال نازل ہوا یا حریف مقابل پر نازل نہ ہوا تو ان دونوں صورتوں میں یہ عاجز قابل تاوان پانسو روپیہ ٹھہرے گا۔ جس کو برضا مندی فریقین خزانہ سرکاری میں یا جس جگہ بآسانی وہ روپیہ مخالف کو مل سکے داخل کر دیا جائے گا اور درحالت غلبہ خود بخود اس روپیہ کے وصول کرنے کا فریق مخالف مستحق ہوگا اور اگر ہم غالب آئے تو کچھ بھی شرط نہیں کرتے۔ کیونکہ شرط کے عوض میں وہی دعا کے آثار کا ظاہر ہونا کافی ہے۔ اب ہم ذیل میں مضمون ہر دو کاغذ مباہلہ کو لکھ کر رسالہ ہذا کو ختم کرتے ہیں وباللہ التوفیق۔"

(ایضاً ص ۲۵۰ - ۲۵۱)

قارئین کرام! مرزا کی اس طویل عبارت کو بغور پڑھیں اور درج ذیل تین نکات کو نوٹ کر لیں۔

اول۔ مرزا کی طرف سے تمام آریوں کو دعوت مباہلہ۔

دوم۔ اس مباہلہ کا اثر ظاہر ہونے کے لئے ایک سال کی میعاد۔

سوم۔ ایک سال کے عرصہ میں اگر فریق مخالف پر مباہلہ کا اثر ظاہر نہ ہو۔ یا اس عرصہ میں مرزا پر مباہلہ کا وبال نازل ہو جائے دونوں صورتوں میں مرزا جھوٹا ثابت

ہو گا۔

اس کے بعد مرزا نے اپنی طرف سے مباہلہ کا ایک لمبا چوڑا مضمون لکھا ہے۔ اس کے اخیر پر بھی یہ فقرہ ہے۔

> "سوائے خدائے قادر مطلق تو ہم دونوں فریقین میں سچا فیصلہ کر اور ہم دونوں میں سے جو شخص اپنے بیانات میں اور اپنے عقائد میں جھوٹا ہے..... اس پر تو اے قادر کبیر ایک سال تک کوئی اپنا عذاب نازل کر۔" (ایضاً ص ۲۵۴۔ ۲۵۵ ملخصاً بلفظہٖ)

اس کے بعد مرزا نے آریہ کی طرف سے دعائے مباہلہ لکھی ہے اور اس کے اخیر میں بھی یہ فقرہ ہے۔

> "جو شخص تیری نظر میں کاذب اور دروغ گو ہے..... اس کو اے ایشر! ایسے دکھ کی بلا پہنچا..... کہ ایک سال کے عرصہ تک لعنت کا اثر اس کو پہنچ جائے۔" (ایضاً ص ۲۵۸ ملخصاً)

قارئین کرام دیکھ رہے ہیں کہ ان دو اقتباسوں پر مباہلہ کے اثر ظاہر ہونے کے لئے ایک سال کی میعاد مقرر کی گئی ہے۔

## پنڈت لیکھ رام مرزا کی دعوت مباہلہ کو قبول کرتا ہے۔

مرزا کی کتاب "سرمہ چشم آریہ" (جس کے اقتباس اوپر نقل کئے گئے ہیں) کے جواب میں پنڈت لیکھ رام نے "نسخہ خبط احمدیہ" کے نام سے ایک کتاب لکھی۔ (رئیس قادیان جلد اول ص ۱۲۱) جس میں مرزا کی دعوت مباہلہ کو قبول کرتے ہوئے پنڈت لیکھ رام نے درج ذیل الفاظ میں مباہلہ شائع کیا۔

> "اے پرمیشور! ہم دونوں میں سچا فیصلہ کر، اور جو تیرا ست دھرم ہے اس کو نہ تلوار سے بلکہ پیار سے معقولیت اور دلائل کے اظہار سے جاری کر، اور مخالف کے دل کو اپنے ست گیان سے پرکاش کر، تاکہ جہالت و تعصب اور جور و ستم کا ناش ہو، کیونکہ کاذب صادق کی طرح کبھی تیرے حضور میں عزت نہیں پاسکتا۔ راقم۔ آپ کا ازلی بندہ، لیکھ رام شرما سبھاسد۔ آریہ سماج پشاور۔"

(نسخہ خبط احمدیہ ص ۳۴۷ بحوالہ "لیکھ رام اور مرزا" ص ۴
مصنف مولانا ثناء اللہ امرتسری")

مرزا قادیانی نے مباہلہ میں ہار جانے کی صورت میں پانسو روپیہ ہرجانہ دینے کا وعدہ کیا تھا۔ (جیسا کہ اوپر کے اقتباس میں آپ پڑھ چکے ہیں) اس پنج صدی انعام کے جواب میں پنڈت لیکھ رام نے لکھا۔

"مرزا جی نے اپنی قدیم عادت کے بموجب پانسو روپیہ دینے کا وعدہ کیا ہے مگر ہم ان کے وعدہ کو اس شعر کا مصداق سمجھتے ہیں۔

گر جاں طلبی مضائقہ نیست
گر زر طلبی سخن دریں است

ہمیں ان کی جائیداد منقولہ و غیر منقولہ کا حال بخوبی معلوم ہے۔ اور قرضداری کا حال بھی ہم سے مخفی نہیں، پس ہم لینے دینے کے سر پر خاک ڈال کر وہ پانسو روپیہ مرزا صاحب کو ان کی نئی شادی کے لئے، جس کے متعلق ان کو ابھی ایک تازہ الہام ہوا ہے، بطور تنبول کے نذر کرتے ہیں۔"

(نسخہ خبط احمدیہ ص و بحوالہ رئیس قادیان جلد اول ص ۱۲۱)

پنڈت لیکھ رام کے ان دو اقتباسات میں سے دو باتیں واضح ہوئیں۔

اول۔ پنڈت جی نے مرزا کا مباہلہ کا چیلنج قبول کر لیا۔

دوم۔ مرزا نے اپنے ہارنے کی صورت میں پانسو روپیہ ہرجانہ دینے کی جو پیشکش کی تھی، پنڈت جی نے اسے محض "مرزا کا زبانی جمع خرچ" تصور کرتے ہوئے اس سے دستبرداری کا اعلان کر دیا۔ اور بطور طنزیہ اس زمانہ کے لحاظ سے یہ خطیر رقم مرزا کی "نئی الہامی شادی" کے لئے بطور نذرانہ معاف کر دی۔

---

"نئی شادی" سے پنڈت جی کا اشارہ محمدی بیگم کی طرف ہے۔ جس کے الہامات مرزا کو ان دنوں بہ کثرت ہو رہے تھے۔
بلکہ یہ بھی "تازہ الہام" ہوا تھا کہ زوجنکھا
یعنی "اے مرزا! ہم نے اس سے تیرا نکاح آسمان پر کر دیا ہے۔"
لیکن افسوس کہ یہ تمام الہامات فضائے آسمانی میں تحلیل ہو کر رہ گئے۔ اور مرزا جی، مصرعہ "اے بسا آرزو کہ خاک شدہ" گنگناتے ہوئے دنیا سے بے نیل مرام رخصت ہوئے۔

## مرزا قادیانی کی تصدیق کہ لیکھ رام نے مباھلہ منظور کرلیا۔

مندرجہ بالا بیانات اگرچہ بالکل واضح ہیں۔ لیکن قارئین کے مزید اطمینان کے لئے مناسب ہوگا کہ خود مرزا قادیانی کی تصدیق بھی ثبت کرا دی جائے کہ اس نے "سرمہ چشم آریہ" میں آریوں کو جو دعوت مباھلہ دی تھی پنڈت لیکھ رام نے اس کو منظور کرلیا تھا۔ سنئے! مرزا قادیانی لکھتا ہے۔

> "واضح ہو کہ میں نے "سرمہ چشم آریہ" کے خاتمہ میں بعض آریہ صاحبوں کو مباھلہ کے لئے بلایا تھا...... میری اس تحریر پر پنڈت لیکھ رام نے اپنی کتاب "خبط احمدیہ" میں جو ۱۸۸۸ء میں اس نے شائع کی تھی ...... میرے ساتھ مباھلہ کیا۔ چنانچہ وہ اپنی کتاب "خبط احمدیہ" کے صفحہ ۳۴۴ میں بطور تمہید یہ عبارت لکھتا ہے۔"

> "چونکہ ہمارے مکرم و معظم ماسٹر مرلی دھر صاحب و منشی جیون داس صاحب بہ سبب کثرت کام سرکاری کے عدیم الفرصت ہیں۔ بنابراں اپنے اوتشاہ اور ان کے ارشاد سے اس خدمت کو بھی نیاز مند نے اپنے ذمہ لیا، پس کسی دانا کے اس مقولہ پر کہ "دروغگو را تا بدروازہ باید رسانید" عمل کر کے مرزا صاحب کی اس آخری التماس کو بھی (یعنی مباھلہ کو) منظور کرتا ہوں۔"

### مضمون مباھلہ

میں نیاز التیام لیکھ رام ولد پنڈت تارا سنگھ صاحب شرما مصنف "تکذیب براہین احمدیہ" و رسالہ ہذا (یعنی نسخہ خبط احمدیہ) اقرار صحیح بدرستی ہوش وحواس کر کے کہتا ہوں کہ میں نے اول سے آخر تک رسالہ "سرمہ چشم آریہ" کو پڑھ لیا، اور ایک بار نہیں، بلکہ کئی بار اس کے دلائل کو بخوبی سمجھ لیا، بلکہ ان کے

بطلان کو بروئے ست دھرم رسالہ ہذا میں شائع کیا، میرے دل میں مرزا جی کی ولیلوں نے کچھ بھی اثر نہیں کیا۔ اور نہ وہ راستی کے متعلق ہیں" (آگے طویل مضمون کے بعد اخیر میں لکھا ہے۔)

"اے پرمیشر! ہم دونوں فریقوں میں سچا فیصلہ کر، کیونکہ کاذب، صادق کی طرح کبھی تیرے حضور میں عزت نہیں پاسکتا۔"

"راقم آپ کا ازلی بندہ لیکھ رام شرما سبھاسد. آریہ سماج پشاور حال اڈیٹر آریہ گزٹ فیروز پور پنجاب"

(روحانی خزائن جلد ۲۲ ص ۳۲۶ تا ۳۳۲ ملخصا)

## مباھلہ کا انجام

مرزا اور لیکھ رام کے مباھلہ کی پوری کہانی قارئین کے سامنے آچکی ہے، قارئین بڑی بے چینی سے یہ جاننے کے منتظر ہوں گے کہ مباھلہ کی یہ جنگ کس نے جیتی؟ کس کی فتح ہوئی۔ کس کو ذلت آمیز شکست کا منہ دیکھنا پڑا؟

قارئین! نتیجہ کا اعلان سننے سے پہلے مباھلہ کی شرائط ایک بار پھر پڑھ لیجئے۔

(۱) اگر مرزا کے حریف پر ایک سال میں عذاب نازل ہو تو مرزا کی فتح اور اس کے حریف کی شکست تصور کی جائے گی۔

(۲) مرزا کی شکست کی دو صورتیں ہوں گی، اور دونوں صورتوں میں مرزا اپنے حریف کو پانسو روپیہ جرمانہ دے گا۔

الف۔ مرزا پر وبال نازل ہو تب بھی مرزا کی شکست اور اس کے حریف کی فتح۔

ب۔ اور اگر ایک سال کے اندر حریف پر وبال نازل نہ ہو تب بھی مرزا کی شکست اور حریف کی فتح۔

(۳) مباھلہ کی میعاد صرف ایک سال ہے جو تماشا ہو گا وہ اسی ایک سال میں ہو گا اس کے بعد نہیں۔

قارئین! پنڈت لیکھ رام نے ۱۸۸۸ء میں مرزا کی دعوت مباھلہ منظور کی تھی۔ آپ سوچ کر بتائیں کہ اس پر کب تک عذاب نازل ہونا چاہیے تھا؟ آپ کا ایک ہی جواب ہو گا۔

## ۱۸۸۹ء کے آخر تک

لیکن افسوس! کہ ۱۸۸۹ء کے آخر تک لیکھ رام پر کوئی عذاب نازل نہیں ہوا وہ مارچ ۱۸۹۷ء تک زندہ سلامت رہا۔

قارئین کرام خود فیصلہ فرمائیں کہ مباھلہ میں کس کی جیت ہوئی اور مرزائیوں سے بھی دریافت کریں۔ فیصلہ خداوندی کے مطابق مرزا غلام احمد قادیانی پنڈت لیکھ رام سے بھی بدتر ثابت ہوا کہ مرزا کے مقابلہ میں اللہ تعالیٰ نے اس کو فتح دی۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفی

علمائے امت نے قرآن و سنت کے دلائل اور واقعات کی روشنی میں مرزا غلام احمد قادیانی کے بارے میں کسی پہلو کو تشنہ نہیں چھوڑا ہے۔ خود اس ناکارہ کے قلم سے بھی متعدد رسائل منظر عام پر آچکے ہیں۔ بے ساختہ جی میں آیا کہ مرزا قادیانی کے بارے میں ایسے چند نکات نئی نسل کے سامنے پیش کئے جائیں جو بہت مختصر ہوں۔ اور جن کا نتیجہ "دو اور دو چار" کی طرح بالکل واضح ہو، چنانچہ زیر قلم رسالہ اسی وارد قلبی کی تعمیل ہے۔ ہدایت تو اللہ جل شانہ کے قبضہ میں ہے۔ لیکن اگر نوجوان طبقہ اس رسالہ کے نکات کو اچھی طرح سمجھ لے تو انشاء اللہ العزیز مرزا قادیانی کے جھوٹا اور مفتری ہونے میں اسے کوئی شک و شبہ نہیں رہے گا۔

رسالہ کے آخر میں ان کتابوں کے صفحات کا فوٹو بھی دے دیا گیا ہے جن کا حوالہ اس رسالہ میں آیا ہے، اور ان سے پہلے حوالہ جات کی فہرست درج کر کے ان صفحات کا حوالہ نمبر درج کر دیا ہے۔ ہادی مطلق جل شانہ کی بارگاہ میں التجا ہے کہ اس عجالہ کی ترتیب میں زبان و بیان یا نیت و ارادہ کے اعتبار سے کوئی لغزش و کوتاہی ہوئی ہو تو معاف فرمائیں، اس کو قبول فرما کر اپنی رضا کا وسیلہ بنائیں۔ اور اس کو اپنے بندوں کے لئے رشد و ہدایت کا ذریعہ بنائیں۔ وہو علیٰ کل شئی قدیر۔

محمد یوسف عفا اللہ عنہ

۲۰/۱/۱۳ھ

۲۲/۷/۹۲ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## پہلا باب

# مرزا غلام احمد قادیانی کا مقدمہ اللہ تعالیٰ کی عدالت میں

قارئین کرام! جب دو فریق دعا کے ذریعہ اپنا مقدمہ اللہ تعالیٰ کی عدالت میں پیش کریں، اور یہ دعا کریں کہ "یا اللہ سچے اور جھوٹے کے درمیان فیصلہ فرما" تو اس کو "مباہلہ" کہا جاتا ہے۔ اور "مباہلہ" کے بعد جو نتیجہ نکلے وہ "خدائی فیصلہ" شمار کیا جاتا ہے۔

مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنا مقدمہ کئی بار اللہ تعالیٰ کی عدالت میں پیش کیا، اور ہر بار خدائی عدالت سے اس کے خلاف فیصلہ صادر ہوا، چنانچہ:

پہلا مقدمہ :۔ مرزا نے اپنا اور آتھم پادری کا مقدمہ یکطرفہ طور پر اللہ تعالیٰ کی عدالت میں پیش کیا۔ اور فیصلہ مرزا کے خلاف ہوا۔ اور مرزا کو خدائی فیصلہ کے خلاف غلط اور جھوٹی تاویلات کا سہارا لینا پڑا۔

دوسرا مقدمہ :۔ مرزا نے اپنا اور مولانا ثناء اللہ امرتسری" کا مقدمہ، اللہ تعالیٰ کی عدالت میں پیش کیا، اور اس مرتبہ بھی فیصلہ اس کے خلاف ہوا۔ ان دونوں مقدموں کی تفصیل آپ آئندہ ابواب میں پڑھیں گے۔

تیسرا مقدمہ :۔ ۱۰ ذیقعدہ ۱۳۱۰ھ کو عید گاہ امرتسر کے میدان میں مولانا عبدالحق غزنوی کا خود مرزا غلام احمد قادیانی سے رو در رو مباہلہ ہوا، اور دونوں فریقوں نے مل کر دعا کی کہ یا اللہ سچے اور جھوٹے کے درمیان فیصلہ فرما۔ (مجموعہ اشتہارات جلد اول ص ۴۲۶/۴۲۷)

مرزا نے یہ اصول بیان کیا کہ مباہلہ کے بعد خدائی فیصلہ کی شکل یہ ہے کہ "مباہلہ کرنے

والوں میں جو فریق جھوٹا ہو سچے کی زندگی میں مر جاتا ہے۔"

(ملفوظات ص ۴۴۰۔ ۴۴۱ ج ۹)

نتیجہ :۔ مرزا غلام احمد قادیانی اپنے بیان کردہ اصول کے مطابق ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو مولانا عبدالحق غزنویؒ کی زندگی میں ہلاک ہو گیا۔ اور مولانا غزنویؒ، مرزا غلام احمد قادیانی کے بعد ۹ سال تک زندہ سلامت رہے۔ ان کا انتقال ۱۶ مئی ۱۹۱۷ء کو ہوا۔

(رئیس قادیان جلد ۲ ص ۱۹۲، تاریخ مرزا ص ۳۸)

پس اللہ تعالیٰ کی عدالت نے فیصلہ دے دیا کہ مرزا غلام احمد قادیانی جھوٹا تھا، اور واقعی دجال و کذاب اور مرتد تھا۔

چوتھا مقدمہ :۔ مرزا کے ایک غالی مرید حافظ محمد یوسف نے ۲ شوال ۱۳۱۰ھ مطابق ۱۹ اپریل ۱۸۹۳ء کو مولانا عبدالحق غزنویؒ سے مباہلہ کیا۔ مباہلہ اس پر تھا کہ مرزا غلام احمد اور اس کے دو چیلے حکیم نور دین اور محمد احسن امروہی مسلمان ہیں یا نہیں؟ حافظ محمد یوسف کا کہنا تھا کہ یہ تینوں مسلمان ہیں۔ اور مولانا غزنوی کا کہنا تھا کہ یہ تینوں دجال و کذاب اور مرتد ہیں۔ الغرض مرزا کی وکالت میں حافظ محمد یوسف نے مولانا عبدالحق سے مباہلہ کیا، اور دونوں فریقوں نے مل کر دعا کی کہ یا اللہ! سچے اور جھوٹے کے درمیان فیصلہ فرما۔ اور مرزا کو جب اس مباہلہ کی اطلاع پہنچی تو اس نے اپنے مرید حافظ صاحب کی تحسین و تصدیق کی، اور اس مباہلہ کی ذمہ داری خود اٹھالی۔

(مجموعہ اشتہارات جلد اول ص ۳۹۵/۳۹۶)

نتیجہ :۔ حافظ محمد یوسف اس مباہلہ کے شکار ہو کر مرزائیت سے تائب ہو گئے۔ اور مسلمان ہو کر مرزائیت کے بخیے ادھیڑنے لگے۔ چنانچہ مرزا کے رسالہ اربعین کا اشتہار نمبر ۳ انہی حافظ محمد یوسف کے نام ہے۔ اس میں مرزا، حافظ صاحب کے بارے میں لکھتا ہے:

> "کچھ عقل و فکر میں نہیں آتا کہ حافظ صاحب کو کیا ہو گیا (کچھ نہیں ہوا، صرف مباہلے کا نتیجہ ظاہر ہوا۔ ناقل) ........... انسان کو اس سے کیا فائدہ کہ اپنی جسمانی زندگی کے لئے اپنی روحانی زندگی پر چھری پھیر دے، میں نے بہت دفعہ حافظ صاحب سے یہ بات سنی تھی کہ وہ میرے

مصدقین میں سے ہیں۔ اور مکذب کے ساتھ مباہلہ کرنے کو تیار ہیں۔
اور اسی میں بہت سا حصہ ان کی عمر کا گزر گیا۔ اور اس کی تائید میں وہ اپنی خوابیں بھی سناتے رہے۔ اور بعض مخالفوں سے انہوں نے مباہلہ بھی کیا۔"

(اربعین نمبر ۳ ص ۲۱ مندرجہ روحانی خزائن جلد ۱۷ ص ۴۰۸)

پس یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے مباہلہ کا فیصلہ تھا، جس سے واضح ہو گیا کہ مرزا، اللہ تعالیٰ کی نظر میں واقعی دجال و کذاب تھا۔

**پانچواں مقدمہ :-** مرزا نے رسالہ "سرمہ چشم آریہ" میں آریوں کو مباہلہ کی دعوت دی۔ اور فریقین کے لئے مباہلہ کا مضمون خود لکھ کر شائع کیا جس کو وہ بطور مباہلہ پڑھ کر سنائیں گے، اور یہ بھی قرار دیا کہ مباہلہ کے بعد :

"پھر فیصلہ آسمانی کے انتظار کے لئے ایک برس کی مہلت ہوگی۔ پھر اگر برس گزرنے کے بعد مولف (یعنی مرزا غلام احمد قادیانی) پر کوئی عذاب اور وبال نازل ہوا، یا حریف مقابل پر نازل نہ ہوا تو ان دونوں صورتوں میں یہ عاجز قابل تاوان پانچ سو روپے ٹھہرے گا۔ جس کو برضامندی فریقین خزانہ سرکاری میں یا جس جگہ بآسانی وہ روپیہ مخالف کو مل سکے، داخل کر دیا جائے گا۔ اور در حالت غلبہ خود بخود اس روپے کے وصول کرنے کا فریق مخالف مستحق ہو گا۔ اور اگر ہم غالب آئے تو کچھ بھی شرط نہیں کرتے۔ کیونکہ شرط کے عوض میں وہی دعا کے آثار کا ظاہر ہونا کافی ہے۔ اب ہم ذیل میں ہر دو مضمون کاغذ مباہلہ کو لکھ کر رسالہ ہذا کو ختم کرتے ہیں۔"

(سرمہ چشم آریہ ص ۲۵۱۔ روحانی خزائن جلد ۲ ص ۳۰۱)

قارئین کرام! آگے بڑھنے سے پہلے مرزا کی اس تحریر کے نکات کو اچھی طرح نوٹ کر لیں۔ جو حسب ذیل ہیں :

۱۔ مرزا نے اپنی طرف سے مباہلہ کا مضمون شائع کر دیا۔ اور آریوں کو دعوت دی کہ وہ بھی مباہلہ کا مضمون مرزا کے مقابلہ میں شائع کر دیں۔

۲۔ مباہلہ کا مضمون جس تاریخ کو فریق مخالف شائع کرے گا اس تاریخ سے ایک

سال تک فیصلہ کی میعاد ہوگی۔

۳۔ اگر اس تاریخ سے ایک برس کے عرصہ میں مرزا پر عذاب و وبال نازل ہوا تب بھی یہ سمجھا جائے گا کہ مرزا مباہلہ ہار گیا۔ اور اگر فریق مخالف پر اس عرصہ میں عذاب نازل نہ ہوا تب بھی مرزا جھوٹا ثابت ہوگا۔ اور فریق مخالف کے ہارنے کی صرف ایک صورت ہے کہ اس پر ایک برس کے عرصہ میں عذاب و وبال نازل ہو جائے۔

۴۔ اگر مرزا مباہلہ میں جھوٹا ثابت ہو (جس کی اوپر دو صورتیں ذکر ہوئی ہیں) تو وہ فریق مخالف کو پانچ سو روپے تاوان دے گا، جس کو پیشگی جمع کرانے کے لئے تیار ہے۔ اور اگر فریق مخالف ہار جائے تو مرزا کی طرف سے تاوان کا کوئی مطالبہ نہیں۔ فریق مخالف پر مباہلہ کی بد دعا کے آثار کا ظاہر ہو جانا ہی اس کے لئے کافی تاوان ہے۔

ان چار نکات کو اچھی طرح ذہن میں رکھنے کے بعد اب آگے سنئے!

مرزا غلام احمد قادیانی کی یہ دعوت مباہلہ آریوں کی طرف سے پنڈت لیکھ رام نے قبول کر لی، چنانچہ مرزا غلام احمد قادیانی اپنی کتاب حقیقت الوحی میں لکھتا ہے:

> "واضح ہو کہ میں نے سرمہ چشم آریہ کے خاتمہ میں بعض آریہ صاحبوں کو مباہلہ کے لئے بلایا تھا..... میری اس تحریر پر پنڈت لیکھ رام نے اپنی کتاب "خبط احمدیہ" میں، جو ۱۸۸۸ء میں اس نے شائع کی تھی..... میرے ساتھ مباہلہ کیا (آگے لیکھ رام کا طویل مضمون نقل کیا ہے جس کے اخیر میں لیکھ رام نے لکھا)
>
> "اے پرمیشر! ہم دونوں فریقوں میں سچا فیصلہ کر، کیونکہ کاذب، صادق کی طرح تیرے حضور عزت نہیں پا سکتا۔"
>
> (روحانی خزائن جلد ۲۲ ص ۳۲۶ تا ص ۳۳۲)

نتیجہ:۔ لیکھ رام نے ۱۸۸۸ء میں مرزا کے ساتھ مباہلہ کیا۔ مرزا کی طے کردہ شرط کے مطابق لیکھ رام پر ایک سال میں عذاب نازل ہونا چاہئے تھا، مگر ایسا نہیں ہوا، لہذا لیکھ رام نے مرزا کے مقابلہ میں مباہلہ جیت لیا۔ اور مرزا پنڈت لیکھ رام کے مقابلہ میں بھی جھوٹا ثابت ہوا۔

قارئین کرام! آپ نے مندرجہ بالا تفصیل سے ملاحظہ فرمایا کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا مقدمہ اللہ تعالیٰ کی عدالت میں پانچ مرتبہ پیش ہوا۔ تین مرتبہ مسلمانوں کے

مقابلہ میں، ایک مرتبہ عیسائی پادریوں کے مقابلہ میں، اور ایک مرتبہ ہندو آریوں کے مقابلہ میں۔ اور ہر مرتبہ اللہ تعالیٰ کی عدالت نے مرزا کے خلاف فیصلہ دیا۔ اور اسے جھوٹا ٹھرایا۔ کیا اس کے بعد بھی کسی صاحب عقل کو مرزا کے جھوٹا ہونے میں شبہ ہو سکتا ہے۔

## دوسرا باب

# مرزا کی چند پیش گوئیاں، جو سچی نکلیں

### پہلی پیش گوئی:

مولانا ثناء اللہ امرتسری مرحوم کو مخاطب کرتے ہوئے مرزا غلام احمد قادیانی نے لکھا:

> "آپ اپنے پرچہ میں...... میری نسبت شہرت دیتے ہیں کہ یہ شخص مفتری اور کذاب اور دجال ہے...... اگر میں ایسا ہی کذاب اور مفتری ہوں جیسا کہ اکثر اوقات آپ اپنے ہر ایک پرچہ میں مجھے یاد کرتے ہیں، تو میں آپ کی زندگی ہی میں ہلاک ہو جاؤں گا۔"
>
> (مجموعہ اشتہارات...... صفحہ ۵۷۸، جلد ۳)

نتیجہ:۔ مرزا غلام احمد قادیانی کی یہ پیش گوئی حرف بحرف سچی نکلی۔ وہ ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو مولانا مرحوم کی زندگی میں ہلاک ہو گیا۔ اور مولانا مرحوم ۱۹۴۹ء تک سلامت باکرامت رہے۔ ثابت ہوا کہ مرزا غلام احمد قادیانی بقول خود، اللہ تعالیٰ کی نظر میں مفتری اور کذاب و دجال تھا۔

### دوسری پیش گوئی:

اسی اشتہار میں مولانا مرحوم کو مخاطب کر کے لکھا:

> "اگر وہ سزا جو انسان کے ہاتھوں سے نہیں بلکہ محض خدا کے ہاتھوں سے ہے، جیسے طاعون، ہیضہ وغیرہ مہلک بیماریاں، آپ پر میری زندگی میں ہی وارد نہ ہوئی تو میں خدا کی طرف سے نہیں۔" (ایضاً)

نتیجہ :۔ مرزا کی یہ پیش گوئی بھی سچی ثابت ہوئی۔ مولانا مرحوم مرزا کی زندگی میں بفضل خدا تمام آفات سے محفوظ رہے۔ اور خود مرزا، مولانا کی زندگی میں وبائی ہیضہ کا شکار ہو گیا۔
(حیات ناصر صفحہ ۱۴۔ بحوالہ قادیانی مذہب پہلی فصل نمبر ۸۰)

## تیسری پیش گوئی :

مرزا غلام احمد قادیانی کا عبداللہ آتھم پادری کے ساتھ ۱۵ دن تک مناظرہ ہوتا رہا۔ آخری دن ۵ جون ۱۸۹۳ء کو مرزا نے پیش گوئی کی کہ ان کا حریف پندرہ مہینے تک ہاویہ میں گرایا جائے گا۔ اسی سلسلہ میں مرزا نے لکھا :

"میں اس وقت یہ اقرار کرتا ہوں کہ اگر یہ پیش گوئی جھوٹی نکلی، یعنی وہ فریق جو خدا تعالیٰ کے نزدیک جھوٹ پر ہے وہ پندرہ ماہ کے عرصہ میں آج کی تاریخ سے بہ سزائے موت ہاویہ میں نہ پڑے تو میں ہر ایک سزا کے اٹھانے کے لئے تیار ہوں۔ مجھ کو ذلیل کیا جاوے۔ روسیاہ کیا جاوے، میرے گلے میں رسہ ڈال دیا جاوے، مجھ کو پھانسی دیا جاوے۔ ہر ایک بات کے لئے تیار ہوں اور میں اللہ جل شانہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ وہ ضرور ایسا ہی کرے گا۔ ضرور کرے گا، ضرور کرے گا، زمین آسمان ٹل جائیں پر اس کی باتیں نہ ٹلیں گی ...... اگر میں جھوٹا ہوں تو میرے لئے سولی تیار رکھو۔ اور تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ مجھے لعنتی قرار دو۔"

(جنگ مقدس ص ۲۱۰۔ ۲۱۱ روحانی خزائن، صفحہ ۲۹۲/۲۹۳ جلد۔ ٦)

نتیجہ :۔ پیش گوئی کی آخری میعاد ۵ ستمبر ۱۸۹۴ء تھی، مگر آتھم اس تاریخ تک نہیں مرا، اس لئے مرزا غلام احمد قادیانی کی یہ پیش گوئی سچی ثابت ہوئی کہ :

"اگر آتھم پندرہ ماہ کے عرصہ میں بہ سزائے موت ہاویہ میں نہ پڑے تو میں جھوٹا ہوں، میرے لئے سولی تیار رکھو۔ اور تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ مجھے لعنتی قرار دو۔"

## چوتھی پیش گوئی :

مرزا غلام احمد قادیانی کو بقول اس کے الہام ہوا تھا، کہ محمدی بیگم (دختر احمد بیگ ہوشیار پوری) کا شوہر مرزا کی زندگی میں مرجائے گا، اور محمدی بیگم بیوہ ہو کر مرزا کے نکاح

میں آئے گی۔ اس سلسلہ میں مرزا نے پیش گوئی کی کہ:

حوالہ نمبر ۱۱

> "میں بار بار کہتا ہوں کہ نفس پیش گوئی داماد احمد بیگ کی تقدیر مبرم ہے۔ اس کی انتظار کرو، اور اگر میں جھوٹا ہوں تو یہ پیش گوئی پوری نہیں ہوگی۔ اور میری موت آجائے گی۔"
>
> (انجام آتھم، صفحہ ۳۱ حاشیہ)

**نتیجہ:۔** احمد بیگ کا داماد (سلطان محمد) مرزا کی زندگی میں نہیں مرا، بلکہ مرزا کے بعد ایک عرصہ تک زندہ سلامت رہا۔ اس لئے مرزا کی یہ پیش گوئی سو فیصد سچی ثابت ہوئی کہ "اگر میں جھوٹا ہوں تو احمد بیگ کا داماد میری زندگی میں نہیں مرے گا۔"

## پانچویں پیش گوئی:

اس سلسلہ میں مرزا نے لکھا:

حوالہ نمبر ۱۲

> "یاد رکھو! اگر اس پیش گوئی کی دوسری جز پوری نہ ہوئی (یعنی احمد بیگ کا داماد مرزا کی زندگی میں نہ مرا..... ناقل) تو میں ہر بد سے بدتر ٹھہروں گا۔"
>
> (ضمیمہ انجام آتھم، صفحہ ۵۴)

**نتیجہ:۔** یہ پیش گوئی بھی حرف بہ حرف سچی نکلی، اور مرزا اپنی پیش گوئی کے مطابق "ہر بد سے بدتر ٹھہرا۔"

## چھٹی پیش گوئی:

حوالہ نمبر ۱۳

مرزا نے پیش گوئی کی تھی کہ آئندہ ایک ایسا زلزلہ آنے والا ہے جو قیامت کا نمونہ ہوگا۔ مرزا نے اس کا نام زلزلۃ الساعۃ رکھا، یعنی "قیامت کا زلزلہ" اس کے لئے بہت سے اشتہار جاری کئے۔ چنانچہ اسی سلسلہ میں یہ بھی لکھا کہ:

> "آئندہ زلزلہ کی نسبت جو پیش گوئی کی گئی ہے وہ کوئی معمولی پیش گوئی نہیں۔ اگر وہ آخر کو معمولی بات نکلی یا میری زندگی میں اس کا ظہور نہ ہوا تو میں خدا تعالیٰ کی طرف سے نہیں۔"
>
> (ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم، صفحہ ۹۲/۹۳،

روحانی خزائن صفحہ ۲۵۳، جلد ۲۱)

نتیجہ :۔ مرزا کی یہ کتاب براہین احمدیہ حصہ پنجم اس کی وفات (۲۶ مئی ۱۹۰۸ء) کے پونے پانچ مہینے بعد ۱۵ اکتوبر ۱۹۰۸ء کو شائع ہوئی۔ اس کی زندگی میں یہ زلزلہ نہ آیا، لہٰذا مرزا کی یہ پیش گوئی حرف بحرف سچی نکلی کہ "اگر یہ زلزلہ میری زندگی میں نہ آیا تو میں خدا کی طرف سے نہیں، بلکہ جھوٹا ہوں۔"

فائدہ :۔ مرزا کے مقابلہ میں ایک مسلمان کی پیش گوئی ملاحظہ فرمایئے:

جن دنوں مرزا مسلسل اشتہار شائع کر رہا تھا کہ ایک زلزلہ قیامت آنے والا ہے، انہی دنوں ملا محمد بخش حنفی نے مرزا کی تردید میں ایک اشتہار شائع کیا اور اس میں لکھا کہ "مجھے نور کشفی سے معلوم ہوا کہ ایسا کوئی زلزلہ نہیں آئے گا۔" اور یہ کہ "مرزا قادیانی ہمیشہ کی طرح اس زلزلہ کی پیش گوئی میں بھی ذلیل و رسوا ہوگا۔" مرزا نے اپنے اشتہار ۱۱ مئی ۱۹۰۵ء کے حاشیہ میں ملا صاحب مرحوم کے اشتہار کا اقتباس نقل کیا ہے، قارئین کرام کی ضیافت طبع کے لئے اس کو ذیل میں نقل کیا جاتا ہے۔

> "میں آج ۶ مئی ۱۹۰۵ء کو اس امر کا بڑے زور اور دعویٰ سے اعلان کرتا ہوں اور تمام لوگوں کو اس بات کا یقین دلاتا ہوں کہ خوفناک اور بجھے ہوئے دلوں کو اطمینان اور تسلی دیتا ہوں کہ قادیانی نے ۵۔ ۸۔ ۲۱ اور ۲۹ اپریل ۱۹۰۵ء کے اشتہاروں اور اخباروں میں جو لکھا ہے کہ ایک ایسا سخت زلزلہ آئے گا جو ایسا شدید اور خوفناک ہوگا کہ نہ کسی آنکھ نے دیکھا نہ کسی کان نے سنا۔ کرشن قادیانی زلزلہ کے آمد کی تاریخ یا وقت نہیں بتلاتا۔ مگر اس امر پر بہت زور دیتا ہے کہ زلزلہ ضرور آئے گا۔ اس لئے میں ان بھولے بھالے سادہ لوح آدمیوں کو جو قادیانی کی طرف لفاظیوں اور اخباری رنگ آمیزیوں سے خوفناک ہو رہے ہیں، بڑے زور سے اطمینان اور تسلی دیتا ہوا خوشخبری سناتا ہوں کہ خدا کے فضل و کرم سے شہر لاہور وغیرہ میں یہ قادیانی زلزلہ ہرگز نہیں آئے گا!! نہیں آئے گا!!! اور نہیں آئے گا!!! اور آپ ہر طرح اطمینان اور تسلی رکھیں۔ مجھے یہ خوشخبری حقیقی نور الٰہی اور کشف کے ذریعہ دی گئی ہے جو انشاء اللہ بالکل ٹھیک ہوگی۔ میں مکرر سہ کرر کہتا ہوں اور اس نور الٰہی سے جو مجھے بذریعہ کشف دکھلایا گیا ہے، مستفیض ہو کر اور اس

کے اعلان کی اجازت پاکر ڈنکے کی چوٹ کہتا ہوں کہ قادیانی ہمیشہ کی طرح اس زلزلہ کی پیش گوئی میں بھی ذلیل ورسوا ہوگا۔ اور خداوند تعالیٰ حضرت خاتم المرسلین شفیع المذنبین کے طفیل سے اپنی گنہگار مخلوق کو اپنے دامن عاطفت میں رکھ کر اس نارسیدہ آفت سے بچائے گا اور کسی فردبشر کا بال تک بیکانہ ہوگا۔ "

(ملا محمد بخش حنفی ...... سیکرٹری انجمن حامی اسلام لاہور) "

(مجموعہ اشتہارات مرزا غلام احمد قادیانی جلد ۳ ص ۵۴۱، ۵۴۲)

قارئین کرام :۔ یہ چودھویں صدی کے مسیلمہ کذاب مرزا قادیانی کے مقابلے میں ایک سچے مسلمان کی پیش گوئی تھی، جو اللہ تعالیٰ نے حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل میں سچی کر دکھائی۔ اور اس پیش گوئی کے مطابق مرزا غلام احمد قادیانی واقعی ذلیل ورسوا ہوا۔ اور خود اپنے اقرار سے جھوٹا ثابت ہوا۔

واللہ لا یہدی من ہو مسرف کذاب

## ساتویں پیش گوئی :

قاضی نذر حسین ایڈیٹر اخبار "قلقل بجنور" کے نام مرزا غلام احمد قادیانی نے ایک خط لکھا۔ جو اخبار "بدر" قادیان ۱۹ جولائی ۱۹۰۶ء کی اشاعت میں شائع ہوا۔ اس کا درج ذیل اقتباس ملاحظہ فرمائیے :

"میرا کام جس کے لئے میں اس میدان میں کھڑا ہوں، یہی ہے کہ عیسیٰ پرستی کے ستون کو توڑ دوں اور بجائے تثلیث کے توحید کو پھیلاؤں، اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جلالت اور عظمت اور شان دنیا پر ظاہر کردوں۔ پس اگر مجھ سے کروڑ نشان بھی ظاہر ہوں اور یہ علت غائی ظہور میں نہ آوے تو میں جھوٹا ہوں۔ پس دنیا مجھ سے کیوں دشمنی کرتی ہے اور وہ میرے انجام کو کیوں نہیں دیکھتی۔ اگر میں نے اسلام کی حمایت میں وہ کام کر دکھایا جو مسیح موعود اور مہدی موعود کو کرنا چاہئے تو پھر میں سچا ہوں۔ اور اگر کچھ نہ ہوا اور میں مر گیا تو پھر سب گواہ رہیں کہ میں جھوٹا ہوں۔ "

(اخبار "بدر" قادیان نمبر ۲۹، جلد ۲ - ۱۹ جولائی ۱۹۰۶ء)
(بحوالہ قادیانی مذہب فصل ساتویں نمبر ۳۹)

خزائن نمبر ۱۵

نتیجہ :۔ مرزا کی یہ پیش گوئی بھی سو فیصد صحیح نکلی کہ "اگر کچھ نہ ہوا اور میں مر گیا تو پھر سب گواہ رہیں کہ میں جھوٹا ہوں۔" اللہ تعالیٰ، اس کے فرشتے اور تمام انسان گواہ رہیں کہ مرزا باقرار خود واقعی جھوٹا تھا، جھوٹا تھا، جھوٹا تھا۔

## تیسرا باب

# مرزا غلام احمد قادیانی کی چند دعائیں جو بارگاہ الٰہی میں قبول ہوئیں

## پہلی دعا:

مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے اشتہار مورخہ ۲۷ اکتوبر ۱۸۹۴ء کے آخر میں لکھا:

"اور میں بالآخر دعا کرتا ہوں کہ اے خدائے قادر علیم اگر آتھم کا عذاب مہلک میں گرفتار ہونا اور احمد بیگ کی دختر کلاں کا آخر اس عاجز کے نکاح میں آنا یہ پیش گوئیاں تیری طرف سے ہیں تو ان کو ایسے طور سے ظاہر فرما جو خلق اللہ پہ حجت ہو اور کور باطن حاسدوں کا منہ بند ہو جائے۔ اور اگر اے خداوند یہ پیش گوئیاں تیری طرف سے نہیں ہیں تو مجھے نامرادی اور ذلت کے ساتھ ہلاک کر۔ اگر میں تیری نظر میں مردود اور ملعون اور دجال ہی ہوں جیسا کہ مخالفوں نے سمجھا ہے اور تیری وہ رحمت میرے ساتھ نہیں جو تیرے بندہ ابراہیمؑ کے ساتھ اور اسحٰقؑ کے ساتھ اور اسماعیلؑ کے ساتھ اور یعقوبؑ کے ساتھ اور موسیٰؑ کے ساتھ اور داؤدؑ کے ساتھ اور مسیح ابن مریمؑ کے ساتھ اور خیر الانبیاء محمد صلعم کے ساتھ اور اس امت کے اولیاء کرامؒ کے ساتھ تھی تو مجھے فنا کر ڈال اور ذلتوں کے ساتھ مجھے ہلاک کر دے اور ہمیشہ کی لعنتوں کا نشانہ بنا اور تمام دشمنوں کو خوش کر اور ان کی دعائیں قبول فرما۔

(مجموعہ اشتہارات ...... صفحہ ۱۱۵/۱۱۶، جلد ۲)

خزائن نمبر ۱۲

نتیجہ: قارئین کرام! نہ احمد بیگ کی بڑی لڑکی (محمدی بیگم) مرزا کے نکاح میں آئی، نہ

آتھم مرزا کی مقرر کردہ میعاد کے اندر عذاب مہلک میں گرفتار ہوا، معلوم ہوا کہ یہ پیشگوئیاں اللہ تعالیٰ کی طرف سے نہیں تھیں، لہٰذا مرزا کی یہ دعا قبول ہوئی کہ "اگر یہ پیش گوئیاں تیری طرف سے نہیں تو مجھے نامرادی اور ذلت کے ساتھ ہلاک کر" جس سے ثابت ہوا کہ مرزا، اللہ تعالیٰ کی نظر میں واقعی مردود و ملعون اور دجال تھا۔ اور اللہ تعالیٰ نے اس کو ہمیشہ کی لعنتوں کا نشانہ بنا دیا۔

دوسری دعا:

"مولوی ثناء اللہ امرتسری کے ساتھ آخری فیصلہ" نامی اشتہار میں مرزا نے لکھا:

> "اور میں خدا سے دعا کرتا ہوں کہ اے میرے مالک بصیر و قدیر جو علیم و خبیر ہے جو میرے دل کے حالات سے واقف ہے اگر یہ دعویٰ مسیح موعود ہونے کا محض میرے نفس کا افتراء ہے اور میں تیری نظر میں مفسد اور کذاب ہوں اور دن رات افتراء کرنا میرا کام ہے تو اے میرے پیارے مالک میں عاجزی سے تیری جناب میں دعا کرتا ہوں کہ مولوی ثناء اللہ صاحب کی زندگی میں مجھے ہلاک کر اور میری موت سے ان کو اور ان کی جماعت کو خوش کر دے۔ "آمین"
>
> (مجموعہ اشتہارات ...... صفحہ ۵۷۸/۵۷۹، جلد ۳)

نتیجہ:۔ مرزا کی یہ دعا بھی اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائی اور مولانا مرحوم کی زندگی میں مرزا کو ہلاک کر دیا۔ جس سے ثابت ہوا کہ مرزا واقعی اللہ تعالیٰ کی نظر میں مفسد اور کذاب تھا۔ اور رات دن افتراء کرنا اس کا کام تھا۔

تیسری دعا:

اسی اشتہار میں مزید لکھتا ہے:

> "میں تیرے ہی تقدس اور رحمت کا دامن پکڑ کر تیری جناب میں ملتجی ہوں کہ مجھ میں اور ثناء اللہ میں سچا فیصلہ فرما اور وہ جو تیری نگاہ میں

در حقیقت مفسد اور کذاب ہے اس کو صادق کی زندگی میں ہی دنیا سے اٹھالے یا کسی اور نہایت سخت آفت میں جو موت کے برابر ہو، مبتلا کر۔ اے میرے پیارے مالک تو ایسا ہی کر۔ آمین ثم آمین۔

ربنا افتح بیننا وبین قومنا بالحق وانت خیر الفاتحین ۔ آمین

بالآخر مولوی صاحب سے التماس ہے کہ وہ میرے اس تمام مضمون کو اپنے پرچہ میں چھاپ دیں اور جو چاہیں اس کے نیچے لکھ دیں۔ اب فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے۔"

"الراقم۔ عبداللہ الصمد میرزا غلام احمد المسیح الموعود عافاہ اللہ واید۔
مرقوم تاریخ ۱۵ اپریل ۱۹۰۷ء مطابق یکم ربیع الاول ۱۳۲۵ھ روز دوشنبہ۔"

(ایضاً)

نتیجہ :۔ حق تعالیٰ شانہ نے مرزا کی یہ دعا بھی قبول فرمائی۔ اور اس دعا کے ایک سال دس دن بعد مرزا کو مولانا مرحوم کی زندگی میں اٹھالیا۔ جس سے ثابت ہوا کہ مرزا، حق تعالیٰ شانہ کی نگاہ میں در حقیقت مفسد اور کذاب تھا۔"

## مرزا کی دعا قبول ہونے کی مزید تصدیق :

قارئین کرام! اوپر واقعات کی روشنی پر آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ مولانا ثناء اللہ مرحوم کے بارے میں مرزا کی دعا قبول ہوئی۔

لیجئے! اس قبولیت دعا پر مرزا کی الہامی مہر بھی ملاحظہ فرمائیے! مرزا کے ملفوظات جلد ۹ ص ۲۶۸ میں مرزا کا یہ ملفوظ درج ہے :

فرمایا: "یہ زمانہ کے عجائبات ہیں۔ رات کو ہم سوتے ہیں تو کوئی خیال نہیں ہوتا کہ اچانک ایک الہام ہوتا ہے اور پھر وہ اپنے وقت پر پورا ہوتا ہے۔ کوئی ہفتہ عشرہ نشان سے خالی نہیں جاتا۔ ثناء اللہ کے متعلق جو لکھا گیا ہے یہ دراصل ہماری طرف سے نہیں بلکہ خدا تعالیٰ ہی کی طرف سے اس کی بنیاد رکھی گئی ہے۔ ایک دفعہ ہماری توجہ اس کی طرف ہوئی اور رات کو توجہ اس کی طرف تھی اور رات کو الہام ہوا کہ اجیب دعوۃ

الداء ۔ صوفیاء کے نزدیک بڑی کرامت استجابت دعا ہی ہے۔ باقی سب اس کی شاخیں ہیں۔"

(ملفوظات جلد ۹ ص ۲۶۸)

# چوتھا باب

## مسیح موعود اور مرزا غلام احمد قادیانی

### مسیح موعود سے کیا مراد ہے؟

قارئین کرام! مسیح موعود سے مراد ہے وہ مسیح جس کے آخری زمانے میں آنے کا امت سے وعدہ کیا گیا ہے۔ اور وہ مسیح ابن مریم ہیں۔

چنانچہ مرزا غلام احمد قادیانی لکھتا ہے:

"یہ بات پوشیدہ نہیں کہ مسیح ابن مریم کے آنے کی پیش گوئی ایک اول درجہ کی پیش گوئی ہے۔ جس کو سب نے بلااتفاق قبول کر لیا ہے۔ اور جس قدر صحاح میں پیش گوئیاں لکھی گئی ہیں کوئی پیش گوئی اس کے ہم پہلو اور ہم وزن ثابت نہیں ہوتی۔ تواتر کا اول درجہ اس کو حاصل ہے۔ انجیل بھی اس کی مصدق ہے۔"

(ازالہ اوہام ...... صفحہ ۵۵۷، خزائن صفحہ ۴۰۰، جلد ۳)

حوالہ نمبر ۱۸۷

### مرزا مسیح موعود نہیں، پہلا ثبوت:

مرزا غلام احمد قادیانی نے لکھا ہے کہ میں مسیح موعود نہیں، نہ میں مسیح ابن مریم ہوں۔ بلکہ جو شخص مرزا غلام احمد قادیانی کو مسیح موعود کہے وہ کم فہم ہے اور جو شخص اس کو مسیح ابن مریم کہے وہ مفتری اور کذاب ہے۔ چنانچہ مرزا غلام احمد قادیانی لکھتا ہے:

"علمائے ہند کی خدمت میں نیاز نامہ"

"اے برادران دین و علمائے شرع متین! آپ صاحبان میری ان

معروضات کو متوجہ ہو کر سنیں کہ اس عاجز نے جو مثیل موعود ہونے کا دعویٰ کیا ہے جس کو کم فہم لوگ مسیح موعود خیال کر بیٹھے ہیں، یہ کوئی نیا دعویٰ نہیں جو آج ہی میرے منہ سے سنا گیا ہو بلکہ یہ وہی پرانا الہام ہے جو میں نے خدائے تعالیٰ سے پاکر براھین احمدیہ کے کئی مقامات پر بتصریح درج کر دیا تھا جس کے شائع کرنے پر سات سال سے بھی کچھ زیادہ عرصہ گزر گیا ہو گا۔ میں نے یہ دعویٰ ہرگز نہیں کیا کہ میں مسیح ابن مریم ہوں، جو شخص یہ الزام میرے پر لگاوے وہ سراسر مفتری اور کذاب ہے بلکہ میری طرف سے عرصہ سات یا آٹھ سال سے برابر یہی شائع ہو رہا ہے۔ کہ میں مثیل مسیح ہوں۔"

(ازالہ اوہام ...... صفحہ ۱۹۰، روحانی خزائن ...... صفحہ ۱۹۲، جلد ۳)

نتیجہ :۔ مرزا کی مندرجہ بالا دونوں عبارتوں کا نتیجہ دو اور دو چار کی طرح واضح ہے کہ:

الف ...... چونکہ جس مسیح کے آنے کا وعدہ ہے وہ مسیح ابن مریم ہے،

ب ...... اور چونکہ مرزا کا دعویٰ مسیح ابن مریم کا نہیں،

لہٰذا مرزا غلام احمد قادیانی مسیح موعود نہیں بلکہ جو شخص اس کو مسیح ابن مریم اور مسیح موعود کہے وہ مفتری اور کذاب ہے۔

## مرزا غلام احمد قادیانی کو مسیح موعود کا زمانہ نصیب نہیں ہوا، دوسرا ثبوت :

قارئین کرام ! حضرت مسیح علیہ السلام آخری زمانے میں آئیں گے۔ اور آخری صدی کے مجدد ہوں گے۔ چنانچہ مرزا غلام احمد قادیانی حدیث پاک کا حوالہ دے کر لکھتا ہے :

**پہلا نشان :۔** قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ یبعث لھٰذہ الامۃ علی راس کل مائۃ من یجد دلھا دینھا۔

(ابو داؤد)

"یعنی خدا ہر ایک صدی کے سر پر اس امت کے لئے ایک شخص مبعوث فرمائے گا جو اس کے لئے دین کو تازہ کرے گا...... اور ممکن نہیں کہ

حوالہ نمبر ۲۰

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمودہ میں تخلف ہو...... اور یہ بھی اہلسنت کے درمیان متفق علیہ امر ہے کہ آخری مجدد اس امت کا مسیح موعود ہے جو آخری زمانہ میں ظاہر ہو گا۔ اب تنقیح طلب یہ امر ہے کہ یہ آخری زمانہ ہے یا نہیں؟ یہود و نصاریٰ دونوں قومیں اس پر اتفاق رکھتی ہیں کہ یہ آخری زمانہ ہے۔ اگر چاہو تو پوچھ لو۔ "

(حقیقت الوحی صفحہ ۱۹۳، روحانی خزائن صفحہ ۲۰۰/۲۰۱، جلد ۲۲)

قارئین کرام! مرزا غلام احمد قادیانی نے اس عبارت میں تین باتیں کہی ہیں:

۱۔ حدیث نبویؐ کہ ہر صدی کے سر پر ایک مجدد آئے گا۔ اور ممکن نہیں کہ نئی صدی شروع ہو اور نیا مجدد نہ آئے۔

۲۔ اہلسنت کا یہ اجماع و اتفاق کہ آخری صدی کے آخری مجدد حضرت مسیح علیہ السلام ہوں گے۔

۳۔ یہود و نصاریٰ کی موافقت میں مرزا کا یہ خیال کہ چودھویں صدی آخری زمانہ ہے۔ مگر پندرہویں صدی شروع ہونے کے بعد یہ تیسری بات غلط نکلی۔ کیونکہ حدیث نبویؐ کی رو سے پندرہویں صدی میں بھی مجدد کا آنا ضروری ہے اور اس کے بعد جب سولہویں صدی شروع ہو گی تو اس پر بھی کوئی مجدد ضرور آئے گا۔ یہاں تک آخری صدی پر آخری مجدد مسیح علیہ السلام ہوں گے۔ ثابت ہوا کہ چودہویں صدی میں مرزا کا یہ دعویٰ کہ وہ مسیح موعود ہے، غلط تھا۔ اور مرزا اپنے دعویٰ میں جھوٹا تھا۔

## مسیح علیہ السلام دنیا میں چالیس سال رہیں گے، **تیسرا ثبوت:**

حوالہ نمبر ۲۱

"حدیث میں ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام زمین میں چالیس سال رہیں گے۔"

(حقیقت النبوۃ ...... صفحہ ۱۹۲، از مرزا محمود احمد)

مرزا غلام احمد قادیانی اپنے رسالہ "نشان آسمانی" میں شاہ نعمت اللہ ولی کے اشعار کی تشریح کرتے ہوئے لکھتا ہے:

حوالہ نمبر ۲۲

"تا چہل سال اے برادر من ـــ دور آں شہسوار می بینم
یعنی اس روز سے جو وہ امام ملہم ہو کر اپنے تئیں ظاہر کرے گا چالیس برس تک زندگی کرے گا۔ اب واضح رہے کہ یہ عاجز اپنی عمر کے

چالیسویں برس میں دعوت حق کے لئے بالہام خاص مامور کیا گیا اور بشارت دی گئی کہ اسی برس تک یا اس کے قریب تیری عمر ہے۔ سو اس الہام سے چالیس برس تک دعوت ثابت ہوتی ہے۔ جن میں سے دس برس کامل گزر بھی گئے۔"

(نشان آسمانی صفحہ ۱۴، روحانی خزائن صفحہ ۳۷۴، جلد ۴)

قارئین کرام! مرزا کا یہ رسالہ "نشان آسمانی" جون ۱۸۹۲ء میں لکھا گیا (جیسا کہ اس کی لوح پر درج ہے) مرزا لکھتا ہے کہ چالیس میں سے دس برس گزر چکے ہیں۔ گویا مسیح موعود کی عمر پوری کرنے کے لئے تیس سال ابھی باقی تھے۔ اب ۱۸۹۲ء میں تیس کا عدد جمع کیجئے تو ۱۹۲۲ء بنتے ہیں، گویا مسیح موعود کی مدت قیام پوری کرنے کے لئے مرزا کو ۱۹۲۲ء تک زندہ رہنا چاہئے تھا۔ مگر افسوس کہ مرزا نے سولہ برس بھی پورے نہ کئے بلکہ مئی ۱۹۰۸ء میں دنیا سے رخصت ہوا۔ معلوم ہوا کہ مسیح موعود ہونے کا دعویٰ بھی غلط تھا اور چالیس سال زندہ رہنے کا جو الہام ہوا تھا وہ بھی جھوٹ تھا۔

## مسیح علیہ السلام شادی کریں گے، چوتھا ثبوت:

حدیث شریف میں ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام شادی کریں گے۔

(مشکوٰۃ ...... صفحہ ۴۸۰)

مرزا غلام احمد قادیانی اپنے " نکاح آسمانی " کی تائید میں اس حدیث کو پیش کرتے ہوئے لکھتا ہے:

"اس پیش گوئی (یعنی محمدی بیگم سے مرزا غلام احمد قادیانی کے نکاح آسمانی کی الہامی پیش گوئی۔ ناقل) کی تصدیق کے لئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی پہلے سے پیش گوئی فرمائی ہوئی ہے۔ یتزوج و یولد لہ یعنی وہ مسیح موعود بیوی کرے گا اور نیز وہ صاحب اولاد ہوگا۔ اب ظاہر ہے کہ تزوج اور اولاد کا ذکر کرنا عام طور پر مقصود نہیں۔ کیونکہ عام طور پر ہر ایک شادی کرتا ہے اور اولاد بھی ہوتی ہے۔ اس میں کچھ خوبی نہیں، بلکہ تزوج سے مراد خاص تزوج ہے جو بطور نشان

ہو گا اور اولاد سے مراد خاص اولاد ہے جس کی نسبت اس عاجز کی پیش گوئی ہے۔ گویا اس جگہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان سیاہ دل منکروں کو ان کے شبہات کا جواب دے رہے ہیں کہ یہ باتیں ضرور پوری ہوں گی۔"

(ضمیمہ انجام آتھم صفحہ ۵۳، خزائن جلد ۱۱، صفحہ ۳۳۷)

مرزا کی یہ تحریر ۱۸۹۶ء کی ہے۔ اس وقت تک مرزا کی دو شادیاں ہو چکی تھیں۔ اور ان سے اولاد بھی تھی، مگر مرزا کے بقول وہ عام شادیاں تھیں جن میں کچھ خوبی نہیں۔ وہ خاص شادی جو بطور نشان کے تھی اور جس کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیش گوئی فرمائی تھی، وہ مرزا کو نصیب نہ ہوئی۔ ثابت ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق مرزا مسیح موعود نہیں تھا۔

# حوالہ جات

اس رسالہ میں جن کتابوں کے حوالے آئے ہیں ذیل میں ان کی فہرست درج ہے، اور اس کے بعد حوالے کے صفحات کا عکس دیا جارہا ہے۔

| حوالہ نمبر | کتب کا نام |
|---|---|
| حوالہ نمبر۱ | مجموعہ اشتہارات ج ۱ ص ۴۲۶، ۴۲۷ |
| حوالہ نمبر۲ | ملفوظات ص ۴۴۰، ۴۴۱ ج ۹ |
| حوالہ نمبر۳ | رئیس قادیان ج ۲ ص ۱۹۲ |
| حوالہ نمبر۴ | مجموعہ اشتہارات ج ۱ ص ۳۹۵، ۳۹۶ |
| حوالہ نمبر۵ | روحانی خزائن ج ۱۷ ص ۴۰۸ |
| حوالہ نمبر۶ | سرمہ چشم آریہ ص ۲۵۱۔ روحانی خزائن ج ۲ ص ۳۰۱ |
| حوالہ نمبر۷ | روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۳۲۶ تا ص ۳۳۲ |
| حوالہ نمبر۸ | مجموعہ اشتہارات ج ۳ ص ۵۷۸ |
| حوالہ نمبر۹ | حیات ناصر ص ۱۴ بحوالہ قادیانی مذہب فصل اول نمبر ۸۰ |
| حوالہ نمبر۱۰ | جنگ مقدس ص ۲۱۰، ۲۱۱۔ روحانی خزائن ج ۶ ص ۲۹۲، ۲۹۳ |
| حوالہ نمبر۱۱ | انجام آتھم ص ۳۱ حاشیہ |
| حوالہ نمبر۱۲ | ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۴ |
| حوالہ نمبر۱۳ | ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص ۹۲، ۹۳۔ روحانی خزائن ج ۲۱ ص ۲۵۳ |
| حوالہ نمبر۱۴ | مجموعہ اشتہارات ج ۳ ص ۵۴۱، ۵۴۲ |
| حوالہ نمبر۱۵ | اخبار "بدر" قادیان نمبر ۲۹ جلد ۲۔ ۱۹ جولائی ۱۹۰۶ء ص ۴۔ بحوالہ قادیانی مذہب فصل ۷ نمبر ۳۹ |
| حوالہ نمبر۱۶ | مجموعہ اشتہارات ج ۲ ص ۱۱۵، ۱۱۶ |
| حوالہ نمبر۱۷ | ملفوظات ج ۹ ص ۲۶۸ |
| حوالہ نمبر۱۸ | ازالہ اوہام ص ۵۵۷۔ روحانی خزائن ج ۳ ص ۴۰۰ |
| حوالہ نمبر۱۹ | ازالہ اوہام ص ۹۰۔ روحانی خزائن ج ۳ ص ۱۹۲ |
| حوالہ نمبر۲۰ | حقیقت الوحی ص ۱۹۳۔ روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۲۰۰، ۲۰۱ |
| حوالہ نمبر۲۱ | حقیقت النبوۃ ص ۱۹۲۔ از مرزا محمود |
| حوالہ نمبر۲۲ | نشان آسمانی ص ۱۴۔ روحانی خزائن ج ۴ ص ۳۷۴ |
| حوالہ نمبر۲۳ | ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۳۔ روحانی خزائن ج ۱۱ ص ۳۳۷ |

حوالہ نمبرا مجموعہ اشتہارات ج ۱ ص ۴۲۶، ۴۲۷

۴۲۶

مکفرین کو کوئی عذر باقی نہ رہے۔ اگر بعد اس کے مکفرین نے مباہلہ نہ کیا اور نہ تکفیر سے باز آئے تو ہماری طرف سے اُن پر حجت پوری ہو گئی۔ بالآخر یہ بھی یاد رہے کہ مباہلہ سے پہلے ہمارا حق ہوگا کہ ہم مکفرین کے سامنے جلسہ عام میں اپنے اسلام کے وجوہات پیش کریں۔ والسلام علیٰ من اتبع الھدیٰ۔

المشتہر

خاکسار میرزا غلام احمد۔ ۳۰ شوال ۱۳۱۰ھ (مطابق مئی ۱۸۹۳ء)

(مطبوعہ ریاض ہند پریس امرتسر)

(یہ اشتہار ۲۰×۲۶/۸ کے ایک صفحہ پر ہے)

(یہ اشتہار رسالہ سچائی کا اظہار مطبوعہ بار اول ریاض ہند پریس امرتسر کے صفحہ ۱ پر بھی طبع ہوا ہے)

---

(۱۱۲)

# اعلان عام

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

## ان اللہ مع الذین اتقوا والذین ھم محسنون[۱]

## اس مُباہلہ کی اہلِ اسلام کو اطلاع

### جو دہم ذیقعدہ روز شنبہ کو بمقام امرتسر عیدگاہ متصل مسجد خان بہادر حاجی محمد شاہ صاحب مرحوم ہوگا

اے برادران اہل اسلام کل دہم ذیقعدہ روز شنبہ کو بمقام مندرجہ عنوان میاں عبدالحق غزنوی اور بعض دیگر علماء جیسا کہ انہوں نے وعدہ کیا ہے اس عاجز سے اس بات پر مباہلہ کریں گے کہ وہ لوگ

---

[۱] النحل : ۱۲۹

اس عاجز کو کافر اور دجال اور بیدین اور دشمن اللہ جلشانہٗ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا سمجھتے ہیں۔ اور اس عاجز کی کتابوں کو مجموعہ کفریات خیال کرتے ہیں۔ اور اس طرف یہ عاجز نہ صرف اپنے تئیں مسلمان جانتا ہے بلکہ اپنے وجود کو اللہ اور رسول کی راہ میں فدا کئے بیٹھا ہے۔ لہٰذا ان لوگوں کی درخواست پر یہ مباہلہ تاریخ مذکورہ بالا میں قرار پایا ہے۔ مگر میں چاہتا ہوں کہ مباہلہ کی بدعا کرنے کے وقت بعض اور مسلمان بھی حاضر ہو جائیں کیونکہ میں یہ دعا کروں گا کہ جس قدر میری تالیفات ہیں۔ ان میں سے کوئی بھی خدا اور رسول کے فرمودہ کے مخالف نہیں ہیں اور نہ میں کافر ہوں۔ اور اگر میری کتابیں خدا اور رسول صلے اللہ علیہ وسلم کے فرمودہ سے مخالف اور کفر سے بھری ہوئی ہیں تو خدا تعالےٰ وہ لعنت اور عذاب میرے پر نازل کرے جو ابتدائے دنیا سے آجتک کسی کافر بے ایمان پر نہ کی ہو۔ اور آپ لوگ آمین کہیں۔ کیونکہ اگر میں کافر ہوں اور نعوذ باللہ دین اسلام سے مُرتد اور بے ایمان تو نہایت بُرے عذاب سے میرا مرنا ہی بہتر ہے اور میں ایسی زندگی سے بہزار دل بیزار ہوں۔ اور اگر ایسا نہیں تو خدا تعالےٰ اپنی طرف سے سچا فیصلہ کر دے گا۔ وہ میرے دل کو بھی دیکھ رہا ہے اور میرے مخالفوں کے دل کو بھی۔ بڑے ثواب کی بات ہوگی اگر آپ صاحبان کل دہم ذیقعدہ کو دو بجے کے وقت عیدگاہ میں مباہلہ پر آمین کہنے کے لئے تشریف لائیں۔ والسلام

خاکسار غلام احمد قادیانی عفی اللہ عنہ

۹ ذیقعدہ ۱۳۱۰ھ

(مطبوعہ ریاض ہند پریس امرتسر)

(یہ اشتہار ۲۰ × ۲۶/۸ کے ایک صفحہ پر ہے)

---

حوالہ نمبر ۲ ملفوظات ص ۴۴۰، ۴۴۱ ج ۹

۴۴۰

**۲ر اکتوبر ۱۹۰۷ء**

(بوقت سیر)

ہماری جماعت کے ایک شخص نے کسی غیر احمدی کا سوال پیش کیا کہ آپ نے اپنی تصانیف میں لکھا ہے کہ جھوٹا سچے کی زندگی میں ہی ہلاک ہو جاتا ہے۔ یہ درست نہیں کیونکہ مسیلمہ کذاب آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد فوت ہوا تھا۔

حضرت اقدس نے فرمایا :-

یہ کہاں لکھا ہے کہ جھوٹا سچے کی زندگی میں مرجاتا ہے۔ ہم نے تو اپنی تصانیف میں ایسا نہیں لکھا۔ لاؤ پیش کرو وہ کونسی کتاب ہے جس میں ہم نے ایسا لکھا ہے۔

## صرف جھوٹا نہیں بلکہ جھوٹا مباہلہ کرنیوالا سچے کی زندگی میں ہلاک ہوتا ہے

ہم نے تو یہ لکھا ہوا ہے کہ مباہلہ کرنے والوں میں سے جو جھوٹا ہو وہ سچے کی زندگی میں ہلاک ہو جاتا ہے۔ مسیلمہ کذاب نے تو مباہلہ کیا ہی نہیں تھا۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اتنا فرمایا تھا کہ اگر تو میرے بعد زندہ بھی رہا تو ہلاک کیا جائے گا سو ویسا ہی ظہور میں آیا۔ مسیلمہ کذاب تھوڑے ہی عرصہ بعد قتل کیا گیا اور پیشگوئی پوری ہوئی۔

یہ بات کہ سچا جھوٹے[1] کی زندگی میں مرجاتا ہے یہ بالکل غلط ہے۔ کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سب اعداء ان کی زندگی میں ہی ہلاک ہو گئے تھے؟ بلکہ ہزاروں اعداء آپ کی وفات کے بعد زندہ رہے تھے۔ ہاں جھوٹا مباہلہ کرنے والا سچے کی زندگی میں ہی ہلاک ہوا کرتا ہے۔ ایسے ہی ہمارے مخالف بھی ہمارے مرنے کے بعد زندہ رہیں گے اور مخالفوں کے وجود کا قیامت تک ہونا ضروری ہے جیسے وجاعل الذین اتبعوك فوق الذین

---

[1] کاتب کی غلطی ہے۔ دراصل یہ فقرہ یوں ہونا چاہیئے۔ "یہ بات کہ جھوٹا سچے کی زندگی میں مرجاتا ہے یہ بالکل غلط ہے" چنانچہ سیاق و سباق میں اس کی وضاحت موجود ہے (مرتب)

کفروا الیٰ یوم القیامۃ[1] سے ظاہر ہے۔

ہم تو ایسی باتیں سُن سُنکر حیران ہوتے ہیں۔ دیکھو ہماری باتوں کو کیسے اُلٹ پلٹ کر پیش کیا جاتا ہے اور تحریف کرنے میں وہ کمال حاصل کیا ہے کہ یہودیوں کے بھی کان کاٹ دیئے ہیں۔ کیا یہ کسی نبی ولی قطب غوث کے زمانہ میں ہوا کہ اس کے سب اعدا مر گئے ہوں؟ بلکہ کافر منافق باقی رہ ہی گئے تھے۔ ہاں اتنی بات صحیح ہے کہ سچے کے ساتھ جو جھوٹے مباہلہ کرتے ہیں تو وہ سچے کی زندگی میں ہی ہلاک ہوتے ہیں جیسے کہ ہمارے ساتھ مباہلہ کرنے والوں کا حال ہو رہا ہے۔

## جماعت کو خود سوچکر ایسے سوالوں کا جواب دینا چاہیئے

مجھے تو اپنی جماعت پر افسوس ہوتا ہے کہ کیا ان میں اتنی عقل بھی نہیں۔ کہ ایسے اعتراض کرنے والے سے پوچھیں کہ یہ ہم نے کہاں لکھا ہے کہ بغیر مباہلہ کرنے کے ہی جھوٹے سچے کی زندگی میں تباہ اور ہلاک ہو جاتے ہیں۔ وہ جگہ تو نکالو جہاں یہ لکھا ہے ہماری جماعت کو چاہیئے کہ عقل میں فہم میں ہر طرح سے ترقی کریں اور ایسی باتوں کا خود سوچ کر جواب دیا کریں اور اپنی ایمانی روشنی سے ان باتوں کو حل کیا کریں۔ مگر دنیاداری کے دھندوں میں مت ماری جاتی ہے۔ اتنا نہیں کر سکتے کہ معترض سے ہماری کتاب، کی وہ جگہ ہی پوچھیں جہاں یہ لکھا ہے کہ سچے کی زندگی میں سب جھوٹے مر جاتے ہیں۔ بلکہ جھوٹے تو قیامت تک رہیں گے۔

## جماعت کے واعظوں کو حضرت اقدس کی کتب کا بہت مطالعہ کر لینا چاہیئے

فرمایا:۔

اس تحریک سے مجھے یہ بھی یاد آگیا ہے کہ وہ لوگ جو اشاعت اور تبلیغ کے واسطے باہر جاویں۔ وہ ایسے نہ ہوں کہ اُلٹ پلٹ کر ہماری باتوں کو کچھ اَور کا اَور ہی بنا تے دیں

[1] آل عمران: ۵۶

حوالہ نمبر ۳ رئیس قادیان ج ۲ ص ۱۹۲



مبارک احمد مرگیا۔ اس کے بعد امامی صاحب خود بھی مولوی عبدالحق کی زندگی میں طعمۂ اجل ہو کر ان کے برسرِ حق ہونے کی عملی تصدیق کرگئے۔ کیونکہ امامی صاحب نے خود لکھا تھا کہ مباہلہ کرنیوالوں میں سے جو جھوٹا ہو وہ سچے کی زندگی میں ہلاک ہو جاتا ہے۔ (اخبار الحکم قادیاں ۱۰۔ اکتوبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۹)

یاد رہے کہ قادیانی صاحب ۲۶۔ مئی ۱۹۰۸ء کو بمقام لاہور مرض ہیضہ میں گرفتار ہو کر مولوی عبدالحق مرحوم کی زندگی میں گیارہ گھنٹہ کے اندر چل بسے تھے اور مولوی صاحب اپنے حریف کے نذر اجل ہونے کے بعد نو سال تک نہایت خوشگوار اور پُر عافیت زندگی بسر کرکے ۱۶۔ مئی ۱۹۱۷ء کو رہگرائے عالمِ آخرت ہوئے۔ والحمد للہ علیٰ ذٰلک۔ (دیکھئے [illegible])

# باب ۵ ۔ رمضان المبارک میں خسوف و کسوف کا اجتماع اور رئیسِ قادیاں کی موقع شناسی

قادیانی صاحب کی عادت تھی کہ کیسی ہی صحیح متفق علیہ حدیث نبوی کیوں نہ ہو۔ اگر ان کی خانہ ساز مسیحیت یا نفسانی خواہشات کے خلاف نظر آتی تو سخت مارقانہ طریق پر اس کو پسِ پُشت ڈال دیتے یا نہایت بیباکی کے ساتھ اس پر اپنی ملحدانہ تاویل کاری کی ملمع سازی شروع کر دیتے لیکن اگر کسی روایت کو ذرا بھی مفید مطلب پاتے تو خواہ کیسی ہی ضعیف بلکہ موضوع اور من گھڑت کیوں نہ ہو اس سے استدلال کرکے اسے اپنا آلۂ کاربراری بناتے اور غوغا آرائی کا طوفان برپا کر دیتے۔ چنانچہ رمضان میں خسوف و کسوف کے اجتماع کی لغو و موضوع روایت اس کی روشن مثال ہے۔

چونکہ امامی صاحب کی ذات میں حضرت مہدی علیہ السلام کی علامات مختلفہ میں سے ایک علامت بھی نہیں پائی جاتی تھی اور نیز اس وجہ سے کہ سچے مہدی علیہ السلام کی ایک علامت حدیثوں میں یہ لکھی ہے کہ وہ دول یورپ کی متحدہ افواج کو منہدم و پامال کر دیں گے۔ امامی صاحب کو انگریز کے خوف سے ابتداءً مہدویت کا دعویٰ کرنے کی جرأت نہ ہوئی بلکہ سرے سے ان صحیح حدیثوں کی صحت ہی کے منکر رہے جو حضرت مہدی علیہ السلام کے متعلق ترمذی، ابوداؤد، نسائی۔ ابن ماجہ وغیرہ کتب حدیث میں مروی ہیں۔ چنانچہ کتاب ازالہ اوہام (طبع پنجم صفحہ ۱۹۰) میں جو ۳۔ ستمبر ۱۸۹۱ء کو شائع ہوئی لکھا کہ محققین کے نزدیک مہدی کا آنا کوئی یقینی امر نہیں ہے۔ ۱۸۹۴ء سے پہلے ان کی حالت برابر مذبذب رہی۔ کبھی تو مہدی بن بیٹھتے اور کبھی بخوفِ حکومت نہ صرف اپنی مہدویت سے انکار کر دیتے بلکہ ان حدیثوں کی صحت ہی کے منکر ہو جاتے جو حضرت ہ

حوالہ نمبر۴ مجموعہ اشتہارات ج ۱ ص ۳۹۵، ۳۹۶



دیں کہ یہ پیشگوئی کیوں پوری ہوئی۔ کیا یہ استدراج ہے یا نجوم ہے یا اٹکل ہے۔ اور کیا سبب ہے کہ خدا تعالیٰ بقول آپ کے ایک دجّال کی ایسی پیشگوئیاں پوری کرتا جاتا ہے جن سے اُن کی سچائی کی تصدیق ہوتی ہے۔

الراقــــــــــــــــــــــــــــــــم

خاکسار غلام احمد از قادیان ضلع گورداسپور

(یہ اشتہار ۲۰ × ۲۶/۴ کے دو صفحوں پر ہے)

(مطبوعہ پنجاب پریس سیالکوٹ)

---

(۱۰۳)

## اشتہارِ مُباہلہ

## میاں عبدالحق غزنوی و حافظ محمد یوسف صاحب

ناظرین کو معلوم ہوگا کہ کچھ تھوڑا عرصہ ہوا ہے کہ غزنوی صاحبوں کی جماعت میں سے جو امرتسر میں رہتے ہیں۔ ایک صاحب عبدالحق نام نے اس عاجز کے مقابلہ پر مباہلہ کے لئے اشتہار دیا تھا۔ مگر چونکہ اس وقت یہ خیال تھا کہ یہ لوگ کلمہ گو اور اہل قبلہ ہیں۔ ان کو لعنتوں کا نشانہ بنانا جائز نہیں۔ اس لئے اس درخواست کے قبول کرنے سے اس وقت تک تامل رہا جب تک کہ ان لوگوں نے کافر ٹھہرانے میں اصرار کیا۔ اور پھر تکفیر کا فتوے تیار ہونے کے بعد اس طرف سے بھی مباہلہ کا اشتہار دیا گیا[لہ]۔ جو کتاب آئینہ کمالات اسلام کے ساتھ بھی شامل ہے اور ابھی تک کوئی شخص مباہلہ کے لئے مقابلہ پر نہیں آیا۔ مگر مجھ کو

---

ملہ یہ اشتہار جلد ہذا میں زیر نمبر ۹۸ صفحہ ۳۴۲ پر درج ہے۔ (المرتب)

اس بات کے سننے سے بہت خوشی ہوئی کہ ہمارے ایک معزز دوست حافظ محمد یوسف صاحب نے ایمانی جوانمردی اور شجاعت کے ساتھ ہم سے پہلے اس ثواب کو حاصل کیا۔ تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ حافظ صاحب اتفاقاً ایک مجلس میں بیان کر رہے تھے کہ مرزا صاحبؑ یعنی اس عاجز سے کوئی آمادۂ مناظرہ یا مباہلہ نہیں ہوتا۔ اور اسی سلسلہ گفتگو میں حافظ صاحب نے یہ بھی فرمایا کہ عبدالحق نے جو مباہلہ کے لئے اشتہار دیا تھا اب اگر وہ اپنے تئیں سچا جانتا ہے تو میرے مقابلہ پر آوے۔ میں اس سے مباہلہ کے لئے تیار ہوں۔ تب عبدالحق جو اسی جگہ کہیں موجود تھا۔ حافظ صاحب کے غیرت دلانے والے لفظوں سے طوعاً وکرہاً مستعد مباہلہ ہوگیا اور حافظ صاحب کا ہاتھ آکر پکڑ لیا کہ میں تم سے اسی وقت مباہلہ کرتا ہوں۔ مگر مباہلہ فقط اس بارہ میں کروں گا کہ میرا یقین ہے۔ کہ مرزا غلام احمد و مولوی حکیم نورالدین اور مولوی محمد احسن یہ تینوں مرتدین اور کذابین اور دجالین ہیں۔ حافظ صاحب نے فی الفور بلا تامل منظور کیا کہ میں اس بارہ میں مباہلہ کروں گا۔ کیونکہ میرا یقین ہے کہ یہ تینوں مسلمان ہیں تب اسی بات پر حافظ صاحب نے عبدالحق سے مباہلہ کیا۔ اور گواہان مباہلہ منشی محمد یعقوب اور میاں نبی بخش صاحب اور میاں عبدالہادی صاحب اور میاں عبدالرحمٰن صاحب عمرپوری قرار پائے۔ اور جب حسب دستور مباہلہ فریقین اپنے اپنے نفس پر لعنتیں ڈال چکے اور اپنے منہ سے کہہ چکے کہ یا الٰہی اگر ہم اپنے بیان میں سچائی پر نہیں تو ہم پر تیری لعنت نازل ہو۔ یعنی کسی قسم کا عذاب ہم پر وارد ہو۔ تب حافظ صاحب نے عبدالحق سے دریافت کیا کہ اس وقت میں بھی اپنے آپ پر بحالت کاذب ہونے کے لعنت ڈال چکا اور خدا تعالیٰ سے عذاب کی درخواست کر چکا۔ اور ایسا ہی تم بھی اپنے نفس پر اپنے ہی منہ سے لعنت ڈال چکے اور بحالت کاذب ہونے کے عذاب الٰہی کی اپنے لئے درخواست کر چکے۔ لہٰذا اب میں تو اس بات کا اقرار کرتا ہوں کہ اگر اس لعنت اور اس عذاب کی درخواست کا اثر مجھ پر وارد ہوا۔ اور کوئی ذلت اور رسوائی مجھ کو پیش آگئی تو میں اپنے اس

وہ مرزا غلام احمد قادیانی ہے۔ ابھی کل کی بات ہے کہ حافظ صاحب بھی بار بار ان دونوں قصوں کو بیان کرتے تھے۔ اور ہنوز وہ ایسے پیر فرتوت نہیں ہوئے تا یہ خیال کیا جائے کہ پیرانہ سالی کے تقاضا سے قوت حافظہ جاتی رہی۔ اور آٹھ سال سے زیادہ مدت ہوگئی جب مَیں حافظ صاحب کی زبانی مولوی عبداللہ صاحب کے مذکورہ بالا کشف کو ازالہ اوہام میں شائع کر چکا ہوں۔ کیا کوئی عقلمند مان سکتا ہے کہ مَیں ایک جھوٹی بات اپنی طرف سے لکھ دیتا اور حافظ صاحب اس کتاب کو پڑھ کر پھر خاموش رہتے۔ کچھ عقل و فکر میں نہیں آتا کہ حافظ صاحب کو کیا ہو گیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ کسی مصلحت سے عمداً گواہی کو چھپاتے ہیں اور نیک نیتی سے ارادہ رکھتے ہیں کہ کسی اور موقعہ پر اس گواہی کو ظاہر کر دونگا۔ مگر زندگی کتنے روز ہے۔ اب بھی اظہار کا وقت ہے۔ انسان کو اس سے کیا فائدہ کہ اپنی جسمانی زندگی کے لئے اپنی رُوحانی زندگی پر چھری پھیر دے۔ مَیں نے بہت دفعہ حافظ صاحب سے یہ بات سُنی تھی کہ وہ میرے مصدقین میں سے ہیں اور مکذب کے ساتھ مباہلہ کرنے کو تیار ہیں۔ اور اسی میں بہت سا حصہ اُن کی عمر کا گذر گیا اور اس کی تائید میں وہ اپنی خوابیں بھی سُناتے رہے اور بعض مخالفوں سے انہوں نے مباہلہ بھی کیا۔ مگر کیوں پھر دنیا کی طرف جھک گئے۔ لیکن ہم اب تک اس بات سے نومید نہیں ہیں کہ خدا ان کی آنکھیں کھولے اور یہ امید باقی ہے جب تک کہ وہ اسی حالت میں فوت نہ ہو جائیں۔

اور یاد رہے کہ خاص موجب اِس اشتہار کے شائع کرنے کا وہی ہیں کیونکہ ان دنوں میں سب سے پہلے اُنہی نے اس بات پر زور دیا ہے کہ قرآن کی یہ دلیل کہ "اگر یہ نبی جھوٹے طور پر وحی کا دعویٰ کرتا تو مَیں اس کو ہلاک کر دیتا"۔ یہ کچھ چیز نہیں ہے بلکہ بہتیرے ایسے مفتری دنیا میں پائے جاتے ہیں جنہوں نے تیئیس[۲۲] برس

میں بیان کی گئی ہیں اُن کو باطل اور دروغ خیال کرتے ہیں تو اس بارہ میں ہم سے مباہلہ کر لیں اور کوئی مقام مباہلہ کا برضامندی فریقین قرار پاکر ہم دونوں فریق تاریخ مقررہ پر اس جگہ حاضر ہو جائیں اور ہر یک فریق مجمع عام میں اُٹھکر اس مضمون مباہلہ کی نسبت جو اس رسالہ کے خاتمہ میں بطور نمونہ اقرار فریقین قلم جلی سے لکھا گیا ہے تین مرتبہ قسم کھا کر تصدیق کریں کہ ہم فی الحقیقت اس کو سچ سمجھتے ہیں اور اگر ہمارا بیان راستی پر نہیں تو ہم پر اسی دُنیا میں وبال اور عذاب نازل ہو۔ غرض جو جو عبارتیں ہر دو کاغذ مباہلہ میں مندرج ہیں۔ جو جانبین کے اعتقاد ہیں بحالت دروغ گوئی عذاب مترتب ہونے کے شرط پر اُن کی تصدیق کرنی چاہیئے اور پھر فیصلہ آسمانی کے انتظار کے لئے ایک برس کی مہلت ہو گی پھر اگر برس گذرنے کے بعد مؤلف رسالہ ہذا پر کوئی عذاب اور وبال نازل ہوا یا حریف مقابل پر نازل نہ ہوا تو ان دونوں صورتوں میں یہ عاجز قابل تاوان پانسو روپیہ ٹھہرے گا جس کو برضامندی فریقین خزانہ سرکاری میں یا جس جگہ باسانی وہ روپیہ مخالف کو مل سکے داخل کر دیا جائے گا اور درحالت غلبہ خود بخود اُس روپیہ کے وصول کرنے کا فریق مخالف مستحق ہوگا اور اگر ہم غالب آئے تو کچھ بھی شرط نہیں کرتے کیونکہ شرط کے عوض میں وہی دُعا کے آثار کا ظاہر ہونا کافی ہے۔ اب ہم ذیل میں مضمون ہر دو کاغذ مباہلہ کو لکھ کر رسالہ ہذا کو ختم کرتے ہیں و باللہ التوفیق۔

---

بقیہ حاشیہ
لطفِ نسیمِ دلبر بردم مرا بخواند ❊ ہر چند می زنند ایں اغیار راہِ ما را
در کشتۂ دلستانم چوں خاک کوئے دلبر ❊ دیگر نشان چہ باشد اقبال و جاہِ ما را
منہ

۳۱۲ اور یہ پیشگوئی کہ وہ دجّال کو قتل کریگا اس کے یہ معنی ہیں کہ اس کے ظہور سے دجّالی فتنہ رو بزوال ہو جائیگا اور خود بخود کم ہوتا جائیگا اور دانشمندوں کے دل توحید کی طرف پلٹا کھا جائیں گے۔ واضح ہو کہ دجّال کے لفظ کی دو تعبیریں کی گئی ہیں۔ ایک یہ کہ دجّال اُس گروہ کو کہتے ہیں جو جھوٹ کا حامی ہو اور مکر اور فریب سے کام چلاوے۔ دوسری یہ کہ دجّال شیطان کا نام ہے جو ہر ایک جھوٹ اور فساد کا باپ ہے۔ پس قتل کرنے کے یہ معنی ہیں کہ اس شیطانی فتنہ کا ایسا استیصال ہوگا کہ پھر قیامت تک کبھی اس کا نشوونما نہیں ہوگا گویا اس آخری لڑائی میں شیطان قتل کیا جائے گا۔

اور یہ پیشگوئی کہ مسیح موعود بعد وفات کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر میں داخل ہوگا۔ اس کے یہ معنی کرنا کہ نعوذ باللہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر کھودی جائے گی یہ جسمانی خیال کے لوگوں کی غلطیاں ہیں جو گستاخی اور بے ادبی سے بھری ہوئی ہیں بلکہ اس کے معنی یہ ہیں کہ مسیح موعود مقام قرب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس قدر ہوگا کہ موت کے بعد وہ اس رتبہ کو پائیگا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قرب کا رتبہ اسکو ملے گا اور اُسکی رُوح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رُوح سے جا ملے گی۔ گویا ایک قبر میں ہیں۔ اصل معنے یہی ہیں جس کا جی چاہے دوسرے معنے کرے۔ اس بات کو رُوحانی لوگ جانتے ہیں کہ موت کے بعد جسمانی قرب کچھ حقیقت نہیں رکھتا بلکہ ہر ایک جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے رُوحانی قرب رکھتا ہے اُس کی رُوح آپ کی رُوح سے نزدیک کی جاتی ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ فَادْخُلِیْ فِیْ عِبَادِیْ وَادْخُلِیْ جَنَّتِیْ۔ [1]

اور یہ پیشگوئی کہ وہ قتل نہیں کیا جائیگا یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ خاتم الخلفاء کا قتل ہونا موجبِ ہتکِ اسلام ہے اسی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم قتل سے بچائے گئے۔

۲۷ النشان۔ یہ عظیم الشان نشان لیکھرام کا مباہلہ ہے۔ واضح ہو کہ میں نے سرمہ چشم آریہ

[1] الفجر: ۳۰-۳۱

۲۱۴

کے خاتمہ میں بعض آریہ صاحبوں کو مباہلہ کیلئے بلایا تھا اور لکھا تھا کہ جو تعلیم وید کی طرف منسوب کی جاتی ہے صحیح نہیں ہے اور جو تکذیب قرآن شریف کی آریہ صاحبان کرتے ہیں اُس تکذیب میں وہ کاذب ہیں۔ اگر اُنکو دعویٰ ہے کہ وہ تعلیم جو وید کی طرف منسوب کی جاتی ہے سچی ہے اور یا نعوذ باللہ قرآن شریف منجانب اللہ نہیں تو وہ مجھ سے مباہلہ کرلیں۔ اور لکھا گیا تھا کہ سب سے پہلے مباہلہ کیلئے لالہ مرلی دھر صاحب ہیں جن سے بمقام ہوشیارپور بحث ہوئی تھی۔ پھر بعد اس کے ہمارے مخاطب لالہ جیونداس سکرٹری آریہ سماج لاہور ہیں اور پھر کوئی اور دوسرے صاحب آریوں میں سے جو معزز اور ذی علم تسلیم کئے گئے ہوں مخاطب کئے جاتے ہیں۔

میری اِس تحریر پر پنڈت لیکھرام نے اپنی کتاب خبط احمدیہ میں جو ۱۸۸۸ء میں اُس نے شائع کی تھی جیساکہ اس کتاب کے اخیر میں یہ تاریخ درج ہے میرے ساتھ مباہلہ کیا چنانچہ وہ مباہلہ کیلئے اپنی کتاب خبط احمدیہ کے صفحہ ۳۴۴ میں بطور تمہید یہ عبارت لکھتا ہے:۔

چونکہ ہمارے مکرم و معظم ماسٹر مرلی دھر صاحب و منشی جیون داس صاحب بسبب کثرت کام سرکاری کے عدیم الفرصت ہیں*بنابراں اپنے اوستاد اور اُن کے ارشاد سے اس خدمت کو بھی نیاز مند نے اپنے ذمہ لیا۔ پس کسی دانا کے اس مقولہ پر کہ دروغگو را تا بدروازہ باید رسانید عمل کرکے میرزا صاحب کی اس آخری التماس کو بھی (یعنے مباہلہ کو)

* ظاہر ہے کہ مباہلہ کی دو چار سطر کے لئے کسی فرصت کی ضرورت نہ تھی مباہلہ کا خلاصہ تو صرف یہ فقرہ ہے کہ اپنا اور فریق ثانی کا نام لیکر خدا تعالیٰ سے یہ دُعا کریں کہ جو شخص ہم میں سے جھوٹا ہے وہ ہلاک ہو۔ پس کیا ماسٹر مرلی دھر اور منشی جیون داس کو اتنی کم فرصتی تھی کہ یہ دو سطر بھی نہیں لکھ سکتے تھے۔ بلکہ اصل حقیقت یہ ہے کہ وہ دونوں سچ کے مقابل پر ڈر گئے اور لیکھرام اپنی بدقسمتی سے شوخ دیدہ اور اندھا آدمی تھا اُس نے اپنی فطرتی شوخی سے اُن کی بلا اپنے ذمہ لے لی آخر مباہلہ کے بعد ۶۔ مارچ ۱۸۹۷ء بروز شنبہ اِس دنیا سے کوچ کرگیا۔ منہ

۳۱۹ آسمان یا عرش پر نہیں بلکہ سرب بیاپک ہے۔ مَیں یہ بھی جانتا ہوں کہ وید ہی سب سے کامل اور مقدس گیان کے پُستک ہیں۔ آریہ ورت سے ہی تمام دنیا نے فضیلت سیکھی۔ آریہ لوگ ہی سب کے اُستاد اوّل ہیں۔ آریہ ورت سے باہر جو بقول مسلمانوں کے ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبر ۵ ۶ ہزار سال سے آئے ہیں اور توریت۔ زبور۔ انجیل۔ قرآن وغیرہ کتب لائے ہیں مَیں دلی یقین سے اُن پستکوں کو مطالعہ کرنے سے اور سمجھنے سے ..... اُن کی تمام مذہبی ہدایتوں کو بناوٹی اور جعلی اصلی الہام کے بدنام کرنیوالی تحریریں خیال کرتا ہوں ..... اُن کی سچائی کی دلیل سوائے طمع یا نادانی یا تلوار کے اُنکے پاس کوئی نہیں ..... اور جس طرح مَیں اور راستی کے برخلاف باتوں کو غلط سمجھتا ہوں ایسا ہی قرآن اور اُسکے اصولوں اور تعلیموں کو جو وید کے مخالف ہیں اُن کو غلط اور جھوٹا جانتا ہوں [ لعنۃ اللّٰہ علی الکاذبین ] لیکن میرا دُوسرا فریق مرزا غلام احمد ہے وہ قرآن کو خدا کا کلام جانتا اور اُسکی سب تعلیموں کو درست اور صحیح سمجھتا ہے۔ اور جس طرح مَیں قرآن وغیرہ کو پڑھ کر غلط سمجھتا ہوں ویسے ہی وہ اُمّی محض سنسکرت اور ناگری سے محروم مطلق بغیر پڑھنے یا دیکھنے ویدوں کے ویدوں کو غلط سمجھتا ہے ؎

**اے پرمیشر ہم دونوں فریقوں میں سچا فیصلہ کر کیونکہ کاذب صادق کی طرح کبھی تیرے حضور میں عزت نہیں پا سکتا۔**

راقم آپکا ازلی بندہ لیکھرام شرما سبھاسد آریہ سماج پشاور
حال اڈیٹر آریہ گزٹ فیروز پور پنجاب۔

؎ حاشیہ۔ اگر مَیں نے وید نہیں پڑھے بھلا یہ تو غنیمت ہے کہ لیکھرام نے چاروں وید کنٹھ کر لئے تھے اسجگہ بھی بجز لعنۃ اللّٰہ علی الکاذبین کیا کہہ سکتے ہیں۔ بحث اصولوں پر ہوتی ہے جبکہ آریہ سماج والوں نے اپنے ہاتھ سے وید کے اصول شائع کر دیئے تو اُن پر بحث کرنا ہر ایک عقلمند کا حق ہے اور یہ سراسر غلط ہے کہ مَیں نے وید نہیں پڑھا۔ مَیں نے وید کے وہ ترجمے جو ملک میں شائع ہوئے اوّل سے آخر تک دیکھے ہیں۔ پنڈت دیانند کا وید بھاش بھی دیکھا ہے اور عرصہ قریباً پچیس ۲۵ سال سے برابر آریوں سے میرے مباحثات ہوتے رہے ہیں پھر یہ کہنا کہ وید کی مجھے کچھ بھی خبر نہیں کس قدر جھوٹ ہے اور اگر آریہ صاحبوں کے پنڈت اب بھی لیکھرام کو وید کا فاضل تسلیم کر چکے ہیں تو مَیں وہ سرٹیفکیٹ دیکھنے کا مشتاق ہوں بلکہ لیکھرام کا رتبہ ذرا بھی اس سے بڑھ کر نہیں جو خدا نے اُسکے لئے فرمایا عجل جسد لہ خوار۔ منہ

۵۷۸

(۲۷۶)

# مولوی ثناء اللہ صاحب (امرتسری) کے ساتھ آخری فیصلہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

یستنبؤنک احق ھو۔ قل ای وربی انہ لحق[1]

بخدمت مولوی ثناء اللہ صاحب السلام علیٰ من اتبع الہدیٰ۔ مدت سے آپ کے پرچہ اہلحدیث میں میری تکذیب اور تفسیق کا سلسلہ جاری ہے۔ ہمیشہ مجھے آپ اپنے اس پرچہ میں مردود کذاب و دجال مفسد کے نام سے منسوب کرتے ہیں اور دنیا میں میری نسبت شہرت دیتے ہیں کہ یہ شخص مفتری اور کذاب اور دجال ہے اور اس شخص کا دعویٰ مسیح موعود ہونے کا سراسر افترا ہے۔ میں نے آپ سے بہت دکھ اٹھایا اور صبر کرتا رہا۔ مگر چونکہ میں دیکھتا ہوں کہ میں حق کے پھیلانے کے لئے مامور ہوں اور آپ بہت سے افترا میرے پر کرکے دنیا کو میری طرف آنے سے روکتے ہیں اور مجھے ان گالیوں اور ان تہمتوں اور ان الفاظ سے یاد کرتے ہیں کہ جن سے بڑھ کر کوئی لفظ سخت نہیں ہو سکتا اگر میں ایسا ہی کذاب اور مفتری ہوں جیسا کہ اکثر اوقات آپ اپنے ہر ایک پرچہ میں مجھے یاد کرتے ہیں تو میں آپ کی زندگی میں ہی ہلاک ہو جاؤں گا کیونکہ میں جانتا ہوں کہ مفسد اور کذاب کی بہت عمر نہیں ہوتی اور آخر وہ ذلت اور حسرت کے ساتھ اپنے اشد دشمنوں کی زندگی میں ہی ناکام ہلاک ہو جاتا ہے اور اس کا ہلاک ہونا ہی بہتر ہوتا ہے تا خدا کے بندوں کو تباہ نہ کرے۔ اور اگر میں کذاب اور مفتری نہیں ہوں اور خدا کے مکالمہ اور مخاطبہ سے مشرف ہوں اور مسیح موعود ہوں تو میں خدا کے فضل سے امید رکھتا ہوں کہ سنت اللہ کے موافق آپ مکذبین کی سزا سے نہیں بچیں گے۔ پس اگر وہ سزا جو انسان کے ہاتھوں سے نہیں بلکہ محض خدا کے ہاتھوں سے ہے جیسے طاعون، ہیضہ وغیرہ مہلک بیماریاں آپ پر میری زندگی میں ہی وارد نہ ہوئیں تو میں خدا تعالیٰ کی طرف سے نہیں۔ یہ کسی الہام یا وحی کی بنا پر پیشگوئی نہیں محض دعا کے طور پر میں نے خدا سے فیصلہ چاہا ہے۔ اور میں خدا سے دعا کرتا ہوں کہ اے میرے مالک بصیر و قدیر جو علیم و خبیر ہے جو میرے دل کے حالات سے واقف ہے اگر یہ دعویٰ مسیح موعود

---

[1] یونس: ۵۴

کر سننے لگے تو اتنا ضعف تھا کہ آپ پشت کے بل چارپائی پر گر گئے۔ اور آپ کا سر چارپائی کی لکڑی سے ٹکرایا اور حالت دگرگوں ہوگئی۔ اس پر میں نے گھبرا کر کہا۔ اللہ یہ کیا ہونے لگا ہے۔ تو آپ نے کہا کہ یہ وہی ہے جو میں کہا کرتا تھا۔ خاکسار نے والدہ صاحبہ سے پوچھا کہ کیا آپ سمجھ گئیں نہیں کہ حضرت صاحب کا کیا منشا ہے۔ والدہ صاحبہ نے فرمایا کہ "ہاں"

(سیرۃ المہدی ص۱۱ مصنفہ صاحبزادہ بشیر احمد صاحب قادیانی)

(۸۰) ہیضہ کا واقعہ (م ۱) } آج کل ہمارے گھر کے لوگ بمقام چھاؤنی انبالہ صدر بازار اپنے والدین کے پاس یعنی اپنے والد میر ناصر نواب صاحب نقشہ نویس دفتر نہر کے پاس بود و باش رکھتے ہیں۔

(اشتہار واجب الاظہار منجانب میرزا غلام احمد قادیانی صاحب مورخہ ۱۲ مارچ ۱۸۸۶ء مندرجہ تبلیغ رسالت جلد اول ص۷۵ مؤلفہ قاسم علی صاحب قادیانی)

ابتدا میں جب کہیں حضرت (مرزا) صاحب باہر تشریف لے جاتے تھے تو مجھے گھر کی حفاظت اور قادیان کی خدمت کے لئے چھوڑ جاتے تھے اور آخر زمانہ میں جب کہیں سفر کرتے تھے اور گھر کے لوگ ہمراہ ہوتے تھے تو بندہ بھی ہم رکاب ہوتا تھا چنانچہ جب آپ لاہور تشریف لے گئے جس سفر میں آپ کو سفر آخرت پیش آیا۔ تب بھی بندہ آپ کے ہمراہ تھا اور اس شام کی سیر میں بھی شریک تھا۔ جس کے دوسرے روز آپ نے قبل از دوپہر انتقال فرمایا انا للہ وانا الیہ راجعون اب بڑی اور سخت تبدیلی میرے حال میں پیدا ہوئی اور ایسی سخت مصیبت نازل ہوئی کہ جس کی تلافی بہت مشکل ہے اللہ تعالیٰ کے سوا میری تکلیف کو کوئی نہیں جان سکتا۔

حضرت (مرزا) صاحب جس رات کو بیمار ہوئے اس رات کو میں اپنے مقام پر جا کر سو چکا تھا۔ جب آپ کو بہت تکلیف ہوئی تو مجھے جگایا گیا تھا جب میں حضرت (مرزا) صاحب کے پاس پہنچا اور آپ کا حال دیکھا تو آپ نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا۔ میر صاحب مجھے وبائی ہیضہ ہو گیا ہے اس کے بعد آپ نے کوئی ایسی صاف بات میرے خیال میں نہیں فرمائی۔ یہاں تک کہ دوسرے روز دس بجے کے بعد آپ کا انتقال ہو گیا۔

(مرزا غلام احمد قادیانی صاحب کے خسر میر ناصر صاحب قادیانی کے خود نوشتہ حالات مندرجہ حیات ناصر ص۱۴ مرتبہ شیخ یعقوب علی عرفانی صاحب قادیانی)

(م) ہانگ کانگ سے ایک مبلغ نے لکھا ہے کہ یہاں بعض لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ حضرت

حوالہ نمبر۱۰ جنگ مقدس ص ۲۱۰، ۲۱۱۔ روحانی خزائن ج ۶ ص ۲۹۲، ۲۹۳



جو فریق عمداً جھوٹ کو اختیار کر رہا ہے اور سچے خُدا کو چھوڑ رہا ہے اور عاجز انسان کو خُدا بنا رہا ہے۔ وُہ انہی دِنوں مباحثہ کے لحاظ سے یعنی فی دِن ایک مہینہ لیکر یعنی ۱۵ ماہ تک ہاویہ میں گرایا جاویگا اور اسکو سخت ذِلت پہنچیگی بشرطیکہ حق کی طرف رجوع نہ کرے اور جو شخص سچ پر ہے اور سچے خدا کو مانتا ہے اُسکی اِس سے عزّت ظاہر ہوگی اور اُسوقت جب یہ پیشینگوئی ظہور میں آویگی بعض اندھے سوجاکھے کئے جائیں گے اور بعض لنگڑے چلنے لگیں گے اور بعض بہرے سُننے لگیں گے ؛

اِسی طرح پر جس طرح اللہ تعالیٰ نے ارادہ فرمایا ہے سو الحمد للہ و المنۃ کہ اگر یہ پیشینگوئی اللہ تعالےٰ کی طرف سے ظہور نہ فرماتی تو ہمارے یہ پندرہ دن ضائع گئے تھے۔ اِنسان ظالم کی عادت ہوتی ہے کہ باوجود دیکھنے کے نہیں دیکھتا اور باوجود سننے کے نہیں سنتا اور باوجود سمجھنے کے نہیں سمجھتا۔ اور جُرأت کرتا ہے اور شوخی کرتا ہے اور نہیں جانتا کہ خدا ہے لیکن اَب مَیں جانتا ہوں کہ فیصلہ کا وقت آگیا۔ مَیں حیران تھا کہ اس بحث میں کیوں مجھے آنے کا اتفاق پڑا۔ معمولی بحثیں تو اَور لوگ بھی کرتے ہیں۔ اب یہ حقیقت کُھلی کہ اِس نشان کیلئے تھا۔ مَیں اِسوقت یہ اقرار کرتا ہوں

کہ اگر یہ پیشینگوئی جھوٹی نکلی یعنی وہ فریق جو خدا تعالیٰ کے نزدیک جھوٹ پر ہے وہ پندرہ ماہ کے عرصہ میں آج کی تاریخ سے بسزائے موت ہاویہ میں نہ پڑے تو میں ہر ایک سزا کے اٹھانے کے لئے تیار ہوں مجھ کو ذلیل کیا جاوے۔ رُوسیاہ کیا جاوے۔ میرے گلے میں رسّہ ڈالدیا جاوے مجھ کو پھانسی دیا جاوے۔ ہر ایک بات کیلئے تیار ہوں اور میں اللہ جلشانہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ وُہ ضرور ایسا ہی کریگا۔ ضرور کریگا۔ ضرور کریگا۔ زمین آسمان ٹل جائیں پر اُس کی باتیں نہ ٹلیں گی ٭

اَب ڈپٹی صاحب سے پُوچھتا ہوں کہ اگر یہ نشان پُورا ہو گیا تو کیا یہ سب آپکے منشاء کے موافق کامل پیشینگوئی اور خدا کی پیشینگوئی ٹھہریگی یا نہیں ٹھہریگی اور رسُول اللہ صلعم کے سچے نبی ہونے کے بارہ میں جنکو اندرونہ بائبل میں دجال کے لفظ سے آپ نامزد کرتے ہیں محکم دلیل ہو جائیگی یا نہیں ہو جائے گی۔ اب اس سے زیادہ میں کیا لکھ سکتا ہوں جبکہ اللہ تعالیٰ نے آپ ہی فیصلہ کر دیا ہی۔ اب ناحق ہنسنے کی جگہ نہیں اگر میں جھوٹا ہوں تو میرے لئے سُولی تیار رکھو۔ اور تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ مجھے لعنتی قرار دو۔ لیکن اگر میں سچا ہوں۔ تو انسان کو خدا مت بناؤ۔ توریت کو پڑھو کہ اس کی اوّل اور کھلی تعلیم کیا ہے اور تمام نبی کیا تعلیم دیتے آئے اور تمام دُنیا کس طرف جُھک گئی۔ اَب میں آپ سے رخصت ہوتا ہوں اس سے زیادہ نہ کہونگا۔ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْھُدٰی ٭

| دستخط بحروف انگریزی<br>غلام قادر فصیح پریزیڈنٹ از جانب<br>اہل اسلام | دستخط بحروف انگریزی<br>ہنری مارٹن کلارک پریزیڈنٹ از جانب<br>عیسائی صاحبان |
|---|---|

# تمام شد

حوالہ نمبر۱۱ انجام آتھم ص ۳۱ حاشیہ

۳۱

اگر اب بھی عیسائی باز نہ آویں تو بہتر ہے کہ ہم اور اُن کے چند سرگروہ مباہلہ کے طور پر میدان میں آکر خدا کے انصاف سے فتویٰ لے لیں۔ جھوٹے پر بغیر تعیین کسی فریق کے لعنت کرنا کسی مذہب میں ناجائز نہیں۔ نہ ہم میں نہ عیسائیوں میں نہ یہودیوں میں۔ یہی وجہ ہے کہ پادری وائیٹ بریخت شملہ جانے سے کچھ عرصہ پہلے چند اپنے عیسائیوں کے ساتھ قادیان میرے پاس آئے اور مجھے کہا کہ آتھم نہیں مرا۔ میں نے کہا کہ اُس نے اسلامی پیشگوئی سے ڈر کر پیشگوئی کی شرط سے فائدہ اُٹھایا۔ اور خود اقرار کیا کہ میں ڈرتا رہا اور ان حملوں کا ثبوت نہ دے سکا جو ڈرنے کی وجہ ٹھہرائی۔ وائیٹ نے کہا کہ لعنت اللّٰہ علی الکاذبین۔ یعنی جھوٹوں پر لعنت ہو۔ میں نے کہا کہ بیشک جھوٹوں پر لعنت وارد ہوگی۔ اگر آتھم جھوٹا ہے یا میں تو خدا اس کا فیصلہ کر دیگا۔ چنانچہ تھوڑے عرصہ کے بعد اس لعنت کا اثر آتھم پر وارد ہوگیا۔

تتمہ حاشیہ

کہ اب میں کذاب کہلا کر اپنی قوم کی طرف واپس نہیں جاؤں گا اور دوسری راہ لی۔ دیکھو تفسیر درمنثور تحت تفسیر آیت مغاضبا۔ اور دیکھو صفحہ ۱۰ اشتہار چہارم انعامی چار ہزار روپیہ ◆

ہم اس جگہ حضرت مولوی صاحب کو بھی منصف ٹھہراتے ہیں کہ کیا آپ کہہ سکتے ہیں۔ کہ خدا کا یہ الہام جھوٹا نکلا اور نعوذ باللّٰہ یونس کذاب تھا۔ اصل بات یہ ہے کہ قرآن کریم کا علم اکثر لوگوں سے جاتا رہا ہے اور بظاہر اہلحدیث بھی کہلاتے ہیں۔ مگر حدیثوں کے مغز سے ناواقف ہیں۔ ہم بار بار لکھ چکے ہیں۔ کہ انہی قصوں کے لحاظ سے اہل سنت کا یہ عام عقیدہ ہے کہ وعید کی میعاد کی تاخیر کسی سبب توبہ یا خوف کی وجہ سے جائز ہے۔ کس قدر افسوس کی بات ہے کہ مسلمان کہلا کر اور ان احادیث کو پڑھ کر پھر اُس پیشگوئی کی تکذیب کی جائے جو یونس کی پیشگوئی سے ہم شکل ہے اور ایسے امور میں اس عاجز کو کاذب ٹھہرایا جائے جن میں دوسرے انبیاء بھی شریک ہیں ◆

میں بار بار کہتا ہوں کہ نفس پیشگوئی داماد احمد بیگ کی تقدیر مبرم ہے اس کی انتظار کرو۔ اور اگر میں جھوٹا ہوں تو یہ پیشگوئی پوری نہیں ہوگی اور میری موت آجائے گی۔ اور اگر میں سچا ہوں تو خدا تعالیٰ ضرور اس کو بھی ایسا ہی پوری کر دے گا۔ جیسا کہ احمد بیگ اور آتھم کی پیشگوئی پوری ہوگئی۔ اصل مدعا تو نفس مفہوم ہے۔ اور وقتوں میں تو کبھی استعارات کا بھی دخل ہو جاتا ہے یہانتک کہ بائبل کی بعض پیشگوئیوں میں دنوں کے سال بنائے گئے ہیں۔ جو بات خدا کی طرف سے ٹھہر چکی ہے کوئی اس کو روک نہیں سکتا۔ ذرا شرم کرنی چاہیئے کہ جس حالت میں خود احمد بیگ اسی پیشگوئی کے مطابق میعاد کے اندر فوت ہوگیا اور وہ پیشگوئی کے اوّل نمبر پر تھا تو پھر اگر خدا کا خوف ہو تو اس پیشگوئی کے نفس مفہوم میں شک کیا جاوے۔ کیونکہ ایک وقوع یافتہ امر کی یہ دوسری جُزو ہے جس حالت میں خدا اور رسولؐ

انّ البلاء علی عقبك ۱۸۸۶ء میں ہوا تھا۔ اس میں صریح شرط توبہ کی موجود تھی۔ اور الہام کذّبوا بآیتنا اس شرط کی طرف ایما کر رہا تھا پس جبکہ بغیر کسی شرط کے یونس کی قوم کا عذاب ٹل گیا۔ تو شرطی پیشگوئی میں ایسے خوف کے وقت میں کیوں تاخیر ظہور میں نہ آتی۔ یہ اعتراض کیسی بے ایمانی ہے جو تعصب کی وجہ سے کیا جاتا ہے۔ میں نے نبیوں کے حوالے بیان کر دیئے۔ حدیثوں اور آسمانی کتابوں کو آگے رکھ دیا۔ مگر یہ نابکار قوم ابھی تک حیا اور شرم کی طرف رُخ نہیں کرتی۔

**یاد رکھو کہ اس پیشگوئی کی دوسری جز پوری نہ ہوئی** تو میں ہر یک بد سے بدتر ٹھہروں گا۔ اے احمقو! یہ انسان کا افترا نہیں۔ یہ کسی خبیث مفتری کا کاروبار نہیں۔ یقیناً سمجھو کہ یہ خدا کا سچا وعدہ ہے وہی خدا جس کی باتیں نہیں ٹلتیں۔ وہی رب ذوالجلال جس کے ارادوں کو کوئی روک نہیں سکتا۔ اس کی سنتوں اور طریقوں کا تم میں علم نہیں رہا۔ اس لئے تمہیں یہ ابتلا پیش آیا۔

براہین احمدیہ میں بھی اس وقت سے سترہ برس پہلے اس پیشگوئی کی طرف اشارہ فرمایا گیا ہے۔ جو **اسوقت** میرے پر کھولا گیا ہے اور وہ یہ الہام ہے۔ جو براہین کے صفحہ ۴۹۶ میں مذکور ہے۔

یا اٰدم اسکن انت و زوجك الجنّة۔ یا مریم اسکن انت و زوجك الجنّة۔ یا احمد اسکن انت و زوجك الجنّة۔ اس جگہ تین جگہ زوج کا لفظ آیا۔ اور تین نام اس عاجز کے رکھے گئے۔ پہلا نام آدم۔ یہ وہ ابتدائی نام ہے جبکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے ہاتھ سے اس عاجز کو روحانی وجود بخشا۔ اس وقت **پہلی** زوجہ کا ذکر فرمایا۔ پھر **دوسری** زوجہ کے وقت میں مریم نام رکھا کیونکہ اس وقت مبارک اولاد دی گئی جس کو مسیح سے مشابہت ملی۔ اور نیز اس وقت مریم کی طرح کئی ابتلا پیش آئے جیسا کہ مریم کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش کے وقت یہودیوں کی بدظنیوں کا ابتلا پیش آیا اور **تیسری** زوجہ جس کی **انتظار** ہے۔ اُس کے ساتھ احمد کا لفظ شامل کیا گیا۔ اور یہ لفظ احمد اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اس وقت حمد اور تعریف ہوگی۔ یہ ایک چھپی ہوئی پیشگوئی ہے۔ جس کا بھید **اسوقت** خدا تعالیٰ نے مجھ پر کھول دیا۔ غرض یہ تین مرتبہ زوج کا لفظ تین مختلف نام کے ساتھ جو بیان کیا گیا ہے وہ اسی پیشگوئی کی طرف اشارہ تھا۔

یعنی کافر پوچھتے ہیں کہ یہ دعویٰ پورا کب ہوگا اگر تم سچے ہو تو تاریخ عذاب بتادو۔ انکو کہہ دے مجھے کوئی تاریخ معلوم نہیں یہ علم خدا کو ہے۔ مَیں تو صرف ڈرانے والا ہوں۔ اور پھر کافروں نے مکرّر عذاب کی تاریخ پوچھی تو ان کو یہ جواب ملا قل ان ادری اقریب ما توعدون یعنی ان کو کہدے کہ مَیں نہیں جانتا کہ عذاب قریب ہے یا دُور ہے۔ اب اے سُننے والو! یاد رکھو کہ یہ بات سچ ہے اور بالکل سچ ہے اور اس کے ماننے کے بغیر چارہ نہیں کہ خدا تعالیٰ کی پیشگوئیاں کبھی ظاہر پر پوری ہوتی ہیں اور کبھی استعارہ کے رنگ میں۔ پس کسی نبی یا رسول کو یہ حوصلہ نہیں کہ ہر جگہ اور ہر پیشگوئی میں یہ دعویٰ کردے کہ اس طور پر یہ پیشگوئی پوری ہوگی۔ ہاں البتہ جیسا کہ ہم لکھ چکے ہیں اس امر کا دعویٰ کرنا نبی کا حق ہے کہ وہ پیشگوئی جس کو وہ بیان کرتا ہے خارق عادت ہے یا انسانی علم سے وراء الورا ہے۔ اگر پنجاب میں ہر صدی میں بھی ایسا زلزلہ آجایا کرتا جیسا کہ ۴ ؍اپریل ۱۹۰۵ء کو آیا تو اس صورت میں بھی یہ پیشگوئی کچھ بھی چیز نہ ہوتی۔ کیونکہ تمام لوگ اس بات کے کہنے کا حق رکھتے تھے کہ ہمیشہ پنجاب میں ایسے زلزلے آتے ہیں یہ کوئی اَنہونی بات نہیں ہے۔ لیکن جبکہ گذشتہ زلزلہ اس خارق عادت طور سے ظاہر ہوا جس خارق عادت طور سے پیشگوئی نے بیان کیا تھا تو پھر سب اعتراض فضول ہوگئے۔ ایسا ہی آئندہ زلزلہ کی نسبت جو پیشگوئی کی گئی ہے وہ کوئی معمولی پیشگوئی نہیں اگر وہ آخر کو معمولی بات نکلی یا میری زندگی میں اُسکا ظہور نہ ہوا تو مَیں خدا تعالیٰ کی طرف سے نہیں مجھے خدا تعالیٰ خبر دیتا ہے کہ وہ آفت جسکا نام اس نے زلزلہ رکھا ہے نمونہ قیامت ہوگا اور پہلے سے بڑھ کر اس کا ظہور ہوگا۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ اس آئندہ کی پیشگوئی میں بھی پہلی پیشگوئی کی طرح بار بار زلزلہ کا لفظ ہی آیا ہے اور کوئی لفظ نہیں آیا۔ اور ظاہری معنوں کا بہ نسبت تاویلی معنوں کے زیادہ حق ہے۔ لیکن جیسا کہ تمام انبیاء ادب ربوبیت اور ادب وسعتِ علم باری ملحوظ رکھتے رہے ہیں اُس اَدب کے لحاظ سے اور سنّت اللہ کو مدّ نظر رکھ کر یہ

ص ۹۳

حوالہ نمبر ۱۴ مجموعہ اشتہارات ج ۳ ص ۵۴۱، ۵۴۲



میری سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ کس قسم کی بدظنی ہے جو مخالف لوگ مجھ پر کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اپنے اشتہاروں سے تشویش میں ڈال دیا ہے۔ مَیں نہیں سمجھ سکتا کہ یہ کیسی تشویش ہے مَیں منجم ہونے کا دعویٰ نہیں کرتا نہ مجھے علم جیالوجی کی مہارت کا کوئی دعویٰ ہے۔ صرف یہ دعوےٰ ہے کہ مَیں خدا تعالےٰ کی طرف سے وحی پاتا ہوں۔ مگر اس دعویٰ کے یہ لوگ سخت منکر ہیں اور اسی بنا پر مجھے کافر اور دجّال کہتے ہیں اور اسی بناء پر یہ لوگ میری تکذیب کر رہے ہیں۔ ان لوگوں نے ہزارہا اشتہار میری نسبت شائع کئے ہیں کہ اس دعویٰ میں یہ شخص جھوٹا ہے بلکہ اس قدر لعنتوں اور گالیوں سے بھرے ہوئے میری نسبت دُنیا میں اشتہار شائع کر چکے ہیں جن سے کم سے کم دس کوٹھے بھر سکتے ہیں تو پھر کیا کوئی سمجھ سکتا ہے کہ میری ایسی پیشگوئیوں سے وہ ڈرتے ہوں۔ جو شخص اُن کے نزدیک جھوٹا ہے اس سے ڈرنے کے کیا معنے ہیں؟* اگر مجھے بندگانِ خدا کی سچی ہمدردی مجبور نہ کرتی تو مَیں ایک ورق بھی شائع نہ کرتا۔ مگر پہلی پیشگوئی کا بڑے زبردست طور سے پورا ہونا اور ہزارہا جانوں کا نقصان ہونا مجھے کھینچ کر اس طرف لایا کہ مَیں دوسری پیشگوئی کے شائع کرنے میں کوتاہی نہ کروں اور کماحقہ شائع کر دوں۔ بعض نے میری نسبت خط لکھے کہ تو جھوٹا ہے۔ ہم چاہتے ہیں کہ تجھے قتل کر دیں۔ لیکن اگر میرے اشتہاروں سے کچھ لوگ احتیاط پر کاربند ہو جائیں اور اپنی کچھ اندرونی اصلاح کر لیں اور ان کی جانیں بچ جائیں تو میری جان کیا

---

* نوٹ۔ اس جگہ نمونہ کے طور پر مخالفین میں سے ایک کا اشتہار نقل کیا جاتا ہے جس سے ظاہر ہوگا کہ ہماری پیشگوئیوں کی جب اس طرح تکذیب کی جاتی ہے تو پھر یہ پیشگوئیاں کسی کے واسطے تشویش کا موجب نہیں ہیں۔ اور نہ لوگ اس سے ڈرتے ہیں بلکہ اس پر ضحکہ اُڑاتے ہیں۔ چنانچہ ایک تازہ اشتہار کی کچھ عبارت ہم اس جگہ بطور نمونہ کے نقل کر کے دکھلاتے ہیں کہ ایسے مخالفین پر ہماری پیشگوئیوں کا کیا اثر پڑ سکتا ہے۔

اور وہ عبارت یہ ہے

میں آج ۸ مئی ۱۹۰۵ء کو اس امر کا بڑے زور اور دعویٰ سے اعلان کرتا ہوں اور تمام لوگوں کو اس بات کا یقین دلاتا ہوں کہ خوفناک اور بجھے ہوئے دلوں کو اطمینان اور تسلّی دیتا ہوں کہ قادیانی نے ۵-۸-

چیز ہے۔ کیا مجھے کبھی مرنا نہیں یا اپنی جان سے ایسی محبت رکھتا ہوں کہ بنی نوع کی ہمدردی بھی چھوڑ دوں۔ اور بعض نادان کہتے ہیں کہ یہ اشتہار اس غرض سے لکھے گئے ہیں کہ تا لوگ ڈر کر ان کی بیعت قبول کریں مگر اس حق پوشی کا میں کیا جواب دوں۔ میں بار بار انہیں اشتہارات میں لکھ چکا ہوں کہ اصلاح نفس اور توبہ سے اس جگہ میری یہ مراد نہیں ہے کہ کوئی ہندو یا عیسائی مسلمان ہو جائے یا میری بیعت اختیار کرے۔ بلکہ یاد رکھنا چاہیئے کہ اگر کسی کا مذہب غلطی پر ہے تو اس غلطی کی سزا کے لئے یہ دُنیا عدالت گاہ نہیں ہے، اس کے لئے عالم آخرت مقرر ہے اور جس قدر قوموں کو پہلے اس سے سزا

---

* بقیہ نوٹ۔ ۱۸، اور ۲۹ اپریل ۱۹۰۵ء کے اشتہاروں اور اخباروں میں جو لکھا ہے کہ ایک ایسا سخت زلزلہ آئے گا جو ایسا شدید اور خوفناک ہوگا کہ نہ کسی آنکھ نے دیکھا نہ کسی کان نے سُنا۔ گرشن قادیانی زلزلہ کے آمد کی تاریخ یا وقت نہیں بتلاتا۔ مگر اس امر پر بہت زور دیتا ہے کہ زلزلہ ضرور آئے گا۔ اس لئے میں ان بھولے بھالے سادہ لوح آدمیوں کو جو قادیانی کی طرف لفاظیوں اور اخباری رنگ آمیزیوں سے خوفناک ہو رہے ہیں بڑے زور سے اطمینان اور تسلّی دیتا ہوا خوشخبری سُناتا ہوں کہ خدا کے فضل و کرم سے شہر لاہور وغیرہ میں یہ قادیانی زلزلہ ہرگز نہیں آنے گا! نہیں آئے گا!! اور نہیں آئے گا!!! اور آپ ہر طرح اطمینان اور تسلّی رکھیں۔ مجھے یہ خوشخبری حقیقی نورِ الٰہی اور کشف کے ذریعہ سے دی گئی ہے جو انشاء اللہ بالکل ٹھیک ہوگی۔ میں مکرر سہ کرر کہتا ہوں اور اس نورِ الٰہی سے جو مجھے بذریعہ کشف دکھلایا گیا ہے مستفیض ہو کر اور اس کے اعلان کی اجازت پا کر ڈنکے کی چوٹ کہتا ہوں کہ قادیانی ہمیشہ کی طرح اس زلزلہ کی پیشگوئی میں بھی ذلیل اور رسوا ہوگا۔ اور خداوند تعالیٰ حضرت خاتم المرسلین شفیع المذنبین کے طفیل سے اپنی گنہگار مخلوق کو اپنے دامنِ عاطفت میں رکھ کر اس نارسیدہ آفت سے بچائے گا اور کسی فرد بشر کا بال تک بینکا نہ ہوگا۔

ملا محمد بخش حنفی سیکرٹری انجمن حامی اسلام لاہور

٭ ٭ ٭

حوالہ نمبر ۱۵۱ اخبار "بدر" ۱۹ جولائی ۱۹۰۶ء بحوالہ قادیانی مذہب فصل ۷ نمبر ۳۹



شنبہ جو ہفتہ میں پانچواں دن ہے چوتھے لڑکے سے ملانے کے لیے چوتھا مہینہ اور چوتھا دن بن گیا۔ اس کی وجہ شاید یہ بھی ہو۔ کہ مرزا صاحب کے نزدیک ایسے فرق کچھ قابل شمار نہیں سمجھ وہ بات نہیں بنتی۔ للمولف)

(۳۸) **سچا جھوٹ** } مولوی محمد علی مونگیری اور ان کے اعوان و انصار جن کی غرض اس صوبہ بہار میں بالخصوص یہ ہے کہ جس طرح ہو احمدیوں کے خلاف عوام کو بہکایا جائے۔ اپنے صحیفوں ٹریکٹوں اور نیز اپنے بیانات میں ہمیشہ عوام کو یہ دکھلاتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود نے اخبار بدر میں معاذ اللہ یہ جھوٹ لکھا ہے کہ جناب رسول مقبول صلعم کے گیارہ بیٹے فوت ہوئے۔ ہر چند ان کو اچھی طرح سمجھایا گیا۔ کہ یہ جھوٹ نہیں ہو سکتا اور کسی طرح اس پر جھوٹ کی تعریف صادق نہیں آتی۔ اور نیز کہنے والے کی غرض ہرگز جھوٹ بیان کرنے کی نہیں ہے مگر عناد و تعصب نے انہیں سمجھنے کا کبھی موقعہ نہیں دیا۔

(اخبار الفضل قادیان مورخہ ۲۹ مئی ۱۹۲۲ء جلد ۹ صفحہ ۹۳-۹۴)

**جھوٹا سچ** } میرا کام جس کے لئے میں اس میدان میں کھڑا ہوں یہ ہے کہ میں عیسیٰ پرستی کے ستون کو توڑ دوں اور بجائے تثلیث کے توحید کو پھیلاؤں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جلالت اور عظمت اور شان دنیا پر ظاہر کر دوں پس اگر مجھ سے کروڑ نشان بھی ظاہر ہوں اور یہ علت غائی ظہور میں نہ آئے تو میں جھوٹا ہوں۔ پس مجھ سے دشمنی کیوں ہے وہ میرے انجام کو کیوں نہیں دیکھتے اگر میں نے اسلام کی حمایت میں وہ کام کر دکھایا ہے جو مسیح موعود اور مہدی موعود کو کرنا چاہیئے تھا۔ تو پھر سچا ہوں۔ اور اگر کچھ نہ ہوا اور مر گیا تو سب لوگ گواہ رہیں کہ میں جھوٹا ہوں۔

والسلام۔ بقلم خود مرزا غلام احمد

[1] (اخبار بدر مورخہ ۱۹ جولائی ۱۹۰۶ء منقول از المہدی نمبر ۲ صفحہ ۱۲۳ مؤلفہ حکیم محمد حسین صاحب قادیانی لاہوری)

حوالہ نمبر۱۶ مجموعہ اشتہارات ج ۲ ص ۱۱۵، ۱۱۶



نہ ہوتی اور کوئی دوسرا پہلو ایمان لانے کا قوم کو بتلایا ہوتا تو وہ میدان میں ایسی دردناک صورت اپنی نہ بناتے بلکہ شرط کے ایفاء پر عذاب ٹل جانے کے وعدہ پر مطمئن ہوتے۔ ایسا ہی اگر حضرت یونسؑ کو خدا تعالےٰ کی طرف سے علم ہوتا کہ ایمان لانے سے عذاب ٹل جائے گا تو وہ کیوں کہتے کہ اب مَیں اس قوم کی طرف نہیں جاؤں گا کیونکہ مَیں ان کی نظر میں کذاب ٹھہر چکا۔ جبکہ وہ سُن چکے تھے کہ قوم نے توبہ کی اور ایمان لے آئی۔ پس اگر یہ شرط بھی ان کی وحی میں داخل ہوتی تو اُن کو خوش ہونا چاہیئے تھا کہ پیشگوئی پوری ہوئی نہ یہ کہ وہ وطن چھوڑ کر ایک بھاری مصیبت میں اپنے تئیں ڈالتے۔ قرآن کا لفظ لفظ اسی پر دلالت کر رہا ہے کہ وہ سخت ابتلا میں پڑے اور حدیث نے کیفیت ابتلا کی یہ بتلائی۔ پس اب بھی اگر کوئی شیخ و شاب منکر ہو تو یہ صریح اس کی گردن کشی ہے۔

اور ہم اس مضمون کو اس پر ختم کرتے ہیں کہ اگر ہم سچے ہیں تو خدا تعالیٰ ان پیشگوئیوں کو پورا کر دے گا۔ اور اگر یہ باتیں خدا تعالےٰ کی طرف سے نہیں ہیں تو ہمارا انجام نہایت بد ہوگا۔ اور ہرگز یہ پیشگوئیاں پوری نہیں ہوں گی۔ ربنا افتح بیننا و بین قومنا بالحق و انت خیر الفاتحین[1]۔ اور مَیں بالآخر دعا کرتا ہوں کہ اے خدائے قادر و علیم اگر آتھم کا عذاب

بقیہ حاشیہ۔ گئے۔ آپ عام جلسہ میں بمقام لاہور عہد کر چکے ہو کہ مَیں اس بات کی قسم کھاؤں گا کہ موت کا عذاب نہیں ٹلتا۔ اب قسم کھاویں تا خدا تعالیٰ جھوٹے کو واصل جہنم کرے ورنہ یہ سخت بے ایمانی ہوگی کہ قسم کھانے کا عہد کرکے پھر توڑ دیا جاوے اور اگر آپ نے قسم نہ کھائی تو یہی سمجھا جائے گا کہ صرف دو سو روپیہ کے طمع نفسانی نے آپ میں یہ جوش پیدا کر دیا تھا۔ اور پھر جب قسم کھانے کی کوئی راہ نہ دیکھی تو اندر ہی اندر وہ جوش تحلیل پا گیا اور بجائے اس کے اپنی بیوقوفی پر ایک ندامت باقی رہ گئی۔ مگر کیا تعجب کہ پھر بھی قسم کھالو کیونکہ بے ایمان آدمی پاک نوشتوں کی کچھ بھی پروا نہیں رکھتا اور دہریہ پن کی رگ سے اپنے انجام کو نہیں سوچتا اور یاد رہے کہ اس معافی سے عیسائیوں کے کفارہ کی بھی بیخکنی ہوگئی کیونکہ یونسؑ کی قوم صرف نیکی توبہ اور استغفار سے بچ گئی اور یونس تو یہی چاہتا تھا کہ ان پر عذاب نازل ہو۔ منہ

[1] الاعراف : ۹۰

مہلک میں گرفتار ہونا اور احمد بیگ کی دختر کلاں کا آخر اس عاجز کے نکاح میں آنا یہ پیشگوئیاں تیری طرف سے ہیں تو اُن کو ایسے طور سے ظاہر فرما جو خلق اللہ پر حجت ہو اور کور باطن حاسدوں کا منہ بند ہو جائے اور اگر اے خداوند یہ پیشگوئیاں تیری طرف سے نہیں ہیں تو مجھے نامرادی اور ذلت کے ساتھ ہلاک کر۔ اگر میں تیری نظر میں مردود اور ملعون اور دجال ہی ہوں جیسا کہ مخالفوں نے سمجھا ہے اور تیری وہ رحمت میرے ساتھ نہیں جو تیرے بندہ ابراہیمؑ کے ساتھ اور اسحٰق کے ساتھ اور اسمٰعیل کے ساتھ اور یعقوب کے ساتھ اور موسیٰ کے ساتھ اور داؤد کے ساتھ اور مسیح ابن مریم کے ساتھ اور خیر الانبیاء محمد صلعم کے ساتھ اور اس امت کے اولیاء کرام کے ساتھ تھی تو مجھے فنا کر ڈال اور ذلتوں کے ساتھ مجھے ہلاک کر دے اور ہمیشہ کی لعنتوں کا نشانہ بنا اور تمام دشمنوں کو خوش کر اور ان کی دعائیں قبول فرما۔ لیکن اگر تیری رحمت میرے ساتھ ہے اور تو ہی ہے جس نے مجھ کو مخاطب کر کے کہا انت وجیہ فی حضرتی اخترتک لنفسی اور تو ہی ہے جس نے مجھ کو مخاطب کر کے کہا یحمدک اللہ من عرشہ۔ اور تو ہی ہے جس نے مجھ کو مخاطب کر کے کہا یا عیسیٰ الذی لا یضاع وقتہ اور تو ہی ہے جس نے مجھ کو مخاطب کر کے کہا۔ الیس اللہ بکاف عبدہ اور تو ہی ہے جس نے مجھ کو مخاطب کر کے کہا قل انی امرت و انا اول المومنین اور تو ہی ہے جو غالباً مجھے ہر روز کہتا رہتا ہے انت معی و انا معک تو میری مدد کر اور میری حمایت کے لئے کھڑا ہو جا۔ و انی مغلوب فانتصر۔

راقم خاکسار غلام احمد از قادیان ضلع گورداسپور

۲۷ اکتوبر ۱۸۹۴ء

(تعداد اشاعت ۲۰۰۰) ریاض ہند امرتسر

(یہ اشتہار ۲۰×۲۶/۸ کے ۱۶ صفحوں پر ہے)

حوالہ نمبر۱۷ ملفوظات ج ۹ ص ۲۶۸



شامت اعمال کے سبب اسی طرح ہلاک ہوئے تھے جیسے کہ اب ہو رہے ہیں۔ دینِ اسلام کی خاطر اگر اس وقت تلوار چلی تھی تو اس وقت بھی دینِ اسلام ہی کی خاطر تلوار چل رہی ہے۔

## ثناء اللہ

فرمایا:۔

یہ زمانہ کے عجائبات ہیں۔ رات کو ہم سوتے ہیں تو کوئی خیال نہیں ہوتا کہ اچانک ایک الہام ہوتا ہے اور پھر وہ اپنے وقت پر پورا ہوتا ہے۔ کوئی ہفتہ عشرہ نشان سے خالی نہیں جاتا۔ ثناء اللہ کے متعلق جو لکھا گیا ہے یہ دراصل ہماری طرف سے نہیں بلکہ خدا تعالےٰ ہی کی طرف سے اس کی بنیاد رکھی گئی ہے۔ ایک دفعہ ہماری توجہ اس کی طرف ہوئی اور رات کو توجہ اس کی طرف تھی اور رات کو الہام ہوا کہ اجیب دعوۃ الداع[1]۔ صوفیاء کے نزدیک بڑی کرامت استجابت دعا ہی ہے۔ باقی سب اس کی شاخیں ہیں

## خدا تعالیٰ کی دی ہوئی تسلی

احمد صاحب جو کہ مدراس سے بیعت کے واسطے آئے ہیں۔ ان کے متعلق عرب صاحب ابو سعید نے ذکر کیا کہ وہ کہتے ہیں کہ قادیان میں آنے سے پہلے میں نے رؤیا میں یہ سارا نقشہ ہوبہو دیکھا تھا۔ یہ تمام مکانات وغیرہ مجھے بعینہٖ دکھائے گئے تھے۔

حضرت نے فرمایا:۔

خدا تعالیٰ تسلی دینے کے واسطے یہ باتیں دکھلا دیتا ہے اور اس کی تسلی بے نظیر ہوتی ہے۔ دیکھو شرقاً غرباً تمام زمین پر کسی کو یہ تسلی نہیں دی گئی کہ انی احافظ کل من فی الدار یہ تسلی فقط ہم کو اس گھر کے متعلق عطا فرمائی گئی ہے۔ یہ خدا تعالیٰ کے عجیب کام ہیں۔

[1] البقرۃ : ۱۸۷

اب سمجھنا چاہیئے کہ گو اجمالی طور پر قرآن شریف اکمل واتم کتاب ہے مگر ایک حصہ کثیرہ دین کا اور طریقہ عبادات وغیرہ کا مفصل اور مبسوط طور پر احادیث سے ہی ہم نے لیا ہے اور اگر احادیث کو ہم بکلی ساقط الاعتبار سمجھ لیں تو پھر اس قدر بھی ثبوت دینا ہمیں مشکل ہوگا کہ درحقیقت حضرت ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما و عثمان ذوالنورینؓ اور جناب علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرامؓ اور امیر المومنین تھے اور وجود رکھتے تھے صرف فرضی نام نہیں کیونکہ قرآن کریم میں ان میں سے کسی کا نام نہیں۔ ہاں اگر کوئی حدیث قرآن شریف کی کسی آیت سے صریح مخالف و مغائر پڑے مثلاً قرآن شریف کہتا ہے کہ مسیح ابن مریم فوت ہوگیا اور حدیث یہ کہے کہ فوت نہیں ہوا تو ایسی حدیث مردود اور ناقابل اعتبار ہوگی لیکن جو حدیث قرآن شریف کے مخالف نہیں بلکہ اس کے بیان کو اور بھی بسط سے بیان کرتی ہے وہ بشرطیکہ جرح سے خالی ہو قبول کرنے کے لائق ہے۔ پس یہ کمال درجہ کی بے نصیبی اور بھاری غلطی ہے کہ یک لخت تمام حدیثوں کو ساقط الاعتبار سمجھ لیں اور ایسی متواتر پیشگوئیاں کو جو خیر القرون میں ہی تمام ممالک اسلام میں پھیل گئی تھیں اور مسلمات میں سے سمجھی گئی تھیں بمد موضوعات داخل کردیں۔ یہ بات پوشیدہ نہیں کہ مسیح ابن مریم کے آنے کی پیشگوئی ایک اول درجہ کی پیشگوئی ہے جس کو سب نے بالاتفاق قبول کرلیا ہے اور جس قدر صحاح میں پیشگوئیاں لکھی گئی ہیں کوئی پیشگوئی اس کے ہم پہلو اور ہم وزن ثابت نہیں ہوتی تواتر کا اول درجہ اس کو حاصل ہے۔ انجیل بھی اس کی مصدق ہے۔ اب اس قدر ثبوت پر پانی پھیرنا اور یہ کہنا کہ یہ تمام حدیثیں موضوع ہیں درحقیقت اُن لوگوں کا کام ہے جنکو خدا تعالیٰ نے بصیرت دینی اور حق شناسی سے کچھ بھی بخرہ اور حصہ نہیں دیا اور باعث اس کے کہ اُن لوگوں کے دلوں میں قال اللہ اور قال الرسول کی عظمت باقی نہیں رہی اس لئے جو بات اُن کی اپنی سمجھ سے بالاتر ہو اس کو محالات اور ممتنعات میں داخل کرلیتے ہیں۔ قانون قدرت بے شک حق اور باطل کے آزمانے کے لئے ایک آلہ ہے مگر ہر ایک قسم کی آزمائش کا اسی پر مدار نہیں۔

۵۵۶
۵۵۷

۱۹۰

# علمائے ہند کی خدمت میں نیازنامہ

اے برادران دین و علمائے شرع متین! آپ صاحبان میری ان معروضات کو متوجہ ہو کر سنیں کہ اس عاجز نے جو مثیل موعود ہونے کا دعویٰ کیا ہے جس کو کم فہم لوگ مسیح موعود خیال کر بیٹھے ہیں۔ یہ کوئی نیا دعویٰ نہیں جو آج ہی میرے مُنہ سے سُنا گیا ہو بلکہ یہ وہی پُرانا الہام ہے جو میں نے خدائے تعالیٰ سے پاکر **براھین احمدیہ** کے کئی مقامات پر بتصریح درج کر دیا تھا جس کے شائع کرنے پر سات سال سے بھی کچھ زیادہ عرصہ گذر گیا ہوگا میں نے یہ دعویٰ ہرگز نہیں کیا کہ میں مسیح بن مریم ہوں جو شخص یہ الزام میرے پر لگاوے وہ سراسر مفتری اور کذّاب ہے بلکہ میری طرف سے عرصہ سات یا آٹھ سال سے برابر یہی شائع ہو رہا ہے کہ میں مثیل مسیح ہوں یعنی حضرت عیسٰی علیہ السلام کے بعض روحانی خواص طبع اور عادت اور اخلاق وغیرہ کے خدائے تعالیٰ نے میری فطرت میں بھی رکھی ہیں اور دوسرے کئی امور میں

۱۹۱

جن کی تصریح انہیں رسالوں میں کر چکا ہوں میری زندگی کو مسیح ابن مریم کی زندگی سے اشد مشابہت ہے اور یہ بھی میری طرف سے کوئی نئی بات ظہور میں نہیں آئی کہ میں نے ان رسالوں میں اپنے تئیں وہ موعود ٹھہرایا ہے جس کے آنے کا قرآن شریف میں اجمالاً اور احادیث میں تصریحاً بیان کیا گیا ہے کیونکہ میں تو پہلے بھی براہین احمدیہ میں بتصریح لکھ چکا ہوں کہ میں وہی مثیل موعود ہوں جس کے آنے کی خبر روحانی طور پر قرآن شریف اور احادیث نبویہ میں پہلے سے وارد ہو چکی ہے۔ تعجب کہ مولوی **ابوسعید محمد حسین صاحب بٹالوی** اپنے رسالہ **اشاعۃ السنۃ** نمبر ۶ جلد سات میں جس میں براہین احمدیہ کا ریویو لکھا ہے ان تمام الہامات کی اگرچہ ایمانی طور پر نہیں مگر امکانی طور پر تصدیق کر چکے اور بدل و جان مان چکے ہیں مگر پھر بھی سُنا جاتا ہے کہ حضرت مولوی صاحب موصوف کو بھی اور لوگوں کا شور اور غوغا دیکھ کر

حوالہ نمبر ۲۰ حقیقت الوحی ص ۱۹۳۔ روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۲۰۰، ۲۰۱



اُس کی سچائی ظاہر کر دے گا۔ یہ پچیس۲۵ برس کا الہام ہے جو براہین احمدیہ میں لکھا گیا۔ اور ان دنوں میں پُورا ہوگا۔ جس کے کان سُننے کے ہیں وہ سُنے۔ ✠

یہ تو ہم نے وہ دو تین پیشگوئیاں لکھی ہیں جن پر ہمارے مخالف مولوی اور انہیں کا نیا چیلا عبدالحکیم خان بار بار اعتراض کرتے ہیں۔ اب ہم اُن کے مقابل یہ دکھلانا چاہتے تھے کہ خدا تعالےٰ کے آسمانی نشان ہماری شہادت کیلئے کس قدر ہیں لیکن افسوس کہ اگر وہ سب کے سب لکھے جائیں تو ہزار جزو کی کتاب میں بھی انکی گنجائش نہیں ہوسکتی اس لئے ہم محض بطور نمونہ کے ایک سو چالیس۱۴۰ نشان اُن میں سے لکھتے ہیں۔ اُن میں سے بعض وہ پہلے نبیوں کی پیشگوئیاں ہیں جو میرے حق میں پُوری ہوئیں۔ اور بعض اس اُمّت کے اکابر کی پیشگوئیاں ہیں اور بعض وہ نشان خدا تعالیٰ کے ہیں جو میرے ہاتھ پر ظہور میں آئے اور چونکہ میری پیشگوئیوں پر اُن پیشگوئیوں کو تقدّم زمانی ہے اس لئے مناسب سمجھا گیا کہ تحریری طور پر بھی انہیں کو مقدم رکھا جائے اور یہ تمام پیشگوئیاں ایک ہی سلسلہ میں نمبروار لکھی جائیں گی۔ اور وہ یہ ہیں:۔

۱۹۳

(۱) پہلا نشان۔ قال رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انّ اللہ یبعث لھٰذہ الامۃ علٰی راس کلّ مائۃ سنۃ من یجدّد لھا دینھا۔ رواہ ابو داؤد یعنی خدا ہر ایک صدی کے سر پر اس اُمّت کے لئے ایک شخص مبعوث فرمائیگا جو اُس کیلئے دین کو تازہ کریگا۔ اور اب اس صدی کا چوبیسواں۲۴ سال جاتا ہے اور ممکن نہیں کہ رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمودہ میں تخلّف ہو۔ اگر کوئی کہے کہ اگر یہ حدیث صحیح ہے تو بارہ صدیوں کے مجدّدوں کے نام بتلاویں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث

✠ خدا تعالیٰ نے مجھے صرف یہی خبر نہیں دی کہ پنجاب میں زلزلے وغیرہ آفات آئیں گی کیونکہ میں صرف پنجاب کے لئے مبعوث نہیں ہوا بلکہ جہاں تک دُنیا کی آبادی ہے ان سب کی اصلاح کیلئے مامور ہوں پس میں سچ سچ کہتا ہوں کہ یہ آفتیں اور یہ زلزلے صرف پنجاب سے مخصوص نہیں ہیں بلکہ تمام دنیا ان آفات سے حصہ لیگی اور جیسا کہ امریکہ وغیرہ کے بہت حصّے تباہ ہوچکے ہیں یہی گھڑی کسی دن یورپ کے لئے در پیش ہے اور پھر یہ ہولناک دن پنجاب اور ہندوستان اور ہر ایک حصّہ ایشیا کے لئے مقدر ہے جو شخص زندہ رہیگا وہ دیکھ لے گا۔ منہ

علماء اُمّت میں مسلّم چلی آئی ہے اب اگر میرے دعوے کے وقت اس حدیث کو ضعیف بھی قرار دیا جائے تو ان مولوی صاحبوں سے یہ بھی سچ ہے بعض اکابر محدثین نے اپنے اپنے زمانہ میں خود مجدّد ہونے کا دعویٰ کیا ہے۔ بعض نے کسی دوسرے کے مجدّد بنانے کی کوشش کی ہے۔ پس اگر یہ حدیث صحیح نہیں تو انہوں نے دیانت سے کام نہیں لیا اور ہمارے لئے یہ ضروری نہیں کہ تمام مجدّدین کے نام ہمیں یاد ہوں یہ علم محیط تو خاصہ خدا تعالیٰ کا ہے ہمیں عالم الغیب ہونے کا دعویٰ نہیں مگر اُسی قدر جو خدا بتلاوے ماسوا اسکے یہ اُمّت ایک بڑے حصّہ دنیا میں پھیلی ہوئی ہے اور خدا کی مصلحت کبھی کسی ملک میں مجدّد پیدا کرتی ہے اور کبھی کسی ملک میں۔ پس خدا کے کاموں کا کون پورا علم رکھ سکتا ہے اور کون اُس کے غیب پر احاطہ کر سکتا ہے۔ بھلا یہ تو بتلاؤ کہ حضرت آدم سے لیکر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تک ہر ایک قوم میں نبی کتنے گذرے ہیں۔ اگر تم یہ بتلا دو گے تو ہم مجدّد بھی بتلا دیں گے۔ ظاہر ہے کہ عدم علم سے عدم شئے لازم نہیں آتا۔ اور یہ بھی اہلِ سنّت میں متفق علیہ امر ہے کہ آخری مجدّد اِس اُمّت کا مسیح موعود ہے جو آخری زمانہ میں ظاہر ہوگا۔ اب تنقیح طلب یہ امر ہے کہ یہ آخری زمانہ ہے یا نہیں یہود و نصاریٰ دونوں قومیں اِس پر اتفاق رکھتی ہیں کہ یہ آخری زمانہ ہے اگر چاہو تو پُوچھ کر دیکھ لو۔ مَری پڑ رہی ہے زلزلے آ رہے ہیں۔ ہر ایک قسم کی خارق عادت تباہیاں شروع ہیں پھر کیا یہ آخری زمانہ نہیں؟ اور صلحاء اسلام نے بھی اس زمانہ کو آخری زمانہ قرار دیا ہے اور چودھویں صدی میں سے بھی تیئیس سال گذر گئے ہیں۔ پس یہ قوی دلیل اِس بات پر ہے کہ یہی وقت مسیح موعود کے ظہور کا وقت ہے اور مَیں ہی وہ ایک شخص ہوں جس نے اِس صدی کے شروع ہونے سے پہلے دعویٰ کیا۔ اور مَیں ہی وہ ایک شخص ہوں جس کے دعوے پر پچیس ۲۵ برس گذر گئے اور اب تک زندہ موجود ہوں۔ اور مَیں ہی وہ ایک ہوں جس نے عیسائیوں اور دُوسری قوموں کو خدا کے نشانوں کے ساتھ ملزم کیا۔ پس جبتک میرے اِس دعوے کے مقابل پر انہیں صفات کے ساتھ کوئی دُوسرا مدعی پیش نہ کیا جائے تب تک میرا یہ دعویٰ ثابت ہے کہ وہ مسیح موعود جو آخری زمانہ کا مجدّد ہے وہ مَیں ہی ہوں۔ زمانہ میں خدا نے نوبتیں رکھی ہیں۔

صفحہ ۱۹۴

حوالہ نمبر۲۱ حقیقت النبوۃ ص ۱۹۲۔ از مرزا محمود



شخص کہدیگا۔ کہ اس حدیث میں چونکہ سب استعارے ہی استعارے ہیں۔ اسلئے مسیح بھی ایک استعارہ ہے۔ اور مہدی بھی ایک استعارہ ہے نہ کوئی مسیح آئے گا نہ کوئی مہدی آئیگا۔ سب استعارات ہیں جنہیں نہ سمجھکر لوگ مسیح و مہدی کی انتظار کرہے ہیں چنانچہ بعض لوگ اس مذہب کے ہیں بھی جو مسیح کی آمد اور مہدی کی آمد کی احادیث کو یا تو وضعی قرار دیتے ہیں یا صرف استعارات۔ پس اگر ہر لفظ کو استعارہ بنا جائز کر لیا جائیگا تو کسی کا یہ بھی حق ہوگا کہ مسیح اور مہدی کو بھی ایک استعارہ ہی قرار دیدے کسی لفظ کے استعارۃً استعمال کی بھی کوئی وجہ ہوتی ہے نہ کہ بلا ثبوت ہر لفظ کو استعارہ قرار دیا جا سکتا ہے۔

مگر صرف اسی حدیث میں حضرت مسیح موعود کا نام نبی نہیں رکھا گیا اسکے علاوہ ایک اور حدیث بھی ہے جسمیں مسیح موعود کو نبی کے نام سے یاد کیا گیا ہے اور وہ یہ ہے کہ الانبیاء اخوۃ لعلات امہاتہم شتی و دینہم واحد و انی اولی الناس بعیسی ابن مریم لانہ لم یکن بینی و بینہ نبی و انہ نازل فاذا رأیتموہ فاعرفوہ رجل مربوع الی الحمرۃ والبیاض علیہ ثوبان ممصران راسہ یقطر وان لم یصبہ بلل فیدق الصلیب و یقتل الخنزیر و یضع الجزیۃ و یدعو الناس الی الاسلام فتہلک فی زمانہ الملل کلہا الا الاسلام و ترتع الاسود مع الابل والنمار مع البقر والذئاب مع الغنم و تلعب الصبیان بالحیات فلا تضرہم فیمکث اربعین سنۃ ثم یتوفی و یصلی علیہ المسلمون۔ یعنے انبیاء علاتی بھائیوں کی طرح ہوتے ہیں انکی مائیں تو مختلف ہوتی ہیں اور دین ایک ہوتا ہے اور میں عیسیٰ بن مریم سے زیادہ تعلق رکھنے والا ہوں کیونکہ اسکے اور میرے درمیان کوئی نبی نہیں اور وہ نازل ہونیوالا ہے پس جب اسے دیکھو تو اسے پہچان لو کہ وہ میانہ قامت سرخی سفیدی ملا ہوا رنگ زرد رنگ کے کپڑے پہنے ہوئے اسکے سر سے پانی ٹپک رہا ہوگا گو سر پر پانی نہ بھی ڈالا ہوا اور وہ صلیب کو توڑیگا اور خنزیر کو قتل کریگا اور جزیہ ترک کر دیگا اور لوگوں کو اسلام کیطرف دعوت دیگا اسکے زمانہ میں سب مذاہب ہلاک ہو جائینگے اور صرف اسلام رہ جائیگا اور شیر اونٹوں کے ساتھ اور چیتے گائے بیلوں کے ساتھ اور بھیڑیئے بکریوں کے ساتھ چرتے پھرینگے اور بچے سانپوں سے کھیلینگے اور وہ انکو نقصان نہ دینگے عیسیٰ ابن مریم چالیس سال رہینگے اور پھر فوت ہو جائینگے اور مسلمان انکے جنازہ کی نماز پڑھینگے۔

اس حدیث میں صاف طور پر آنے والے عیسیٰ کو نبی کہا گیا ہے اور نہ صرف یہ کہ نبی کہا ہے بلکہ سب نبیوں کے ساتھ میں اسے شریک کیا گیا ہے۔ پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شہادت کی موجودگی میں مسیح موعود کی نبوت کا انکار

حوالہ نمبر۲۲ نشان آسمانی ص ۱۴۔ روحانی خزائن ج ۴ ص ۳۷۴

۱۴

| گُلِ دیں را بہار مے بینم | | گلشنِ شرع را ہمے بویم |
|---|---|---|

یعنی اُس سے شریعت تازہ ہو جائیگی اور دین کے شگوفوں کو پھل لگیں گے۔ یہ اُس الہام کے مطابق ہے جو براہین احمدیہ کے صفحہ ۴۹۸ میں درج ہے جس کا ترجمہ یہ ہے کہ ہر یک دین پر بذریعہ اِس عاجز کے دینِ اسلام غالب کیا جائیگا اور پھر صفحہ ۴۹۱ براہین یہ الہام ہو کہ خدا تجھ کو ترک نہیں کریگا جبتک کہ خبیث اور پاک میں فرق کر کے دکھلادے۔

| دَورِ آں شہسوار مے بینم | | تا چہل سال اے برادرِ من |
|---|---|---|

یعنی اُس روز سے جو وہ امام ملہم ہو کر اپنے تئیں ظاہر کریگا چالیس برس تک زندگی کریگا۔ اَب واضح رہے کہ یہ عاجز اپنی عمر کے چالیسویں برس میں دعوتِ حق کے لئے بالہامِ خاص مامور کیا گیا اور بشارت دی گئی کہ اسّی برس تک یا اسکے قریب تیری عمر ہے سو اِس الہام سے چالیس برس تک دعوت ثابت ہوتی ہے جن میں سے دس برس کامل گذر بھی گئے دیکھو براہین احمدیہ صفحہ ۲۳۸ واللّٰہ علیٰ کلّ شیءٍ قدیر اگرچہ ابتک حضرت نوح کی طرح دعوتِ حق کے آثار نمایاں نہیں لیکن اپنے وقت پر تمام باتیں پُوری ہونگی۔

| خجل و شرمسار مے بینم | | عاصیاں از امامِ معصُومم |
|---|---|---|

اِس بیت میں اِس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اُس امام کی جو چودھویں صدی کے سر پر آئیگا مخالف اور نافرمان بھی ہونگے جنکے لئے آخر خجالت اور شرمساری مقدّر ہے اِسی کی طرف اِس الہام میں اشارہ ہے جو فیصلہ آسمانی میں چھپ چکا ہے اور وہ یہ ہے کہ مَیں فتاح ہُوں تجھے فتح دُونگا ایک عجیب مدد تُو دیکھے گا اور سجدہ گاہوں میں گریں گے یعنے مخالف لوگ یہ کہتے ہُوئے کہ خدایا ہمیں بخش کہ ہم خطاوار تھے۔

رکھتی تھی کہ ان لوگوں کو احمد بیگ کی وفات کے بعد اپنے عزیز داماد کی موت کا فکر کھانے لگتا۔ اور اسی طرح ہراساں ہوکر رجوع الی الحق کرتے۔ کیا انسان میں یہ خاصیت نہیں کہ **چشم دید تجربہ** اس پر سخت اثر ڈالتا ہے۔ سو درحقیقت ایسا ہی ہوا۔ احمد بیگ کی موت نے اس کے وارثوں کو خاک میں ملا دیا۔ اور ایسے غم میں ڈالا کہ گویا وہ مر گئے اور سخت خوف میں پڑ گئے اور دعا میں اور تضرع میں لگ گئے۔ سو ضرور تھا۔ کہ خدا تعالیٰ اس جگہ بھی تاخیر ڈالتا۔ جیسا کہ آتھم کے متعلق کی پیشگوئی میں تاخیر ڈالی۔ ہم عربی مکتوب میں لکھ چکے ہیں کہ یہ پیشگوئی بھی مشروط بہ شرط تھی اور ہم یہ بھی بار بار بیان کر چکے ہیں کہ وعید کی پیشگوئی بغیر شرط کے بھی تخلف پذیر ہو سکتی ہے جیسا کہ یونس کی پیشگوئی میں ہوا۔ ✱

سو چاہیئے تھا کہ ہمارے نادان مخالف **انجام** کے منتظر رہتے اور پہلے ہی سے اپنی بدگوہری ظاہر نہ کرتے۔ بھلا جس وقت یہ سب باتیں پوری ہو جائیں گی۔ تو کیا اس دن یہ احمق مخالف جیتے ہی رہیں گے اور کیا اس دن یہ تمام لڑنے والے سچائی کی تلوار سے ٹکڑے ٹکڑے نہیں ہو جائیں گے ان بیوقوفوں کو کوئی بھاگنے کی جگہ نہیں رہے گی۔ اور نہایت **صفائی سے ناک کٹ جائے گی**۔ اور ذلت کے سیاہ داغ اُن کے منحوس چہروں کو بندروں اور سؤروں کی طرح کر دیں گے۔ سُنو! اور یاد رکھو! کہ میری پیشگوئیوں میں کوئی ایسی بات نہیں کہ جو خدا کے نبیوں اور رسولوں کی پیشگوئیوں میں ان کا نمونہ نہ ہو۔ بیشک یہ لوگ میری تکذیب کریں۔ بیشک گالیاں دیں۔ لیکن اگر میری پیشگوئیاں نبیوں اور رسولوں کی پیشگوئیوں کے نمونہ پر ہیں تو اُن کی تکذیب اُنہیں پر لعنت ہے۔ چاہیئے کہ اپنی جانوں پر رحم کریں اور رُوسیاہی کے ساتھ نہ مریں۔ کیا یونس کا قصّہ اُنہیں یاد نہیں کہ کیونکر وہ عذاب ٹل گیا۔ جس میں کوئی شرط بھی نہ تھی۔ اور اس جگہ تو شرطیں موجود ہیں۔ اور احمد بیگ کے اصل وارث جن کی تنبیہ کے لئے یہ نشان تھا اُس کے مرنے کے بعد پیشگوئی سے ایسے متاثر ہوئے تھے کہ اس پیشگوئی کا نام لے لیکر روتے تھے اور پیشگوئی کی عظمت دیکھ کر اس گاؤں کے تمام مرد عورت کانپ اُٹھے تھے۔ اور عورتیں چیخیں مار کر کہتی تھیں کہ ہائے وہ باتیں سچ نکلیں چنانچہ وہ لوگ اُس دن تک غم اور خوف میں تھے۔ جبتک اُن کے داماد سلطان محمد کی میعاد گذر گئی۔

پس اس تاخیر کا یہی سبب تھا جو خدا کی قدیم سنّت کے موافق ظہور میں آیا۔ خدا کے الہام میں جو توبی توبی

✱ اس پیشگوئی کی تصدیق کے لئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی پہلے سے ایک پیشگوئی فرمائی ہے کہ یتزوج و یولد لہ۔ یعنی وہ مسیح موعود بیوی کریگا اور نیز وہ صاحب اولاد ہوگا۔ اب ظاہر ہے کہ تزوج اور اولاد کا ذکر کرنا عام طور پر مقصود نہیں کیونکہ عام طور پر ہر ایک شادی کرتا ہے اور اولاد بھی ہوتی ہے اس میں کچھ خوبی نہیں بلکہ تزوج سے مراد وہ خاص تزوج ہے جو بطور نشان ہوگا اور اولاد سے مراد وہ خاص اولاد ہے جس کی نسبت اس عاجز کی پیشگوئی موجود ہے۔ گویا اس جگہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان سیہ دل منکروں کو اُن کے شبہات کا جواب دے رہے ہیں اور فرما رہے ہیں کہ یہ باتیں ضرور پوری ہوں گی۔ منہ۔



"اور وہ نشانی ہے قیامت کی پس تم ہرگز شک نہ کرو اس میں۔" (القرآن)

آخری زمانے میں آنے والے مسیح کی

# شناخت

اہلِ انصاف کو غور و فکر کی دعوت

از

مولانا محمد یوسف لدھیانوی



# پیش لفظ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفی۔ اما بعد :

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی علامات کبریٰ کے ضمن میں حضرت مہدی علیہ الرضوان کے ظہور، ان کے زمانے میں کانے دجال کے خروج اور حضرت مسیح عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کے نازل ہونے کی خبر متواتر احادیث میں دی ہے۔ گذشتہ صدیوں میں بہت سے بے باک طالع آزماؤں نے مہدویت یا مسیحیت کے دعوے کئے۔ لیکن حقائق و واقعات کی کسوٹی پر ان کے دعوے غلط ثابت ہوئے، ان میں سے بعض مدعیان مسیحیت یا مہدویت کی جماعتیں اب تک موجود ہیں۔ ان کے تجربات سے فائدہ اٹھاتے ہوئے چودھویں صدی میں مرزا غلام احمد قادیانی نے ۱۸۸۴ء میں مجددیت کا، ۱۸۹۱ء میں مسیحیت کا اور ۱۹۰۱ء میں نبوت کا دعویٰ کیا، اس طرح مدعیان مسیحیت و مہدویت میں ایک نئے نام کا اضافہ ہوا۔

زیر نظر رسالہ ایک قادیانی کے خط کا جواب ہے، جو رجب ۱۳۹۹ھ میں لکھا گیا تھا، اور جس میں آنے والے مسیح کی علامات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمودات سے، جو خود مرزا غلام احمد قادیانی کو بھی مسلم ہیں، ذکر کی گئی ہیں، جن سے ثابت ہوتا ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا مسیح اور مہدی ہونے کا دعویٰ غلط ہے، یہ رسالہ "شناخت" کے نام سے متعدد بار شائع ہو چکا ہے، اور اب نظر ثانی کے بعد اسے جدید انداز میں شائع کیا جا رہا ہے، اللہ تعالیٰ اس کو شرف قبول نصیب فرمائیں، اور اسے اپنے بندوں کی ہدایت کا ذریعہ بنائیں، آمین یا رب العالمین۔

محمد یوسف لدھیانوی

۱۴ رجب ۱۴۱۰ھ

مکرم و محترم جناب ...... صاحب! ...، زیدت الطافہم، آداب و دعوات۔

مزاج گرامی! جناب کا گرامی نامہ محررہ ۲۶ مئی ۱۹۷۹ء آج ۱۶ جون کو مجھے ملا، قبل ازیں چار گرامی ناموں کے جواب لکھ چکا ہوں، آج کے خط میں آپ نے مرزا صاحب کے کچھ دعوے کچھ اشعار اور کچھ پیش گوئیاں ذکر کر کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد گرامی نقل کیا ہے کہ "جب مسیح اور مہدی ظاہر ہو تو اس کو میرا سلام پہنچائیں" اور پھر اس ناکارہ کو یہ نصیحت فرمائی ہے کہ :

> "اب تک آپ نے (یعنی راقم الحروف نے) اس کی تباہی و بربادی کی تدبیریں کر کے بہت کچھ اس کے خدا اور رسول کی مخالفت کر لی، اب خدا کے لئے اپنے حال پر رحم فرمائیں، اگر اپنی اصلاح نہیں کر سکتے تو دوسروں کی گمراہی اور حق سے دوری کی کوششوں سے باز رہ کر اپنے لئے الٰہی ناراضگی تو مول نہ لیں۔"

جناب کی نصیحت بڑی قیمتی ہے، اگر جناب مرزا صاحب واقعی مسیح اور مہدی ہیں تو کوئی شک نہیں کہ ان کی مخالفت خدا اور رسول کی مخالفت ہے، حق سے دوری و گمراہی ہے، اور الٰہی ناراضگی کا موجب ہے اور اگر وہ مسیح یا مہدی نہیں تو جو لوگ ان کی پیروی کر کے سچے مسیح اور سچے مہدی کے آنے کی نفی کر رہے ہیں ان کے گمراہ ہونے، حق سے دور ہونے، الٰہی ناراضگی کے نیچے ہونے اور خدا اور رسول کے مخالف ہونے میں بھی کوئی شبہ نہیں ہے۔ اگر واقعی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت مسیح علیہ السلام کو سلام پہنچانے کا حکم فرمایا ہے تو کھلی ہوئی بات ہے کہ آپؐ نے امت کو یہ ہدایت بھی فرمائی ہوگی کہ حضرت مسیح اور حضرت مہدی کی کیا کیا علامتیں ہیں؟ وہ کب تشریف لائیں گے؟ کتنی مدت رہیں گے؟ کیا کیا کارنامے انجام دیں گے؟ اور ان کے زمانے کا نقشہ کیا ہوگا؟ پس اگر مرزا صاحب اس معیار پر، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے، پورے اترتے ہیں تو ٹھیک ہے۔ انہیں ضرور مسیح مانئے اور ان کی دعوت بھی دیجئے۔ ورنہ ان کی حیثیت سید محمد جونپوری، ملا محمد اٹکی اور علی محمد باب وغیرہ جھوٹے مدعیان مسیحیت و مہدویت کی ہوگی، اور ان کو مسیح کہہ کر احادیث نبویہ کو ان پر چسپاں کرنا ایسا ہوگا کہ کوئی شخص "بوم" کا نام "ہما" رکھ کر ہما کی صفات و کمالات اس پر چسپاں کرنے لگے، اور لوگوں کو اسے "ہما" سمجھنے کی دعوت دے۔ لہٰذا مجھ پر آپ پر اور سارے انسانوں پر

لازم ہے کہ مرزا صاحب کو فرمودہ نبویؐ کی کسوٹی پر جانچیں، وہ کھرے نکلیں تو مانیں۔ کھوٹے نکلیں تو انہیں مسترد کر دیں۔ اس منصفانہ اصول کو سامنے رکھ کر میں جناب کو بھی آپ کی اپنی نصیحت پر عمل کرنے، اور مرزا صاحب کی حیثیت پر غور و فکر کی دعوت دیتا ہوں اور اس سلسلہ میں چند نکات مختصراً عرض کرتا ہوں۔ وباللہ التوفیق۔

## ۱۔ حضرت مسیح علیہ السلام کب آئیں گے؟

اس سلسلہ میں سب پہلا سوال یہ پیدا ہوتا ہے۔ کہ مسیح علیہ السلام کب آئیں گے؟ کس زمانے میں ان کی تشریف آوری ہوگی؟ اس کا جواب خود جناب مرزا صاحب ہی کی زبان سے سننا بہتر ہوگا۔ مرزا صاحب، اپنے نشانات ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"پہلا نشان: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ یبعث لہٰذہ الامۃ علی راس کل مأئۃ من یجدد لھا دینھا۔
(رواہ ابو داؤد)

یعنی خدا ہر ایک صدی کے سر پر اس امت کے لئے ایک شخص کو مبعوث فرمائے گا جو اس کے لئے دین کو تازہ کرے گا......

اور یہ بھی اہل سنت کے درمیان متفق علیہ امر ہے کہ آخری مجدد اس امت کا مسیح موعود ہے جو آخری زمانہ میں ظاہر ہوگا، اب تنقیح طلب یہ امر ہے کہ یہ آخری زمانہ ہے یا نہیں؟ یہود و نصاریٰ دونوں قومیں اس پر اتفاق رکھتی ہیں کہ یہ آخری زمانہ ہے۔ اگر چاہو تو پوچھ لو۔" (حقیقۃ الوحی ص ۱۹۳)

مرزا صاحب نے اپنی دلیل کو تین مقدموں سے ترتیب دیا ہے۔

(الف): ارشاد نبویؐ کہ ہر صدی کے سر پر ایک مجدد ہوگا۔

(ب): اہل سنت کا اتفاق کہ آخری صدی کا آخری مجدد مسیح ہوگا۔

(ج): یہود و نصاریٰ کا اتفاق کہ مرزا صاحب کا زمانہ آخری زمانہ ہے۔

نتیجہ ظاہر ہے کہ اگر چودھویں صدی آخری زمانہ ہے تو اس میں آنے والا مجدد ہی "آخری مجدد" ہوگا اور جو "آخری مجدد" ہوگا لازماً وہی مسیح موعود بھی ہوگا۔ لیکن اگر چودھویں صدی کے ختم ہونے پر پندرھویں صدی شروع ہوگئی تو فرمودہ نبویؐ کے مطابق اس کے سر پر بھی کوئی مجدد آئے گا، اس کے بعد سولہویں صدی شروع ہوئی تو لازماً

---

۱۔ یہ تحریر پندرھویں صدی شروع ہونے سے پہلے کی ہے۔

اس کا بھی کوئی مجدد ضرور ہوگا۔

پس نہ چودھویں صدی آخری زمانہ ہوا اور نہ مرزا صاحب کا "آخری مجدد" ہونے کا دعویٰ صحیح ہوا۔ اور جب وہ "آخری مجدد" نہ ہوئے تو مہدی یا مسیح بھی نہ ہوئے کیونکہ "اہل سنت میں یہ امر متفق علیہ امر ہے کہ "آخری مجدد" اس امت کے حضرت مسیح علیہ السلام ہوں گے۔" اگر آپ صرف اسی ایک نکتہ پر بنظر انصاف غور فرمائیں تو آپ کا فیصلہ یہ ہوگا کہ مرزا صاحب کا دعویٰ غلط ہے۔ وہ مسیح اور مہدی نہیں۔

## ۲۔ حضرت مسیح علیہ السلام کتنی مدت قیام فرمائیں گے؟

زمانہ نزول مسیح کا تصفیہ ہو جانے کے بعد دوسرا سوال یہ ہے کہ مسیح علیہ السلام کتنی مدت زمین پر قیام فرمائیں گے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ احادیث طیبہ میں ان کی مدت قیام چالیس سال ذکر فرمائی گئی ہے۔ (حقیقۃ النبوۃ ص ۱۹۲۔ از مرزا محمود احمد صاحب) یہ مدت خود مرزا صاحب کو بھی مسلم ہے، بلکہ اپنے بارے میں ان کا چہل (۴۰) سالہ دعوت کا الہام بھی ہے، چنانچہ اپنے رسالہ "نشان آسمانی" میں شاہ نعمت اللہ ولی کے شعر:

"تا چہل سال اے برادر من — دور آں شہسواری بینم"

کو نقل کر کے لکھتے ہیں:

> "یعنی اس روز سے جو وہ امام مُلہم ہو کر اپنے تئیں ظاہر کرے گا، چالیس برس تک زندگی کرے گا، اب واضح رہے کہ یہ عاجز اپنی عمر کے چالیسویں برس میں دعوت حق کے لئے بالہام خاص مامور کیا گیا اور بشارت دی گئی کہ اسی ۸۰ برس تک یا اس کے قریب تیری عمر ہے، سو اس الہام سے چالیس برس تک دعوت ثابت ہوتی ہے۔ جن میں سے دس برس کامل گزر بھی گئے۔"
>
> (ص ۱۴ طبع چہارم اگست ۱۹۳۴ء)

مرزا صاحب کے اس حوالے سے واضح ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام چالیس برس زمین پر رہیں گے اور سب جانتے ہیں کہ مرزا صاحب نے ۱۸۹۱ء میں مسیحیت کا دعویٰ کیا اور ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو داغ مفارقت دے گئے۔ گویا مسیح ہونے کے دعوے کے ساتھ کل ساڑھے سترہ برس دنیا میں رہے۔ اور اگر اس کے ساتھ وہ زمانہ بھی شامل کر لیا جائے جبکہ ان کا دعویٰ صرف مجددیت کا تھا، مسیحیت کا نہیں تھا، تب بھی جون ۱۸۹۲ء (جو نشان آسمانی کا سن تصنیف ہے) تک "دس برس کامل" کا زمانہ اس میں مزید

شامل کرنا ہوگا اور ان کی مدت قیام ۴۶ سال بنے گی۔ لہٰذا فرمودہ نبویؐ (چالیس برس زمین پر رہیں گے) کے معیار پر تب بھی وہ پورے نہ اترے اور نہ ان کا دعویٰ مسیحیت ہی صحیح ثابت ہوا۔ یہ دوسرا نکتہ ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ مرزا صاحب مسیح نہیں تھے۔

## ۳۔ حضرت مسیح علیہ السلام کے احوال شخصیہ

### (الف)۔ شادی اور اولاد:

حضرت مسیح علیہ السلام زمین پر تشریف لانے کے بعد شادی کریں گے۔ اور ان کے اولاد ہوگی۔ (مشکوٰۃ ص ۴۸۰)

یہ بات جناب مرزا صاحب کو بھی مسلم ہے۔ چنانچہ وہ اپنے "نکاح آسمانی" [1] کی تائید میں فرماتے ہیں۔

> "اس پیش گوئی کی تصدیق کے لئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی پہلے سے پیش گوئی فرمائی ہوئی ہے۔ "یتزوج ویولد لہ" یعنی وہ مسیح موعود بیوی کرے گا، اور نیز صاحب اولاد ہوگا۔ اب ظاہر کہ تزوج اور اولاد کا ذکر کرنا عام طور پر مقصود نہیں۔ کیونکہ عام طور پر ہر ایک شادی کرتا ہے اور اولاد بھی ہوتی ہے۔ اس میں کچھ خوبی نہیں۔ بلکہ تزوج سے مراد خاص تزوج ہے جو بطور نشان ہوگا۔ اور اولاد سے مراد خاص اولاد ہے۔ جس کی نسبت اس عاجز کی پیش گوئی ہے۔ گویا اس جگہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان سیاہ دل منکروں کو ان کے شبہات کا جواب دے رہے ہیں کہ یہ باتیں ضرور پوری ہوں گی۔" (ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۳)

بلاشبہ جو شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کے پورا ہونے سے منکر ہو، اس کے سیاہ دل ہونے میں کوئی شبہ نہیں ہے! [2]

جناب مرزا صاحب کی یہ تحریر ۱۸۹۶ء کی ہے اس وقت مرزا صاحب کی دو شادیاں ہوچکی تھیں۔ اور دونوں سے اولاد بھی موجود تھی۔ مگر بقول ان کے "اس میں کچھ خوبی نہیں۔" لیکن جس شادی کو بطور نشان ہونا تھا اور اس سے جو "خاص اولاد"

---

۱۔ محمدی بیگم سے مرزا صاحب کے نکاح آسمانی کی الہامی پیش گوئی۔

۲۔ سیدنا عیسیٰ علیہ السلام نے پہلی زندگی میں نکاح نہیں کیا تھا اور بیوی بچوں کے قصے سے آزاد رہے تھے اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ دوبارہ تشریف لائیں گے تو نکاح بھی کریں گے اور ان کے اولاد بھی ہوگی۔

پیدا ہونی تھی، جس کی تصدیق کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے "یتزوج ویولدلہ" فرمایا تھا۔ وہ مرزا صاحب کو نصیب نہ ہو سکی۔ لہٰذا وہ اس معیار نبوی پر بھی پورے نہ اترے، اور جو لوگ خیال کرتے ہوں کہ مسیح کے لئے اس خاص شادی اور اس سے اولاد کا ہونا کچھ ضروری نہیں تو اس کے بغیر بھی کوئی شخص "مسیح موعود" کہلا سکتا ہے مرزا صاحب کے بقول آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مندرجہ بالا ارشاد میں ان ہی سیاہ دل منکروں کے شبہات کا ازالہ فرمایا ہے۔ یہ تیسرا نکتہ ہے جس سے ثابت ہوا کہ مرزا صاحب مسیح نہیں تھے۔

## (ب)۔ حج و زیارت

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت مسیح علیہ السلام کے حالات ذکر کرتے ہوئے ان کے حج و عمرہ کرنے اور روضہ اقدس پر حاضر ہو کر سلام پیش کرنے کو بطور خاص ذکر فرمایا ہے۔ (مستدرک حاکم ج ۲ ص ۵۹۵)

جناب مرزا صاحب کو بھی یہ معیار مسلم تھا۔ چنانچہ "ایام الصلح" میں اس سوال کا جواب دیتے ہوئے کہ آپ نے اب تک حج کیوں نہیں کیا کہتے ہیں :

"ہمارا حج تو اس وقت ہو گا جب دجال بھی کفر اور دجل سے باز آکر طواف بیت اللہ کرے گا۔ کیونکہ بموجب حدیث صحیح کے وہی وقت مسیح موعود کے حج کا ہو گا۔"

(ص ۱۶۸)

ایک اور جگہ مرزا صاحب کے ملفوظات میں ہے۔ (ص ۱۶۸)

"مولوی محمد حسین بٹالوی کا خط حضرت مسیح موعود کی خدمت میں سنایا گیا۔ جس میں اس نے اعتراض کیا تھا کہ آپ حج کیوں نہیں کرتے۔ اس کے جواب میں حضرت مسیح موعود نے فرمایا کہ :

"میرا پہلا کام خنزیروں کا قتل اور صلیب کی شکست ہے، ابھی تو میں خنزیروں کو قتل کر رہا ہوں، بہت سے خنزیر مر چکے ہیں اور بہت سخت جان ابھی باقی ہیں۔ ان سے فرصت اور فراغت ہو لے۔"

(ملفوظات احمدیہ حصہ پنجم ص ۲۶۳ مرتبہ منظور الٰہی صاحب)

مگر سب دنیا جانتی ہے کہ مرزا صاحب حج و زیارت کی سعادت سے آخری لمحہ حیات تک محروم رہے لہٰذا وہ اس معیار نبوی کے مطابق بھی مسیح موعود نہ ہوئے۔

## (ج) ۔ وفات اور تدفین

حضرت مسیح علیہ السلام کے حالات میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی ارشاد فرمایا ہے کہ اپنی مدت قیام پوری کرنے کے بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا انتقال ہو گا۔ مسلمان ان کی نماز جنازہ پڑھیں گے، اور انہیں روضہ اطہر میں حضرات ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے پہلو میں دفن کیا جائے گا۔ (مشکوٰۃ ص ۴۸۰)

جناب مرزا صاحب بھی اس معیار نبویؐ کو تسلیم کرتے ہیں۔ "کشتی نوح" میں تحریر فرماتے ہیں۔ "آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ مسیح موعود میری قبر میں دفن ہو گا، یعنی وہ میں ہی ہوں۔" (ص ۱۵)

دوسری جگہ لکھتے ہیں :

"ممکن ہے کوئی مثیل مسیح ایسا بھی آجائے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ کے پاس دفن ہو۔" (ازالہ اوہام ص ۴۷۰)

اور سب دنیا جانتی ہے کہ مرزا صاحب کو روضہ اطہر کی ہوا بھی نصیب نہ ہوئی۔ وہ تو ہندوستان کے قصبہ قادیان میں دفن ہوئے۔ لہٰذا وہ مسیح موعود بھی نہ ہوئے۔

## ۴۔ حضرت مسیحؑ آسمان سے نازل ہوں گے

جس مسیح علیہ السلام کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سلام پہنچانے کا حکم فرمایا ہے ان کے بارے میں یہ وضاحت بھی فرمادی ہے کہ وہ آسمان سے نازل ہونگے۔

یہ معیار نبویؐ خود مرزا صاحب کو بھی مسلم ہے۔ چنانچہ ازالہ اوہام میں لکھتے ہیں :

"مثلاً صحیح مسلم کی حدیث میں جو یہ لفظ موجود ہے کہ حضرت مسیح جب آسمان سے نازل ہوں گے تو ان کا لباس زرد رنگ کا ہو گا۔ (ص ۸۱)

اور سب کو معلوم ہے کہ مرزا صاحب چراغ بی بی کے پیٹ سے پیدا ہوئے تھے اور یہ بھی سب جانتے ہیں کہ عورت کے پیٹ کا نام آسمان نہیں۔ لہٰذا مرزا صاحب مسیح نہ ہوئے۔

## ۵۔ حضرت مسیح علیہ السلام کے کارنامے

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جس مسیح کے آنے کی خبر دی اور جنہیں سلام

پہنچانے کا حکم فرمایا ان کے کارنامے بڑی تفصیل سے امت کو بتائے۔ مثلاً صحیح بخاری کی حدیث میں ہے:

والذی نفسی بیدہ لیوشکن ان ینزل فیکم ابن مریم حکماً عدلاً فیکسر الصلیب و یقتل الخنزیر و یضع الحرب۔

(صحیح بخاری ص ۴۹۰ ج ۱)

قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے کہ عنقریب تم میں حضرت عیسیٰ بن مریم حاکم عادل کی حیثیت سے نازل ہوں گے۔ پس صلیب کو توڑ دیں گے خنزیر کو قتل کردیں گے اور لڑائی موقوف کردیں گے۔

اس حدیث میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد از نزول متعدد کارنامے مذکور ہیں ان کی مختصر تشریح کرنے سے پہلے لازم ہے کہ ہم اس حقیقت کو من وعن تسلیم کرنے کے لئے تیار ہوں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم کھا کر بیان فرمائی ہے۔ کیونکہ قسم اسی جگہ کھائی جاتی ہے۔ جہاں اس حقیقت کو شک وشبہ کی نظر سے دیکھا جاتا ہو، یا وہ مخاطبین کو کچھ اعجوبہ اور اچنبھا معلوم ہوتی ہو اور اسے بغیر کسی تاویل کے تسلیم کرنے پر آمادہ نظر نہ آتے ہوں۔ قسم کھانے کے بعد جو لوگ اس قسم کو سچا سمجھیں گے وہ اس حقیقت کو بھی تسلیم کریں گے۔ لیکن جو لوگ اس حقیقت کو تسلیم کرنے سے گریز کریں تو اس کے معنی یہ ہوں گے کہ انہیں قسم کھانے والے کی قسم پر بھی اعتبار نہیں اور نہ وہ اسے سچا ماننے کے لئے تیار ہیں، یہ بات خود مرزا صاحب کو بھی مسلّم ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

والقسم یدل علیٰ ان الخبر محمول علی الظاھر، لا تاویل فیہ ولا استثناء (حمامۃ البشریٰ ص ۱۴)

قسم اس امر کی دلیل ہے کہ خبر اپنے ظاہر پر محمول ہے۔ اس میں نہ کوئی تاویل ہے اور نہ استثناء

## (الف) ۔ مسیح علیہ السلام کون ہیں؟

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم قسم کھا کر فرماتے ہیں کہ:

(۱) آنے والے مسیح کا نام عیسیٰ ہو گا جبکہ مرزا صاحب کا نام غلام احمد تھا، ذرا غور فرمائیے کہ کہاں عیسیٰ اور کہاں غلام احمد؟ ان دونوں ناموں کے درمیان کیا جوڑ؟

(۲) مسیح کی والدہ کا نام مریم صدیقہ ہے۔ جبکہ مرزا صاحب کی ماں کا نام چراغ بی بی تھا

(۳) مسیح علیہ السلام آسمان سے نازل ہوں گے، جب کہ مرزا صاحب نازل نہیں ہوئے۔

یہ تینوں خبریں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حلفاً دی ہیں۔ اور ابھی معلوم ہوچکا ہے کہ جو خبر قسم کھا کر دی جائے اس میں کسی تاویل اور کسی استثناء کی گنجائش نہیں ہوتی۔ اب انصاف فرمائیے کہ جو لوگ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ان حلفیہ خبروں میں تاویل کرتے ہیں کیا ان کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان ہے؟ یا ہو سکتا ہے؟ ہرگز نہیں!

## (ب)۔ حاکم عادل

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت مسیح عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کے بارے میں حلفیہ خبر دی ہے کہ وہ حاکم عادل کی حیثیت سے تشریف لائیں گے اور ملت اسلامیہ کی سربراہی اور حکومت و خلافت کے فرائض انجام دیں گے۔ اس کے برعکس مرزا صاحب پشتوں سے انگریزوں کے محکوم اور غلام چلے آتے تھے۔ ان کا خاندان انگریزی سامراج کا ٹوڈی تھا۔ خود مرزا صاحب کا کام انگریزوں کے لئے مسلمانوں کی جاسوسی کرنا تھا، اور وہ انگریزوں کی غلامی پر فخر کرتے تھے۔ ان کو ایک دن کے لئے بھی کسی جگہ کی حکومت نہیں ملی۔ اس لئے ان پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد صادق نہیں آتا۔ چنانچہ وہ خود لکھتے ہیں:

> "ممکن ہے اور بالکل ممکن ہے[1] کہ کسی زمانے میں کوئی ایسا مسیح بھی آجائے جس پر حدیثوں کے ظاہری الفاظ صادق آسکیں، کیونکہ یہ عاجز اس دنیا کی حکومت اور بادشاہت کے ساتھ نہیں آیا۔" (ازالہ اوہام ص ۲۰۰)

پس جب مرزا صاحب بقول خود حکومت و بادشاہت کے ساتھ نہیں آئے، اور ان پر فرمان نبویؐ کے الفاظ صادق ہی نہیں آتے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق وہ مسیح نہ ہوئے۔

## (ج) کسر صلیب

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کی تشریف آوری کا سب سے اہم اور اصل مشن اپنی قوم کی

---

۱۔ صرف "ممکن" نہیں بلکہ قطعی و یقینی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حلفیہ بیان پورا نہ ہو؟ ناممکن!

اصلاح کرنا ہے اور ان کی قوم کے دو حصے ہیں۔ ایک مخالفین یعنی یہود، اور دوسرے محبین، یعنی نصاریٰ۔

ان کے نزول کے وقت یہود کی قیادت دجال یہودی کے ہاتھ میں ہوگی اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لاکر سب سے پہلے دجال کو قتل اور یہود کا صفایا کریں گے۔ (میں اسے آگے چل کر ذکر کروں گا۔) ان سے نمٹنے کے بعد آپ اپنی قوم نصاریٰ کی طرف متوجہ ہوں گے، اور ان کی غلطیوں کی اصلاح فرمائیں گے، ان کے اعتقادی بگاڑ کی ساری بنیاد عقیدہ تثلیث، کفارہ اور صلیب پرستی پر مبنی ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تشریف آوری سے واضح ہوجائے گا کہ وہ بھی دوسرے انسانوں کی طرح ایک انسان ہیں، لہٰذا تثلیث کی تردید ان کا سراپا وجود ہوگا، کفارہ اور صلیب پرستی کا مدار اس پر ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو معاذ اللہ سولی پر لٹکایا گیا، حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا بقید حیات ہونا ان کے عقیدہ کفارہ اور تقدس صلیب کی نفی ہوگی۔ اس لئے تمام عیسائی اسلام کے حلقہ بگوش ہوجائیں گے۔ اور اپنے سارے عقائد باطلہ سے توبہ کرلیں گے، اور ایک بھی صلیب دنیا میں باقی نہیں رہے گی۔

خنزیر خوری ان کی ساری معاشرتی برائیوں کی بنیاد تھی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام صلیب کو توڑ ڈالیں گے۔ اور خنزیر کو قتل کریں گے۔ جس سے عیسائیوں کے اعتقادی اور معاشرتی بگاڑ کی ساری بنیادیں منہدم ہوجائیں گی۔ اور خود نصاریٰ مسلمان ہوکر صلیب کو توڑنے اور خنزیر کو قتل کرنے کا کام کریں گے۔ اور جو شخص صلیبی طاقتوں کا جاسوس ہو اس کو کسر صلیب کی توفیق ہو بھی کیسے سکتی تھی۔

یہ ہے وہ "کسر صلیب" جس کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تشریف آوری کے ذیل میں حلفاً بیان فرمایا ہے۔

جناب مرزا صاحب کو کسر صلیب کی توفیق جیسی ہوئی وہ کسی بیان کی محتاج نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی مزعومہ "کسر صلیب" کے دور میں عیسائیت کو روز افزوں ترقی ہوئی۔ خود مرزا صاحب کا بیان ملاحظہ فرمایئے۔

> "اور جب تیرھویں صدی کچھ نصف سے زیادہ گذر گئی تو یک دفعہ اس دجالی گروہ کا خروج ہوا اور پھر ترقی ہوتی گئی۔ یہاں تک کہ اس صدی کے اواخر میں بقول پادری ہیکر صاحب پانچ لاکھ تک صرف ہندوستان میں ہی کرسٹان شدہ لوگوں کی

نوبت پہنچ گئی اور اندازہ کیا گیا کہ قریباً بارہ سال میں ایک لاکھ آدمی عیسائی مذہب میں داخل ہو جاتا ہے۔"
(ازالہ اوہام ص ۴۹۱)

یہ تو مرزا صاحب کی سبز قدمی سے ان کی زندگی میں حال تھا، اب ذرا ان کے دنیا سے رخصت ہونے کا حال سنئے۔ اخبار الفضل قادیان ۱۹ جون کی اشاعت میں صفحہ ۵ پر لکھتا ہے۔

"کیا آپ کو معلوم ہے کہ اس وقت ہندوستان میں عیسائیوں کے (۱۳۷) مشن کام کر رہے ہیں۔ یعنی ہیڈ مشن۔ ان کی برانچوں کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ ہیڈ مشنوں میں اٹھارہ سو سے زائد پادری کام کر رہے ہیں۔ (۴۰۳) اسپتال ہیں جن میں (۵۰۰) ڈاکٹر کام کر رہے ہیں (۴۳) پریس ہیں اور تقریباً (۱۰۰) اخبارات مختلف زبانوں میں چھپتے ہیں۔ (۵۱) کالج (۶۱۷) ہائی اسکول اور (۶۱) ٹریننگ کالج ہیں۔ ان میں ساٹھ ہزار طالب علم تعلیم پاتے ہیں۔ مکتی فوج[1] میں (۳۰۸) یورپین اور (۲۸۸۶) ہندوستانی مناد کام کرتے ہیں۔ ان کے ماتحت (۵۰۷) پرائمری اسکول ہیں جن میں (۱۸۶۷۵) آدمیوں کی پرورش ہو رہی ہے۔ اور ان سب کوششوں اور قربانیوں کا نتیجہ یہ ہے کہ کہا جاتا ہے روزانہ (۲۲۴) مختلف مذاہب کے آدمی ہندوستان میں عیسائی ہو رہے ہیں۔ ان کے مقابلہ میں مسلمان کیا کر رہے ہیں؟ وہ تو شاید اس کام کو قابل توجہ بھی نہیں سمجھتے۔ (یوں بھی یہ چارج مسیح کے سپرد کیا جا چکا تھا۔ اس لئے مسلمانوں کو اس طرف توجہ کیوں ہوتی؟ ...... ناقل) احمدی جماعت کو سوچنا چاہئے کہ عیسائیوں کی مشنریوں کی تعداد کے اس قدر وسیع جال کے مقابلے میں اس کی مساعی کی کیا حیثیت ہے۔ ہندوستان بھر میں ہمارے دو درجن مبلغ ہیں اور وہ بھی جن مشکلات میں کام کر رہے ہیں۔ انہیں بھی ہم خوب جانتے ہیں۔"

دیدہ عبرت سے الفضل کی رپورٹ پڑھئے کہ ۱۹۴۱ء میں (۸۱۷۶۰) اکیاسی ہزار سات سو ساٹھ آدمی سالانہ کے حساب سے صرف ہندوستان میں عیسائی ہو رہے تھے، باقی سب دنیا کا قصہ الگ رہا۔ اب انصاف سے بتائیے کہ کیا یہی "کسر صلیب" تھی جس کی خوشخبری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حلفاً دے رہے ہیں اور کیا یہی "کاسر صلیب" مسیح ہے جسے سلام پہنچانے کی آپؐ وصیت فرما رہے ہیں؟ کسوٹی میں نے آپ کے سامنے

---

[1] عیسائی مشنریوں نے ایک "سیلویشن آرمی" بنائی ہے جس کے معنی ہیں "نجات دہندہ فوج" عرف عام میں مکتی فوج کہلاتی ہے۔ اس کے آدمی باقاعدہ وردیاں پہنتے ہیں اور اس کے رموز سے بے خبر مسلمان ملکوں نے اس فوج کو ارتداد پھیلانے کی کھلی چھٹی دے رکھی ہے۔

پیش کر دی ہے۔ اگر آپ کھوٹے کھرے کو پرکھنے کی صلاحیت رکھتے ہیں تو آپ کے ضمیر کو فیصلہ کرنا چاہئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم "مسیح قادیانی" کو "کاسر صلیب" کہہ کر سلام نہیں بھجوار ہے۔ وہ کوئی اور ہی مسیح ہو گا جو چند دنوں میں عیسائیت کے آثار روئے زمین سے صفایا کر دے گا۔ صلوات اللہ و سلامہ علیہ۔

مرزا صاحب کی کوئی بات تاویلات کی بیساکھیوں کے بغیر کھڑی نہیں ہو سکتی تھی حالانکہ میں عرض کر چکا ہوں کہ یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا حلفیہ بیان ہے جس میں تاویلات کی سرے سے گنجائش ہی نہیں، اسی لئے مرزا صاحب نے "کسر صلیب" کے معنی "موت مسیح کا اعلان" کرنے کے فرمائے۔ چونکہ مرزا صاحب نے بزعم خود مسیح علیہ السلام کو مار کر (نعوذ باللہ) یوزا آسف کی قبر واقع محلہ خانیار سرینگر میں انہیں دفن کر دیا۔ اس لئے فرض کر لینا چاہئے کہ بس صلیب ٹوٹ گئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

مرزا صاحب نے بہت سی جگہ اس بات کو بڑے طمطراق سے بیان کیا ہے کہ میں نے عیسائیوں کا خدا مار دیا، ایک جگہ لکھتے ہیں کہ

"اصل میں ہمارا وجود دو باتوں کے لئے ہے ایک تو ایک نبی کو مارنے کے لئے دوسرا شیطان کو مارنے کے لئے۔" (ملفوظات ص ۲۰ جلد ۱۰)

اگر اللہ تعالیٰ نے کسی کو عقل و فہم کی دولت عطا فرمائی ہے تو اسے سوچنا چاہئے کہ ہندوستان میں عیسائیوں کے خدا کو مارنے کا سہرا سرسید کے سر پر ہے، جس زمانے میں مرزا صاحب حیات مسیح کا عقیدہ رکھتے تھے اور براہین احمدیہ میں ص ۴۹۸، ۴۹۹، ۵۰۵ میں قرآن کریم کی آیات اور اپنے الہامات کے حوالے دے کر حیات مسیح ثابت فرماتے تھے، سرسید بزعم خود اسی وقت عیسیٰ علیہ السلام کی موت (نعوذ باللہ) ازروئے قرآن ثابت کر چکے تھے، حکیم نور دین، مولوی عبدالکریم، مولوی محمد احسن امروہوی اور کچھ جدید تعلیم یافتہ طبقہ سرسید کے نظریات سے متاثر ہو کر وفات مسیح کا قائل تھا۔ اس لئے اگر وفات مسیح ثابت کرنا "کسر صلیب" ہے تو "مسیح موعود" اور "کاسر صلیب" کا خطاب مرزا صاحب کو نہیں بلکہ سرسید احمد خان کو ملنا چاہئے۔

اور اس بات پر بھی غور فرمائیے کہ عیسائیوں کی صلیب پرستی اور کفارہ کا مسئلہ صلیب کے اس تقدس پر مبنی ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام (نعوذ باللہ) صلیب پر لٹکائے گئے، اور اس نکتہ کو مرزا صاحب نے خود تسلیم کر لیا۔ مرزا صاحب کو عیسائیوں سے

صرف اتنی بات میں اختلاف ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام صلیب پر نہیں مرے، بلکہ کالمیت (مردہ کی مانند) ہوگئے تھے اور بعد میں اپنی طبعی موت مرے۔

بہرحال مرزا صاحب کو عیسیٰ علیہ السلام کا صلیب پر لٹکایا جانا بھی مسلم اور ان کا فوت ہوجانا بھی مسلم۔ اس سے تو عیسائیوں کے عقیدہ و تقدس صلیب کی تائید ہوئی نہ کہ "کسر صلیب۔"

اس کے بر عکس اسلام یہ کہتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے صلیب پر لٹکائے جانے کا افسانہ ہی یہودیوں کا خود تراشیدہ ہے، جسے عیسائیوں نے اپنی جہالت سے مان لیا ہے۔ ورنہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نہ صلیب پر لٹکائے گئے، اور نہ صلیب کے تقدس کا کوئی سوال پیدا ہوتا ہے، اور یہی وہ حقیقت ہے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول پر کھلے گی۔ اور دونوں قوموں پر ان کی غلطی واضح ہوجائے گی۔ جس کے لئے نہ مناظروں اور اشتہاروں کی ضرورت ہوگی نہ "لندن کانفرنسوں" کی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا وجود سامی ان کے عقائد کے غلط ہونے کی خود دلیل ہوگا۔

## (د) لڑائی موقوف، جزیہ بند

صحیح بخاری کی مندرجہ بالا حدیث میں حضرت مسیح علیہ السلام کا ایک کارنامہ "یضع الحرب" بیان فرمایا ہے یعنی وہ لڑائی اور جنگ کو ختم کردیں گے۔ اور دوسری روایات میں اس کی جگہ "ویضع الجزیۃ" کے لفظ ہیں۔ یعنی جزیہ موقوف کردیں گے۔

مرزا صاحب نے اپنی کتابوں میں بے شمار جگہ اس ارشاد نبویؐ کے حوالے سے انگریزی حکومت کی دائمی غلامی اور ان کے خلاف جہاد کو حرام قرار دیا۔ حالانکہ حدیث نبویؐ کا منشا یہ تھا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کے بعد لوگوں کے مذہبی اور نفسانی اختلافات مٹ جائیں گے (جیسا کہ آگے "زمانہ کا نقشہ" کے ذیل میں آتا ہے) اس لئے نہ لوگوں کے درمیان کوئی عداوت و کدورت باقی رہے گی۔ نہ جنگ و جدال...... اور چونکہ تمام مذاہب مٹ جائیں گے، اس لئے جزیہ بھی ختم ہوجائے گا۔

ادھر مرزا صاحب کی سبز قدمی سے اب تک دو عالمی جنگیں ہوچکی ہیں، روزانہ کہیں نہ کہیں جنگ جاری ہے اور تیسری عالمی جنگ کی تلوار انسانیت کے سروں پر لٹک رہی ہے اور مرزا صاحب جزیہ تو کیا بند کرتے وہ اور ان کی جماعت آج تک خود غیر مسلم

"پھر اسی کتاب (براہین احمدیہ) میں یہ وحی اللہ ہے: "محمد رسول اللہ والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم - "اس وحی الٰہی میں میرا نام محمد رکھا گیا اور رسول بھی۔"

یا مثلاً. ایک شخص کہتا ہے کہ میں مانتا ہوں کہ مسلمانوں پر نماز فرض ہے، مگر اس سے یہ عبادت مراد نہیں جو پنج وقتہ ادا کی جاتی ہے تو ایسا شخص مسلمان نہیں۔

یا مثلاً ایک شخص کہتا ہے کہ میں مانتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عیسیٰ علیہ السلام کے قرب قیامت میں آنے کی پیش گوئی کی ہے، مگر "عیسیٰ بن مریم" سے مراد وہ شخصیت نہیں جس کو مسلمان عیسیٰ بن مریم کہتے ہیں، بلکہ اس سے مراد مرزا غلام احمد قادیانی یا کوئی دوسرا شخص ہے تو ایسا شخص بھی کافر کہلائے گا۔

یا مثلاً ایک شخص کہتا ہے کہ میں مانتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین ہیں مگر اس کے معنی وہ نہیں جو مسلمان سمجھتے ہیں کہ آپؐ آخری نبی ہیں، آپؐ کے بعد کسی کو نبوت نہیں عطا کی جائے گی، بلکہ اس کے معنی یہ ہیں کہ اب نبوت آپؐ کی مہر سے ملا کرے گی، تو ایسا شخص بھی مسلمان نہیں بلکہ پکا کافر ہے۔

الغرض آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لائے ہوئے دین کے تمام حقائق کو ماننا اور صرف لفظاً نہیں بلکہ اسی معنی و مفہوم کے ساتھ ماننا، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر آج تک متواتر چلے آتے ہیں، شرط اسلام ہے۔ جو شخص دین محمدیؐ کی کسی قطعی اور متواتر حقیقت کا انکار کرتا ہے، خواہ لفظاً و معنیً دونوں طرح انکار کرے، یا الفاظ کو تسلیم کر کے اس کے متواتر معنی و مفہوم کا انکار کرے، وہ قطعی کافر ہے، خواہ وہ ایمان کے کتنے ہی دعوے کرے، کلمہ پڑھے، اور نماز روزے کی پابندی کرے۔ اس لئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کی کسی ایک بات کو جھٹلانا خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جھٹلانا ہے۔ اور جو شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک بات کو بھی جھٹلاتا ہے یا اسے غلط کہتا ہے، یا اس میں شک و شبہ کا اظہار کرتا ہے وہ دعویٰ ایمان میں قطعاً جھوٹا ہے۔

## کفر کی ایک اور صورت

اسی طرح جو شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کی کسی بات کا مذاق اڑاتا ہے وہ بھی کافر اور بے ایمان ہے۔ مثلاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دوبارہ آنے کی قطعی پیش گوئی فرمائی ہے، جیسا کہ اوپر گزر چکا ہے۔ ایک شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اس پیش گوئی کا مذاق اڑاتا ہے، وہ بھی کافر ہو گا، کیونکہ یہ شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مذاق اڑاتا ہے، اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مذاق اڑانا (نعوذ باللہ ثم نعوذ باللہ) خالص کفر ہے۔

اسی طرح اگر کوئی شخص کسی نبی کی طرف جھوٹ کی نسبت کرتے ہوئے کہتا ہے:

> "ہائے کس کے آگے یہ ماتم لے جائیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تین پیش گوئیاں صاف طور پر جھوٹی نکلیں، اور کون زمین پر ہے جو اس عقدے کو حل کرے۔"

(اعجاز احمدی ص ۱۴ مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

تو ایسا شخص بھی کافر ہو گا، کیونکہ ایک نبی کی طرف جھوٹ کی نسبت کرنا تمام نبیوں کو بلکہ نعوذ باللہ خدا تعالیٰ کو جھوٹا کہنے کے ہم معنی ہے۔

اسی طرح اگر کوئی شخص خدا کے نبی کی توہین کرتا ہے، مثلاً یوں کہتا ہے:۔

> "لیکن مسیح کی راست بازی اپنے زمانے میں دوسرے راست بازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی بلکہ یحییٰ نبی کو اس پر ایک فضیلت ہے، کیونکہ وہ شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت نے آکر اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا تھا۔ یا ہاتھوں یا اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی۔ اسی وجہ سے قرآن میں یحییٰ کا نام "حصور" رکھا۔ مگر مسیح کا نام نہ رکھا کیونکہ ایسے قصے اس نام رکھنے سے مانع تھے۔"

(دافع البلاء صفحہ مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

ایسا شخص بھی دعویٰ اسلام کے باوجود اسلام سے خارج اور پکا کافر ہے۔

اسی طرح اگر کوئی شخص حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت و

رسالت کا دعویٰ کرے یا یہ کہے کہ مجھ پر وحی نازل ہوتی ہے یا معجزہ دکھانے کا دعویٰ کرے یا کسی نبی سے اپنے آپ کو افضل کہے، مثلاً یوں کہے :

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو
اس سے بہتر غلام احمد ہے

(دافع البلاء مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

اس شعر کا کہنے والا اور اس کو صحیح سمجھنے والا پکا بے ایمان اور کافر ہے، کیونکہ وہ اپنے آپ کو عیسیٰ ابن مریم علیہما السلام سے بہتر اور افضل کہتا ہے۔

یا یوں کہے :

محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شان میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

(اخبار بدر قادیان جلد ۲ش ۴۳ مورخہ ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء)

ایسا شخص بھی پکا بے ایمان اور کافر ہے۔ اور اس کا کلمہ پڑھنا ابلہ فریبی اور خود فریبی ہے۔

خلاصہ یہ کہ کلمہ طیبہ وہی معتبر ہے جس کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کی کسی حقیقت کی قولاً یا فعلاً تکذیب نہ کی گئی ہو۔ جو شخص ایک طرف کلمہ پڑھتا ہے اور دوسری طرف اپنے قول یا فعل سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لائے ہوئے دین کی کسی بات کی تکذیب کرتا ہے اس کے کلمہ کا کوئی اعتبار نہیں، جب تک کہ وہ اپنے کفریات سے توبہ نہ کرے، اور ان تمام حقائق کو، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے تواتر کے ساتھ منقول ہیں، اسی طرح تسلیم نہ کرے جس طرح کہ ہمیشہ سے مسلمان مانتے چلے آئے ہیں، اس وقت تک وہ مسلمان نہیں، خواہ لاکھ کلمہ پڑھے۔

جن لوگوں کو کافر کہا جاتا ہے وہ اسی قسم کے ہیں کہ بظاہر کلمہ پڑھتے ہیں، لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کا مذاق اڑاتے ہیں، آپ خود انصاف فرمائیں کہ ان کو کافر نہ کہا جائے تو کیا کہا جائے ؟

دجس گروہ کی وکالت کرتے ہوئے آپ نے تحریر فرمایا ہے کہ "وہ صدق دل سے کلمہ پڑھتا ہے" اس کے بارے میں آپ کو معلوم ہونا چاہئے کہ وہ لعین قادیان، مسیلمہ پنجاب مرزا غلام احمد قادیانی کو "محمد رسول اللہ" مان کر کلمہ "لاالہ الااللہ محمد رسول اللہ" پڑھتا ہے۔ اس کی پوری تفصیل آپ کو میرے رسالہ "قادیانیوں کی طرف سے کلمہ طیبہ کی توہین" میں ملے گی، یہاں صرف مرزا بشیراحمد قادیانی کا ایک حوالہ ذکر کرتا ہوں۔ مرزا بشیراحمد لکھتا ہے:

> "مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی بعثت کے بعد "محمد رسول اللہ" کے مفہوم میں ایک اور رسول (یعنی مرزا قادیانی) کی زیادتی ہوگئی، لہٰذا مسیح موعود (مرزا قادیانی) کے آنے سے نعوذ باللہ "لاالہ الااللہ محمد رسول اللہ" کا کلمہ باطل نہیں ہوتا، بلکہ اور بھی زیادہ شان سے چمکنے لگ جاتا ہے۔"

آگے لکھتا ہے:

> "ہم کو نئے کلمہ کی ضرورت پیش نہیں آتی، کیونکہ مسیح موعود (مرزا قادیانی) نبی کریمؐ سے کوئی الگ چیز نہیں...... پس مسیح موعود (مرزا قادیانی) خود "محمدؐ رسول اللہ" ہے جو اشاعت اسلام کے لئے دوبارہ دنیا میں تشریف لائے۔ اس لئے ہم کو کسی نئے کلمہ کی ضرورت نہیں، ہاں! اگر "محمدؐ رسول اللہ" کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی فتدبرو"۔

(کلمۃ الفصل ص ۱۵۸ از مرزا بشیراحمد قادیانی)

پس جو گروہ ایک ملعون، کذاب دجال قادیان کو "محمد رسول اللہ" مانتا ہو، اور جو گروہ اس دجال قادیان کو کلمہ طیبہ "لاالہ الااللہ محمد رسول اللہ" کے مفہوم میں شامل کرکے اس کا کلمہ پڑھتا ہو اس گروہ کے بارے میں آپ کا یہ کہنا کہ "وہ صدق دل سے کلمہ پڑھتا ہے" نہایت افسوسناک ناواقفی ہے، ایک ایسا گروہ، جس کا پیشوا خود کو "محمد رسول اللہ" کہتا ہو، جس کے افراد

محمد پھر اتر آئے ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شان میں

کے ترانے گاتے ہوں، اور اس نام نہاد "محمد رسول اللہ" کو کلمہ کے مفہوم میں شامل کرکے اس کے نام کا کلمہ پڑھتے ہوں، کیا ایسے گروہ کے بارے میں یہ کہا جاسکتا ہے

کہ "وہ صدق دل سے کلمہ پڑھتا ہے" اور کیا ان کے کافر بلکہ اکفر ہونے میں کسی مسلمان کو شک و شبہ ہو سکتا ہے؟

## ۵۔ نزول عیسیٰ علیہ السلام اور ختم نبوت

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا دوبارہ آنا لفظ "خاتم النبیین" کے منافی نہیں، کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے آخری نبی ہونے کا مطلب یہ ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام کی جو فہرست حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوئی تھی وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نام نامی پر مکمل ہوگئی ہے، جتنے لوگوں کو نبوت ملنی تھی وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے پہلے مل چکی۔ اب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی کو نبوت نہیں دی جائے گی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم آخری نبی ہیں۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی شخص منصب نبوت پر فائز نہیں ہوگا۔ شرح عقائد نسفی میں ہے:

"اول الانبیاء آدم و آخرهم محمد صلی اللہ علیہ وسلم"

"یعنی "سب سے پہلے نبی حضرت آدم علیہ السلام اور سب سے آخری نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔"

حضرت عیسیٰ علیہ السلام بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے کے نبی ہیں، اور مسلمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے کے جن انبیاء کرام علیہم السلام پر ایمان رکھتے ہیں، ان میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام بھی شامل ہیں، پس جب وہ تشریف لائیں گے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے کے نبی ہونے کی حیثیت سے تشریف لائیں گے، ان کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت نہیں دی جائے گی، اور نہ مسلمان کسی نئی نبوت پر ایمان لائیں گے لہٰذا ان کی تشریف آوری لفظ خاتم النبیین کے منافی نہیں۔ ان کی تشریف آوری "خاتم النبیین" کے خلاف تو جب سمجھی جاتی کہ ان کو نبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ملی ہوتی، لیکن جس صورت میں کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے کے نبی ہیں تو حصول نبوت کے اعتبار سے آخری نبی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہی رہے۔

اس تشریح کے بعد میں آپ کی خدمت میں دو باتیں اور عرض کرتا ہوں:

ایک یہ کہ تمام صحابہ کرامؓ، تابعین عظام، ائمہ دین، مجددین اور علمائے امت ہمیشہ سے ایک طرف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم النبیین ہونے پر بھی ایمان رکھتے آئے ہیں، اور دوسری طرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دوبارہ آنے پر بھی ان کا ایمان رہا ہے، اور کسی صحابیؓ، کسی تابعیؒ، کسی امامؒ، کسی مجددؒ، کسی عالم کے ذہن میں یہ بات کبھی نہیں آئی کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا دوبارہ آنا خاتم النبیین کے خلاف ہے، بلکہ وہ ہمیشہ یہ مانتے آئے ہیں کہ خاتم النبیین کا مطلب یہ ہے کہ آپ کے بعد کسی شخص کو نبوت نہیں دی جائے گی، اور یہی مطلب ہے آخری نبی کا۔ شیخ الاسلام حافظ ابن حجر عسقلانی "الاصابہ" میں لکھتے ہیں:

فوجب حمل النفی علیٰ انشاء النبوۃ، لکل احد من الناس لا علیٰ وجود نبی قد نبی قبل ذالک۔ (ص ۴۲۵ ج ۱)

"آپؐ کے بعد کوئی نبی نہیں"، اس نفی کو اس معنی پر محمول کرنا واجب ہے کہ آپؐ کے بعد کسی شخص کو نبوت عطا نہیں کی جائے گی، اس سے کسی ایسے نبی کے موجود ہونے کی نفی نہیں ہوتی جو آپؐ سے پہلے نبی بنایا جاچکا ہو۔"

ذرا انصاف فرمایئے کہ کیا یہ تمام اکابر خاتم النبیین کے معنی نہیں سمجھتے تھے؟

دوسری بات یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔

انا خاتم النبیین لا نبیَّ بعدی (مشکوۃ ص ۴۶۵)

میں خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔

اس کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے متواتر احادیث میں یہ پیش گوئی بھی فرمائی ہے کہ قرب قیامت میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام نازل ہوں گے، جیسا کہ پہلے باحوالہ نقل کرچکا ہوں، مناسب ہے کہ یہاں دو حدیثیں ذکر کر دوں۔

اول:۔ عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لیس بینی و بینہ نبی، یعنی عیسیٰ

اول: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ میرے اور عیسیٰ علیہ

عليه السلام، وانه نازل فاذا رأيتموه فاعرِفوه رجل مربوع، الى الحمرة والبياض، بين ممصرتين، كانه راسه يقطروان لم يصبهٗ بللٌ فيقاتل الناس على الاسلام، فيدق الصليب، ويقتل الخنزير، ويضع الجزية، ويهلك الله فى زمانه الملل كلها الّا الاسلام، ويهلك المسيح الدّجال، فيمكث فى الارض اربعين سنة، ثم يتوفى فيصلى عليه المسلمون،

(ابوداؤد ص ۵۹۳ ج ۲، مسند احمد ص ۴۳۷ ج ۲، تفسیر ابن جریر ص ۱۶ ج ۶، درمنثور ص ۲۴۲ ج ۲، فتح الباری ص ۳۵۷ ج ۶)

السلام کے درمیان کوئی نبی نہیں ہوا۔ اور بے شک وہ نازل ہوں گے۔ پس جب تم ان کو دیکھو تو پہچان لینا۔ وہ میانہ قد کے آدمی ہیں۔ سرخی سفیدی مائل دو زرد چادریں زیب تن ہوں گی۔ گویا ان کے سر سے قطرے ٹپک رہے ہیں۔ اگرچہ اس کو تری نہ پہنچی ہو۔ پس لوگوں سے اسلام پر قتال کریں گے۔ پس صلیب کو توڑ ڈالیں گے، اور خنزیر کو قتل کریں گے، اور جزیہ کو موقوف کر دیں گے، اور اللہ تعالیٰ ان کے زمانہ میں اسلام کے علاوہ باقی تمام ملتوں کو مٹا دیں گے، اور وہ مسیح دجال کو ہلاک کر دیں گے، پس چالیس برس زمین پر رہیں گے۔ پھر ان کی وفات ہوگی تو مسلمان ان کی نماز جنازہ پڑھیں گے۔

دوم: عن عبدالله بن مسعود رضى الله عنه عن النبىّ صلى الله عليه وسلم قال لقيت لية اُسرى بى ابراهيم وموسىٰ وعيسىٰ قال فتذاكروا امر الساعة، فردوا امرهم الى ابراهيم، فقال لا علم لى بها، فردوا الامر الى موسٰى، فقال لا علم لى بها، فردوا الامر الى

دوم: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ معراج کی رات میری ملاقات حضرت ابراہیم حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ (اور دیگر انبیاء کرام) علیہم السلام سے ہوئی، مجلس میں قیامت کا تذکرہ آیا (کہ قیامت کب آئے گی) سب سے

عیسیٰ فقال اما وجبتها فلا یعلمها الا الله تعالےٰ ذالک ، وفیما عهد الی ربی عزو جل ان الدجال خارج قال وسعی قضیبان، فاذا رآنی ذاب کما یذوب الرصاص ، قال فیهلکه الله (وفی روایة ابن ماجه : قال : فانزل فاقتله)...... الٰی قوله ...... ففیما عهد الی ربی عز وجل ان ذالک اذا کان کذالک فان الساعة کالحامل المتم التی لایدری متی تفجاه هم بولادها لیلا اونهاراً۔

(ابن ماجہ ص ۳۰۹، مسند احمد ص ۳۷۵ ج ۱، ابن جریر ص ۷۲ ج ۱۷، مستدرک حاکم ص ۴۸۸، ۵۴۵ ج ۴، فتح الباری ص ۷۹ ج ۱۳، درمنثور ص ۳۳۶ ج ۴)

پہلے ابراہیم علیہ السلام سے دریافت کیا گیا۔ انہوں نے فرمایا مجھے علم نہیں۔ پھر موسیٰ علیہ السلام سے پوچھا انہوں نے بھی فرمایا مجھے علم نہیں۔ پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے پوچھا گیا تو فرمایا کہ قیامت کا ٹھیک وقت تو اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو بھی معلوم نہیں۔ اور میرے رب عزوجل کا مجھ سے ایک عہد ہے کہ قیامت سے پہلے دجال نکلے گا تو میں نازل ہوکر اس کو قتل کروں گا۔ میرے ہاتھ میں دو شاخیں ہوں گی۔ پس جب وہ مجھے دیکھے گا تو سیسے کی طرح پگھلنے لگے گا۔ پس اللہ تعالیٰ اس کو ہلاک کردیں گے (آگے یاجوج ماجوج کے خروج اور ان کی ہلاکت کا ذکر کرنے کے بعد فرمایا) پس میرے رب کا جو مجھ سے عہد ہے وہ یہ ہے کہ جب یہ ساری باتیں ہوچکیں گی تو قیامت کی مثال پورے دنوں کی حاملہ کی ہوگی جس کے بارے میں کوئی پتہ نہیں ہوتا کہ کس وقت اچانک اس کے وضع حمل کا وقت آجائے ، رات میں یا دن میں۔

یہ دونوں احادیث شریفہ مستند اور صحیح ہیں۔ اب غور فرمایئے کہ اللہ تعالیٰ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے ان کو دوبارہ زمین پر نازل کرنے کا عہد کرتے ہیں ،

حضرت عیسیٰ علیہ السلام حضرات انبیاء علیہم السلام کی قدسی محفل میں اس عہد خداوندی کا اعلان فرماتے ہیں ، اور ہمارے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی اس گفتگو کا اظہار و اعلان امت کے سامنے فرماتے ہیں ۔ اس کے بعد کون مسلمان ہو گا جو اس عہدِ خداوندی کا انکار کرنے کی جرات کرے ؟ اگر عیسیٰ علیہ السلام کا دوبارہ آنا آیت خاتم النبیین کے خلاف ہوتا تو اللہ تعالیٰ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نازل کرنے کا کیوں عہد کرتے ؟ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس کو حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے سامنے کیوں بیان فرماتے ؟ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم امت کے سامنے کیوں اعلان فرماتے ؟ اس سے واضح ہوتا ہے کہ جو لوگ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دوبارہ آنے کے منکر ہیں وہ اللہ تعالیٰ کی ، تمام انبیاء کرام کی ، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اور پوری امت اسلامیہ کی تکذیب کرتے ہیں غور فرمایئے ایسے لوگوں کا اسلام میں کیا حصہ ہے ؟ واللہ یہدی من یشاء الی صراط مستقیم ۔

محمد یوسف عفا اللہ عنہ

۲۶ / ۷ / ۱۴۰۱ھ ،

# ضمیمہ

سلام مسنون

کے بعد عرض ہے کہ میں کافی دنوں سے پریشان ہوں اور اپنی پریشانی کا تذکرہ یہاں کے تمام علماء سے کیا لیکن مجھے کسی سے بھی تشفی نہیں ہوئی۔ اب آپ سے اس لئے رجوع کر رہا ہوں کیونکہ آپ کے علم اور تحقیق کا ملک بھر میں چرچا ہے۔ اس لئے اس خط میں ذکر ہونے والی میری گزارشات کا برائے احسان و کرم مختصر سا جواب ارشاد نقل فرما دیں۔ اور ساتھ ہی اگر کسی کتاب کا کوئی حوالہ ہو وہ بھی درج فرما دیں، وہ گزارشات یہ ہیں۔

۱۔ حضرت محمد بن عبداللہ المعروف بہ امام مہدی کو لوگ کس وقت خلیفہ تسلیم کریں گے؟

۲۔ امام مہدی صرف مکہ اور مدینہ یا عرب کے لئے ہوں گے یا پوری دنیا کے لئے؟

۳۔ وقت خلافت عوام میں امام مہدی کی کتنی عمر گزر چکی ہوگی اور پھر خلیفہ بننے کے بعد امام مہدی کی قیادت میں اسرائیل سے جو جنگ ہوگی وہ خلیفہ بننے کے کتنا عرصہ بعد تک جاری ہوگی؟

۴۔ امام مہدی کیا کسی جنگ میں شہید ہوں گے یا ان کا انتقال ہو گا؟

۵۔ امام مہدی کن خصائل کی بنا پر عوام کے خلیفہ بنیں گے؟

۶۔ امام مہدی کے پیرو کاروں کی تعداد اندزاً ان کے اپنے وقت میں کتنی ہو گی؟

۷۔ بعض حضرات امام کے متعلق جو غار والا خاص عقیدہ رکھتے ہیں اس میں کتنی صداقت ہے اور اہلسنّت حضرات کو اس بارے میں کیا خیال رکھنا چاہئے؟

۸۔ حضرت مسیح علیہ السلام کا نزول اگر مسجد اقصیٰ سے ہو گا تو وہ اس وقت تک آزاد ہو چکی ہوگی یا نہیں اور پھر کیا اترتے ہی حضرت مسیح علیہ السلام نماز عصر کے وقت جنگی

صفوں میں شامل ہو جائیں گے اور قیادت امام مہدی کی ہو گی؟

۹۔ حضرت امام مہدی کے بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی خلافت کا چناؤ کس طرح ہو گا؟ یعنی مسیح علیہ السلام اپنے خلیفہ ہونے کا دعویٰ خود کریں گے یا عوام بنائیں گے؟

۱۰۔ دجال کا سامنا امام مہدی سے ہو گا یا حضرت مسیح علیہ اسلام سے ہو گا؟

۱۱۔ حضرت مسیح علیہ السلام کی خلافت کتنا عرصہ ہو گی اور خلافت کے خاتمے کا کیا سبب ہو گا؟

۱۲۔ قیامت کا ظہور حضرت مسیح علیہ السلام کی خلافت کے خاتمہ کے ساتھ ہو گا یا بعد میں؟

۱۳۔ حضرت مسیح علیہ السلام کی خلافت مکہ و مدینہ میں ہو گی یا پورے عرب میں یا پورے جہاں میں؟

۱۴۔ فتنہ دجال کب واقع ہو گا اور دجال سے مقابلہ امام مہدی کا ہو گا یا حضرت مسیح علیہ السلام کا ہو گا؟

۱۵۔ فتنہ دجال سے مقابلہ پورے عرب میں ہو گا یا تمام جہاں میں؟

۱۶۔ کیا دجال کا خاتمہ خلیفہ حق کی زندگی میں ہو گا یا بعد میں کوئی اور حالت ہو گی؟ اور کس کے ہاتھ سے دجال قتل ہو گا؟

۱۷۔ حضرت خضر علیہ السلام کی وفات سمندر یا پانی میں ہوئی جیسا کہ مشہور ہے؟

۱۸۔ حضرت اویس" قرنی ولی تھے یا صحابی یا فقط ولی تھے، گویا کیا تھے؟

۱۹۔ خرگوش کو حیض آتا ہے۔ پھر اسکی وجہ حلت کیا ہے جیسا کہ مشہور ہے؟

۲۰۔ پنجہ سے پکڑ کر چیر کر کھانے والا جانور حرام ہے تو پھر کیا وجہ ہے کہ یہ حلال ہے؟ جیسا کہ یہ مسئلہ مشہور ہے۔ تو پھر طوطا اور یہ عام دیوالی کوا کیوں حلال ہے؟ تو پھر کیا گوہ، گدھ اور پہاڑی کوا بھی حلال ہے؟

۲۱۔ اور کیا یہ صحیح ہے کہ امام ابو حنیفہ" امام جعفر کے شاگرد ہیں تو پھر ان دونوں میں سے علم و عمل اور درجہ کے اعتبار سے کس امام کو اولیت و اولویت دینی چاہئے؟

۲۲۔ کیا بعض حضرات کے بارہ امام قرآن و حدیث کی روشنی میں بر حق تھے اور واقعی امام تھے؟

۲۳۔ اہلسنّت حضرات کو بارہ اماموں کے متعلق کیا اور کیسا عقیدہ رکھنا چاہئے؟

۲۴۔ مسیح علیہ السلام اور امام مہدی کا مرکز تبلیغ کون سی جگہ ہوگی؟

۲۵۔ جیسا کہ مشہور ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زندگی میں ایک نجدی کو دیکھ کر کہا تھا کہ یہ شخص حرم پاک کی بے حرمتی اور پورے عرب اور جہاں میں فتنہ و فساد کا سبب ہوگا؟ جب کہ خانہ کعبہ کی پہلی اینٹ گرانے والے کے متعلق آتا ہے کہ وہ حبشی اور چھوٹے قد کا یہودی ہوگا۔

طالب دعا
رانا محمد اشفاق خان
مکان ۱۲۶۱ محلہ جنڈی والا
کمالیہ شہر ضلع فیصل آباد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مکرم و محترم۔ زید مجدکم سلام مسنون

آپ کے مرسلہ سوالات کا مختصر سا جواب پیش خدمت ہے۔

۱: حضرت مہدی علیہ الرضوان سے بیعت کس سنہ اور کس مہینے کی کس تاریخ کو ہوگی؟ یہ معلوم نہیں حدیث میں یہ بتایا گیا ہے کہ ایک خلیفہ کی وفات پر اس کے جانشین کے مسئلہ پر اختلاف ہوگا۔ حضرت مہدی علیہ السلام اس خیال سے کہ یہ بار کہیں ان کے کندھے پر نہ ڈال دیا جائے مدینہ طیبہ سے مکہ مکرمہ آجائیں گے۔ وہاں ان کی شناخت کر لی جائے گی۔ اور ان کے انکار و گریز کے باوجود انہیں اس ذمہ داری کو قبول کرنے پر مجبور کیا جائے گا اور حرم شریف میں حجر اسود اور مقام ابراہیم کے درمیان ان سے بیعت ہوگی۔

۲: ان کی خلافت عرب و عجم سب کے لئے ہوگی۔

۳: بوقت خلافت ان کا سن چالیس برس کا ہوگا۔ سات برس خلیفہ رہیں گے دو برس حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی رفاقت میں گزریں گے۔ کل عمر ۴۹ برس ہوگی۔ اسرائیل کے ساتھ ان کی جنگ کے بارے میں کوئی روایت مجھے معلوم نہیں البتہ رومیوں کے ساتھ ان کا جہاد کرنا روایات میں آتا ہے یہ جہاد سات سال تک جاری رہے گا اس کے بعد دجال کا ظہور ہوگا اور حضرت مہدیؓ دجال کی فوج کے مقابلہ میں صف آرا ہوں گے اس اثنا میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے نازل ہوں گے اور حضرت مہدیؓ ان کی رفاقت میں دجال کی فوج کے خلاف جہاد کریں گے۔

۴: جنگ میں شہید نہیں ہوں گے۔ یہ نہیں بتایا گیا کہ کہاں وفات ہوگی صرف اتنا آتا ہے ثم یموت ویصلی علیہ المسلمون۔ (مشکوۃ ص ۴۷۱)
یعنی "پھر ان کا انتقال ہو جائے گا اور مسلمان ان کی نماز جنازہ پڑھیں گے"۔

۵: احادیث میں حضرت مہدی کا حلیہ ذکر کیا گیا ہے جس سے ان کی پہچان ہوگی، اور کچھ اسباب من جانب اللہ ایسے رونما ہوں گے کہ وہ قبول خلافت پر اور لوگ ان کی بیعت پر مجبور ہو جائیں گے۔

۶: حضرت مہدیؓ کے رفقاء کی تعداد کا علم اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو نہیں، وہ تمام مسلمانوں کے امام ہوں گے اور بے شمار لوگ ان کے رفیق ہوں گے، ایک روایت کے مطابق پہلی بیعت (جو رکن و مقام کے درمیان ہوگی) کرنے والوں کی تعداد ۳۱۳ ہوگی۔ مگر یہ روایت کمزور ہے۔ اور بعض اکابر نے اس کو صحیح قرار دیا ہے۔

۷: حضرت مہدیؓ کے بارے میں ان حضرات کا یہ عقیدہ کہ وہ کسی نامعلوم غار میں روپوش ہیں اہل سنت کے نزدیک صحیح نہیں۔

۸: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کے وقت مسجد اقصیٰ مسلمانوں کی تحویل میں ہوگی، حضرت عیسیٰ علیہ السلام جامع دمشق کے شرقی منارہ کے پاس اتریں گے، اور پہلی نماز میں حضرت مہدیؓ کی اقتدا کریں گے، بعد میں امامت کے فرائض حضرت عیسیٰ علیہ السلام بنفس نفیس انجام دیا کریں گے، اور جہاد کی قیادت بھی آپ کے ہاتھ ہوگی۔ حضرت مہدیؓ ان کے رفیق اور معاون کی حیثیت اختیار کریں گے۔

نوٹ: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے آسمان سے اترنے کی متواتر احادیث میں خبر دی ہے۔ "مسیح موعود" کی اصطلاح اسلامی لٹریچر میں نہیں آئی، یہ اصطلاح مرزا غلام احمد قادیانی دجال قادیان نے اپنے مطلب کے لئے گھڑی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے الفاظ کو چھوڑ کر ہمیں مرزا غلام احمد قادیانی کی گھڑی ہوئی اصطلاح نہیں اپنانی چاہئے۔

۹: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا آسمان سے نازل ہونا خلیفہ کی حیثیت سے ہوگا اور یہ حیثیت ان کی اہل اسلام کے معتقدات میں شامل ہے۔ اس لئے ان کا آسمان سے نازل ہونا ہی ان کا چناؤ ہے۔ چنانچہ جب وہ نازل ہوں گے تو حضرت مہدی علیہ الرضوان امور خلافت ان کے سپرد کرکے خود ان کے مشیروں میں شامل ہو جائیں گے، اور تمام اہل اسلام ان کے مطیع ہوں گے، اس لئے نہ کسی دعویٰ کی ضرورت ہوگی، نہ رسمی چناؤ یا انتخاب کی۔

۱۰: دجال حضرت مہدی علیہ الرضوان اور ان کے لشکر کا محاصرہ کئے ہوئے ہوگا، حضرت عیسیٰ علیہ اسلام نازل ہوکر اس کے مقابلہ کے لئے نکلیں گے، اور مقام لُد پر اس کو قتل کردیں گے، اور مسلمان دجال کے لشکر کا صفایا کردیں گے۔

۱۱: حدیث میں فرمایا گیا ہے کہ "حضرت عیسیٰ علیہ السلام چالیس سال زمین پر رہیں گے، پھر آپ کا انتقال ہوگا اور مسلمان آپ کے جنازہ کی نماز پڑھیں گے۔" زمین میں آپ کا چالیس سالہ قیام خلیفہ کی حیثیت سے ہوگا۔ گویا نزول کے بعد مدۃ العمر خلیفہ رہیں گے۔ اس سے آپ کی مدت خلافت اور انتہائے خلافت کا سبب معلوم ہوا۔

۱۲: قیامت کا قیام حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد ہوگا۔ آپ کی وفات کے کچھ ہی عرصہ بعد آفتاب مغرب سے نکلے گا۔ توبہ کا دروازہ بند ہو جائے گا، دابتہ الارض نکلے گا اور دیگر علامات قیامت جلد جلد رونما ہوگی۔ یہاں تک کہ کچھ عرصہ بعد صور پھونک دیا جائے گا۔

۱۳: پورے جہان میں، دنیا کا کوئی خطہ ایسا نہ ہوگا جہاں آپ کی خلافت نہ ہو۔

۱۴: فتنہ دجال حضرت مہدی علیہ الراضون کے ظہور کے سات سال بعد ہوگا، حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نازل ہونے کے وقت حضرت مہدی علیہ الرضوان دجال کے مقابلے

میں ہوں گے، اور مسلمانوں کا لشکر بیت المقدس میں محصور ہو گا، حضرت عیسیٰ علیہ السلام نازل ہو کر حصار توڑ دیں گے. خود دجال کا تعاقب کرتے ہوئے مقام لُد پر اس کو قتل کر دیں گے، مسلمانوں اور دجال کے لشکر کا کھلے میدان میں مقابلہ ہو گا جس میں لشکر دجال کا صفایا کر دیا جائے گا۔

۱۵: دجال سارے جہاں میں فتنہ پھیلائے گا۔ مگر اس کا مقابلہ ملک شام میں ہو گا۔

۱۶: دجال کا خاتمہ خود حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ہاتھوں ہو گا، دجال اور فتنہ دجال کے خاتمہ کے بعد صرف اسلام باقی رہ جائے گا۔ اور دیگر تمام مذاہب مٹ جائیں گے۔

۱۷: اس کی کچھ اصل نہیں۔

۱۸: جلیل القدر تابعی۔

۱۹: اس میں حرمت کی کوئی وجہ نہیں پائی جاتی۔ حیض آنا وجہ حرمت نہیں، اس لئے خرگوش حلال ہے۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں خرگوش کا ہدیہ پیش کیا جانا حدیث سے ثابت ہے۔

۲۰: پنجہ سے پکڑنے والے جانور حرام نہیں، بلکہ پنجہ سے شکار کرنے والے حرام ہیں۔ دونوں میں فرق ہے۔

طوطا حلال ہے، کوے کی کئی قسمیں ہیں۔ بعض حلال ہیں بعض مکروہ، بعض حرام۔ گوہ حنفیہ کے نزدیک جائز نہیں کیوں کہ یہ حشرات الارض میں شامل ہے۔ گدھ حرام ہے۔ کیوں کہ یہ پنجے سے شکار کرتا ہے اور مردار کھاتا ہے۔ پہاڑی کوا اگر دانے کھاتا ہے تو حلال ہے اور اگر مردار کھاتا ہے تو نہیں۔

۲۱: یہ غلط ہے کہ امام ابو حنیفہؒ امام جعفرؒ کے شاگرد تھے۔ یہ دونوں بزرگ ہم سن ہیں امام جعفر کی ولادت ۸۰ھ میں ہوئی اور وفات ۱۴۸ھ میں، جبکہ امام ابو حنیفہ کے سن ولادت میں تین قول ہیں ۶۰ھ، ۷۰ھ اور ۸۰ھ، اور یہ آخری قول زیادہ مشہور ہے۔ ان کی وفات ۱۵۰ھ میں ہوئی۔ امام ابو حنیفہؒ نے امام جعفر کے اساتذہ و اکابر سے علم حاصل کیا تھا۔ اور ان کے والد امام محمد باقرؒ کی زندگی میں مسند فتویٰ پر فائز تھے، اس لئے ان کی شاگردی کا افسانہ محض غلط ہے۔

۲۲: جن اکابر کو بعض لوگ "بارہ امام" کہتے ہیں وہ اہل سنت کے مقتدا و پیشوا ہیں ان

کے عقائد ٹھیک وہی تھے جو اہل سنت کے عقائد ہیں، بعض لوگ ان کے بارے میں جو کہتے ہیں کہ وہ ساری عمر تقیہ کرتے رہے، یعنی ان کے عقائد کچھ اور تھے، مگر ازراہِ تقیہ وہ اہل سنت کے عقائد ظاہر کرتے رہے، یہ ان اکابر پر بہتان ہے۔ جو مسائل ان اکابر کی طرف اہل سنت کے خلاف منسوب کئے جاتے ہیں وہ بھی ان پر افترا ہے۔ یہ حضرات خود بھی ان مسائل سے برات کا اعلان فرماتے تھے۔ اور ان مسائل کے نقل کرنے والے راویوں پر لعنت کرتے تھے۔

۲۳: وہ اللہ تعالیٰ کے مقبول بندے تھے قرب و ولایت کے بلند مراتب پر فائز تھے، صحابہ کرامؓ اور خلفائے راشدینؓ کی عظمت کے قائل تھے، نہ وہ معصوم تھے نہ مفترض الطاعت، نہ مامور من اللہ۔

۲۴: مکہ۔ مدینہ۔ بیت المقدس۔

۲۵: جس شخص کے بارے میں آنحضرت نے یہ فرمایا تھا وہ خارجیوں کے ساتھ جنگ نہروان میں قتل ہوا۔ جس حبشی کے کعبہ شریف کو ڈھانے کا فرمایا ہے وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد آخری زمانہ میں ہوگا۔ واللہ اعلم۔

محمد یوسف لدھیانوی

۲۲/۳/۱۴۰۰ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ و سلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ

اس دنیا میں حق و باطل کے دو سلسلے الگ الگ جاری ہیں اور حق تعالیٰ شانہ نے ان دونوں کے درمیان امتیاز کے لئے ایسی کھلی نشانیاں بھی رکھدی ہیں کہ جن سے معمولی عقل و فہم کا آدمی بھی حق و باطل کو الگ الگ پہچان سکتا ہے۔

مرزا غلام احمد صاحب قادیانی نے مجددیت سے لے کر نبوت و رسالت تک کے بہت سے دعوے کئے۔ وہ اپنے دعووں میں سچے تھے یا جھوٹے؟ اس کے لئے بھی اللہ تعالیٰ نے بہت سے نشانیاں رکھیں۔ ان میں سب سے آسان اور عام فہم نشانی یہ ہے کہ مرزا صاحب نے خود جن باتوں کے ہونے نہ ہونے کو اپنے سچ جھوٹ کے پرکھنے کی کسوٹی ٹھہرایا، ان پر غور کر کے دیکھ لیا جائے کہ ان کے نتیجے میں مرزا صاحب سچے ثابت ہوئے یا جھوٹے؟

زیر نظر رسالہ میں مرزا صاحب کی (۲۲) تحریریں درج ہیں جن پر مرزا صاحب نے ساری دنیا کو اپنا سچ جھوٹ پرکھنے کی دعوت دی اور جن پر غور کر کے ہر ذی شعور آدمی صحیح نتیجے پر پہنچ سکتا ہے۔ میں اپنے قادیانی بھائیوں سے مرزا صاحب کی اس کسوٹی پر ٹھنڈے دل سے غور کرنے کی توقع رکھتا ہوں اور دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں حق اور باطل سمجھنے کی توفیق عطا فرمائے۔

محمد یوسف لدھیانوی

مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان، پاکستان

۱۳ ذوالقعدہ ۱۳۹۸ھ

(۱)

قاضی نذر حسین ایڈیٹر اخبار قلقل بجنور کے نام ایک خط میں مرزا صاحب لکھتے ہیں :۔

”جو لوگ خدا تعالیٰ کی طرف سے آتے ہیں ...... وہ اپنے مبعوث ہونے کی علت غائی کو پالیتے ہیں اور نہیں مرتے جب تک ان کی بعثت کی غرض ظہور میں نہ آجائے۔“

”میرا کام جس کے لئے میں اس میدان میں کھڑا ہوں یہی ہے کہ عیسیٰ پرستی کے ستون کو توڑ دوں اور بجائے تثلیث کے توحید پھیلادوں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جلالت اور شان دنیا پر ظاہر کر دوں۔ پس اگر مجھ سے کروڑ نشان بھی ظاہر ہوں اور یہ علت غائی ظہور میں نہ آوے تو میں جھوٹا ہوں۔ پس دنیا مجھ سے کیوں دشمنی کرتی ہے اور وہ میرے انجام کو کیوں نہیں دیکھتی۔ اگر میں نے اسلام کی حمایت میں وہ کام کر دکھایا جو مسیح موعود اور مہدی موعود کو کرنا چاہئے تو پھر میں سچا ہوں اور اگر کچھ نہ ہوا اور میں مرگیا تو پھر سب گواہ رہیں کہ میں جھوٹا ہوں۔“

(اخبار ”بدر“ قادیان نمبر ۲۹ جلد ۲۔ ۱۹ جولائی ۱۹۰۶ء ص ۴)

نتیجہ :۔ مرزا صاحب اپنے مشن میں کہاں تک کامیاب ہوئے؟ یہ داستان قادیانیوں کے سرکاری اخبار الفضل کی زبانی سنئے! اخبار لکھتا ہے :۔

”کیا آپ کو معلوم ہے کہ اس وقت ہندوستان میں عیسائیوں کے (۱۳۷) مشن کام کر رہے ہیں۔ یعنی ہیڈ مشن۔ ان کی برانچوں کی تعداد بہت زیادہ ہے، ہیڈ مشن میں اٹھارہ سو سے زائد پادری کام کر رہے ہیں، (۴۰۳) ہسپتال ہیں، جن میں (۵۰۰) ڈاکٹر کام کر رہے ہیں۔ (۴۳) پریس ہیں اور تقریباً (۱۰۰) اخبارات مختلف زبانوں میں چھپتے ہیں۔ (۵۱) کالج (۶۱۷) ہائی اسکول اور (۶۱) ٹریننگ کالج ہیں۔ ان میں ساٹھ ہزار طالب علم تعلیم پاتے ہیں۔ مکتی فوج میں (۳۰۸) یورپین اور (۲۸۸۶) ہندوستانی مناد کام کرتے ہیں۔ اس کے ماتحت (۵۰۷) پرائمری اسکول ہیں، جن میں (۱۸۶۷۵) طالب علم پڑھتے ہیں۔ (۱۸) بستیاں اور گیارہ اخبارات ان کے اپنے ہیں، اس فوج کے مختلف اداروں کے ضمن میں (۳۲۹۰) آدمیوں کی پرورش ہو رہی ہے اور ان سب کی کوششوں اور قربانیوں کا

نتیجہ یہ ہے کہ کہا جاتا ہے روزانہ (۲۲۴) مختلف مذاہب کے آدمی ہندوستان میں عیسائی ہو رہے ہیں۔ ان کے مقابلے میں مسلمان کیا کر رہے ہیں وہ تو اس کام کو شاید قابل توجہ بھی نہیں سمجھتے۔ احمدی جماعت کو سوچنا چاہئے کہ عیسائی مشنریوں کے اس قدر وسیع جال کے مقابلہ میں اس کی مساعی کی حیثیت کیا ہے۔ ہندوستان بھر میں ہمارے دو درجن مبلغ ہیں اور وہ بھی جن مشکلات میں کام کر رہے ہیں انہیں ہم لوگ خوب جانتے ہیں۔

(اخبار الفضل قادیان مورخہ ۱۹ جون ۱۹۴۱ء ص ۵)

الفضل کی یہ شہادت مرزا صاحب کی وفات سے ۳۳ سال بعد کی ہے، جس سے معلوم ہوا کہ نہ مرزا صاحب کے دعوے سے عیسائیت کا کچھ بگڑا، نہ تثلیث کے بجائے توحید پھیلی، نہ عیسائیت کے پھیلاؤ کو روکنے میں انہیں کامیابی ہوئی، اس لئے ان کی یہ بات سچی نکلی: ”اگر مجھ سے کروڑوں نشان بھی ظاہر ہوں اور یہ علت غائی ظہور میں نہ آوے تو میں جھوٹا ہوں۔“ ”اور اگر کچھ نہ ہوا اور میں مر گیا تو پھر سب گواہ رہیں کہ میں جھوٹا ہوں۔“

## (۲)

ضمیمہ انجام آتھم میں مرزا صاحب لکھتے ہیں :۔

”اگر سات سال میں میری طرف سے خدا تعالیٰ کی تائید سے اسلام کی خدمت میں نمایاں اثر ظاہر نہ ہوں اور جیسا کہ مسیح کے ہاتھ سے ادیان باطلہ کا مرنا ضروری ہے، یہ موت جھوٹے دینوں پر میرے ذریعہ سے ظہور میں نہ آوے، یعنی خدا تعالیٰ میرے ہاتھ سے وہ نشان ظاہر نہ کرے جس سے اسلام کا بول بالا ہو اور جس سے ہر ایک طرف سے اسلام میں داخل ہونا شروع ہو جائے اور عیسائیت کا باطل معبود فنا ہو جائے اور دنیا اور رنگ نہ پکڑ جائے تو میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں اپنے تئیں کاذب خیال کر لوں گا۔“

(ص ۳۰ تا ۳۵)

نتیجہ :۔ مرزا صاحب کی یہ تحریر غالباً جنوری ۱۸۹۷ء کی ہے، گویا سچا ہونے کی صورت میں مرزا صاحب کو ۱۹۰۳ء تک یہ سارے کارنامے انجام دینے تھے اور اگر وہ یہ شرط پوری نہ کر سکیں تو انہوں نے اپنے آپ کو جھوٹا سمجھ لینے کی قسم کھا رکھی تھی۔ سات سال کے عرصے میں مرزا صاحب نے جن کارناموں کا وعدہ کیا تھا وہ ان سے ظاہر نہ ہو سکے

اس لئے وہ اپنی قسم کے مطابق کاذب ٹھہرے۔

(۴)

۱۳۱۱ھ میں رمضان مبارک کی تیرہویں تاریخ کو چاند گہن اور اٹھائیسویں تاریخ کو سورج گہن ہوا تو مرزا صاحب نے اس کو اپنی مہدویت کی دلیل ٹھہرایا، ان کے خیال میں یہ خارق عادت واقعہ تھا جو کسی مدعی مہدویت و مسیحیت کے وقت میں کبھی رونما نہیں ہوا۔ چنانچہ رسالہ انوار اسلام میں لکھتے ہیں :۔

"اور جب سے کہ دنیا پیدا ہوئی ہے کسی مدعی رسالت یا نبوت یا محدثیت کے وقت میں کبھی چاند گرہن اور سورج گرہن اکٹھے نہیں ہوئے اور اگر کوئی کہے کہ اکٹھے ہوئے ہیں تو بار ثبوت اس کے ذمہ ہے۔"

(ص ۴۷)

"یہ کبھی نہیں ہوا اور ہرگز نہیں ہوا کہ بجز ہمارے اس زمانہ کے دنیا کی ابتداء سے آج تک کبھی چاند گرہن اور سورج گرہن رمضان کے مہینے میں ایسے طور سے اکٹھے ہوگئے ہوں کہ اس وقت کوئی مدعی رسالت یا نبوت یا محدثیت بھی موجود ہو۔"

(ص ۴۸)

مگر افسوس ہے کہ یہ مرزا صاحب کی ناواقفیت تھی، ورنہ ۱۸ھ سے ۱۳۱۲ھ تک ساٹھ مرتبہ رمضان میں چاند گہن اور سورج کا اجتماع ہوا اور ان تیرہ صدیوں میں بیسیوں مدعیان نبوت مہدویت بھی ہوئے۔

مگر خدا تعالیٰ کو منظور تھا کہ مرزا صاحب کو خود ان کی ناوانی سے جھوٹا ثابت کریں اس لئے اللہ تعالیٰ نے مرزا صاحب کے قلم سے مندرجہ ذیل چیلنج لکھوایا :۔

"اگر یہ ظالم مولوی اس قسم کا خسوف کسوف کسی اور مدعی کے وقت میں پیش کر سکتے ہیں تو پیش کریں اس سے بیشک میں جھوٹا ہو جاؤں گا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۴۸)

نتیجہ :۔ ایک نہیں چار ثبوت پیش کرتا ہوں۔

(۱) ۱۷۰ھ میں خسوف و کسوف کا اجتماع رمضان میں ہوا، جبکہ طریف نامی مدعی مغرب میں موجود تھا۔

(۲) ۲۷۰ھ میں پھر اجتماع ہوا اس وقت صالح بن طریف مدعی نبوت موجود تھا

(۳) ۱۲۶۷ھ میں اجتماع ہوا۔ اس وقت مرزا علی محمد باب ایران میں سات سال سے مہدویت کا ڈنکا بجا رہا تھا۔

(۴) ۱۳۱۱ھ میں بھی اجتماع ہوا۔ اس وقت مہدی سوڈانی سوڈان میں مسند مہدویت بچھائے ہوئے تھا۔

اگرچہ اور مدعیان نبوت و مہدویت کے زمانے میں بھی خسوف و کسوف کا اجتماع ہوتا رہا (تفصیل کے لئے دیکھئے "دوسری شہادت آسمانی" مولفہ مولانا ابو احمد رحمانی "ائمہ تلبیس" اور "رئیس قادیان" تالیف مولانا ابو القاسم دلاوری) مگر مرزا صاحب کو جھوٹا ثابت کرنے کے لئے یہ چار شہادتیں بھی کافی ہیں۔

(۴)

مرزا صاحب تحفۃ الندوہ ص ۵ میں لکھتے ہیں :۔

(۱) "اگر میں صاحب کشف نہیں تو جھوٹا ہوں"۔

(۲) "اگر قرآن سے ابن مریم کی وفات ثابت نہیں تو میں جھوٹا ہوں۔"

(۳) "اگر حدیث معراج نے ابن مریم کو مردہ روحوں میں نہیں بٹھادیا تو میں جھوٹا ہوں۔"

(۴) "اگر قرآن نے سورہ نور میں نہیں کہا کہ اس امت کے خلیفے اسی امت میں ہوں گے تو میں جھوٹا ہوں۔"

(۵) "اگر قرآن نے میرا نام ابن مریم نہیں رکھا تو میں جھوٹا ہوں۔"

نتیجہ :۔ ان دعووں میں سے ہر دعویٰ غلط ہے، اس لئے اپنی تحریر کے مطابق مرزا صاحب پانچ وجہ سے جھوٹے ثابت ہوئے۔

(۵)

ازالہ اوہام میں مرزا صاحب لکھتے ہیں :۔

"اے برادران دین و علمائے شرع متین آپ صاحبان میری ان معروضات کو متوجہ ہو کر سنیں کہ اس عاجز نے جو مثیل موعود ہونے کا دعویٰ کیا ہے جس کو کم فہم لوگ مسیح موعود خیال کر بیٹھے ہیں..... میں نے یہ دعویٰ ہرگز نہیں کیا کہ میں مسیح ابن مریم ہوں، جو شخص یہ الزام میرے پر لگاوے وہ سراسر مفتری اور کذاب ہے۔"

(ص ۱۹۰ طبع اول ص ۷۹ طبع پنجم)

نتیجہ :۔ اس تحریر سے معلوم ہوا کہ مرزا صاحب مسیح موعود نہیں تھے، جو لوگ ان کو مسیح موعود سمجھتے ہیں وہ کم فہم ہیں، سراسر مفتری اور کذاب ہیں اور چونکہ بعد میں مرزا صاحب نے خود بھی مسیح موعود ہونے کا دعویٰ کیا اس لئے وہ خود بھی مفتری اور کذاب ہوئے۔

(٦)

تحفۃ الندوہ میں مرزا صاحب لکھتے ہیں :۔

"اللہ تعالیٰ اپنے پاک کلام میں فرماتا ہے :۔ ان یک کلذبا ...... مسرف کذاب۔ یعنی اگر یہ جھوٹا ہو گا تو تمہارے دیکھتے دیکھتے تباہ ہو جائے گا اور اس کا جھوٹ ہی اس کو ہلاک کر دے گا۔ لیکن اگر سچا ہے تو پھر بعض تم سے اس کی پیش گوئیوں کا نشانہ بنیں گے اور اس کے دیکھتے دیکھتے اس دار الفناء سے کوچ کریں گے۔ اب اس معیار کی رو سے جو خدا کی کلام میں ہے مجھے آزماؤ اور میرے دعوے کو پرکھو۔ "

(ص ٤)

نتیجہ :۔ ہم نے اس معیار پر مرزا صاحب کے دعوے کو پرکھا تو معلوم ہوا کہ

الف :۔ مرزا صاحب کا مولانا عبدالحق غزنوی سے مباہلہ ہوا اور مرزا صاحب اپنے حریف کے دیکھتے دیکھتے تباہ ہو گئے اور ان کے جھوٹ نے ان کو ہلاک کر دیا۔

ب :۔ مرزا صاحب نے اپنے ایک اور حریف مولانا ثناء اللہ مرحوم کے مقابلے میں بد دعا کی کہ جھوٹا سچے کے سامنے ہلاک ہو جائے اور مولانا ثناء اللہ صاحب کے دیکھتے دیکھتے مرزا صاحب ہلاک ہو گئے۔

ج :۔ اپنے رقیب مرزا سلطان محمد صاحب کے حق میں مرزا صاحب نے موت کی پیش گوئی کی، مگر سلطان محمد کے دیکھتے دیکھتے مرزا صاحب ہیضہ کی موت کا نشانہ بن گئے۔

د :۔ اپنے ایک اور حریف ڈاکٹر عبدالحکیم خاں صاحب کو مرزا صاحب نے فرشتوں کی کھنچی ہوئی تلوار دکھائی اور دعا کی کہ "اے میرے رب سچے اور جھوٹے کے درمیان فیصلہ کر دے۔ " مگر ڈاکٹر صاحب کے دیکھتے دیکھتے مرزا صاحب تباہ ہو گئے اور ان کے جھوٹ نے ان کو ہلاک کر دیا۔ یہ چار گواہ مرزا صاحب کے مقرر کردہ معیار پر ان کو جھوٹا ثابت کرنے کے لئے بہت کافی ہیں۔

## (۷)

۱۰ جولائی ۱۸۸۸ء کو مرزا صاحب نے الہامی پیش گوئی کا اشتہار دیا کہ :۔

"اس قادر مطلق نے مجھ سے فرمایا ہے کہ اس شخص (یعنی مرزا احمد بیگ صاحب کی دختر کلاں (محترمہ محمدی بیگم) کے لئے سلسلہ جنبانی کر..... اگر (احمد بیگ نے اس) نکاح سے انحراف کیا تو اس لڑکی کا انجام نہایت ہی برا ہو گا۔، اور جس دوسرے شخص سے بیاہی جائے گی وہ روز نکاح سے اڑھائی سال تک اور ایسا ہی والد اس دختر کا تین سال تک فوت ہو جائے گا۔ "

"پھر ان دنوں زیادہ تصریح اور تفصیل کے لئے بار بار توجہ کی گئی تو معلوم ہوا کہ خدا تعالیٰ نے مقرر کر رکھا ہے کہ مکتوب الیہ (یعنی احمد بیگ) کی دختر کلاں کو ہر ایک مانع دور کرنے کے بعد اسی عاجز کے نکاح میں لائے گا۔ "

"بدخیال لوگوں کو واضح ہو کہ ہمارا صدق یا کذب جانچنے کے لئے ہماری پیش گوئیوں سے بڑھ کر کوئی محک امتحان نہیں ہو سکتا۔ "

(مجموعہ اشتہارات جلد اول ص ۱۵۷۔ ۱۵۹)

نتیجہ :۔ مرزا صاحب نے اپنے سچا یا جھوٹا ہونے کی یہ بہت آسان کسوٹی مقرر کی تھی، جس سے ان کا سچ یا جھوٹ پرکھا جائے، ۷ اپریل ۱۸۹۲ء کو احمد بیگ نے اپنی صاحب زادی کا نکاح اپنے ایک عزیز جناب سلطان محمد ساکن پٹی ضلع لاہور سے کر دیا۔

اب مرزا صاحب کی الہامی پیش گوئی کے مطابق :۔

الف :۔ ٦ ستمبر ۱۸۹۴ء تک محمدی بیگم کا سہاگ لٹ جانا چاہئے تھا، مگر خدا تعالیٰ نے مرزا صاحب کی نظر بد سے اسے محفوظ رکھا۔ ۵۷ سال یہ جوڑا خوش و خرم رہا۔ (سولہ (١٦) برس تک مرزا صاحب کی زندگی میں اور اکتالیس برس بعد تک) ۱۹۴۹ء سے ١٩٦٦ء تک محمدی بیگم نے بیوگی کا زمانہ پایا مگر وہ مرزا صاحب کے الہامی شکنجے سے اکتالیس برس پہلے نکل چکی تھی۔ (مرحومہ کی عمر تقریباً نوے برس ہوئی، انتقال ١٩٦٦ء میں ہوا رحمہا اللہ رحمتہ واسعۃ)

ب :۔ سلطان محمد کو اپنے خسر سے چھ مہینہ پہلے مرنا تھا۔ مگر بفضل خدا وہ اس کے ۵۷ برس بعد تک زندہ رہا۔

ج :۔ احمد بیگ کو اپنے داماد کی موت اور اپنی بیٹی کی بیوگی و بے کسی دیکھ کر مرنا تھا، مگر وہ ان کو خوش و خرم چھوڑ کر گیا۔

د :۔ خدا نے تمام موانع دور کر کے اس عظیم خاتون کو مرزا صاحب کے نکاح میں لانا تھا مگر افسوس کہ خدا تعالیٰ نے اس سلسلہ میں مرزا صاحب کی کوئی مدد نہیں کی۔ مرزا صاحب نے بذات خود خاصی کوشش کی مگر ناکام رہے، بالآخر ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو مرزا صاحب ناکامی و محرومی کا "داغ ہجرت" سینے میں لے کر دنیا سے رخصت ہوئے۔

ہ :۔ جو لوگ اس واضح معیار پر مرزا صاحب کے سچ جھوٹ کو نہیں جانچتے وہ بقول مرزا صاحب "بد خیال لوگ" ہیں۔

## (۸)

محمدی بیگم سے نکاح کا پہلا اشتہار جو مرزا صاحب نے ۱۰ جولائی ۱۸۸۸ء کو جاری کیا تھا۔ اس کی پیشانی پر یہ قطعہ تحریر فرمایا:۔

"پیش گوئی کا جب انجام ہویدا ہوگا قدرت حق کا عجب ایک تماشا ہوگا
سچ اور جھوٹ میں ہے فرق وہ پیدا ہوگا کوئی پا جائے گا عزت اور کوئی رسوا ہوگا"

(مجموعہ اشتہارات ص ۱۵۳ ج ۱)

نتیجہ :۔ پیش گوئی کا انجام ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو (مرزا صاحب کی موت کے دن) کھل کر سب کے سامنے آگیا، قدرت کا عجب تماشا بھی اس دن سب نے دیکھ لیا کہ بیس سال کی مسلسل تگ و دو، الہام بازی اور یقین دہانی کے باوجود مرزا صاحب، محمدی بیگم سے محروم گئے۔ یوں سچ اور جھوٹ کا فرق کھل گیا۔ بتایئے کس کو عزت ملی، اور کون رسوا ہوا؟ کون سچا نکلا کون جھوٹا؟

## (۹)

مرزا صاحب محمدی بیگم کے بارے الہامی پیش گوئی کر چکے تھے، مگر اس کے اولیاء نے پیش گوئی کے علی الرغم رشتہ دوسری جگہ طے کر دیا تو مرزا کے سینے پر سانپ لوٹ گئے، مرزا صاحب لڑکی کے پھوپھا جناب مرزا علی شیر بیگ صاحب کو (جو مرزا صاحب کے نسبتی برادر اور سمدھی تھے) لکھتے ہیں:

"اب میں نے سنا ہے کہ عید کی دوسری، یا تیسری تاریخ کو اس لڑکی کا نکاح

ہونے والا ہے...... اس نکاح کے شریک میرے سخت دشمن ہیں، بلکہ میرے کیا دین اسلام کے سخت دشمن ہیں، عیسائیوں کو ہنسانا چاہتے ہیں...... ہندوؤں کو خوش کرنا چاہتے ہیں، اور اللہ رسول کے دین کی کچھ پروا نہیں رکھتے۔

اپنی طرف سے میری نسبت ان لوگوں نے پختہ ارادہ کر لیا ہے کہ اس کو خوار کیا جائے، روسیاہ کیا جائے۔ یہ اپنی طرف سے ایک تلوار چلانے لگے ہیں۔ اب مجھ کو بچالینا اللہ تعالیٰ کا کام ہے، اگر میں اس کا ہوں گا تو ضرور مجھے بچالے گا۔ اور چاہتے ہیں کہ خوار ہو، اور اس کا روسیاہ ہو، خدا بے نیاز ہے، جس کو چاہے روسیاہ کرے مگر اب تو مجھے آگ میں ڈالنا چاہتے ہیں۔"

نتیجہ:۔ آہ! محمدی بیگم کے لئے مرزا صاحب کی بے قراری و بے چینی اور ان کے اقربا کی بے التفاتی و سرد مہری...... افسوس! خدا کے دشمن، رسول کے دشمن، دین کے دشمن، مرزا صاحب کے دشمن نکاح کی تلوار سے ان کا جگر شق کر رہے ہیں، مرزا صاحب کو آتش فرقت میں ڈال رہے ہیں اور ذلیل و خوار کر کے ان پر جگ ہنسائی کا موقعہ فراہم کر رہے ہیں مگر خدا مرزا صاحب کی کوئی مدد نہیں کرتا، مرزا صاحب اعلان کرتے ہیں کہ "اگر میں اس کا ہوں تو مجھے ضرور بچالے گا۔" مگر خدا تعالیٰ نے انہیں نہیں بچایا،

گویا خدا نے گواہی دیدی کہ مرزا صاحب اس کی طرف سے نہیں۔

(۱۰)

سلطان محمد مقررہ میعاد میں نہ مرا تو مرزا صاحب نے اس کی میعاد میں توسیع کرتے ہوئے فرمایا کہ خیر اڑھائی سال میں نہیں مرا تو نہ سہی، میری زندگی میں تو ضرور مر جائے گا، اور اس کے مرنے نہ مرنے کو اپنے سچا یا جھوٹا ہونے کی کسوٹی قرار دیتا ہوں لکھتے ہیں:

"باز شمارا این نگفتہ ام کہ ایں مقدمہ بر ہمیں قدر بہ اتمام رسید و نتیجہ آخری ہماں است کہ بظہور آمد و حقیقت پیش گوئی بر ہماں ختم شد، بلکہ اصل امر بر حال خود قائم است، و ہیچکس باحیلہ خود او را نتواند کرد و ایں تقدیر از خدائے بزرگ تقدیر مبرم است و عنقریب وقت آں خواہد آمد۔ پس قسم آں خدائے کہ حضرت محمد

مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم را برائے ما مبعوث فرمود و اورا بہترین مخلوق گردانید کہ ایں حق است، و عنقریب خواہی دید، و من ایں را برائے صدق خود یا کذب خود معیار می گردانم۔ و من نہ گفتیم الا بعد ازاں کہ از رب خود خبر دادہ شدم۔" (انجام آتھم ص ۲۲۳)

(ترجمہ از مولف) "پھر میں نے تم سے یہ نہیں کہا کہ یہ قصہ یہیں ختم ہو گیا ہے اور آخری نتیجہ بس یہی تھا جو ظہور میں آچکا، اور پیش گوئی کی حقیقت صرف اسی پر ختم ہو گئی۔ نہیں! بلکہ اصل بات (یعنی سلطان محمد کا مرنا، اور اس کی منکوحہ کا بیوہ ہو کر مرزا صاحب کے حبالۂ عقد میں آنا) اپنے حال پر قائم ہے، اور کوئی شخص کسی حیلہ کے ساتھ اسے نہیں ٹال سکتا۔ یہ خدائے بزرگ کی طرف سے تقدیر مبرم ہے، اور عنقریب اس کا وقت آئے گا، پس اس خدا کی قسم! جس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو مبعوث کیا اور آپؐ کو تمام مخلوق سے افضل بنایا، یہ پیش گوئی حق ہے۔ اور عنقریب تم اس کا انجام دیکھ لو گے۔ اور میں اس کو اپنے صدق اور کذب کے لئے معیار ٹھہراتا ہوں، اور میں نے نہیں کہا مگر بعد اس کے کہ مجھے اپنے رب کی جانب سے خبر دی گئی۔" (انجام آتھم ص ۲۲۳)

نتیجہ:۔ مرزا صاحب نے سلطان محمد کی موت کو اپنے صدق و کذب کا معیار ٹھہرایا تھا، یعنی اگر سلطان محمد، مرزا صاحب کی زندگی میں مر جائے تو مرزا صاحب سچے، ورنہ جھوٹے۔ مگر افسوس کہ اس معیار پر بھی، مرزا صاحب جھوٹے ہی ثابت ہوئے، کیونکہ مرزا صاحب ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو خود چل بسے، اور جناب سلطان محمد صاحب ان کے بعد اکتالیس سال تک زندہ سلامت رہے۔

## (۱۱)

سلطان محمد کی موت ہی کے بارے میں فرماتے ہیں:۔

"یاد رکھو اگر اس پیش گوئی کی دوسری جز پوری نہ ہوئی۔ (یعنی احمد بیگ کا داماد مرزا صاحب کی زندگی میں نہ مرا۔ ناقل) تو میں ہر ایک بد سے بد تر ٹھہروں گا۔ اے احمقو! یہ انسان کا افتراء نہیں۔ کسی خبیث مفتری کا کاروبار نہیں۔ یقیناً سمجھو کہ یہ خدا کا سچا وعدہ ہے وہی خدا جس کی باتیں نہیں ٹلتیں، وہی رب ذوالجلال جس کے ارادوں کو کوئی نہیں روک سکتا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۴)

نتیجہ :۔ چونکہ سلطان محمد صاحب کا انتقال مرزا صاحب کی زندگی میں نہیں ہوا اس لئے مرزا صاحب بقول خود "ہر بد سے بدتر" ٹھہرے۔ اور یہ بھی ثابت ہوا کہ یہ پیش گوئی بقول مرزا صاحب کے انسان کا افتراء اور کسی خبیث مفتری کا کاروبار تھا، اگر یہ خدا کا سچا وعدہ ہوتا تو ناممکن تھا کہ ٹل جاتا، کیونکہ رب ذوالجلال کے ارادوں کو کوئی روک نہیں سکتا۔ جو شخص اتنی موٹی بات کو بھی نہیں سمجھے مرزا صاحب اسے "احمق" کا خطاب دیتے ہیں۔

(۱۲)

"میں بار بار کہتا ہوں کہ نفس پیش گوئی داماد احمد بیگ کی تقدیر مبرم ہے، اس کی انتظار کرو، اور اگر میں جھوٹا ہوں تو یہ پیش گوئی پوری نہیں ہوگی اور میری موت آجائے گی، اور اگر میں سچا ہوں تو خدا تعالیٰ اسے ضرور پورا کرے گا۔"

(انجام آتھم ص ۳۱ حاشیہ)

نتیجہ :۔ افسوس مرزا صاحب کی زندگی میں احمد بیگ کا داماد نہیں مرا، اس لئے مرزا صاحب کی یہ بات بالکل صحیح نکلی کہ "اگر میں جھوٹا ہوں تو یہ پیش گوئی پوری نہیں ہوگی اور میری موت آجائے گی۔"

(۱۳)

نکاح آسمانی کی تائید میں حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے استدلال کرتے ہوئے مرزا صاحب لکھتے ہیں :۔

اس پیش گوئی کی تصدیق کے لئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی پہلے سے پیش گوئی فرمائی ہوئی ہے۔ یتزوج ویولد لہ، یعنی وہ مسیح موعود بیوی کرے گا اور نیز صاحب اولاد ہو گا۔ اب ظاہر ہے کہ تزوج اور اولاد کا ذکر کرنا عام طور پر مقصود نہیں، کیونکہ عام طور پر ہر ایک شادی کرتا ہے اور اولاد بھی ہوتی ہے، اس میں کچھ خوبی نہیں بلکہ تزوج سے مراد خاص تزوج ہے جو بطور نشان ہو گا اور اولاد سے مراد خاص اولاد ہے جس کی نسبت اس عاجز کی پیش گوئی ہے۔ گویا اس جگہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان سیاہ دل منکروں کو ان کے شبہات کا جواب دے رہے ہیں کہ یہ باتیں ضرور پوری ہوں گی۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۳)

نتیجہ :۔ مرزا صاحب کو اس "خاص نکاح" اور "خاص اولاد" سے اللہ تعالیٰ نے ہمیشہ محروم رکھا، جس سے ثابت ہوا کہ مرزا صاحب کا مسیح موعود ہونے کا دعویٰ غلط ہے اور یہ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیش گوئی ان پر صادق نہیں آتی، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حق میں ہے کہ جب وہ زمین پر دوبارہ نزول فرمائیں گے تو شادی بھی کریں گے اور ان کے اولاد بھی ہوگی۔ جو لوگ ان کی تشریف کے منکر ہیں انہی کے بارے میں مرزا صاحب نے لکھا ہے :۔

> "اس جگہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان سیاہ دل منکروں کو ان کے شبہات کا جواب دے رہے کہ یہ باتیں ضرور پوری ہوں گی۔"

## (۱۴)

عبداللہ آتھم نامی پادری کے ساتھ مرزا صاحب کا پندرہ دن تک مباحثہ ہوتا رہا، مرزا صاحب اپنے حریف کو میدان مباحثہ میں شکست دینے میں ناکام رہے، تو ۵ جون ۱۸۹۳ء کو الہامی پیش گوئی کردی کہ پندرہ مہینے تک ان کا حریف ہاویہ میں گرایا جائے گا۔ بشرطیکہ حق کی طرف رجوع نہ کرے، اس سلسلہ میں مرزا صاحب لکھتے ہیں :۔

> "میں اس وقت اقرار کرتا ہوں اگر یہ پیش گوئی جھوٹی نکلے، یعنی جو فریق خدا تعالیٰ کے نزدیک جھوٹ پر ہے وہ پندرہ (۱۵) ماہ کے عرصے میں آج کی تاریخ سے بسزائے موت ھاویہ میں نہ پڑے تو میں ہر ایک سزا کو اٹھانے کے لئے تیار ہوں۔ مجھ کو ذلیل کیا جائے، روسیاہ کیا جائے۔ میرے گلے میں رسا ڈال دیا جاوے، مجھ کو پھانسی دیا جاوے ہر ایک بات کے لئے تیار ہوں اور میں اللہ جل شانہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ وہ ضرور ایسا ہی کرے گا، ضرور کرے گا، ضرور کرے گا، زمین و آسمان ٹل جائیں پر اس کی باتیں نہ ٹلیں گی۔
>
> اگر میں جھوٹا ہوں تو میرے لئے سولی تیار رکھو اور تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ مجھے لعنتی سمجھو۔"

(جنگ مقدس ص۔ ۱۸۹)

نتیجہ: پیش گوئی کی آخری معیاد ۵ ستمبر ۱۸۹۴ء تھی مگر آتھم نے اس تاریخ تک نہ تو عیسائیت سے توبہ کی اور نہ اسلام کی طرف رجوع کیا، نہ بسزائے موت ھاویہ میں گرا، مرزا صاحب نے اس کو مارنے کے لئے ٹونے ٹوٹکے

بھی کئے (دیکھئے سیرۃ المہدی ص۔ ۱۷۸ ج ۱) اور معیاد کے آخری دن خدا سے آہ و زاری کے ساتھ "یا اللہ ! آتھم مرجائے، یا اللہ آتھم مرجائے" کی دعائیں بھی کیں کرائیں (الفضل ۲۰ جولائی ۱۹۴۰ء) مگر سب کچھ بے سود۔ نہ آتھم پر ٹونے ٹوٹکوں کا اثر ہوا، نہ خدا نے قادیان کی آہ و زاری، نوحہ و ماتم اور بدعاؤں کو آتم کے حق میں قبول فرمایا، اس کا نتیجہ وہی ہوا جو مرزا صاحب نے اپنے لئے تجویز کیا تھا یعنی :۔

"میں اقرار کرتا ہوں کہ اگر یہ پیش گوئی جھوٹی نکلی تو مجھ کو ذلیل کیا جائے، روسیاہ کیا جائے ........... اور تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ مجھے لعنتی سمجھو۔"

چنانچہ مرزا صاحب کے اس ارشاد کی تعمیل فریق مخالف نے کس طرح کی؟ اس کا اندازہ ان گندے اشتہاروں سے کیا جاسکتا ہے جو اس معیاد کے گزرنے پر اس کی طرف سے شائع کئے گئے۔ بطور نمونہ ایک شعر ملاحظہ کیجئے مرزا صاحب کو مخاطب کر کے لکھا گیا۔

ڈھیٹ اور بے شرم بھی ہوتے ہیں دنیا میں مگر
سب سے سبقت لے گئی ہے بے حیائی آپ کی

یہ مرزا صاحب کے اس فقرے کی صدائے بازگشت تھی کہ "تمام شیطانوں اور بدکاروں اور لعنتیوں سے زیادہ مجھے لعنتی سمجھو۔" اگر وہ ایسے نہ ہوتے تو خدا ان کو عیسائیوں کے مقابلے میں اس قدر ذلیل نہ کرتا۔

## (۱۵)

شہادۃ القرآن میں مرزا صاحب لکھتے ہیں :۔

"پھر ماسوا اس کے بعضے اور عظیم الشان نشان اس عاجز کی طرف سے معرض امتحان میں ہیں، جیسا کہ منشی عبداللہ آتھم صاحب امرتسری کی نسبت پیش گوئی، جس کی معیاد ۵ جون (۱۸۹۳ء) سے ۱۵ مہینہ تک ..... اور پھر مرزا احمد بیگ کے داماد کی نسبت پیش گوئی، جو پٹی ضلع لاہور کا باشندہ ہے، جس کی معیاد آج کی تاریخ سے، جو ۲۱ ستمبر ۱۸۹۳ء، قریباً گیارہ مہینے باقی رہ گئے ہیں، یہ تمام امور جو انسانی طاقتوں سے بالکل بالاتر ہیں ایک صادق یا کاذب کی شناخت کے لئے کافی ہیں۔"

(شہادۃ القرآن ص۔ ۸۰)

نتیجہ :۔ صادق یا کاذب کی شناخت کا طریقہ یہی ہے کہ اگر یہ پیش گوئیاں مقررہ معیاد پر پوری ہوگئیں تو پیش گوئی کرنے والا ان پیش گوئیوں میں سچا سمجھا جائے گا، ورنہ جھوٹا۔ اب چونکہ یہ پیش گوئیاں پوری نہیں ہوئی اس لئے یہ مرزا صاحب کے کذب کی شناخت کے لئے واقعی کافی ثابت ہوئیں۔ اس کے بعد مرزا صاحب کو کاذب ثابت کرنے کے لئے کسی اور دلیل کی ضرورت نہیں رہی۔

(۱۶)

"میں بالآخر دعا کرتا ہوں کہ اے خدائے قادر و علیم اگر آتھم کا عذاب مہلک میں گرفتار ہونا اور احمد بیگ کی دختر کلاں کا آخر اس عاجز کے نکاح میں آنا یہ پیش گوئیاں تیری طرف سے نہیں تو مجھے نامرادی اور ذلت کے ساتھ ہلاک کر۔ اگر میں تیری نظر میں مردود اور ملعون اور دجال ہوں جیسا کہ مخالفین نے سمجھا ہے اور تیری وہ رحمت میرے ساتھ نہیں جو فلاں فلاں انبیاء و اولیاء کے ساتھ تھی (یہاں مرزا صاحب نے بہت سے انبیاء و اولیا کے نام ذکر کئے ہیں) تو مجھے فنا کر ڈال، اور ذلتوں کے ساتھ مجھے ہلاک کر دے اور ہمیشہ کی لعنتوں کا نشانہ بنا، اور دشمنوں کو خوش کر اور ان کی دعا قبول فرما۔"

(اشتہار ۲۷ اکتوبر ۱۸۹۴ء مندرجہ مجموعہ اشتہارات ص۔ ۱۱۶ ج ۲)

نتیجہ :۔ مرزا صاحب کی ان جگر شگاف التجاؤں اور اپنے اوپر بددعاؤں کے باوجود خدا نے انہیں محمدی بیگم کے نکاح سے تادم زیست محروم ہی رکھا، جس سے معلوم ہوا کہ وہ بقول خود ! "خدا کی نظر میں (مردود) ............ ملعون اور دجال تھے، جیسا کہ مخالفین نے سمجھا ہے۔" افسوس وہ اپنی بد دعا کے نتیجے میں بقول خود...... "نامرادی اور ذلت کے ساتھ ہلاک ہوگئے، ہمیشہ کی لعنتوں کا نشانہ بن گئے، ان کے دشمن خوش ہوئے اور ان کی دعاء قبول ہوئی۔"

(۱۷)

مولانا ثناء اللہ امرتسری کو مخاطب کر کے مرزا صاحب لکھتے ہیں :۔
"آپ اپنے پرچہ میں میری نسبت شہرت دیتے ہیں کہ یہ شخص مفتری اور

کذاب اور دجال ہے۔ میں نے آپ سے بہت دکھ اٹھایا اور صبر کرتا رہا............ اگر میں ایسا ہی کذاب اور مفتری ہوں جیسا کہ آپ اپنے پرچہ میں مجھے یاد کرتے ہیں تو میں آپ کی زندگی میں ہلاک ہو جاؤں گا۔"

(اشتہار "مولوی ثناء اللہ صاحب سے آخری فیصلہ" مندرجہ مجموعہ اشتہارات ص ۵۷۸ ج ۳)

نتیجہ :۔ مرزا صاحب ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو مولانا مرحوم کی زندگی میں فوت ہوگئے جس سے ان کے اس قول کی تصدیق ہوگئی کہ "اگر میں ایسا ہی مفتری اور کذاب ہوں، جیسا کہ آپ اپنے پرچہ میں مجھے یاد کرتے ہیں تو میں آپ کی زندگی میں ہلاک ہو جاؤں گا۔ ع "جھوٹ میں سچا تھا پہلے مرگیا۔"

(۱۸)

اسی اشتہار میں لکھتے ہیں :۔

پس اگر وہ سزا جو انسان کے ہاتھوں سے نہیں، بلکہ محض خدا کے ہاتھوں سے ہے، جیسے طاعون ہیضہ وغیرہ مہلک بیماریاں آپ (مولانا ثناء اللہ صاحب امرتسری) پر میری زندگی میں وارد نہ ہوئیں تو میں خدا کی طرف سے نہیں۔"

نتیجہ :۔ حق تعالیٰ نے مرزا صاحب کی زندگی میں مولانا مرحوم کو ہر آفت بد سے محفوظ رکھا، اور مرزا صاحب کی یہ بات سچ کر دکھائی ............ "میں خدا کی طرف سے نہیں۔"

(۱۹)

اسی "آخری فیصلہ" میں مرزا صاحب دعا فرماتے ہیں کہ :۔

"اگر یہ دعویٰ مسیح موعود ہونے کا محض میرے نفس کا افتراء ہے، اور میں تیری نظر میں مفسد اور کذاب ہوں تو اے میرے پیارے مالک! میں عاجزی سے تیری جناب میں دعا کرتا ہوں کہ مولوی ثناء اللہ صاحب کی زندگی میں مجھے ہلاک کر۔ آمین۔"

نتیجہ :۔ مرزا کی یہ دعا قبول ہوئی کہ "مولوی صاحب کی زندگی میں مجھے ہلاک کر۔

ثابت ہوا کہ مرزا صاحب خدا تعالیٰ کی نظر میں مفسد و کذاب تھے، اور ان کا مسیح موعود ہونے کا دعویٰ محض ان کے نفس کا افتراء تھا۔ کاش! مرزا صاحب اپنے لئے ہلاکت کے بجائے ہدایت کی دعا کرتے تو شاید وہ بھی قبول ہو جاتی۔

(۲۰)

مزید لکھتے ہیں:۔

"اے میرے قادر! اور میرے بھیجنے والے! اب میں تیرے ہی تقدس اور رحمت کا دامن پکڑ کر تیری جناب میں ملتجی ہوں کہ مجھ میں اور مولوی ثناء اللہ صاحب میں سچا فیصلہ فرما، اور وہ جو تیری نگاہ میں حقیقت میں مفسد اور کذاب ہے اس کو صادق کی زندگی میں ہی دنیا سے اٹھالے، اے ملک تو ایسا ہی کر۔ آمین۔"

نتیجہ:۔ مرزا صاحب کی یہ التجا بھی منظور ہوئی، مولانا مرحوم صادق تھے، اس لئے اللہ تعالیٰ نے ان کی زندگی میں مرزا صاحب کو بمرض وبائی ہیضہ دنیا سے اٹھالیا اور مرزا صاحب کو ان کی منہ مانگی موت دے کر ثابت کردیا کہ وہ خدا کی نگاہ میں واقعتاً مفسد اور کذاب تھے۔

(۲۱)

ضمیمہ انجام آتھم میں لکھتے ہیں:۔

"شیخ محمد حسین بٹالوی اور دوسرے نامی مخالف مجھ سے مباہلہ کرلیں، پس اگر مباہلہ کے بعد میری بد دعا کے اثر سے ایک بھی خالی رہا تو میں اقرار کروں گا کہ میں جھوٹا ہوں۔"

(ص۔ ۲۰۔ ۲۱)

نتیجہ:۔ مرزا صاحب کے اسی اصول کے مطابق مولانا عبدالحق غزنوی کا مرزا صاحب سے مباہلہ ہوا تھا، جس کا اثر یہ ہوا کہ مباہلہ کے بعد مرزا صاحب، مولانا مرحوم کے سامنے مرگئے، جس سے مرزا صاحب کے اس قول و اقرار کی تصدیق ہوگئی کہ "میں جھوٹا ہوں"

# (۲۲)

مرزا صاحب کی تحریریں شاہد ہیں کہ وہ مراق کے مریض تھے، چنانچہ ملاحظہ ہو :۔

(الف) ”دیکھو میری بیماری کی نسبت بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پیش گوئی کی تھی جو اسی طرح وقوع میں آئی۔ آپؐ نے فرمایا تھا کہ مسیح جب آسمان سے اترے گا تو دو زرد چادریں اس نے پہنی ہوئی ہوں گی، تو اسی طرح مجھ کو دو بیماریاں ہیں، ایک اوپر کے دھڑ کی اور ایک نیچے کے دھڑ کی. یعنی مراق اور کثرت بول۔“ (ملفوظات مرزا غلام احمد قادیانی ج ۸ ص ۴۴۵)

(ب) ”میرا تو یہ حال ہے کہ دو بیماریوں میں ہمیشہ مبتلا رہا ہوں، تاہم مصروفیت کا یہ حال ہے کہ بڑی بڑی رات تک بیٹھا کام کرتا رہتا ہوں۔ حلانکہ زیادہ جاگنے سے مراق کی بیماری ترقی کرتی ہے۔ دوران سر کا دورہ زیادہ ہو جاتا ہے تاہم اس بات کی پرواہ نہیں کرتا اور اس کام کو کئے جاتا ہوں۔ (ملفوظات ج ۲ ص۔ ۷۶ ن)

(ج) ”حضرت خلیفۃ المسیح الاول نے حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد) سے فرمایا کہ حضور! غلام نبی کو مراق ہے، تو حضور نے فرمایا کہ ایک رنگ میں سب نبیوں کو مراق ہوتا ہے۔ (نعوذ باللہ! ...... ناقل) اور مجھ کو بھی ہے۔
(سیرۃ المہدی ص۔ ۳۰۴ ج ۳)

اس اقرار و اعتراف سے قطع نظر مرزا صاحب میں مراق کی علامات بھی کامل طور پر جمع تھیں مرزا بشیر احمد ایم اے سیرۃ المہدی میں اپنے ماموں ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب کی ”ماہرانہ شہادت“ نقل کرتے ہیں کہ :۔

(د) ”ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ میں نے کئی دفعہ حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد) سے سنا ہے کہ مجھے ہسٹریا ہے، بعض اوقات آپ مراق بھی فرمایا کرتے تھے، لیکن دراصل بات یہ ہے کہ آپ کو دماغی محنت اور شبانہ روز تصنیف کی مشقت کی وجہ سے بعض ایسی عصبی علامات پیدا ہو جایا کرتی تھیں، جو ہسٹریا (اور مراق) کے مریضوں میں بھی عموماً دیکھی جاتی ہیں، مثلاً کام کرتے کرتے

مشرک پر "نجس" کا اطلاق اس بنا پر کیا گیا کہ جس شرک کا وہ اعتقاد رکھتا ہے، اس سے پرہیز کرنا، اسی طرح ضروری ہے جیسا کہ نجاستوں اور گندگیوں سے۔ اسی لئے ان کو نجس کہا اور شرع میں نجاست کی دو قسمیں ہیں۔ ایک نجاست جسم، دوم نجاست گناہ ...... اور ارشاد خداوندی "انما المشرکون نجس" بتاتا ہے کہ کفار کو دخول مسجد سے باز رکھا جائے گا۔ الا یہ کہ کوئی عذر ہو کیونکہ مسلمانوں پر لازم ہے کہ مسجدوں کو نجاستوں سے پاک رکھیں۔

(احکام القرآن ص ۱۰۸ ج ۳)

امام محی السنتہ بغوی (م ۵۱۶ھ) معالم التنزیل میں اس آیت کے تحت لکھتے ہیں:

وجملة بلاد الإسلام فى حق الكفار على ثلاثة أقسام: أحدها الحرم فلا يجوز للكافر أن يدخله بحال ذميا كان أو مستأمنا بظاهر هذه الآية ... وجوز أهل الكوفة للمعاهد دخول الحرم، والقسم الثانى من بلاد الإسلام الحجاز، فيجوز للكافر دخولها بالإذن، ولكن لا يقيم فيها أكثر من مقام السفر، وهو ثلاثة أيام .... والقسم الثالث سائر بلاد الإسلام يجوز للكافر أن يقيم فيها بذمة أو أمان، ولكن لا يدخلون المساجد إلا بإذن مسلم

اور کفار کے حق میں تمام اسلامی علاقے تین قسم پر ہیں۔ ایک حرم مکہ۔ پس کافر کو اس میں داخل ہونا کسی حال میں بھی جائز نہیں۔ خواہ کسی اسلامی مملکت کا شہری ہو یا امن لے کر آیا ہو کیونکہ ظاہر آیت کا یہی

تقاضا ہے اور اہل کوفہ نے ذمی کے لئے حرم میں داخل ہونے کو جائز رکھا ہے اور دوسری قسم حجاز مقدس ہے۔ پس کافر کے لئے اجازت لے کر حجاز میں داخل ہونا جائز ہے۔ لیکن تین دن سے زیادہ وہاں ٹھہرنے کی اسے اجازت نہ ہوگی اور تیسری قسم دیگر اسلامی ممالک ہیں۔ ان میں کافر کا مقیم ہونا جائز ہے۔ بشرطیکہ ذمی ہو یا امن لے کر آئے۔ لیکن وہ مسلمانوں کی مسجدوں میں مسلمان کی اجازت کے بغیر داخل نہیں ہوسکتے۔

(تفسیر بغوی ص ۶۳ ج ۳)

اس سلسلہ میں دو چیزیں خاص طور سے قابل غور ہیں۔

اول یہ کہ آیت میں صرف مشرکین کا حکم ذکر کیا گیا ہے مگر مفسرین نے اس آیت کے تحت عام کفار کا حکم بیان فرمایا ہے کیونکہ کفر کی نجاست سب کافروں کو شامل ہے۔

دوم یہ کہ کافر کا مسجد میں داخل ہونا جائز ہے یا نہیں؟ اس مسئلہ میں تو اختلاف ہے۔ امام مالک کے نزدیک کسی مسجد میں کافر کا داخل ہونا جائز نہیں۔ امام شافعی کے نزدیک مسجد حرام کے علاوہ دیگر مساجد میں کافر کو مسلمان کی اجازت سے داخل ہونا جائز ہے اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک بوقت ضرورت ہر مسجد میں داخل ہوسکتا ہے۔ (روح المعانی ص ۷۹ ج ۱۱) لیکن کسی کافر کا مسجد کا بانی، متولی یا خادم ہونا کسی کے نزدیک بھی جائز نہیں ہے نجران کے عیسائیوں کا ایک وفد ۹ھ میں بارگاہ رسالت میں حاضر ہوا تھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں مسجد کے ایک جانب ٹھہرایا اور مسجد نبوی ہی میں انھوں نے اپنی نماز بھی ادا کی۔ حافظ ابن قیم (م ۷۵۱ھ) اس واقعہ پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

فصل فی فقه هذه القصة ففيها جواز دخول أهل الكتاب مساجد المسلمين . وفيها تمكين أهل الكتاب من صلاتهم بحضرة المسلمين وفی مساجدهم أيضًا .

إذا كان ذلك عارضًا ولا يمكنوا من اعتياد ذلك.

فصل اس قصہ کے فقہ کے بیان میں پس اس واقعہ سے ثابت ہوتا ہے کہ اہل کتاب کا مسلمانوں کی مسجدوں میں داخل ہونا جائز ہے اور کہ ان کو مسلمانوں کی موجودگی میں اپنی عبادت کا موقع دیا جائے گا اور مسلمانوں کی مسجدوں میں بھی۔ جب کہ یہ ایک عارضی صورت ہو لیکن ان کو اس بات کا موقع نہیں دیا جائے گا کہ وہ اس کو اپنی مستقل عادت ہی بنا لیں۔

(زاد المعاد ص ۳۹ ج ۲ مطبوعہ مصر ۱۳۲۴ھ)

اور قاضی ابو بکر ابن العربی (م ۵۴۳ھ) لکھتے ہیں:

دخول ثمامة فى المسجد فى الحديث الصحيح، ودخول أبى سفيان فيه على الحديث الآخر كان قبل أن ينزل ﴿يا أيها الذين آمنوا إنّما المشركون نجس فلا يقربوا المسجد الحرام بعد عامهم هذا﴾ فمنع الله المشركين من دخول المسجد الحرام نصًا ومنع دخلوه سائر المساجد تعليلاً بالنجاسة بوجوب صيانة المسجد عن كل نجس وهذا كلّه ظاهر لا خفاء فيه (أحكام القرآن ۹۰۲-ج۲)

ثمامہ کا مسجد میں داخل ہونا اور دوسری حدیث کے مطابق ابو سفیان کا اس میں داخل ہونا۔ اس آیت کے نازل ہونے سے پہلے کا واقعہ ہے کہ:

"اے ایمان والو! مشرک ناپاک ہیں پس اس سال کے بعد وہ مسجد حرام کے قریب نہ آنے پائیں"۔ پس اللہ تعالیٰ نے مشرکوں کو مسجد

حرام میں داخل ہونے سے صاف صاف منع کر دیا اور دیگر مساجد سے یہ کہہ کر روک دیا کہ وہ ناپاک ہیں اور چونکہ مسجد کو ہر نجاست سے پاک رکھنا ضروری ہے اس لئے کافروں کے ناپاک وجود سے بھی اس کو پاک رکھا جائے گا اور یہ سب کچھ ظاہر ہے جس میں ذرا بھی خفا نہیں۔

(احکام القرآن ص ۹۰۲ ج ۲)

## منافقوں کو مسجدوں سے نکال دیا جائے

جو شخص مرزائیوں کی طرح عقیدہ کفر رکھنے کے باوجود اسلام کا دعویٰ کرتا ہو وہ اسلام کی اصطلاح میں منافق ہے اور منافقین کے بارے میں یہ حکم ہے کہ انھیں مسجدوں سے نکال دیا جائے چنانچہ حدیث میں آتا ہے کہ:

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ کے دن خطبہ کے لئے کھڑے ہوئے تو فرمایا اے فلاں اٹھ، یہاں سے نکل جا کیونکہ تو منافق ہے۔ او فلاں! تو بھی اٹھ، نکل جا، تو منافق ہے۔ اس طرح آپؐ نے ایک ایک کا نام لے کر ۳۶ آدمیوں کو مسجد سے نکال دیا۔ حضرت عمرؓ کو آنے میں ذرا دیر ہو گئی تھی، چنانچہ وہ اس وقت آئے جب یہ منافق مسجد سے نکل رہے تھے تو انھوں نے خیال کیا کہ شاید جمعہ کی نماز ہو چکی ہے اور لوگ نماز سے فارغ ہو کر واپس جا رہے ہیں، لیکن جب اندر گئے تو معلوم ہوا کہ ابھی نماز نہیں ہوئی۔ مسلمان ابھی بیٹھے ہیں۔ ایک شخص نے بڑی مسرت سے حضرت عمرؓ سے کہا۔ اے عمرؓ! مبارک ہو۔ اللہ تعالیٰ نے آج منافقوں کو ذلیل و رسوا کر دیا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نام لے لے کر بیک بنی و دو گوش انھیں مسجد سے نکال دیا۔

(تفسیر روح المعانی ص ۱۰ ج ۱۱)

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو غیر مسلم فرقہ منافقانہ طور پر اسلام کا دعویٰ کرتا ہو اس کو مسجدوں سے نکال دینا ہی سنت نبوی ہے۔

## منافقوں کی مسجد، مسجد نہیں

فقہائے کرام نے تصریح کی ہے کہ ایسے لوگوں کا حکم مرتد کا ہے۔ اس لئے نہ تو انھیں مسجد بنانے کی اجازت دی جاسکتی ہے اور نہ ان کی تعمیر کردہ مسجد کو مسجد کا حکم دیا جاسکتا ہے شیخ الاسلام مولانا محمد انور شاہ کشمیریؒ لکھتے ہیں:

ولو بنوا مسجدا لم يصر مسجدا ففي تنوير الأبصار من وصايا الذمّي وغيره، وصاحب الهوى إذا كان لا يكفر فهو بمنزلة المسلم في الوصية وإن كان يكفر فهو بمنزلة المرتد

ایسے لوگ اگر مسجد بنائیں تو وہ مسجد نہیں ہوگی۔ چنانچہ "تنویر الابصار" کے وصایا ذمی وغیرہ میں ہے کہ گمراہ فرقوں کی گمراہی اگر حد کفر کو پہنچی ہوئی نہ ہو تب تو وصیت میں ان کا حکم مسلمان جیسا ہے اور اگر حد کفر کو پہنچی ہوئی ہو تو بمنزلہ مرتد کے ہیں۔

(اکفار الملحدین طبع جدید ص ۱۲۸)

## منافقوں کے مسلمان ہونے کی شرط۔

یہاں یہ تصریح بھی ضروری ہے کہ کسی گمراہ فرقے کا دعویٰ اسلام کرنا یا اسلامی کلمہ پڑھنا اس امر کی ضمانت نہیں ہے کہ وہ مسلمان ہے بلکہ اس کے ساتھ یہ بھی ضروری ہے کہ وہ اپنے ان تمام عقائد سے توبہ کا اعلان کرے جو مسلمانوں کے خلاف ہیں چنانچہ حافظ بدر الدین عینیؒ عمدۃ القاری شرح بخاری میں لکھتے ہیں:

يجب عليهم عند الدخول في الإسلام أن يقروا ببطلان ما يخالفون به المسلمين في الاعتقاد بعد

إقرارهم بالشهادتين

(صفحه ۲۹۶ جلد ۲)

ان کے ذمہ یہ لازم ہے کہ اسلام میں داخل ہونے کے لئے توحید و رسالت کی شہادت کے بعد ان تمام عقائد و نظریات کے باطل ہونے کا اقرار کریں جو وہ مسلمانوں کے خلاف رکھتے ہیں۔

(صفحہ ۲۹۶ جلد ۲)

اور حافظ شہاب الدین ابن حجر عسقلانی فتح الباری شرح بخاری میں قصہ اہل نجران کے ذیل میں لکھتے ہیں:

وفی قصة أهل نجران من الفوائد أن إقرار الكافر بالنبوة لا يدخله فی الإسلام حتی يلتزم أحكام الإسلام

قصہ اہل نجران سے دیگر مسائل کے علاوہ ایک مسئلہ یہ معلوم ہوا کہ کسی کافر کی جانب سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا اقرار اسے اسلام میں داخل نہیں کرتا جب تک کہ احکام اسلام کو قبول نہ کرے۔

(صفحہ ۲۷ جلد ۸)

علامہ ابن عابدین شامیؒ لکھتے ہیں:

لا بد مع الشهادتين فی العيسوی من أن يتبرأ من دينه

عیسوی فرقہ کے مسلمان ہونے کے لئے اقرار شہادتین کے ساتھ یہ بھی ضروری ہے کہ وہ اپنے مذہب سے برأت کا اعلان کرے۔

(ردالمحتار ص ۳۵۳ ج ۱)

ان تصریحات سے ثابت ہوتا ہے کہ کوئی فرقہ اس وقت تک مسلمان تصور نہیں کیا جائے گا جب تک کہ وہ اہل اسلام کے عقائد کے صحیح اور اپنے عقائد کے باطل ہونے کا اعلان نہ کرے اور اگر وہ اپنے عقائد کفر کو صحیح سمجھتا ہے اور مسلمانوں کے عقائد کو غلط تصور کرتا ہے تو اس کی حیثیت مرتد کی ہے اور اسے اپنی عبادت گاہ کو مسجد کی حیثیت سے تعمیر کرنے کی اجازت نہیں دی جاسکتی۔

## کسی غیر مسلم کا مسجد کے مشابہ عبادت گاہ بنانا

اب ایک سوال اور باقی رہ جاتا ہے کہ کیا کوئی غیر مسلم اپنی عبادت گاہ (مسجد کے نام سے نہ سہی لیکن) وضع و شکل میں مسجد کے مشابہ بنا سکتا ہے؟ کیا اسے یہ اجازت دی جاسکتی ہے کہ وہ اپنی عبادت گاہ میں قبلہ رخ محراب بنائے، مینار بنائے، اس میں منبر رکھے اور وہاں اسلام کے معروف طریقہ پر اذان دے؟

اس کا جواب یہ ہے کہ وہ تمام امور جو عرفاً و شرعاً مسلمانوں کی مسجد کے لئے مخصوص ہیں کسی غیر مسلم کو ان کے اپنانے کی اجازت نہیں دی جاسکتی۔ اس لئے کہ اگر کسی غیر مسلم کی عبادت گاہ مسجد کی وضع و شکل پر تعمیر کی گئی ہو۔ مثلاً اس میں قبلہ رخ محراب بھی ہو، مینار اور منبر بھی ہو۔ وہاں اسلامی اذان اور خطبہ بھی ہوتا ہو تو اس سے مسلمانوں کو دھوکا اور التباس ہوگا۔ ہر دیکھنے والا اس کو "مسجد" ہی تصور کرے گا جب کہ اسلام کی نظر میں غیر مسلم کی عبادت گاہ مسجد نہیں بلکہ مجمع شیاطین ہے۔

(شامی ص ۳۸۰/ ۱ مطلب: تکرہ الصلوٰۃ فی الکنیسۃ۔ البحر الرائق ص ۲۱۴/ ۷)

حافظ ابن تیمیہ (م ۷۲۸ھ) سے سوال کیا گیا کہ آیا کفار کی عبادت گاہوں کو بیت اللہ کہنا صحیح ہے جواب میں فرمایا:

لیست بیوت اللہ وإنما بیوت اللہ المساجد بل ھی بیوت یکفر فیھا باللہ وإن کان قد یذکر فیھا، فالبیوت بمنزلۃ أھلھا وأھلھا کفار فھی بیوت عبادۃ

الکفار

یہ بیت اللہ نہیں۔ بیت اللہ مسجدیں ہیں یہ تو وہ مقامات ہیں جہاں کفر ہوتا ہے اگرچہ ان میں ذکر بھی ہوتا ہو۔ پس مکانات کا وہی حکم ہے جو ان کے بانیوں کا ہے۔ ان کے بانی کافر ہیں۔ پس یہ کافروں کی عبادت گاہیں ہیں۔

(فتاویٰ ابن تیمیہ ص ۱۳۳ ج ۱)

امام ابو جعفر محمد بن جریر الطبری (م ۳۱۰ھ) "مسجد ضرار" کے بارے میں نقل کرتے ہیں:

عمد ناس من أهل النفاق فابتنوا مسجدا بقبا

ليضاهوا به مسجد رسول ﷺ

اہل نفاق میں سے چند لوگوں نے یہ حرکت کی کہ قبا میں ایک مسجد بنا ڈالی جس سے مقصود یہ تھا کہ وہ اس کے ذریعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد سے مشابہت کریں۔

(تفسیر ابن جریر ص ۱۷/۱۱)

اس سے ثابت ہوتا ہے کہ جن لوگوں نے منافقانہ طور پر "مسجد ضرار" بنائی تھی ان کا مقصد یہی تھا کہ اپنی نام نہاد مسجد کو اسلامی مساجد کے مشابہ بنا کر مسلمانوں کو دھوکہ دیں، لہٰذا غیر مسلموں کی جو عبادت گاہ مسجد کی وضع و شکل پر ہوگی وہ "مسجد ضرار" ہے اور اس کا منہدم کرنا لازم ہے علاوہ ازیں فقہاء کرام نے تصریح کی ہے کہ اسلامی مملکت کے غیر مسلم شہریوں کا لباس اور ان کی وضع قطع مسلمانوں سے ممتاز ہونی چاہئیں۔ (یہ مسئلہ فقہ اسلامی کی ہر کتاب میں باب احکام اہل الذمہ کے عنوان کے تحت موجود ہے۔)

چنانچہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے ملک شام کے عیسائیوں سے جو عہد نامہ لکھوایا تھا۔ اس کا پورا متن کنز العمال جلد چہارم ص ۳۱۹ حدیث نمبر ۲۴۰۰ کے تحت درج ہے۔ اس کا ایک فقرہ یہاں نقل کرتا ہوں۔

ولا تشبه بهم فی شیءٍ من لباسهم من قلنسوة ولا عمامة ولا نعلين ولا فرق شعر، ولا نتكلم بكلامهم ولا نكتنى بكناهم...

اور ہم مسلمانوں کے لباس اور ان کی وضع قطع میں ان کی مشابہت نہیں کریں گے، نہ ٹوپی میں، نہ دستار میں، نہ جوتے میں نہ سر کی مانگ نکالنے میں اور ہم مسلمانوں کے کلام اور اصطلاحات میں بات نہیں کریں گے اور نہ ان کی کنیت اپنائیں گے۔

اندازہ فرمائیے، جب لباس، وضع قطع، ٹوپی، دستار، پاؤں کے جوتے اور سر کی مانگ تک میں کافروں کی مسلمانوں سے مشابہت گوارا نہیں کی گئی تو اسلام یہ کس طرح برداشت کر سکتا ہے کہ غیر مسلم کافر اپنی عبادت گاہیں مسلمانوں کی مسجد کی شکل و وضع پر بنانے لگے۔

## مسجد کا قبلہ رخ ہونا اسلام کا شعار ہے

اوپر عرض کیا جاچکا ہے کہ مسجد اسلام کا بلند ترین شعار ہے۔ "مسجد" کے اوصاف و خصوصیات پر الگ الگ غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ ان میں ایک ایک چیز مستقل طور پر بھی شعار اسلام ہے۔ مثلاً استقبال قبلہ کو لیجئے۔ مذاہب عالم میں یہ خصوصیت صرف اسلام کو حاصل ہے کہ اس کی اہم ترین عبادت "نماز" میں بیت اللہ شریف کی طرف منہ کیا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے استقبال قبلہ کو اسلام کا خصوصی شعار قرار دے کر اس شخص کے جو ہمارے قبلہ کی جانب رخ کرکے نماز پڑھتا ہو۔ مسلمان ہونے کی علامت قرار دیا ہے۔

«من صلى صلاتنا واستقبل قبلتنا وأكل ذبيحتنا فذلك المسلم الذى له ذمة الله وذمة رسوله، فلا

تُخفروا الله ذمته»

جو شخص ہمارے جیسی نماز پڑھتا ہو۔ ہمارے قبلہ کی طرف منہ کرتا ہو۔ ہمارا ذبیحہ کھاتا ہو۔ پس یہ شخص مسلمان ہے جس کے لئے اللہ کا اور اس کے رسول کا عہد ہے۔ پس اللہ کے عہد کو مت توڑو۔

(صحیح بخاری ص۵۶ ج۱)

ظاہر ہے کہ اس حدیث کا یہ منشا نہیں کہ ایک شخص خواہ خدا اور رسول کا منکر ہو۔ قرآن کریم کے قطعی ارشادات کو جھٹلاتا اور مسلمانوں سے الگ عقائد رکھتا ہو تب بھی وہ ان تین کاموں کی وجہ سے مسلمان ہی شمار ہو گا۔ نہیں بلکہ حدیث کا منشا یہ ہے کہ نماز، استقبال قبلہ اور ذبیحہ کا معروف طریقہ صرف مسلمانوں کا شعار ہے جو اس وقت کے مذاہب عالم سے ممتاز رکھا گیا تھا۔ پس کسی غیر مسلم کو یہ حق حاصل نہیں کہ عقائد کفر رکھنے کے باوجود ہمارے اس شعار کو اپنائے۔ چنانچہ حافظ بدر الدین عینیؒ اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں۔

واستقبال قبلتنا مخصوص بنا

اور ہمارے قبلہ کی طرف منہ کرنا ہمارے ساتھ مخصوص ہے

(عمدۃ القاری ص۲۹۶ ج۲)

اور حافظ ابن حجرؒ لکھتے ہیں:

وحكمة الاقتصار على ما ذكر من الأفعال أن من يقر بالتوحيد من أهل الكتاب وإن صلّوا واستقبلوا وذبحوا لكنّهم لا يصلون مثل صلاتنا ولا يستقبلون قبلتنا ومنهم من يذبح بغير الله ومنهم من لا يأكل ذبيحتنا والاطلاع على حال المرء فى صلاته وأكله يمكن بسرعة فى أوّل يوم بخلاف غير ذلك من

أمور الدين (فتح الباری صہ۔٤١٧-ج١)

اور مذکورہ بالا افعال پر اکتفا کرنے کی حکمت یہ ہے کہ اہل کتاب میں سے جو لوگ توحید کے قائل ہوں وہ اگرچہ نماز بھی پڑھتے ہوں۔ قبلہ کا استقبال کرتے ہوں اور ذبح بھی کرتے ہوں لیکن وہ نہ تو ہمارے جیسی نماز پڑھتے ہیں نہ ہمارے قبلہ کا استقبال کرتے ہیں اور ان میں سے بعض غیر اللہ کے لئے ذبح کرتے ہیں۔ بعض ہمارا ذبیحہ نہیں کھاتے اور آدمی کی حالت نماز پڑھنے اور کھانا کھانے سے فوراً پہلے دن پہچانی جاتی ہے۔ دین کے دوسرے کاموں میں اتنی جلدی اطلاع نہیں ہوتی۔ اس لئے مسلمان کی تین نمایاں علامتیں ذکر فرمائیں۔

(فتح الباری ص ۴۱۷ ج ۱)

اور شیخ ملا علی القاری لکھتے ہیں:

إنما ذكره مع اندراجه فی الصلاة لأن القبلة أعرف؛
لأن كل أحدٍ يعرف قبلته وإن لم يعرف صلاته
ولأن فی صلاتنا ما يوجد فی صلاة غيرنا
واستقبال قبلتنا مخصوص بنا

نماز میں استقبال قبلہ خود آتا ہے مگر اس کو الگ ذکر فرمایا۔ کیونکہ قبلہ اسلام کی سب سے معروف علامت ہے۔ کیونکہ ہر شخص اپنے قبلہ کو جانتا ہے۔ خواہ نماز کو نہ جانتا ہو اور اس لئے بھی کہ ہماری نماز کی بعض چیزیں دوسرے مذاہب کی نماز میں بھی پائی جاتی ہیں مگر ہمارے قبلہ کی جانب منہ کرنا یہ صرف ہماری خصوصیت ہے۔

(مرقاۃ المفاتیح ص ۷۲ ج ۱)

ان تشریحات سے واضح ہوا کہ "استقبال قبلہ" اسلام کا اہم ترین شعار اور مسلمانوں کی معروف ترین علامت ہے۔ اسی بنا پر اہل اسلام کا لقب "اہل قبلہ" قرار دیا گیا ہے پس جو شخص اسلام کے قطعی متواتر اور مسلمہ عقائد کے خلاف کوئی عقیدہ

رکھتا ہو وہ "اہل قبلہ" میں داخل نہیں نہ اسے استقبال قبلہ کی اجازت دی جاسکتی ہے۔

## محراب اسلام کا شعار ہے

مسجد کے مسجد ہونے کے لئے کوئی مخصوص شکل و وضع لازم نہیں کی گئی لیکن مسلمانوں کے عرف میں چند چیزیں مسجد کی مخصوص علامت کی حیثیت میں معروف ہیں۔ ایک ان میں سے مسجد کی محراب ہے جو قبلہ کا رخ متعین کرنے کے لئے تجویز کی گئی ہے۔ حافظ بدر الدین عینی عمدۃ القاری میں لکھتے ہیں۔

ذکر أبو البقاء أنّ جبريل عليه الصلاة والسلام وضع محراب رسول الله ﷺ مسامة الكعبة وقيل: كان ذلك بالمعاينة بأن كشف الحال وأزيلت الحوائل فرأى رسول الله ﷺ الكعبة فوضع قبلة مسجده عليها

(ترجمہ) اور ابو البقاء نے ذکر کیا ہے کہ جبریل علیہ السلام نے کعبہ کی سیدھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے محراب بنائی اور کہا گیا ہے کہ یہ معائنہ کے ذریعہ ہوا۔ یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے سے پردے ہٹا دیئے گئے اور حالت آپ پر منکشف ہوگئی۔ پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کعبہ کو دیکھ کر اپنی مسجد کا قبلہ رخ متعین کیا۔

(عمدۃ القاری شرح بخاری ص ۲۹۷ ج ۲)

اس سے دو امر واضح ہوتے ہیں۔ اول یہ کہ محراب کی ضرورت تعین قبلہ کے لئے ہے تاکہ محراب کو دیکھ کر نمازی اپنا قبلہ رخ متعین کر سکے۔ دوم یہ کہ جب سے مسجد نبوی کی تعمیر ہوئی، اسی وقت سے محراب کا نشان بھی لگا دیا گیا۔ خواہ حضرت جبریل

علیہ السلام نے اس کی نشاندہی کی ہو۔ یا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بذریعہ کشف خود ہی تجویز فرمائی ہو۔ البتہ یہ جوف دار محراب جو آجکل مساجد میں "قبلہ رخ" ہوا کرتی ہے، اس کی ابتداء خلیفہ راشد حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے اس وقت کی تھی جب وہ ولید بن عبدالملک کے زمانہ میں مدینہ طیبہ کے گورنر تھے (وفاء الوفاء صفحہ ۵۲۵ ومابعد) یہ صحابہ و تابعین کا دور تھا اور اس وقت سے آج تک مسجد میں محراب بنانا مسلمانوں کا شعار رہا ہے۔ فتاوی قاضی خان میں ہے:

> وجهة الكعبة تعرف بالدليل، والدليل فى الأمصار والقرى المحاريب التى نصبتها الصحابة والتابعون رضى الله عنهم أجمعين، فعلينا اتباعهم فى استقبال المحاريب المنصوصة

> (ترجمہ) اور قبلہ کا رخ کسی علامت سے معلوم ہو سکتا ہے اور شہروں اور آبادیوں میں قبلہ کی علامت وہ محرابیں ہیں جو صحابہ و تابعین رضی اللہ عنہم نے بنائیں۔ پس بنی ہوئی محرابوں میں ہم پر ان کی پیروی لازم ہے۔

(البحرالرائق ص ۲۸۵ ج ۱)

یعنی یہ محرابیں، جو مسلمانوں کی مسجدوں میں صحابہ و تابعین کے زمانے سے چلی آتی ہیں۔ دراصل قبلہ کا رخ متعین کرنے کے لئے ہیں اور اوپر گزر چکا ہے کہ استقبال قبلہ ملت اسلامیہ کا شعار ہے اور محراب جہت قبلہ کی علامت کے طور پر مسجد کا شعار ہے۔ اس لئے کسی غیر مسلم کی عبادت گاہ میں محراب کا ہونا ایک تو اسلامی شعار کی توہین ہے۔ اس کے علاوہ ان محراب والی عبادت گاہوں کو دیکھ کر ہر شخص انہیں "مسجد" تصور کرے گا اور یہ اہل اسلام کے ساتھ فریب اور دغا ہے، لہٰذا جب تک کوئی غیر مسلم گروہ مسلمانوں کے تمام اصول و عقائد کو تسلیم کر کے مسلمانوں کی جماعت میں شامل نہیں ہوتا۔ تب تک اس کی "مسجد نما" عبادت گاہ عیاری اور مکاری کا بدترین اڈا ہے

جس کا اکھاڑنا مسلمانوں پر لازم ہے، فقہائے امت نے لکھا ہے کہ اگر کوئی غیر مسلم بے وقت اذان دیتا ہے تو یہ اذان سے مذاق ہے۔

إن الكافر لو أذن فی غیر الوقت لا یصیر به مسلما لأنه یكون مستهزأ

کافر اگر بے وقت اذان کہے تو وہ اس سے مسلمان نہیں ہوگا کیونکہ وہ دراصل مذاق اڑاتا ہے۔

(شامی ص ۳۵۳ ج ۱ آغاز کتاب الصلوٰۃ)

ٹھیک اسی طرح سے کسی غیر مسلم گروہ کا اپنے عقائد کفر کے باوجود اسلامی شعائر کی نقالی کرنا اور اپنی عبادت گاہ مسجد کی شکل میں بنانا دراصل مسلمانوں کے اسلامی شعائر سے مذاق ہے اور یہ مذاق مسلمان برداشت نہیں کر سکتے۔

## اذان۔

مسجد میں اذان نماز کی دعوت کے لئے دی جاتی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ طیبہ تشریف لائے تو مشورہ ہوا کہ نماز کی اطلاع کے لئے کوئی صورت تجویز ہونی چاہئے۔ بعض حضرات نے گھنٹی بجانے کی تجویز پیش کی۔ آپ نے اسے یہ کہہ کر رد فرمادیا کہ یہ نصاریٰ کا شعار ہے۔ دوسری تجویز پیش کی گئی کہ بوق (باجا) بجادیا جائے۔ آپ نے اسے بھی قبول نہیں فرمایا کہ یہ یہود کا وطیرہ ہے۔ تیسری تجویز آگ جلانے کی پیش کی گئی۔ آپؑ نے فرمایا یہ مجوسیوں کا طریقہ ہے۔ یہ مجلس اس فیصلہ پر برخاست ہوگئی کہ ایک شخص نماز کے وقت اعلان کر دیا کرے کہ نماز تیار ہے۔ بعدازاں بعض حضرات صحابہ کو خواب میں اذان کا طریقہ سکھایا گیا انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا اور اس وقت سے مسلمانوں میں یہ اذان رائج ہوئی۔ (فتح الباری ج ۲ ص ۲۲۰)

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اس واقعہ پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

وهذه القصة دليل واضح على أن الأحكام إنما شرعت لأجل المصالح وإن للاجتهاد فيها مدخلا، وإن التيسير أصل أصيل، وإن مخالفة أقوام تمادوا في ضلالتهم فيما يكون من شعائر الدين مطلوب وإن غير النبي ﷺ قد يطلع بالمنام أو النفث في الروع على مراد الحق لكن لا يكلف الناس به ولا تنقطع الشبهة حتى يقره النبي ﷺ واقتضت الحكمة الإلهية أن لا يكون الأذان صرف إعلام وتنبيه، بل يضم مع ذلك أن يكون شعائر الدين بحيث يكون النداء به على رؤوس الخامل والتنبيه تنويها بالدين ويكون قبوله من القوم آية انقيادهم لدين الله

(ترجمہ) اس واقعہ میں چند مسائل کی واضح دلیل ہے۔ اول یہ کہ احکام شرعیہ خاص مصلحتوں کی بنا پر مقرر ہوئے ہیں، دوم یہ کہ اجتہاد کا بھی احکام میں دخل ہے۔ سوم یہ کہ احکام شرعیہ میں آسانی کو ملحوظ رکھنا بہت بڑا اصل ہے۔ چہارم یہ کہ شعائر دین میں ان لوگوں کی مخالفت جو اپنی گمراہی میں بہت آگے نکل گئے ہوں۔ شارع کو مطلوب ہے۔ پنجم یہ کہ غیر نبی کو بھی بذریعہ خواب یا القاء فی القلب کے مراد الٰہی کی اطلاع مل سکتی ہے مگر وہ لوگوں کو اس کا مکلف نہیں بنا سکتا اور نہ اس سے شبہ دور ہو سکتا ہے جب تک کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کی تصدیق

نہ فرمائیں۔ اور حکمت الٰہی کا تقاضا ہوا کہ اذان صرف اطلاع اور تنبیہ ہی نہ ہو بلکہ اس کے ساتھ وہ شعائر دین میں سے بھی ہو کہ تمام لوگوں کے سامنے اذان کہنا تعظیم دین کا ذریعہ ہو اور لوگوں کا اس کو قبول کر لینا ان کے دین خداوندی کے تابع ہونے کی علامت ٹھہرے۔

(حجتہ اللہ البالغہ ص ۴۴۷ مترجم)

حضرت شاہ صاحب ؒ کی اس عبارت سے معلوم ہوا کہ اذان اسلام کا بلند ترین شعار ہے اور یہ کہ اسلام نے اپنے اس شعار میں گمراہ فرقوں کی مخالفت کو ملحوظ رکھا ہے۔ فتح القدیر ص ۱۶۷ فتاویٰ قاضی خاں اور البحر الرائق وغیرہ میں تصریح کی گئی ہے کہ اذان دین اسلام کا شعار ہے۔ فقہائے کرام نے جہاں موذن کے شرائط شمار کئے ہیں وہاں یہ بھی لکھا ہے کہ موذن مسلمان ہونا چاہئے۔

وأما الإسلام ينبغي أن يكون شرط صحة فلا يصح أذان كافر على أى ملة كان

موذن کے مسلمان ہونے کی شرط بھی ضروری ہے پس کافر کی اذان صحیح نہیں خواہ کسی مذہب کا ہو۔

(البحر الرائق ص ۲۶۴ ج ۱)

فقہاء نے یہ بھی لکھا ہے کہ موذن اگر اذان کے دوران مرتد ہو جائے تو دوسرا شخص اذان کہے۔

ولو ارتد المؤذن بعد الأذان لا يعاد وإن أعيد فهو أفضل كذا فى سراج الوهاج، وإذا ارتد فى الأذان فالأولى أن يبتدئ غيره وإن لم يبتدئ غيره وأتمه جاز، كذا فى فتاوى قاضى خان

اگر موذن اذان کے بعد مرتد ہو جائے تو اذان دوبارہ لوٹانے کی ضرورت نہیں۔ اگر لوٹائی جائے تو افضل ہے اور اگر اذان کے دوران مرتد ہو گیا تو

بہتر یہ ہے کہ دوسرا شخص نئے سرے سے اذان شروع کرے تاہم اگر دوسرے شخص نے باقی ماندہ اذان کو پورا کر دیا تب بھی جائز ہے۔
(فتاویٰ عالم گیری ص ۵۴ ج ا مطبوعہ مصر)

## مسجد کے مینار

مسجد کی ایک خاص علامت، جو سب سے نمایاں ہے، اس کے مینار ہیں۔ میناروں کی ابتداء بھی صحابہ و تابعین کے زمانہ سے ہوئی۔ مسجد نبوی میں سب سے پہلے خلیفہ راشد حضرت عمر بن عبدالعزیز، نے مینار بنوائے (وفاء الوفاء ص ۵۲۵) حضرت مسلمہ بن مخلد انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ جلیل القدر صحابی ہیں وہ حضرت معاویہؓ کے زمانہ میں مصر کے گورنر تھے۔ انہوں نے مصر کی مساجد میں مینار بنانے کا حکم فرمایا (الاصابہ ص ۱۸ا ج ۳) اس وقت سے آج تک کسی نہ کسی شکل میں مسجد کے لئے مینار ضروری سمجھے جاتے ہیں مسجد کے مینار دو فائدوں کے لئے بنائے گئے۔ اول یہ کہ بلند جگہ نماز کی اذان دی جائے چنانچہ امام ابو داؤدؒ نے اس پر ایک مستقل باب باندھا ہے۔

الأذان فوق المنارة

حافظ جمال الدین الزیلعی نے نصب الرایہ میں حضرت ابو برزہ اسلمی رضی اللہ عنہ کا قول نقل کیا ہے۔

من السنة الأذان فی المنارة والإقامة فی المسجد
(ص-۲۹۳-ج۱)

سنت یہ ہے کہ اذان مینارہ میں ہو اور اقامت مسجد میں۔
مینار مسجد کا دوسرا فائدہ یہ تھا کہ مینار دیکھ کر ناواقف آدمی کو مسجد کے مسجد ہونے کا علم ہو سکے۔ گویا مسجد کی معروف ترین علامت یہ ہے کہ اس میں قبلہ رخ محراب ہو، منبر ہو، مینار ہو، وہاں اذان ہوتی ہو، اس لئے کسی غیر مسلم کی عبادت گاہ میں ان چیزوں کا پایا جانا اسلامی شعار کی توہین ہے اور جب قادیانیوں کو آئینی طور پر غیر مسلم

تسلیم کیا جاچکا ہے توانہیں مسجد یا مسجد نما عبادت گاہ بنانے اور وہاں اذان واقامت کہنے کی اجازت دینا قطعاً جائز نہیں۔ ہمارے ارباب اقتدار اور عدلیہ کا فرض ہے کہ غیر مسلم قادیانیوں کو اسلامی شعائر کے استعمال سے روکیں اور مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ پوری قوت اور شدت سے اس مطالبہ کو منوائیں حق تعالیٰ اس ملک کو منافقوں کے ہر شر سے محفوظ رکھے۔

# تصدیق مولانا مفتی محمودؒ صدر پاکستان قومی اتحاد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ وحدہ والصلاۃ والسّلام علی من لا نبی بعدہ

احقر نے رسالہ ہذا کا بالاستیعاب مطالعہ کیا، فاضل مولف نے پوری تحقیق سے ثابت کر دیا کہ مسجد صرف مسلمانوں کی عبادت گاہ کا نام ہے، امت مسلمہ کا اس پر اجماع ہے، کسی بھی کافر کو، مسجد، کے نام سے کوئی عمارت بنانا جائز نہیں۔ قرآن کریم کی آیات کی تصریحات اور احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منظومات اس کے شاہد عدل ہیں، مسجد ضرار، کی تعمیر اور پھر اسے گرانا اور جلانا ثابت کرتا ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کافروں اور منافقوں کی اس تعمیر شدہ مسجد کو، مسجد، تسلیم نہ فرمایا، اگرچہ انہوں نے اسلام کا جھوٹا دعویٰ کر کے اسے تعمیر کیا تھا ــــــ لہٰذا مرزائیوں کی بنائی ہوئی مسجد کو بھی مسجد تسلیم نہیں کیا جاسکتا، اس لئے کہ اسلام کا ظاہری دعویٰ کرنے کے باوجود بھی وہ دستور پاکستان کی دوسری ترمیم کی رو سے کافر ہیں، اور ان کی تعمیر کردہ مسجد، مسجد ضرار، کے ساتھ پوری مماثلت، مشابہت بلکہ یگانگت رکھتی ہے، لہٰذا اس کا بھی شرعی حکم وہی ہو گا۔ واللہ اعلم۔

# تصدیق مفتیان خیرالمدارس ملتان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مرزائی دائرہ اسلام سے خارج اور یہود و نصاریٰ اور سکھ و ہنود کی طرح مسلمانوں سے ایک الگ فرقہ ہے لہٰذا جس طرح دیگر مذاہب نے اپنی اپنی عبادت گاہوں کا نام الگ رکھا ہے اسی طرح خود مرزائیوں کا فرض تھا کہ وہ اپنی عبادت گاہ مسلمانوں سے الگ کر لیتے، تاکہ جھگڑا فساد نہ ہوتا اور رواداری قائم رہتی، مگر افسوس ہے کہ انہوں نے ایسا نہیں کیا، بلکہ تمام اسلامی اصطلاحات کو اپنے اوپر چسپاں کر کے مسلمانوں سے پر فریب کھیل کھیلا۔ مرزائیوں کا یہ رویہ مسلمانوں کے لئے جس درجہ اشتعال انگیز ہے وہ ظاہر ہے۔ اس لئے حکومت کا فرض ہے کہ اسلامی شعائر کا تحفظ کرے اور قانون کے ذریعہ غیر مسلموں کو اسلام کو کھلونا بنانے سے باز رکھے۔

ہم نے رسالہ "مرزائی اور مسجد" کا مطالعہ کیا ہے جس میں قرآن کریم اور حدیث کے ٹھوس دلائل سے ثابت کیا ہے کہ مسجد کے نام سے کسی غیر مسلم کا عبادت خانہ قائم کرنا اسلام سے بدترین مذاق ہے۔ مسجد صرف مسلمانوں کا حق ہے۔

محمد عبداللہ عفا اللہ عنہ
عبدالستار عفا اللہ عنہ
مفتی خیرالمدارس ملتان

# تصدیق مرزا یوسف حسین مبلغ اسلام

سرپرست مجلس عمل علمائے شیعہ پاکستان، لاہور

باسمہ سبحانہ، مسجد لغت میں سجدہ کی جگہ کو کہتے ہیں اور اصطلاح میں اس جگہ کا نام ہے جو مسلمانوں کی نماز کے لئے وقف کر دی جائے اور اس کی محراب قبلہ کی جانب ہو۔

دنیا کے مختلف مذاہب اپنے اپنے طریقہ سے عبادت کرنے کے لئے عبادت گاہیں بناتے رہے ہیں مگر ان کے نام بھی مختلف ہیں کسی غیر مسلم عبادت گاہ کا نام مسجد نہیں ہے سرور کائنات حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے سب سے پہلے مقام قبا میں اور اسکے بعد مدینہ منورہ میں مسجد تعمیر فرمائی۔ اس کی پیروی میں اس وقت سے اب تک مسلمان ہر خطہ میں معبود حقیقی کی عبادت کے لئے مساجد تعمیر کرتے رہے ہیں روز اول سے آج تک حسب ارشاد رسول مقبول اس کا نام مسجد ہے۔

متعدد آیات قرآن واحادیث رسول شاہد ہیں کہ مسلمانوں کے سوا کسی غیر مسلم کو مسجد کے نام سے عبادت گاہ تعمیر کرنے کا حق نہیں ہے اور نہ اسے کسی مسجد میں داخل ہونے کا حق ہے اس لئے کہ مسجد پاک جگہ ہے اور خدائے قدوس کی عبادت کے لئے تعمیر کی جاتی ہے اسے طہارت کے ساتھ تعمیر کرنا اور اس کی پاکیزگی کی حفاظت کرنا مسلمانوں پر فرض ہے اس لئے غیر مسلم جو نجس ہیں اس میں داخل نہیں ہو سکتے اور جو شخص یا گروہ اصول دین یا ضروریات دین کا منکر ہو وہ کافر اور ناپاک ہے اور چونکہ فرقہ مرزائی ضروریات دین خصوصاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم النبیین ہونے کا منکر ہے اور ان کا کفر متفق علیہ اور مسلم ہے اس لئے انہیں حق نہیں ہے کہ اسلام کی مخصوص عبادت گاہ یعنی مسجد کے نام پر اپنی عبادت گاہ کا نام مسجد رکھیں۔ یا اس وضع کی عبادت گاہ بنائیں جس وضع کی مسلمان مساجد تعمیر کرتے ہیں صدر اسلام میں منافقین نے اسلام کا لبادہ اوڑھ کر مسجد النبی کے مقابلہ میں ایک مسجد تعمیر کی تھی۔ قرآن مجید میں اسے مسجد ضرار فرمایا گیا اور حسب حکم خداوندی رسول اسلام نے اسے منہدم کرا دیا تاکہ مسجد کا تقدس محفوظ رہے اور منافقین کو اس کے ذریعہ نہ تفریق بین المسلمین کا موقع مل سکے اور نہ مسلمانوں کو ضرر پہنچنے کا اڈا قائم رہ سکے اور نہ وہ اپنے پوشیدہ کفر کی نشر و اشاعت کر سکیں۔ یہی خطرات ہر اس عبادت گاہ میں ہیں جسے غیر مسلم تعمیر کر کے اس کا نام مسجد رکھ لیں اس لئے مسلمانوں کا فرض ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اسوہ حسنہ پر عمل کریں۔

﴿إن الله لا يضيع أجر المحسنين﴾

مرزا یوسف حسین عفی عنہ

# ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی اور نوبل انعام

## اغراض ........... مقاصد ........... امکانات

ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو ۱۹۷۹ء کے اواخر میں نوبل انعام ملا، درج ذیل مضمون کے ابتدائی نقوش اسی وقت لکھ لئے گئے تھے لیکن ان دنوں پریس پر سنسر کی سخت پابندیاں تھیں۔ اور "بینات" پر تو ہمارے کرم فرماؤں کی خصوصی عنایت تھی۔ حتیٰ کہ جو مضامین کراچی ہی میں معاصر پرچوں میں شائع ہوئے ان کا چربہ "بینات" میں دیا گیا۔ مگر افسر شاہی (جس میں قادیانی نمایاں تھے) کا فرمان نازل ہوا کہ یہ "بینات" میں شائع نہیں ہو سکتا، عرض کیا گیا کہ دیکھئے یہ مضمون کراچی ہی کے ایک موقر ماہنامہ میں شائع ہو چکا ہے۔ ہم اسی کا چربہ شائع کر رہے ہیں۔ فرمایا گیا کہ کچھ بھی ہو "بینات" اس مضمون کو نہیں چھاپ سکتا۔ ظاہر ہے کہ اس "شاہی حکم" کا کیا جواب ہو سکتا تھا۔ دارالعلوم دیوبند کی صد سالہ تقریبات پر ایک خصوصی اشاعت تین سو صفحات پر مشتمل "پاکستان میں فیضان دارالعلوم" مرتب کی گئی تھی لیکن نہ صرف یہ کہ وہ چھپ نہ سکی، بلکہ اسے ایسا غائب کر دیا گیا کہ ڈھونڈنے پر بھی کاپیاں نہ مل سکیں۔ بلکہ اس کا لکھا ہوا مسودہ بھی چرا لیا گیا۔ یہی سانحہ اس مضمون کے ساتھ پیش آیا...... بعد میں دوسرے مسائل نے فکر و نظر کا دامن کھینچ لیا۔ اور یہ مضمون طاق نسیاں کی زینت بن کر رہ گیا۔ اس لئے یہ مضمون بہت دیر سے بلکہ شاید بعد از وقت شائع کیا جا رہا ہے۔ لیکن اس شر میں خیر کا پہلو بھی نکل آیا کہ اس میں جدید معلومات کو سمونے کا موقع میسر آیا۔ بہرحال اب اسے از سر نو مرتب کر کے ہدیہ قارئین کیا جا رہا ہے۔

محمد یوسف عفا اللہ عنہ ۲/۵/ ۱۴۰۸ھ

۱۵ اکتوبر ۱۹۷۹ء کو ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کے لئے نوبل انعام تجویز ہوا۔ اور ۱۰ دسمبر ۱۹۷۹ء کو یہ انعام دے دیا گیا ______

یہ انعام کیا ہے؟ اور قادیانی اس سے کیا مقاصد حاصل کرنا چاہتے ہیں ان امور پر غور و فکر کی ضرورت تھی مگر ان امور پر پردہ ڈالنے کے لئے قادیانی یہودی لابی نے اس کا بے پناہ پروپیگنڈا شروع کیا کہ کسی کو اس پر غور و فکر کا موقع ہی نہ ملا یہ ثابت کرنے کی کوشش کی گئی کہ نوبل انعام کا حصول گویا ایک مافوق الفطرت معجزہ ہے، جو ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کے ذریعہ ظہور پذیر ہوا ہے۔ اس کو مرزا غلام احمد قادیانی کی صداقت کی دلیل بنانے کی بھی کوشش کی گئی، بہت سے مسلمان جن کو نہیں معلوم کہ نوبل انعام کیا چیز ہے اور جو نہیں جانتے تھے کہ ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کون ہے؟ اس پروپیگنڈے سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے۔ اس لئے ضروری ہوا کہ نوبل انعام کی حقیقت واضح کی جائے اور یہ دیکھا جائے کہ ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی اور اس کی قادیانی یہودی لابی اس نوبل انعام سے کیا مقاصد حاصل کرنا چاہتی ہے اور آئندہ اسلامی ممالک پر اس کے اثرات کیا ہوں گے۔

## نوبل انعام کیا چیز ہے؟

محمد مجیب اصغر قادیانی نے ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی پر ایک کتابچہ "پہلا احمدی مسلمان سائنس دان عبدالسلام" کے نام سے بچوں کے لئے لکھا ہے، جس میں وہ انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا کے حوالے سے لکھتا ہے:

> "بچو! نوبل انعام ایک سوئیڈش سائنس دان مسٹر الفرڈ بن ہارڈ نوبیل کی یاد میں دیا جاتا ہے۔ نوبیل ۲۱ اکتوبر ۱۸۳۳ء میں سٹاک ہوم کے مقام پر جو کہ سوئیڈن کا دارالحکومت ہے پیدا ہوا اور ۱۰ دسمبر ۱۸۹۶ء کو اٹلی میں فوت ہوا نوبیل ایک بہت بڑا کیمیا دان اور انجینئر تھا۔ اس کی وصیت کے مطابق ایک فاؤنڈیشن بنائی گئی جس کا نام نوبیل فاؤنڈیشن رکھا گیا۔ یہ فاؤنڈیشن ہر سال ۵ انعامات دیتی ہے۔ ان انعامات کی تقسیم کا آغاز دسمبر ۱۹۰۱ء میں ہوا جو کہ الفرڈ نوبیل کی پانچویں برسی تھی۔
>
> نوبل انعام فزکس، فزیالوجی، کیمسٹری یا میڈیکل، ادب اور امن کے شعبوں اور میدانوں میں نمایاں اور امتیازی کارنامہ سرانجام دینے والے

کو دیا جاتا ہے۔ ہر انعام ایک طلائی تمغہ اور سرٹیفکیٹ اور رقم بطور انعام جو کہ تقریباً ۸۰ ہزار پونڈ پر مشتمل ہوتی ہے دی جاتی ہے۔ نوبیل انعام حاصل کرنے والے امیدواروں کے نام مختلف ایجنسیوں کے سپرد کر دیئے جاتے ہیں اور وہ انعام کے صحیح حقدار کا فیصلہ کرتی ہیں، مثلاً فزکس اور کیمسٹری رائل اکیڈمی آف سائنس سٹاک ہوم کے سپرد ہوتی ہے۔ فزیالوجی یا میڈیکل کیرولین میڈیکل انسٹیٹیوٹ سٹاک ہوم کے سپرد ہوتی ہے۔ ادب کا مضمون سویڈش اکیڈمی آف فرانس اور اسپین کے سپرد اور امن کا انعام ایک کمیٹی کے سپرد ہوتا ہے جس کے پانچ ممبر ہوتے ہیں جو کہ ناروجین پارلیمنٹ چنتی ہے۔"

(کتاب مذکورہ صفحہ ۵۱۴۹)

نوبل انعام کے بارے میں مزید معلومات یہ ذہن میں رکھنی چاہئیں۔

(۱) الفریڈ برنارڈ نوبل ڈائنامائٹ کا موجد اور سائنٹسٹ تھا جنگی آلات، بارود اور تارپیڈو وغیرہ پر تحقیقات کرتا رہا، بالآخر اس نے جنگی آلات تیار کرنے والی دنیا کی سب سے نامور کمپنی "بوفورز کمپنی" خرید لی۔

(۲) ڈائنامائٹ کے تجربات کرتے اس کے بھائی کی اور تین اور اشخاص کی موت واقع ہوئی، جو اس کے تجربات کی بھینٹ چڑھ گئے۔ اس سے اس شخص پر قنوطیت کی کیفیت طاری ہوئی۔ اور گویا اس کے کفارہ میں اس نے اپنی جائیداد کا بڑا حصہ "نوبل انعام" کے لئے وقف کر دیا۔

(۳) وقف کی اصل رقم (اس زمانہ کے ایکسچینج کے مطابق) تراسی لاکھ گیارہ ہزار ڈالر تھی۔ وصیت یہ کی گئی کہ اصل رقم بینک میں محفوظ رہے، اور اس کے سود سے انعامات کی رقم پانچ شعبوں میں، (جن کا تذکرہ مذکورہ بالا اقتباس میں آچکا ہے۔) مساوی تقسیم کی جائے۔

ہر شعبہ میں اگر ایک ہی آدمی انعام کا مستحق قرار دیا جائے تو اس شعبہ کے حصہ کی پوری انعامی رقم اس کو دی جائے اور اگر کسی شعبے میں ایک سے زائد افراد کے نام (جن کی تعداد تین سے زیادہ کسی صورت نہیں ہونی چاہئے) انعام کے لئے تجویز کئے جائیں تو اس

شعبہ کے حصہ کی سودی رقم ان افراد میں برابر تقسیم کر دی جائے۔ ایک شرط یہ بھی رکھی گئی کہ اگر مجوزہ شخص انعام وصول کرنے سے انکار کر دے تو اس کا حصہ اصل زر میں شامل کر دیا جائے۔

چنانچہ ۱۹۴۸ میں ہر شعبہ کے حصہ میں سود کی یہ سالانہ رقم بتیس ہزار ڈالر آئی اور ۱۹۸۰ء میں یہ سودی رقم بڑھ کر دو لاکھ دس ہزار ڈالر ہو گئی۔

(۴) فزکس کے شعبہ میں تقریباً سو افراد کو یہ سودی انعام مل چکا ہے۔ ۱۹۳۰ء میں سرسی وی رمن (ہندوستانی ہندو) واحد شخص تھا جس کو فزکس میں نوبل انعام ملا اور ۱۹۸۳ء میں ایک اور ہندوستانی امریکن کو یہ انعام ملا۔

(۵) ادب کے شعبہ میں رابندر ناتھ ٹیگور بنگالی ہندو کو ۱۹۱۳ء میں یہ نوبل انعام ملا۔ گزشتہ چند سالوں میں جنوبی امریکہ کے چند باشندوں اور جاپان کے ادیب کو نوبل انعام ملا۔

(۶) امن کے شعبہ میں ۱۹۷۳ء میں امریکہ کے ہنری کیسنجر اور شمالی ویت نام کے مسٹر تھو کو نوبل انعام ملا۔ لیکن مسٹر تھو کی غیرت نے اس انعام کے وصول کرنے سے انکار کر دیا ان دونوں کے لئے یہ انعام ویت نام میں جنگ بندی کی بات چیت کی بنا پر تجویز کیا گیا تھا۔

۱۹۷۹ء میں ہندی قومیت کی حامل ایک متجردہ خاتون ''ٹریسا'' کو امن کے ''نوبل انعام'' سے نوازا گیا اور ۱۹۷۸ء میں مصر کے سابق صدر انور سادات اور اسرائیل کے اس وقت کے وزیر اعظم مسٹر بیگن کو ''امن کا نوبل انعام'' عطا کیا گیا۔ محض اس خوشی میں کہ موخرالذکر نے اول الذکر سے ''اسرائیل'' کو باقاعدہ تسلیم کرا لیا تھا۔

مندرجہ بالا اشارات سے درج ذیل امور معلوم ہوئے۔

اول۔ یہ کہ انعامات اس شخص (مسٹر نوبل) کی یاد میں دیئے جاتے ہیں جس نے دنیا کو مہلک ہتھیاروں کا سبق پڑھایا اور جو امریکہ، روس، فرانس اور برطانیہ وغیرہ کی اسلحہ ساز فیکٹریوں کا باوا آدم سمجھا جاتا ہے۔

دوم۔ یہ انعامات جس رقم سے دیئے جاتے ہیں وہ خالص سود کی رقم ہے، جس کے لینے دینے والے کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ملعون قرار دیا ہے۔

"عن جابر قال لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آکل الربا مو کلہ کاتبہ و شاہدیہ و قال ھم سواء"

(صحیح مسلم جلد ۲ ص ۲۷)

(ترجمہ) حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت فرمائی ہے۔ سود لینے والے پر، اس کے دینے والے پر، اس کے لکھنے والے پر، اس کے گواہوں پر اور فرمایا کہ یہ سب (گناہ میں) برابر ہیں۔

اور جس کو قرآن کریم نے خدا اور رسول کے خلاف اعلان جنگ قرار دیا ہے :

فان لم تفعلو افاذ نوا بحرب من اللہ و رسولہ۔

سوم۔ یہ انعام نہ کوئی خرق عادت معجزہ ہے اور نہ انسانی تاریخ کا کوئی غیر معمولی واقعہ ہے۔ مختلف ممالک میں سرکاری اور نجی طور پر مختلف قسم کے انعامات جو ہر سال تقسیم کئے جاتے ہیں، اسی قسم کا ایک انعام یہ "نوبل انعام" بھی ہے۔ چنانچہ یہ "نوبل انعام" ہر سال کچھ لوگوں کو ملتا ہے۔ ہندوستان اور بنگال کے ہندوؤں کو بھی مل چکا ہے۔ اسرائیل کے یہودی کو بھی دیا جاچکا ہے اور نصرانی مبلغہ "ٹریسا" بھی اس شرف سے (اگر اس کو شرف کہنا صحیح ہے) مشرف ہوچکی ہے۔

الغرض یہ نوبل انعام جو قریباً ایک صدی سے مروج ہے، سینکڑوں اشخاص کو مل چکا ہے۔ کیا یہ کہیں سننے میں آیا ہے کہ سینکڑوں یہودی، نصرانی اور دہریئے یہ کہہ کر دنیا پر پل پڑے ہوں کہ ہمیں نوبل انعام کا ملنا ہمارے مذہب کی حقانیت کی دلیل ہے۔ یہ میرے مذہب کے برحق ہونے کا معجزہ ہے لہٰذا میرا دین اور میرا نظریہ حیات سب سے اعلیٰ و ارفع ہے۔

اور ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو جو انعام دیا گیا تھا وہ ایک مشترکہ انعام تھا جو طبیعات کے شعبہ میں ۱۹۷۹ء میں تین اشخاص کو دیا گیا جن میں ایک ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی بھی تھا۔ اس سے بڑا کارنامہ تو اس ہندو کا تھا۔ جس نے ۱۹۳۰ء میں طبیعات کا انعام تن تنہا حاصل کیا۔ اب اگر ایک قادیانی کو طبیعات کا مشترکہ انعام ملنا اس کے مذہب کی حقانیت کی دلیل ہے تو اس سے نصف صدی قبل ایک ہندو کو تن تنہا یہی انعام ملنا بدرجہ اولیٰ ہندو

مذہب کی حقانیت کی دلیل ہونی چاہئے۔ اس لئے اس کو ایک غیر معمولی اور خرق عادت واقعہ کی حیثیت سے پیش کرنا قادیانی مراق کی شعبدہ کاری ہے۔

چہارم۔ ان انعامات کی تقسیم میں تقسیم کنندگان کی کچھ سیاسی و مذہبی مصلحتیں کار فرما ہوتی ہیں اور جن افراد کو ان انعامات کے لئے منتخب کیا جاتا ہے ان کے انتخاب میں بھی یہی مصلحتیں جھلکتی ہیں۔

چنانچہ ان سینکڑوں افراد کے ناموں کی فہرست پر سرسری نظر ڈالئے............ جن کو نوبل انعام سے نوازا گیا ان میں آپ کو الا ماشاء اللہ سب کے سب یہودی، عیسائی اور دہریئے نظر آئیں گے۔ سویڈن کے منصفوں کی نگاہ میں پوری صدی میں ایک مسلمان بھی ایسا پیدا نہیں ہوا جو طب، ادب، طبیعات وغیرہ کے کسی شعبہ میں کوئی اہم کارنامہ انجام دے سکا ہو، ہر شخص منصفان سویڈن کی نگاہ انتخاب کی داد دے گا۔ جب وہ یہ دیکھے گا کہ رابندر ناتھ ٹیگور ہندو کو بنگالی زبان کی شاعری پر نوبل انعام کا مستحق سمجھا گیا۔ جاپانی ادیب کو اپنی زبان میں ادبی کارنامے پر نوبل انعام کا استحقاق بخشا گیا۔ جنوبی امریکہ کی ریاستوں کے باشندوں کے اپنی زبانوں میں ادبی کارناموں کو مستند سمجھتے ہوئے لائق انعام سمجھا گیا۔ لیکن برکوچک پاک وہند کے کسی ادیب، کسی شاعر اور کسی صاحب فن کی طرف منصفان سویڈن کی نظریں نہیں اٹھ سکیں.......... کیوں؟ صرف اس لئے کہ وہ مسلمان تھے۔ مثال کے طور پر ہمارے علامہ ڈاکٹر سر محمد اقبالؒ کو لیجئے، پوری دنیا میں ان کے ادب و زبان کا غلغلہ بلند ہے۔ انگلستان کے نامور پروفیسروں نے ان کے ادبی شہ پاروں کو انگریزی میں منتقل کیا ہے اور دانایان مغرب، علامہ کے افکار پر سر دھنتے ہیں۔ لیکن وہ نوبل انعام کے مستحق نہیں گردانے گئے ہیں۔ ان کا جرم صرف یہ تھا کہ وہ مسلمان تھے۔ حکیم اجمل خان مرحوم نے شعبہ طب میں کیسا نام پیدا کیا۔ ڈاکٹر سلیم الزماں صدیقی وغیرہ نے سائنسی ریسرچ میں کیا کیا کارنامے انجام دیئے۔ لیکن نوبل انعام کے مستحق نہ ٹھہرے۔ یہ تو چند مثالیں محض برائے تذکرہ زبان قلم پر آگئیں۔ ورنہ ایک صدی کے پوری دنیائے اسلام کے نابغہ افراد کی فہرست کون مرتب کر سکتا ہے۔ لیکن کسی کو نوبل انعام کے لائق نہیں سمجھا گیا اور ڈاکٹر عبدالسلام میں کوئی خوبی تھی یا نہیں تھی مگر اس کی یہی ایک خوبی تھی کہ وہ قادیانی تھا۔ اسلام اور مسلمانوں کا یہودیوں سے بھی بڑھ کر دشمن

تھا۔ بس اس کی یہی خوبی منصفان سویڈن کو پسند آگئی اور نوبل انعام اس کے قدموں میں نچھاور کر دیا گیا۔

اگر ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی ایسا ہی لائق سائنس دان تھا تو جس دن ہندوستان نے ۱۹۷۴ء میں ایٹمی دھماکہ کیا تھا ڈاکٹر عبدالسلام کو اس سے اگلے ہی دن پاکستان میں جوابی ایٹمی دھماکہ کر دینا چاہئے تھا یہ اس وقت صدر پاکستان کا ایٹمی مشیر تھا اور ایسا ایٹمی دھماکہ اس کے فرائض منصبی میں داخل تھا۔ ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کا نام تو ہے نیوکلر ایٹمی فزکس کے شعبہ میں مہارت کا۔ لیکن اس کی بے لیاقتی (یا پاکستان دشمنی) نے پاکستان کو ہندوستان کے مقابلے میں سالوں پیچھے دھکیل دیا، اس وقت جبکہ ہندوستانی سائنس دانوں نے اپنی لیاقت کا مظاہرہ کیا تھا۔ ڈاکٹر عبدالسلام نے اپنی فنی مہارت کا مظاہرہ کر دکھایا ہوتا تو ایٹمی صلاحیت میں پاکستان دریوزہ گر مغرب نہ ہوتا اور بین الاقوامی سیاسی تناظر میں ہندوستان کے مقابلے میں پاکستان کی ایٹمی صلاحیت پر کوئی حرف گیری نہ کی جاتی۔ بین الاقوامی سطح پر یہ سمجھا جاتا کہ ہندوستان نے ایٹمی دھماکہ کیا تو پاکستان نے بھی کر دیا اور یوں بات آئی گئی ہو جاتی لیکن ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کی اس وقت کی نا اہلی، بے لیاقتی اور پاکستان دشمنی نے یہ دن دکھایا کہ آج سارے عالم میں پاکستان کی ایٹمی ریسرچ کے خلاف شور و غوغا کیا جا رہا ہے۔ حتیٰ کہ امریکہ بہادر جو پاکستان کا سب سے بڑا ہمدرد اور حلیف تصور کیا جاتا ہے، وہ بھی آئے دن ہمیں ایٹمی ریسرچ کے خلاف متنبہ کرتا رہتا ہے اور بھارت پاکستان کی "نیوکلر انرجی" کے خلاف دنیا بھر کے ذہن کو مسموم کرتا رہتا ہے اور لطف یہ ہے کہ ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کے بھارت کے وزیر اعظم راجیو گاندھی سے دوستانہ روابط ہیں اس پورے تناظر میں دیکھا جائے تو صاف نظر آتا ہے کہ ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کی سائنسی مہارت کا حدود اربعہ کیا ہے؟ ........... اور یہ کہ وہ پاکستان کا کس قدر مخلص ہے۔

پنجم۔ بعض غیور اور باحمیت افراد اس سودی انعام کے وصول کرنے سے انکار کر دیتے ہیں کیونکہ وہ سمجھتے ہیں کہ یہ بھی ایک خاص قسم کی "رشوت" ہے۔

## ڈاکٹر عبدالسلام کو نوبل انعام کیوں دیا گیا؟

۱۹۷۹ء میں دو امریکن سائنس دانوں کے ساتھ ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو بھی فزکس کے شعبہ میں مسٹر نوبل کے وصیت کردہ سودی انعام کا مستحق قرار دیا گیا۔ (اور اس شعبہ کا حصہ ان تینوں میں تقسیم ہوا) یقیناً اس سے بھی یہودی قادیانی لابی کے تہہ در تہہ مفادات وابستہ ہونگے۔ جن کی طرف اہل نظر نے دبے الفاظ میں اشارے بھی کئے ہیں چنانچہ ہمارے ملک کے نامور سائنس دان جناب ڈاکٹر عبدالقدیر صاحب سے ایک

انٹرویو میں جب سوال کیا گیا کہ۔

"ڈاکٹر عبدالسلام صاحب (قادیانی) کو جو نوبل انعام ملا ہے اس کے بارے میں آپ کی رائے؟"

جواب میں ڈاکٹر صاحب نے فرمایا:

"وہ بھی نظریات کی بنیاد پر دیا گیا۔ ڈاکٹر عبدالسلام ۱۹۵۷ء سے اس کوشش میں تھے کہ انہیں نوبل انعام ملے آخر کار آئن شائن کی صد سالہ یوم وفات پر ان کا مطلوبہ انعام دے دیا گیا دراصل قادیانیوں کا اسرائیل میں باقاعدہ مشن ہے جو ایک عرصے سے کام کر رہا ہے۔ یہودی چاہتے تھے کہ آئن شائن کی برسی پر اپنے ہم خیال لوگوں کو خوش کر دیا جائے سو ڈاکٹر عبدالسلام کو بھی انعام سے نوازا گیا۔"

(ہفت روزہ چٹان لاہور ۶ فروری ۱۹۸۶ء جلد ۲۷ شمارہ ۴)

## یہودی قادیانی مفادات کی ایک جھلک

جیسا کہ ڈاکٹر عبدالقدیر صاحب نے اشارہ کیا ہے۔ یہودی قادیانی مفادات متحد ہیں، قادیانیت، یہودیت و صیہونیت کی سب سے بڑی حلیف ہے، اور عالمی سطح پر پروپیگنڈا کرنے اور مسلمانوں کے خلاف زہر اگلنے میں دونوں ایک دوسرے سے تعاون کر رہے ہیں اب ذرا جائزہ لیجئے کہ قادیانیوں نے ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو ملنے والے نوبل سودی انعام سے کیا مفادات حاصل کئے۔

۱۔ سب سے پہلے اس انعام کی ایسے غیر معمولی طریقے پر تشہیر کی گئی اور ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو ایک مافوق الفطرت شخصیت ثابت کرنے کا بے پناہ پروپیگنڈا کیا گیا۔ اور اس انعام کو ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی نے اپنے روحانی پیشوا مرزا غلام قادیانی کی نبوت کا معجزہ ثابت کرنے کی کوشش کی۔ چنانچہ قادیانی اخبار روزنامہ الفضل نے ۱۳ نومبر ۱۹۷۹ء کی اشاعت میں لکھا:

## "نوبل انعام ملنے سے ایک دن پہلے"

"لندن، جماعت احمدیہ برطانیہ کے زیر اہتمام لندن مسجد کے محمود ہال میں سنڈے اسکول کے طلباء سے پروفیسر ڈاکٹر عبدالسلام نے جو خطاب فرمایا اس کے بارے میں ایک دلچسپ بات یہ ہے کہ اس خطاب میں محترم ڈاکٹر صاحب نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا یہ ارشاد سنایا۔"

"میرے فرقہ کے لوگ اس قدر علم و معرفت میں کمال حاصل کریں گے کہ اپنی سچائی کے نور اور اپنے دلائل اور نشانوں کی رو سے سب کا منہ بند کر دیں گے۔"

اور اسی موقع پر مکرم شیخ مبارک احمد صاحب نے بھی حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی اس پیش گوئی کی طرف توجہ دلائی کہ حضور علیہ السلام نے اپنے ماننے والوں کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ بشارت دی ہے کہ وہ علم و عقل میں اس قدر ترقی کریں گے کہ دنیا ان کا مقابلہ نہ کر سکے گی۔

یہ تقریب ۱۴ اکتوبر ۱۹۷۹ء کو ہوئی اور اس سے اگلے ہی دن ۱۵ اکتوبر ۱۹۷۹ء کو پروفیسر ڈاکٹر عبدالسلام کو نوبل انعام دینے کا اعلان کر دیا گیا۔ الحمدللہ ثم الحمدللہ علیٰ ذالک"

محمود مجیب قادیانی نے اپنے کتابچہ "ڈاکٹر عبدالسلام" میں لکھا ہے۔

"ان کے وجود سے بانی جماعت احمدیہ حضرت مرزا غلام احمد قادیانی

علیہ السلام کی ایک عظیم پیش گوئی پوری ہوئی تھی جیسا کہ اس واقعہ سے
اسی (۸۰) سال پہلے آپ ؑ نے خدا سے خبر پاکر اعلان کیا تھا کہ :

”میرے فرقہ کے لوگ اس قدر علم و معرفت میں کمال حاصل
کریں گے کہ اپنی سچائی کے نور اور اپنے ولائل اور نشانوں کے اثر سے
سب کا منہ بند کر دیں گے۔“

(صفحہ ۷)

ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی نے خود بھی قادیانیوں کے سالانہ جلسہ ۱۹۷۹ء میں
تقریر کرتے ہوئے مرزا غلام احمد قادیانی کی اس پیش گوئی کا حوالہ دیتے ہوئے کہا :

”میں اس پاک ذات کی حمد و ستائش سے لبریز ہوں کہ اس نے امام
وقت، میرے والدین کی اور جماعت کے دوستوں کی مسلسل اور متواتر
دعاؤں کو شرف قبولیت سے نوازا اور عالم اسلام اور پاکستان کے لئے خوشی
کا سامان پیدا کر دیا۔“

(قادیانی اخبار ”الفضل“ ربوہ ـ ۳۱ دسمبر ۱۹۷۹ء)

اس طرح قادیانیوں نے ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو دیئے گئے سودی انعام کا مسلسل پروپیگنڈا کیا، اسے ایک معجزہ اور انسانی تاریخ کے ایک مافوق الفطرت واقعہ کے رنگ میں پیش کیا اور اس کے حوالے سے سادہ لوح لوگوں کو یہ باور کرانے کی ناکام کوشش کی کہ ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کا یہ انعام حاصل کرنا گویا مرزا غلام قادیانی کی صداقت کا ایک معجزہ ہے۔ حالانکہ اہل نظر جانتے ہیں کہ ان چیزوں سے، جن کو قادیانی ملاحدہ مابہ الافتخار سمجھتے ہیں حضرات انبیاء کرام علیہ السلام کو کوئی مناسبت نہیں، جو ایک یہودی کو، ایک عیسائی کو، ایک ہندو کو ایک بدھسٹ کو اور ایک چوہڑے چمار کو بھی میسر آسکتی ہے، وہ کسی نبی یا اس کے امتی کے لئے مایئہ افتخار کیسے ہو سکتی ہے؟ بلکہ اس کے برعکس اگر یہ کہا جائے تو بے جانہ ہو گا کہ سود جیسی ملعون چیز کے ملنے پر فخر کرنا قادیانیوں اور ان کے متنبی کذاب مرزا غلام قادیانی کے جھوٹا ہونے کی ایک مزید دلیل ہے۔

۲۔ قادیانیوں کے اسلام کش نظریات اور کفریہ عقائد کی بناء پر پوری امت اسلامیہ قادیانیوں کو مسیلمہ کذاب کے ماننے والوں کی طرح مرتد اور خارج از اسلام سمجھتی تھی۔ ۷ ستمبر ۱۹۷۴ء کو پاکستان قومی اسمبلی نے آئینی طور پر بھی انہیں غیر مسلم اقلیت قرار دیکر ان

کا نام "غیر مسلم باشندگان مملکت" کی فہرست میں درج کر دیا تھا۔ عالم اسلام اور پاکستان پارلیمنٹ کا یہ فیصلہ قادیانیت پر ایک کاری ضرب کی حیثیت رکھتا تھا، جس سے قادیانیت کے ارتدادی جراثیم کے پھیلنے اور پھولنے کے راستے ایک حد تک بند ہوگئے تھے۔ نیز اس سے مرزا غلام احمد قادیانی کی پیش گوئی بھی حرف غلط ثابت ہو گئی تھی۔ مرزا کی پیش گوئی یہ تھی کہ:

"جو لوگ (قادیانی جماعت سے) باہر رہیں گے ان کی کوئی حیثیت نہ ہوگی۔ ایسے لوگوں کی حیثیت چوہڑے چماروں کی ہوگی۔"

مرزا محمود احمد قادیانی کے بقول:

"اس عبارت کا مطلب تو یہ ہے کہ احمدیت کا پودا جو اس وقت بالکل کمزور نظر آتا ہے۔"

اللہ تعالیٰ کے فضل سے ایک دن ایسا تناور درخت بن جائے گا۔ کہ اقوام عالم اس کے سایہ میں آرام پائیں گے اور جماعت احمدیہ جو اس وقت بالکل معمولی اور بے حیثیت سی نظر آتی ہے اس قدر اہمیت اور طاقت حاصل کرے گی کہ دنیا کے مذہب تہذیب و تمدن اور سیاست کی باگ اس کے ہاتھ میں ہوگی، ہر قسم کا اقتدار اسے حاصل ہوگا، اور اپنے اثر و رسوخ کے لحاظ سے یہ دنیا کی معزز ترین جماعت ہوگی۔ دنیا کا کثیر حصہ اس میں شامل ہو جائے گا، ہاں جو اپنی بدقسمتی سے علیحدہ رہیں گے وہ بالکل بے حیثیت ہو جائیں گے سوسائٹی کے اندر ان کی کوئی قدر و قیمت نہ ہوگی۔ دنیا کے مذہبی تمدنی یا سیاسی دائرے کے اندر ان کی آواز ایسی ہی غیر موثر اور ناقابل التفات ہوگی جیسی کہ موجودہ زمانہ میں چوہڑے چماروں کی ہے۔" (تو گویا قانونی حکومت کے مجوزہ دستور و آئین میں مرزا غلام احمد قادیانی کی پیش گوئی کے بموجب غیر قادیانیوں کی یہ حیثیت ہوگی۔ مؤلف)

(سالانہ جلسہ ۱۹۳۲ء میں مرزا محمود احمد قادیانی کی افتتاحی تقریر مندرجہ اخبار الفضل قادیان جلد ۲ نمبر ۹ مورخہ ۲۹/ جنوری ۱۹۳۳ء (قادیانی مذہب طبع پنجم ۷۵۸)

لیکن نتیجہ اس کے بالکل برعکس نکلا کہ قادیانیوں کو "غیر مسلم" قرار دیا گیا۔ اور پاکستان کے آئین میں قادیانیوں کی دونوں جماعتوں...... قادیانی اور لاہوری...... کا نام شیڈول کاسٹ (چوہڑے چماروں) کے بعد درج کر دیا گیا۔

قادیانی یہودی لابی ایک عرصہ سے کوشاں تھی کہ قادیانیوں کے ماتھے سے سیاہی کا یہ داغ کسی طرح مٹا دیا جائے۔ اور اس سڑے عضو کو جسد ملت سے کاٹ کر جو پھینک دیا گیا تھا کسی طرح دوبارہ جسد سے اس کا پیوند لگا دیا جائے۔ چنانچہ قادیانی یہودی لابی نے ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو ملنے والے نوبل انعام کو اس مقصد کے لئے استعمال کیا۔ اور اسے مسلمانوں کی عظمت رفتہ کا نشان قرار دے کر ڈاکٹر عبداسلام قادیانی کو "مسلمان سائنس دان" باور کرانے کی کوشش کی۔ قادیانی اخبار روزنامہ "الفضل" ربوہ کے الفاظ ملاحظہ ہوں

> "عالم اسلام کے قابل فخر سپوت اور احمدیت یعنی حقیقی اسلام کے فدائی نوبل انعام یافتہ سائنس دان ڈاکٹر عبدالسلام صاحب نے کہا کہ سائنس کے میدان میں اسلام کی کھوئی ہوئی عظمت حاصل کرنے کا صرف یہی طریق ہے کہ ہمارے احمدی نوجوان ان علوم میں درجہ کمال کو پہنچیں۔
>
> محترم ڈاکٹر سلام صاحب نے کہا کہ ہماری جماعت اسلام کے احیاء کے لئے کھڑی ہوئی ہے، اس لئے ہمیں چاہئے کہ دیگر علوم کے علاوہ سائنسی علوم میں بھی آگے بڑھیں اور کمال حاصل کریں۔ اور اسلام کی کھوئی ہوئی عظمت کو دنیا میں دوبارہ قائم کریں۔"
>
> (الفضل ربوہ۔ ۱۳/ نومبر ۱۹۷۹ء)

۱۸/ دسمبر ۱۹۷۹ء کو پاکستان قومی اسمبلی ہال میں ایک خصوصی اجلاس منعقد ہوا جس میں صدر جنرل محمد ضیاء الحق صاحب نے قائد اعظم یونیورسٹی اسلام آباد کی طرف سے ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو نوبل انعام کی خوشی میں ڈاکٹریٹ کی سند عطا کی۔ اس اجلاس میں تقریر کرتے ہوئے ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی نے کہا۔ "میں پہلا مسلمان سائنس دان ہوں جسے یہ انعام ملا ہے۔"

اس طرح قادیانیوں نے اٹھتے بیٹھتے ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کے "پہلا مسلمان سائنس دان" ہونے کا وظیفہ رٹنا شروع کر دیا۔ اس پروپیگنڈا کا مقصد ظاہر تھا کہ اگر ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی "مسلمان" ہے تو باقی قادیانی بھی اسی کے ہم مذہب ہونے کے ناطے "پکے سچے مسلمان" ہیں۔

اس پروپیگنڈا کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہمارے عرب بھائی اور دوسرے ممالک کے حضرات، جو ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کے مذہب و عقیدے سے واقف نہیں تھے، اس کو واقعتاً مسلمان سمجھنے لگے۔ چنانچہ مراکش کے شاہ حسن نے ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کے نام ایک طویل شاہی فرمان جاری کیا جس کے ذریعہ ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو مراکش کی قومی اکیڈمی کا کارکن منتخب کیا۔ اور ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے لکھا کہ:

"آپ کی کامیابی سے اسلامی تہذیب و فکر جگمگا اٹھے ہیں۔"

(روزنامہ الفضل ۲۹/ جون ۱۹۸۰ء)

سعودیہ کے شہزادہ محمد بن فیصل السعود نے اپنے برقیہ میں ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو تہنیت کا پیغام دیتے ہوئے کہا کہ:

"ڈاکٹر سلام کے لئے نوبل انعام مسلمانوں کے لئے باعث مسرت ہے۔ اور ہمیں اس پر بڑی مسرت ہوئی ہے۔"

(قادیانی ہفت روزہ "لاہور" ۱۸/ نومبر ۱۹۷۹ء)

جنوری ۱۹۸۶ء میں مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے ترجمان پندرہ روزہ "تہذیب الاخلاق" نے "عبدالسلام نمبر" نکالا، جس میں "اسلام اور سائنس" کے عنوان سے ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کے ایک انگریزی مضمون کا ترجمہ پروفیسر نسیم انصاری کے قلم سے شائع کیا گیا۔ جس کی ابتدا ان الفاظ سے ہوتی ہے:

"ابتدا اس اقرار سے کرتا ہوں کہ میرا عقیدہ اور عمل اسلام پر ہے۔ اور میں اس وجہ سے مسلمان ہوں کہ قرآن کریم پر میرا ایمان ہے"

(صفحہ ۱۱)

اسی شمارے میں ایک مضمون "عبدالسلام۔ ایک مجاہد سائنس دان" کے عنوان سے پروفیسر آئی احمد (جو غالباً خود بھی قادیانی ہیں) کا ہے، جس میں وہ لکھتے ہیں۔

"وہ (ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی) اپنے دین اسلام کی حقانیت پر کامل یقین رکھتے ہیں۔ اور اس کی ہدایات پر سختی سے عمل بھی کرتے ہیں۔" (صفحہ ۳۵)

اسی پرچہ میں پروفیسر جان زمیان (یہ صاحب غالباً یہودی ہیں) کی ایک.............. تقریر کا ترجمہ ڈاکٹر عالم حسین کے قلم سے ہے جس میں کہا گیا ہے۔

"عبدالسلام (قادیانی) دین اسلام پر ایمان رکھتے ہیں اور انہوں نے اپنی زندگی کو نظریہ وحدت کے لئے وقف کر دیا ہے۔" (صفحہ ۳۷)

یہ میں نے چند مثالیں ذکر کی ہیں۔ ورنہ اس قسم کی بے شمار تحریریں موجود ہیں جن میں مسلمانوں کو دھوکا دینے کے لئے ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو اسلام کی سند عطا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ گویا نوبل انعام کے حوالے سے قادیانی یہودی لابی کی طرف سے قادیانیت کو اسلام اور اسلام کو قادیانیت باور کرانے کی گہری سازش کی گئی، جس کے ذریعہ اچھے اچھے سمجھدار حضرات کو فریب دیا گیا ہے۔

(۳) مسٹر نوبل کے وصیت کردہ سودی انعام کے ذریعہ اسلام کی سند حاصل کرنے کے بعد ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی نے خرِ دجال کی طرح اسلامی ممالک کا دورہ کیا ہے اور جگہ جگہ "اسلامی سائنس فاؤنڈیشن" قائم کرنے کا نعرہ بلند کیا............ جس سے یہ ثابت کرنا مقصود تھا کہ اس زمانہ میں مسلمانوں کا سب سے بڑا خیر خواہ اور ہمدرد عبدالسلام قادیانی ہے۔ چنانچہ اسلامی ممالک نے "اسلامی سائنس فاؤنڈیشن" کے نعرے سے مسحور ہو کر اس کی منظوری دے دی، روزنامہ نوائے وقت لکھتا ہے۔

"نوبل پرائز حاصل کرنے والے پاکستانی سائنس دان ڈاکٹر عبدالسلام نے ۱۹۷۳ء میں ایک تجویز پیش کی تھی کہ مسلمان ممالک کو مل کر ایک اسلامی سائنس فاؤنڈیشن قائم کرنی چاہئے۔ گزشتہ ہفتہ جدہ میں ایک

کانفرنس ہوئی جس میں اس ادارے کے قیام کا حتمی فیصلہ کر لیا گیا۔
یوں تو اسلامی سربراہ کانفرنس نے فروری ۷۴ء میں ہی ڈاکٹر عبدالسلام کی تجویز کی منظوری دے دی تھی۔ مگر اس پر عملدر آمد کرنے کا فیصلہ اب ہوا ہے۔ جدہ کی جس کانفرنس نے فاؤنڈیشن کے قیام کو عملی صورت دینے کا فیصلہ کیا ہے اس میں دوسرے اسلامی ملکوں کے سائنس دانوں کے علاوہ ڈاکٹر عبدالسلام نے خود بھی شرکت کی ہے اس موقع پر تمام مسلمان ملکوں کے سائنس دانوں نے ڈاکٹر عبدالسلام کو نوبل پرائز حاصل کرنے پر مبارکباد دی اور اسے اسلامی دنیا کے لئے قابل فخر کارنامہ قرار دیا۔"

(روزنامہ نوائے وقت اداریہ مورخہ ۱۸/ نومبر ۱۹۷۹ء)

سعودی عرب میں قادیانیوں کا داخلہ ممنوع ہے۔ لیکن "اسلامی سائنس فاؤنڈیشن" کی فسوں کاری دیکھئے کہ جدہ میں ڈاکٹر عبدالسلام کی پذیرائی کی جاتی ہے۔ اسے سائنسی برات کا دولہا بنایا جاتا ہے۔ اور اس کو "اسلامی دنیا کے لئے قابل فخر" قرار دیا جاتا ہے۔

"بسوخت عقل ز حیرت کہ ایں چہ بوالعجبیست"؟

مسلمانوں کی خود فراموشی اور دشمنان اسلام کی عیاری و مکاری کا کمال ہے کہ حجاز مقدس کی برگزیدہ سرزمین کے شہر جدہ میں یہ باضابطہ تسلیم شدہ کافر و مرتد قادیانی "مسلم سائنس فاؤنڈیشن" کا اجلاس منعقد کروا کر اور اس کے دولہا کی حیثیت سے اس میں شرکت کر کے "المملکہ السعودیۃ العربیہ" کے اس قانون کا کس طرح منہ چڑاتا ہے۔ جس کی رو سے سعودی عرب میں قادیانیوں کے لئے داخلہ اور ویزا ممنوع ہے۔ اور یہ تو شکر ہوا کہ اس نے یہ کانفرنس حرمین شریفین میں منعقد نہیں کروائی ورنہ اس کے نجس قدم حرمین شریفین کو گندہ کرتے اور وہ دنیائے اسلام کے اس فیصلہ پر طمانچہ لگاتا کہ قادیانی دائرہ اسلام سے خارج ہیں اس لئے حرمین شریفین میں ان کے داخلہ پر پابندی ہے۔ اندازہ کیجئے کہ قادیانی یہودی سازشوں کے جال کہاں کہاں تک پھیلے ہوئے ہیں۔ اور وہ مسلمانوں کو بے وقوف بنا کر اپنے مفادات کس طرح حاصل کرتے ہیں۔

کے آپس کے افتراق سے بیزار ہیں، قادیانیوں کے سلسلہ میں بڑے گومگو میں ہیں۔ ایک طرف وہ جانتے ہیں کہ کسی کلمہ گو کو کافر نہیں کہنا چاہئے جبکہ قادیانیوں کو کلمہ کا بیج لگانے کی بھی اجازت نہیں ہے، دوسری طرف وہ یہ بھی جانتے ہیں کہ مرزا غلام قادیانی نے جھوٹا دعویٰ نبوت کیا تھا برائے مہربانی آپ بتائیں کہ قادیانی جو مسلمانوں کا کلمہ پڑھتے ہیں کیونکر کافر ہیں؟

ج ...... قادیانیوں سے یہ سوال کیا گیا تھا کہ اگر مرزا غلام قادیانی نبی ہیں جیسا کہ ان کا دعویٰ ہے تو پھر آپ لوگ مرزا کا کلمہ کیوں نہیں پڑھتے؟ مرزا کے صاحب زادے مرزا بشیر احمد ایم اے نے اپنے رسالہ "کلمۃ الفصل" میں اس سوال کے دو جواب دیئے ہیں۔ ان دونوں جوابوں سے آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ مسلمانوں اور قادیانیوں کے کلمہ میں کیا فرق ہے؟ اور یہ کہ قادیانی "محمد رسول اللہ" کا مفہوم کیا لیتے ہیں؟

مرزا بشیر احمد کا پہلا جواب یہ ہے کہ

> "محمد رسول اللہ کا نام کلمہ میں اس لئے رکھا گیا ہے کہ آپ نبیوں کے سرتاج اور خاتم النبیین ہیں، اور آپ کے نام لینے سے باقی سب نبی خود اندر آجاتے ہیں۔ ہر ایک کا علیحدہ نام لینے کی ضرورت نہیں ہے۔
>
> "ہاں! حضرت مسیح موعود (مرزا) کے آنے سے ایک فرق ضرور پیدا ہو گیا ہے اور وہ یہ کہ مسیح موعود (مرزا) کی بعثت سے پہلے تو محمد رسول اللہ کے مفہوم میں صرف آپ سے پہلے گزرے ہوئے انبیاء شامل تھے مگر مسیح موعود (مرزا) کی بعثت کے بعد "محمد رسول اللہ" کے مفہوم میں ایک اور رسول کی زیادتی ہو گئی۔
>
> "غرض اب بھی اسلام میں داخل ہونے کے لئے یہی کلمہ ہے۔ صرف فرق اتنا ہے کہ مسیح موعود (مرزا) کی آمد نے محمد رسول اللہ کے مفہوم میں ایک رسول کی زیادتی کر دی ہے اور بس۔"

یہ تو ہوا مسلمانوں اور قادیانی غیر مسلم اقلیت کے کلمے میں پہلا فرق۔ جس کا حاصل یہ ہے کہ قادیانیوں کے کلمہ کے مفہوم میں مرزا قادیانی بھی شامل ہے اور مسلمانوں کا کلمہ اس نئے نبی کی "زیادتی" سے پاک ہے۔ اب دوسرا فرق سنئے! مرزا بشیر

قادیانی ایم اے لکھتے ہیں۔

"علاوہ اس کے اگر ہم بفرض محال یہ بات مان بھی لیں کہ کلمہ شریف میں نبی کریمؐ کا اسم مبارک اس لئے رکھا گیا ہے کہ آپ آخری نبی ہیں تو تب بھی کوئی حرج واقع نہیں ہوتا اور ہم کو نئے کلمہ کی ضرورت پیش نہیں آتی کیونکہ مسیح موعود (مرزا) نبی کریم سے کوئی الگ چیز نہیں ہے جیسا کہ وہ (یعنی مرزا) خود فرماتا ہے "صار وجودی وجودہ۔" (یعنی میرا وجود محمد رسول اللہ ہی کا وجود بن گیا ہے۔ از ناقل) نیز "من فرق بینی وبین المصطفٰے فماعرفنی ومارائی" (یعنی جس نے مجھ کو اور مصطفٰی کو الگ الگ سمجھا اس نے مجھے نہ پہچانا نہ دیکھا۔ ناقل) اور یہ اس لئے ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ تھا کہ وہ ایک دفعہ اور خاتم النبیینؐ کو دنیا میں مبعوث کرے گا۔ (نعوذ باللہ۔ ناقل) جیسا کہ آیت آخرین منہم سے ظاہر ہے۔

"پس مسیح موعود (مرزا) خود محمد رسول اللہ ہیں، جو اشاعت اسلام کے لئے دوبارہ دنیا میں تشریف لائے۔ اس لئے ہم کو کسی نئے کلمہ کی ضرورت نہیں۔

"ہاں! اگر محمد رسول اللہ کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی" ...... فتدبروا ......

(کلمۃ الفصل صفحہ ۱۵۸ مندرجہ رسالہ ریویو آف ریلجنز جلد ۱۴ نمبر ۳، ۴ بابت ماہ مارچ واپریل ۱۹۱۵ء)

یہ مسلمانوں اور قادیانیوں کے کلمہ میں دوسرا فرق ہوا کہ مسلمان کے کلمہ شریف میں "محمد رسول اللہ" سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہیں اور قادیانی جب "محمد رسول اللہ" کہتے ہیں تو اس سے مرزا غلام قادیانی مراد ہوتے ہیں۔

مرزا بشیر احمد صاحب ایم اے نے جو لکھا ہے کہ "مرزا صاحب خود محمد رسول اللہ ہیں جو اشاعت اسلام کے لئے دنیا میں دوبارہ تشریف لائے ہیں" یہ قادیانیوں کا بروزی فلسفہ ہے (جس کو فلسفہ تناسخ کہنا زیادہ موزوں ہوگا) جس کی مختصر سی وضاحت یہ ہے کہ

ان کے نزدیک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دنیا میں دوبارہ جنم لینا تھا۔ چنانچہ پہلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ میں پیدا ہوئے اور دوسری بار آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مرزا غلام قادیانی کے روپ میں معاذ اللہ مرزا غلام مرتضیٰ کے گھر میں جنم لیا۔ مرزا قادیانی نے تحفہ گولڑویہ خطبہ الہامیہ اور دیگر بہت سی کتابوں میں اس مضمون کو بار بار دہرایا ہے (دیکھئے خطبہ الہامیہ صفحہ ۱۷۱ صفحہ ۱۸۰)

اس نظریہ کے مطابق قادیانی امت مرزا قادیانی کو "عین محمد" سمجھتی ہے۔ اس کا عقیدہ ہے کہ نام، کام، مقام اور مرتبہ کے لحاظ سے مرزا قادیانی اور محمد رسول اللہ کے درمیان کوئی دوئی اور مغائرت نہیں ہے، نہ وہ دونوں علیحدہ وجود ہیں بلکہ دونوں ایک ہی شان ایک ہی مرتبہ ایک ہی منصب اور ایک ہی نام رکھتے ہیں۔ چنانچہ قادیانی غیر مسلم اقلیت مرزا غلام قادیانی کو وہ تمام اوصاف و القاب اور مرتبہ و مقام دیتی ہے جو اہل اسلام کے نزدیک صرف اور صرف محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مخصوص ہے۔

قادیانیوں کے نزدیک مرزا قادیانی بعینہ محمد رسول اللہ ہیں، محمد مصطفیٰ ہیں، احمد مجتبیٰ ہیں، خاتم الانبیاء ہیں، امام الرسل ہیں، رحمتہ اللعالمین ہیں، صاحب کوثر ہیں، صاحب معراج ہیں، صاحب مقام محمود ہیں، صاحب فتح مبین ہیں، زمین و زمان اور کون و مکان صرف مرزا صاجب کی خاطر پیدا کئے گئے وغیرہ وغیرہ۔

اسی پر بس نہیں بلکہ اس سے بڑھ کر بقول ان کے مرزا قادیانی کی "بروزی بعثت" آنحضرت صلی اللہ علیہ وسم کی اصل بعثت سے روحانیت میں اعلیٰ و اکمل ہے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ روحانی ترقیات کی ابتدا کا زمانہ تھا اور مرزا قادیانی کا زمانہ ان ترقیات کی انتہا کا! رسول پاک علیہ السلام کا عہد نبوت مرزائیوں کے نزدیک صرف تائیدات اور دفع بلیات کا زمانہ تھا اور مرزا صاحب کا زمانہ برکات کا زمانہ ہے۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک زمانہ میں اسلام پہلی رات کے چاند کی مانند تھا جس کی کوئی روشنی نہیں ہوتی اور مرزا صاحب کا زمانہ نعوذ باللہ چودھویں رات کے بدر کامل کے مشابہ ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تین ہزار معجزے دیئے گئے تھے اور مرزا قادیانی کو دس لاکھ بلکہ دس کروڑ بلکہ۔ بے شمار! حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ذہنی ارتقاء وہاں تک نہیں پہنچا جہاں تک قادیان کے مرزا قادیانی نے ذہنی ترقی کی! آنحضرت صلی

اللہ علیہ وسلم پر بہت سے وہ رموز و اسرار نہیں کھلے جو کور دل کور باطن مرزا قادیانی پر کھلے!
قادیانی خرافات نے یہیں پر بس نہیں کی۔

قادیانیوں کے بقول اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت رسول اللہ صلی اللہ وسلم تک تمام نبیوں سے عہد لیا کہ وہ مرزا قادیانی پر ایمان لائیں اور ان کی بیعت و نصرت کریں! خلاصہ یہ کہ قادیانیوں کے نزدیک نہ صرف مرزا قادیانی کی شکل میں محمد رسول اللہ نے دوبارہ جنم لیا ہے، بلکہ مرزا غلام مرتضیٰ کے گھر جنم لینے والا "محمد رسول اللہ" اصلی محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) سے اپنی شان میں بڑھ کر ہے۔ نعوذ باللہ استغفر اللہ!

چنانچہ مرزا قادیانی کے ایک مرید (یا قادیانی اصطلاح میں مرزا قادیانی کے "صحابی") قاضی ظہور الدین اکمل نے مرزا قادیانی کی شان میں ایک "نعت" لکھی جسے خوش خط لکھوا کر اور خوبصورت فریم بنوا کر قادیان کی "بارگاہ رسالت" میں پیش کیا۔ مرزا قادیانی اپنے نعت خواں سے بہت خوش ہوا اور اسے بڑی دعائیں دیں۔ بعد میں وہ قصیدہ نعتیہ مرزا قادیانی کے ترجمان اخبار بدر جلد ۲ نمبر ۴۳ میں شائع ہوا۔ وہ پرچہ راقم الحروف کے پاس محفوظ ہے۔ اس کے چار شعر ملاحظہ ہوں۔

امام اپنا عزیزو! اس جہاں میں
غلام احمد ہوا دارالاماں میں
غلام احمد ہے عرش رب اکبر
مکاں اس کا ہے گویا لامکاں میں
محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں!
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

(اخبار بدر قادیان ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء)

مرزا قادیانی کا ایک اور نعت خواں قادیان میں جنم لینے والے "بروزی محمد رسول اللہ" (مرزا قادیانی) کو ہدیہ عقیدت پیش کرتے ہوئے کہتا ہے۔

صدی چودھویں کا ہوا سر مبارک
کہ جس پر وہ بدر الدجیٰ بن کے آیا
محمد پئے چارہ سازی امت
ہے اب "احمد مجتبیٰ" بن کے آیا
حقیقت کھلی بعث ثانی کی ہم پر
کہ جب مصطفیٰ میرزا بن کے آیا

(الفضل قادیان ۲۸ مئی ۱۹۲۸ء)

یہ ہے قادیانیوں کا "محمد رسول اللہ" جس کا وہ کلمہ پڑھتے ہیں۔

چونکہ مسلمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان رکھتے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم النبیینؐ اور آخری نبی مانتے ہیں، اس لئے کسی مسلمان کی غیرت ایک لمحہ کے لئے بھی یہ برداشت نہیں کر سکتی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد پیدا ہونے والے کسی بڑے سے بڑے شخص کو بھی منصب نبوت پر قدم رکھنے کی اجازت دی جائے کجا کہ ایک "غلام اسود" کو نعوذ باللہ "محمد رسول اللہ" بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی اعلیٰ و افضل بنا ڈالا جائے۔ بنا بریں قادیان کی شریعت مسلمانوں پر کفر کا فتویٰ دیتی ہے۔ مرزا بشیر قادیانی ایم اے لکھتے ہیں۔

"اب معاملہ صاف ہے۔ اگر نبی کریم کا انکار کفر ہے تو مسیح موعود (غلام احمد قادیانی) کا انکار بھی کفر ہونا چاہئے کیونکہ مسیح موعود نبی کریم سے الگ کوئی چیز نہیں بلکہ وہی ہے۔"

"اور اگر مسیح موعود کا منکر کافر نہیں تو نعوذ باللہ نبی کریمؐ کا منکر بھی کافر نہیں کیونکہ یہ کس طرح ممکن ہے کہ پہلی بعثت میں تو آپ کا انکار کفر ہو مگر دوسری بعثت میں جس میں بقول مسیح موعود آپ کی روحانیت اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے ............ آپ کا انکار کفر نہ ہو۔"

(کلمتہ الفصل صفحہ ۱۴۷)

دوسری جگہ لکھتے ہیں۔

"ہر ایک ایسا شخص جو موسیٰ کو تو مانتا ہے مگر عیسیٰ کو نہیں مانتا یا عیسیٰ کو مانتا ہے مگر محمد کو نہیں مانتا یا محمد کو مانتا ہے پر مسیح موعود (مرزا غلام احمد) کو نہیں مانتا وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔"

(صفحہ ۱۱۰)

ان کے بڑے بھائی مرزا محمود احمد قادیانی لکھتے ہیں۔

"کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد) کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود کا نام بھی نہیں سنا وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔"

(آئینہ صداقت صفحہ ۳۵)

ظاہر ہے کہ اگر قادیانی بھی اسی محمد رسول اللہ کا کلمہ پڑھتے ہیں جن کا کلمہ مسلمان پڑھتے ہیں تو قادیانی شریعت میں مسلمانوں پر یہ "کفر کا فتویٰ" نازل نہ ہوتا۔ اس لئے مسلمانوں اور قادیانیوں کے کلمہ کے الفاظ گو ایک ہی ہیں مگر ان کے مفہوم میں زمین و آسمان اور کفر و ایمان کا فرق ہے۔

## لاہوری گروپ کیا چیز ہے؟

س ...... لاہوری گروپ کیا چیز ہے؟ اس کے پیروکار کون لوگ ہیں؟ ان کا طریقہ عبادت کیا ہے؟ یہ اپنے آپ کو کون سی امت کہلاتے ہیں؟

ج ...... حکیم نورالدین کے مرنے کے بعد مرزائی جماعت دو حصوں میں تقسیم ہو گئی تھی۔ جماعت کے بڑے حصہ نے مرزا محمود کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ یہ "قادیانی مرزائی" کہلاتے ہیں۔ اور مرزائیوں کے ایک مختصر ٹولے نے مرزا محمود کی بیعت سے کنارہ کشی اختیار کی، ان کا مرکز لاہور تھا، اور اس جماعت کا قائد مسٹر محمد علی لاہوری تھا۔ یہ جماعت "لاہوری مرزائی" کہلاتی ہے۔ ان دونوں جماعتوں میں اس پر اتفاق ہے کہ

مرزا قادیانی مسیح موعود تھا۔ مہدی تھا، ظلی نبی تھا۔ اس کی وحی واجب الایمان اور اس کی پیروی موجب نجات ہے۔ البتہ اس میں اختلاف ہے کہ مرزا کو حقیقی نبی کہا جائے یا نہیں؟ لاہوری جماعت مرزا کو نبی کہنے سے گھبراتی ہے۔ اسے مسیح موعود، مہدی معہود اور چودھویں صدی کے مجدد کے ناموں سے یاد کرتی ہے۔ اہل اسلام کے نزدیک ان دونوں جماعتوں کا...... بلکہ مرزا کو ماننے والی تمام جماعتوں کا ایک ہی حکم ہے کیونکہ مرزا مرتد تھا۔ مرتد کو مسیح ماننے والے بھی مرتد ہی ہوں گے۔

## "احمدی" یا قادیانی

س ...... ختم نبوت مسلمانوں کا بہترین رسالہ ہے۔ آپ صرف یہ بتائیں کہ احمدی کا قادیانی سے کیا تعلق ہے۔ کیا احمدی ہی قادیانی کا دوسرا نام ہے اور اگر احمدی کا قادیانی سے کوئی تعلق نہیں تو احمدی کے متعلق مفصل بتائیں کہ وہ کیا ہے اور اس کا اسلام سے کیا تعلق ہے؟

ج ...... مرزا غلام احمد قادیانی کے ماننے والوں کو قادیانی یا مرزائی کہا جاتا ہے، لیکن یہ لوگ اپنے آپ کو "احمدی" کہتے ہیں اور ان کے "احمدی" کہلانے میں بھی بہت بڑا دجل ہے کیونکہ "احمدی" نسبت ہے "احمد" کی طرف چونکہ قادیانی مرزا غلام احمد کو "احمد" کہتے ہیں اور اسے قرآن کی آیت "و مبشرا برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد" کا مصداق سمجھتے ہیں اس لئے وہ "احمد" کی طرف نسبت کرکے اپنے تیئس "احمدی" کہلاتے ہیں، گویا قادیانیوں یا مرزائیوں کا اپنے آپ کو "احمدی" کہلانا دو باتوں پر موقوف ہے۔

اول یہ کہ مرزا غلام احمد، احمد ہے۔ دوم یہ کہ وہ قرآنی آیت کا مصداق ہے۔

اور یہ دونوں باتیں خالص جھوٹ ہیں کیونکہ مرزا کا نام "احمد" نہیں بلکہ غلام احمد تھا۔ یہ الگ بات ہے کہ اس غدار غلام نے آقا کی گدی پر قبضہ کرکے خود "احمد" ہونے کا دعویٰ کر دیا ہے اور دوسری بات اس لئے جھوٹ ہے کہ اسم احمد کا مصداق ہمارے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، نہ کہ مرزا غلام احمد قادیانی۔ لعین آنجہانی۔ اس لئے مرزائیوں کو "احمدی" کہنا مسلمانوں کے نزدیک جائز نہیں۔ ہمارا انگریزی پڑھا لکھا طبقہ جو ان کو "احمدی" کہتا ہے وہ حقیقت حال سے بے خبر ہے۔

## احمد کا مصداق کون ہے؟

س ...... قرآن پاک میں ۲۸ ویں پارے میں سورۂ صف میں موجود ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ میرے بعد ایک نبی آئے گا اور اس کا نام احمد ہو گا۔ اس سے مراد کون ہیں جبکہ قادیانی لوگ اس سے مرزا قادیانی مراد لیتے ہیں؟

ج ...... اس آیت شریفہ کا مصداق ہمارے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، چنانچہ صحیح بخاری اور صحیح مسلم کی حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "میرے کئی نام ہیں میں محمد ہوں اور میں احمدؐ ہوں" (مشکوٰۃ صفحہ ۵۱۵) نیز مسند احمد کی روایت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بشارت کا مصداق ہوں۔ (مشکوٰۃ صفحہ ۵۱۳)

نیز صحیح بخاری و مسلم کی روایت میں ارشاد ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام علّاتی (باپ شریک) بھائی ہوتے ہیں، ان کا دین ایک ہے۔ اور ان کی مائیں (یعنی شریعتیں) الگ الگ ہیں۔ اور مجھے سب سے زیادہ تعلق عیسیٰ علیہ السلام سے ہے۔ کیونکہ ان کے درمیان اور میرے درمیان کوئی نبی نہیں ہوا اس لئے میں ان کی بشارت کا مصداق ہوں۔ (مشکوٰۃ ص ۵۰۹) قادیانی چونکہ حضرتؐ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان نہیں رکھتے اس لئے وہ اس کو بھی نہیں مانیں گے۔

## کافر، زندیق، مرتد کا فرق

س ...... (۱) کافر اور مرتد میں کیا فرق ہے؟

(۲) جو لوگ کسی جھوٹے مدعی نبوت کو مانتے ہوں وہ کافر کہلائیں گے یا مرتد؟

(۳) اسلام میں مرتد کی کیا سزا ہے ار کافر کی کیا سزا ہے؟

ج ...... جو لوگ اسلام کو مانتے ہی نہیں وہ تو کافر اصلی کہلاتے ہیں، جو لوگ دین اسلام کو قبول کرنے کے بعد اس سے برگشتہ ہو جائیں وہ "مرتد" کہلاتے ہیں اور جو لوگ دعویٰ اسلام کا کریں لیکن عقائد کفریہ رکھتے ہوں اور قرآن و حدیث کے نصوص میں تحریف کر کے انہیں اپنے عقائد کفریہ پر فٹ کرنے کی کوشش کریں انہیں "زندیق" کہا جاتا

ہے اور جیسا کہ آگے معلوم ہو گا ان کا حکم بھی "مرتدین" کا ہے بلکہ ان سے بھی سخت۔

۲۔ ختم نبوت اسلام کا قطعی اور اٹل عقیدہ ہے اس لئے جو لوگ دعویٰ اسلام کے باوجود کسی جھوٹے مدعی نبوت کو مانتے ہیں اور قرآن و سنت کے نصوص کو اس جھوٹے مدعی پر چسپاں کرتے ہیں وہ مرتد اور زندیق ہیں۔

۳۔ مرتد کا حکم یہ ہے کہ اس کو تین دن کی مہلت دی جائے اور اس کے شبہات دور کرنے کی کوشش کی جائے۔ اگر ان تین دنوں میں وہ اپنے ارتداد سے توبہ کر کے پکا سچا مسلمان بن کر رہنے کا عہد کرے تو اس کی توبہ قبول کی جائے اور اسے رہا کر دیا جائے لیکن اگر وہ توبہ نہ کرے تو اسلام سے بغاوت کے جرم میں اسے قتل کر دیا جائے۔ جمہور ائمہ کے نزدیک مرتد خواہ مرد ہو یا عورت دونوں کا ایک ہی حکم ہے البتہ امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک مرتد عورت اگر توبہ نہ کرے تو اسے سزائے موت کے بجائے حبس دوام کی سزا دی جائے۔

زندیق بھی مرتد کی طرح واجب القتل ہے لیکن اگر وہ توبہ کرے تو اس کی جان بخشی کی جائے گی یا نہیں؟ امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ اگر وہ توبہ کر لے تو قتل نہیں کیا جائے گا۔ امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ اس کی توبہ کا کوئی اعتبار نہیں، وہ بہرحال واجب القتل ہے۔ امام احمدؒ سے دونوں روایتیں منقول ہیں ایک یہ کہ اگر وہ توبہ کر لے تو قتل نہیں کیا جائے گا اور دوسری روایت یہ ہے کہ زندیق کی سزا بہر صورت قتل ہے خواہ توبہ کا اظہار بھی کرے حنیفہ کا مختار مذہب یہ ہے کہ اگر وہ گرفتاری سے پہلے از خود توبہ کر لے تو اس کی توبہ قبول کی جائے اور سزائے قتل معاف ہو جائے گی لیکن گرفتاری کے بعد اس کی توبہ کا اعتبار نہیں۔ اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ زندیق مرتد سے بدتر ہے کیونکہ مرتد کی توبہ بالاتفاق قبول ہے لیکن زندیق کی توبہ کے قبول ہونے پر اختلاف ہے، بحر حال اگر وہ اپنے مذہب باطل سے تائب ہو جائے تو اس کی توبہ عنداللہ مقبول ہے۔

## قادیانیوں کے ساتھ اشتراک تجارت اور میل ملاپ حرام ہے

س..... کیا فرماتے ہیں علماء کرام مندرجہ ذیل مسئلہ میں؟

قادیانی اپنی آمدنی کا دسواں حصہ اپنی جماعت کے مرکزی فنڈ میں جمع کراتے ہیں جو مسلمانوں کے خلاف تبلیغ اور ارتدادی مہم پر خرچ ہوتا ہے۔ چونکہ قادیانی مرتد کافر اور دائرہ اسلام سے متفقہ طور پر خارج ہیں تو کیا ایسے میں ان کے اشتراک سے مسلمانوں کا تجارت کرنا یا ان کی دکانوں سے خرید و فرخت کرنا یا ان سے کسی قسم کے تعلقات یا راہ و رسم رکھنا از روئے اسلام جائز ہے؟

ج..... صورت مسئولہ میں اس وقت چونکہ قادیانی کافر محارب اور زندیق ہیں اور اپنے آپ کو غیر مسلم اقلیت نہیں سمجھتے بلکہ عالم اسلام کے مسلمانوں کو کافر کہتے ہیں۔ اس لئے ان کے ساتھ تجارت کرنا خرید و فروخت کرنا ناجائز و حرام ہے کیونکہ قادیانی اپنی آمدنی کا دسواں حصہ لوگوں کو قادیانی بنانے میں خرچ کرتے ہیں۔ گویا اس صورت میں مسلمان بھی سادہ لوح مسلمانوں کو مرتد بنانے میں ان کی مدد کر رہے ہیں لہٰذا کسی بھی حیثیت سے ان کے ساتھ معاملات ہرگز جائز نہیں۔ اسی طرح شادی غمی، کھانے پینے میں ان کو شریک کرنا عام مسلمانوں کا اختلاط ان کی باتیں سننا، جلسوں میں ان کو شریک کرنا، ملازم رکھنا ان کے ہاں ملازمت کرنا یہ سب کچھ حرام بلکہ دینی حمیت کے خلاف ہے فقط واللہ اعلم۔

## قادیانیوں سے میل جول رکھنا

س..... میرا ایک سگا بھائی جو میرے ایک اور سگے بھائی کے ساتھ مجھ سے الگ اپنے آبائی مکان میں رہتا ہے محلّہ کے ایک قادیانی کے گھر والوں سے شادی غمی میں شریک ہوتا ہے۔ میرے منع کرنے کے باوجود وہ اس قادیانی خاندان سے تعلق چھوڑنے پر آمادہ نہیں ہوتا۔ میں اپنے بھائیوں میں سب سے بڑا ہوں اور الگ کرائے کے مکان میں رہتا ہوں۔ والد صاحب انتقال کر چکے ہیں۔ والدہ اور بہنیں میرے اس بھائی کے ساتھ رہتی ہیں۔ اب میرے سب سے چھوٹے بھائی کی شادی ہونے والی ہے میرا اصرار ہے کہ وہ شادی میں اس قادیانی کو گھر مدعو نہ کریں۔ لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ ایسا نہیں کریں

گے۔

اب سوال ہے کہ میرے لئے شریعت اور اسلامی احکامات کی رو سے بھائیوں اور والدہ کو چھوڑنا ہوگا یا میں شادی میں شرکت کروں تو بہتر ہوگا۔ اس صورت حال میں جو بات صائب ہو اس سے براہ کرم شریعت کا منشا واضح کریں؟

ج...... قادیانی مرتد اور زندیق ہیں اور ان کو اپنی تقریبات میں شریک کرنا دینی غیرت کے خلاف ہے۔ اگر آپ کے بھائی صاحبان اس قادیانی کو مدعو کریں تو آپ اس تقریب میں ہرگز شریک نہ ہوں ورنہ آپ بھی قیامت کے دن محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مجرم ہوں گے۔ واللہ اعلم۔

## مرزائیوں کے ساتھ تعلقات رکھنے والا مسلمان

س...... ایک شخص مرزائیوں (جو بلاریب بالاجماع کافر ہیں) کے پاس آتا جاتا ہے اور ان کے لٹریچر کا مطالعہ بھی کرتا ہے اور بعض مرزائیوں سے یہ بھی سنا گیا ہے کہ یہ ہمارا آدمی ہے یعنی مرزائی ہے مگر جب خود اس سے پوچھا جاتا ہے تو وہ کہتا ہے کہ ہرگز نہیں بلکہ میں مسلمان ہوں اور ختم نبوت اور حیات حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام و نزول حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت مہدی علیہ الرحمتہ و فرضیت جہاد وغیرہ تمام عقائد اسلام کا قائل ہوں اور مرزائیوں کے دونوں گروہوں کو کافر، کذاب، دجال خارج از اسلام سمجھتا ہوں، تو کیا وجوہ بالا کی بنا پر اس شخص پر کفر کا فتویٰ لگایا جائے گا؟

ج...... یہ شخص جب تمام اسلامی عقائد کا قائل ہے۔ اور مرزائیوں کو کافر و مرتد مانتا ہے تو اس کو مسلمان ہی سمجھا جائے گا۔ البتہ قادیانیوں کے ساتھ اس کا میل جول اور قادیانی لٹریچر کا مطالعہ کرنا غلط حرکت ہے، اسکو اس سے توبہ کرنی چاہئے۔

## قادیانی کی دعوت اور اسلامی غیرت

س...... ایک ادارہ جس میں تقریباً ۲۵ افراد ملازم ہیں اور ان میں ایک قادیانی بھی شامل ہے اور اس قادیانی نے اپنے احمدی (قادیانی) ہونے کا برملا اظہار بھی کیا ہوا ہے۔ اب وہی قادیانی ملازم اپنے ہاں بچے کی پیدائش کی خوشی میں تمام سٹاف کو دعوت دینا چاہتا ہے اور سٹاف کے کئی ممبران اس کی دعوت میں شریک ہونے کو تیار ہیں جبکہ چند ایک ملازمین اس

کی دعوت قبول کرنے پر تیار نہیں کیونکہ ان کے خیال میں چونکہ جملہ قسم کے مرزائی مرتد دائرہ اسلام سے خارج اور واجب القتل ہیں اور اسلام کے غدار ہیں تو ایسے مذہب سے تعلق رکھنے والے کی دعوت قبول کرنا درست نہیں ہے۔ آپ برائے مہربانی قرآن و سنت کی روشنی میں اس کی وضاحت کریں کہ کسی بھی قادیانی کی دعوت قبول کرنا ایک مسلمان کے لئے کیا حیثیت رکھتا ہے تاکہ آئندہ کے لئے اسی کے مطابق لائحہ عمل تیار ہو سکے؟

ج ...... مرزائی کافر ہونے کے باوجود خود کو مسلمان اور دنیا بھر کے مسلمانوں کو کافر اور حرامزادے کہتے ہیں۔ مرزا قادیانی کا کہنا ہے کہ "میرے دشمن جنگلوں کے سور ہیں۔ اور ان کی عورتیں ان سے بدتر کتیاں ہیں جو شخص آپ کو کتا، خنزیر، حرام زادہ کافر یہودی کہتا ہو اس کی تقریب میں شامل ہونا چاہئے یا نہیں؟ یہ فتویٰ آپ مجھ سے نہیں بلکہ خود اپنی اسلامی غیرت سے پوچھئے۔

## قادیانیوں کی تقریب میں شریک ہونا

س ...... اگر پڑوس میں زیادہ اہلسنّت والجماعت رہتے ہوں، چند گھر قادیانی فرقہ کے ہوں، ان لوگوں سے بوجہ پڑوسی ہونے کے شادی بیاہ میں کھانا پینا یا ویسے راہ و رسم رکھنا جائز ہے یا نہیں؟

ج ...... قادیانیوں کا حکم مرتدین کا ہے ان کو اپنی کسی تقریب میں شریک کرنا یا ان کی تقریب میں شریک ہونا جائز نہیں۔ قیامت کے دن خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اس کی جوابدہی کرنا ہوگی۔

## قادیانیوں کے گھر کا کھانا

س ...... قادیانی کے گھر کا کھانا صحیح ہے یا غلط ہے؟

ج ...... قادیانی کا حکم تو مرتد کا ہے۔ ان کے گھر جانا ہی درست نہیں، نہ کسی قسم کا تعلق۔

## قادیانی سے تعلقات

س..... اگر کسی مسلمان کا رشتہ دار قادیانی ہو اور اس کے ساتھ تعلقات بھی ہوں تو اس کے ساتھ کھانے پینے، لین دین اور قرضے کی صورت میں کیا احکام ہیں؟ اور قادیانی عورت یا قادیانی مرد سے نکاح کرنا کیسا ہے؟

۲۔ اور اگر زوجین میں سے ایک قادیانی ہو جائے تو دوسرے یعنی مسلمان کو کیا کرنا چاہئے اور ان کی بالغ اولاد کے بارے میں کیا حکم ہے کہ انہیں مسلمان کہا جائے گا یا قادیانی؟

ج..... ۱۔ قادیانی زندیق و مرتد ہیں، ان کے ساتھ کسی قسم کا تعلق رکھنا ناجائز ہے۔

۲۔ قادیانی اور مسلمان کا باہمی نکاح نہیں ہو سکتا۔ اگر زوجین میں سے کوئی خدانخواستہ مرتد قادیانی ہو جائے تو نکاح فوراً فسخ ہو جاتا ہے۔ اولاد مسلمان کے پاس رہے گی۔

نوٹ..... میرے رسائل قادیانی جنازہ، قادیانی مردہ اور قادیانی ذبیحہ کا مطالعہ ضرور کریں۔

## قادیانی سہیلی سے تعلق رکھنا

س..... میری ایک بہت قریبی دوست ہے جو قادیانی ہے۔ جس وقت میری اس سے دوستی ہوئی تھی مجھے اس بات کا علم نہیں تھا۔ جب دوستی انتہائی مضبوط اور پختہ ہو گئی اس کے بعد کسی اور ذریعے سے مجھے یہ بات معلوم ہوئی۔ میری اس دوست نے مجھے خود کبھی یہ بات نہیں بتائی اور کبھی دین کے مسئلہ پر کوئی بات بھی نہیں ہوئی۔ اب میری سمجھ میں کوئی بات نہیں آتی کہ کیا کروں؟

۱۔ کیا اپنی اس قادیانی دوست سے تعلق ختم کر لوں؟

ج..... جی ہاں! اگر اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے تعلق رکھنا ہے تو قادیانی سے تعلق توڑنا ہو گا۔

۲۔ کیا قادیانیوں یا کسی غیر مسلم سے دوستی رکھنا جائز ہے؟

ج..... حرام ہے

۳۔ قادیانی کافر ہیں یا مرتد؟

ج...... قادیانی مرتد اور زندیق ہیں۔ اس کے لئے میرا رسالہ "قادیانیوں اور دوسرے کافروں کے درمیان فرق" ملاحظہ فرمائیں۔

## قادیانی شادی میں شرکت کا حکم

س...... کئی سال قبل ایک شادی میں شرکت کی تھی کچھ عرصہ بعد معلوم ہوا کہ ماں باپ اور چند اعزا کی ملی بھگت سے وہ شادی غیر مسلم یعنی قادیانی سے کی گئی ہے۔ اب معلوم یہ کرنا ہے کہ اس شادی میں جو لوگ نادانستہ شریک ہوئے ان کے بارے میں کیا حکم ہے؟ اس لڑکی سے جو اولاد پیدا ہو رہی ہے اس کو کیا کہا جائے گا؟

ج...... جن لوگوں کو لڑکی کے قادیانی ہونے کا علم نہیں تھا وہ تو گنہگار نہیں ہوئے، اللہ تعالیٰ معاف فرمائے۔

۲۔ جن لوگوں کو علم تھا۔ کہ لڑکی قادیانی ہے اور ان کو قادیانیوں کے عقائد کا علم نہیں تھا اس لئے ان کو مسلمان سمجھ کر شریک ہوئے، وہ گنہگار ہیں، ان کو توبہ کرنی چاہئے اور اللہ تعالیٰ سے معافی مانگنی چاہئے۔

۳۔ اور جن لوگوں کو لڑکی کے قادیانی ہونے کا علم تھا اور ان کے عقائد کا بھی علم تھا اور وہ قادیانیوں کو غیر مسلم سمجھتے تھے مگر یہ مسئلہ معلوم نہیں تھا کہ مسلمانوں اور قادیانیوں کا آپس میں نکاح نہیں ہو سکتا وہ بھی گنہگار ہیں، ان کو توبہ کرنی چاہئے اور اللہ تعالیٰ سے معافی مانگنی چاہئے۔

۴۔ اور جن لوگوں کو لڑکی کے قادیانی ہونے کا بھی علم تھا اور ان کے عقائد بھی معلوم تھے، اس کے باوجود انہوں نے قادیانیوں کو مسلمان سمجھا اور مسلمان سمجھ کر ہی اس شادی میں شرکت کی وہ ایمان سے خارج ہو گئے ان پر تجدید ایمان اور توبہ کے بعد تجدید نکاح لازم ہے۔

قادیانیوں کا حکم مرتد کا ہے مرتد مرد یا عورت کا اس سے نکاح نہیں ہوتا۔ اس لئے قادیانی لڑکی سے جو اولاد ہوگی وہ ولد الحرام شمار ہوگی۔

نوٹ...... ان مسائل کی تحقیق میرے رسائل قادیانی جنازہ، قادیانی مردہ اور قادیانی ذبیحہ میں دیکھ لی جائے۔

# مسلمان عورت سے قادیانی کا نکاح

س..... ہمارے علاقے میں ایک خاتون رہتی ہیں جو بچوں کو ناظرہ قرآن کی تعلیم دیتی ہیں نیز محلہ کی مستورات تعویذ گنڈے اور دینی مسائل کے بارے میں موصوفہ سے رجوع کیا کرتی ہیں لیکن بالوثوق ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ اس کا شوہر قادیانی ہے۔ موصوفہ سے دریافت کیا گیا تو اس نے یہ موقف اختیار کیا کہ اگر میرا شوہر قادیانی ہے تو کیا ہوا میں تو مسلمان ہوں۔ میرا عقیدہ میرے ساتھ اور اس کا اس کے ساتھ اس کے عقائد سے میری صحت پر کیا اثر پڑتا ہے۔ آپ سے یہ دریافت کرنا مطلوب ہے کہ

۱۔ کسی مسلمان مرد یا عورت کا کسی قادیانی مذہب کے حامل افراد سے زن و شوہر کے تعلقات قائم رکھنا کیسا ہے؟

۲۔ اہل محلہ کا شرعی معاملات میں اس خاتون سے رجوع کرنا نیز معاشرتی تعلقات قائم رکھنے کی شرعی حیثیت کیا ہے؟

ج..... کسی مسلمان خاتون کا کسی غیر مسلم سے نکاح نہیں ہو سکتا، نہ قادیانی سے نہ کسی دوسرے غیر مسلم سے اور نہ کوئی مسلمان خاتون کسی قادیانی کے گھر رہ سکتی ہے، نہ اس سے میاں بیوی کا تعلق رکھ سکتی ہے۔ یہ خاتون جس کا سوال میں ذکر کیا گیا ہے، اگر اس کو یہ مسئلہ معلوم نہیں تو اس کو اس کا مسئلہ بتا دیا جائے۔ مسئلہ معلوم ہونے کے بعد اسے چاہئے کہ وہ قادیانی مرتد سے فوراً قطع تعلق کر لے اور اگر وہ مسئلہ معلوم ہونے کے بعد بھی بدستور قادیانی کے ساتھ رہتی ہے تو سمجھ لینا چاہئے کہ وہ درحقیقت خود بھی قادیانی ہے، محض بھولے بھالے مسلمانوں کو الو بنانے کے لئے وہ اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرتی ہے۔ محلے کے مسلمانوں کو آگاہ کیا جائے کہ اس سے قطع تعلق کریں اور اس سے بھی وہی سلوک کریں جو قادیانی مرتدوں سے کیا جاتا ہے۔ اس سے بچوں کو قرآن کریم پڑھوانا تعویذ گنڈے لینا، دینی مسائل میں اس سے رجوع کرنا اس سے معاشرتی تعلقات رکھنا حرام ہے۔

## اگر کوئی جانتے ہوئے قادیانی عورت سے نکاح کر لے تو اس کا شرعی حکم

س...... اگر کوئی شخص کسی قادیانی عورت سے یہ جاننے کے باوجود کہ یہ عورت قادیانی ہے عقد کر لیتا ہے تو اس کا نکاح ہوا کہ نہیں اور اس شخص کا ایمان باقی رہا یا نہیں؟

ج...... قادیانی عورت سے نکاح باطل ہے۔ رہا یہ کہ قادیانی عورت سے نکاح کرنے والا مسلمان بھی رہا یا نہیں؟ اس میں یہ تفصیل ہے کہ

الف...... اگر اس کو قادیانیوں کے کفریہ عقائد معلوم نہیں۔ یا

ب...... اس کو یہ مسئلہ معلوم نہیں کہ قادیانی مرتدوں کے ساتھ نکاح نہیں ہو سکتا تو ان دونوں صورتوں میں اس شخص کو خارج از ایمان نہیں کہا جائے گا البتہ اس شخص پر لازم ہے کہ مسئلہ معلوم ہونے پر اس قادیانی مرتد عورت کو مسلمان کر لے، اور اگر وہ اسلام قبول نہ کرے تو اس کو فوراً علیحدہ کر دے، اور آئندہ کے لئے اس سے ازدواجی تعلقات نہ رکھے، اور اس فعل پر توبہ کرے۔ اور اگر یہ شخص قادیانیوں کے عقائد معلوم ہونے کے باوجود ان کو مسلمان سمجھتا ہے تو یہ شخص بھی کافر اور خارج از ایمان ہے کیونکہ عقائد کفریہ کو اسلام سمجھنا خود کفر ہے۔ اس شخص پر لازم ہے کہ اپنے ایمان کی تجدید کرے۔

## قادیانی نواز وکلاء کا حشر

س...... کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان دین متین اس مسئلے میں کہ گزشتہ دنوں مردان میں قادیانیوں نے ربوہ کی ہدایت پر کلمہ طیبہ کے بیج بنوائے پوسٹر بنوائے اور بیج اپنے بچوں کے سینوں پر لگائے اور پوسٹر دکانوں پر لگا کر کلمہ طیبہ کی توہین کی۔ اس حرکت پر وہاں کے علمائے کرام اور غیرت مند مسلمانوں نے عدالت میں ان پر مقدمہ دائر کر دیا اور فاضل جج نے ضمانت مسترد کرتے ہوئے ان کو جیل بھیج دیا۔ اب عرض یہ ہے کہ وہاں کے مسلمان وکلاء صاحبان ان قادیانیوں کی پیروی کر رہے ہیں اور چند پیسوں کی خاطر ان کے ناجائز عقائد کو جائز ثابت کرنے کیلئے جدوجہد کر رہے ہیں۔ ان وکلاء صاحبان میں ایک

سید ہے۔ براہ کرم قرآن اور احادیث نبویؐ کی روشنی میں تفصیل سے تحریر فرمادیں کہ شریعت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی رو سے ان وکلاء صاحبان کا کیا حکم ہے؟

ج...... قیامت کے دن ایک طرف محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کیمپ ہوگا اور دوسری طرح مرزا غلام احمد قادیانی کا۔ یہ وکلاء جنہوں نے دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف قادیانیوں کی وکالت کی ہے قیامت کے دن غلام احمد کے کیمپ میں ہونگے اور قادیانی ان کو اپنے ساتھ دوزخ میں لے کر جائیں گے۔ واضح رہے کہ کسی عام مقدمے میں کسی قادیانی کی وکالت کرنا اور بات ہے لیکن شعائر اسلامی کے مسئلہ پر قادیانیوں کی وکالت کے معنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف مقدمہ لڑنے کے ہیں۔ ایک طرف محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دین ہے اور دوسری طرف قادیانی جماعت ہے۔ جو شخص دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ میں قادیانیوں کی حمایت و وکالت کرتا ہے وہ قیامت کے دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں شامل نہیں ہوگا خواہ وہ وکیل ہو یا کوئی سیاسی لیڈر یا حاکم وقت۔

## قادیانی نواز کو سمجھایا جائے

س...... قادیانی کافر، مرتد اور زندیق ہیں۔ جو شخص ان کے ساتھ لین دین رکھتا ہے، کھاتا پیتا ہے اور مسلمانوں کی بات کو رد کرتا ہے، قرآن و سنت کے مطابق اس آدمی کا بائیکاٹ کیا جائے یا نہیں؟ اس کے ساتھ کیسا سلوک کیا جائے جس سے وہ آدمی اس حرکت سے باز آجائے؟

ج...... جو شخص قادیانیوں کو کافر و مرتد اور زندیق بھی سمجھتا ہے اگر ان سے کاروبار کرتا ہے تو اپنی ایمانی کمزوری سے ایسا کرتا ہے، اس کو سمجھانے کی کوشش کی جائے اور اس سے قطع تعلق نہ کیا جائے۔

## قادیانی نوازوں کے بارے میں مفید مشورہ

س...... ہمارے علاقہ میں کچھ مرزائی رہتے ہیں۔ جب ہم نے ان کے خلاف مہم شروع کی تو کچھ لوگوں نے تو ہمارا ساتھ دیا لیکن بعض نے ہماری مخالفت کی۔ ہمیں برا بھلا کہا لیکن ہم نے ان کی پروا کئے بغیر کام کیا۔ مخالفوں نے مرزائیوں کی حمایت کی، ان کو پناہ دی،

ان کو کاروبار چلانے کے لئے جگہ دی ان کی ہر ممکن امداد کی، ان سے ہر قسم کا برتاؤ کیا، ان کے ساتھ کھانا کھایا، چائے پی، ہم نے ان کو ٹوکا تو ہمارے خلاف ہوگئے۔ آپ برائے مہربانی قرآن و سنت کی روشنی میں ان سوالوں کا جواب دیں۔

۱۔ مرزائی نوازوں کے بارے میں کیا حکم ہے؟

۲۔ ہمیں مرزائی نوازوں کے ساتھ کیا سلوک کرنا چاہئے؟

۳۔ مرزائی نواز مسجد میں نماز پڑھتے ہیں۔ کیا ان کو مسجد میں نماز پڑھنے دینا چاہئے؟

۴۔ کیا مرزائی نوازوں کا ایمان خطرے میں نہیں ہے؟ ان سوالوں کا جواب جلدی دیں، شکریہ، ہم رسالہ "ختم نبوتؐ" مسلسل ڈھائی ماہ سے پڑھ رہے ہیں، اس کا انتظار رہتا ہے۔ ان سوالوں کا جواب جلدی اور ضرور دیں۔

ج...... ان بے چاروں کو مرزائیوں کے عقائد کا علم نہیں ہوگا یا مرزائیوں نے ان کو کسی تدبیر سے جکڑ رکھا ہوگا۔ آپ انہیں ختم نبوت اور قادیانیوں سے متعلق لٹریچر پڑھائیں۔

## قادیانیوں کا ذبیحہ حرام ہے

س...... کیا قادیانیوں کے ہاتھ کا لایا ہوا سودا سلف اور ان کا ذبیحہ جائز ہے اور ان کا ذبح کیا ہوا جانور جائز ہے؟

ج...... قادیانیوں کا ذبح کیا ہوا جانور تو مردار اور حرام ہے ان کا لایا ہوا سودا سلف جائز ہے مگر ان سے منگوانا جائز نہیں اور ان سے قطع تعلق نہ کرنا ایمان کی کمزوری ہے۔

س...... کیا اسلام مجھے اپنی بیوی پر یہ پابندی لگانے کا حق دیتا ہے کہ میں اپنی بیوی کو قادیانی رشتہ داروں سے نہ ملنے دوں؟

ج...... ضرور پابندی ہونی چاہئے۔

## جس نے کہا قادیانی مسلمانوں سے اچھے ہیں وہ قادیانیوں سے بدتر کافر ہوگیا

س...... میرے ایک مسلمان ساتھی نے بحث کے دوران کہا کہ آپ (مسلمانوں) سے

مرزائی اچھے ہیں اور مرزائی مسلمان ہیں کیونکہ وہ کلمہ پڑھتے ہیں، نماز پڑھتے ہیں، قرآن پاک پڑھتے ہیں حالانکہ یہ بات ہر ایک کے علم میں ہے کہ ستمبر ۱۹۷۴ء کو اس وقت کی قومی اسمبلی نے ان کو غیر مسلم قرار دے دیا تھا جس میں علمائے دین کے کردار و خدمات کو فراموش نہیں کیا جاسکتا۔ اب آپ قرآن و سنت کی روشنی میں بتائیں کہ مرزائی کو مسلمان کہنا اور مسلمان سے مرزائی کو اچھا کہنے والے کے متعلق کیا حکم ہے؟

ج...... جس شخص نے یہ کہا کہ قادیانی مسلمانوں سے اچھے ہیں وہ خود قادیانیوں سے بدتر کافر ہو گیا۔ اپنے اس قول سے توبہ کرے اور اپنے نکاح و ایمان کی تجدید کرے۔

## قادیانیوں کو مسلمان سمجھنے والے کا شرعی حکم

س کوئی شخص قادیانی گھرانے میں رشتہ یہ سمجھ کر کرتا ہے کہ وہ ہم سے بہتر مسلمان ہیں۔ اسلام میں ایسے شخص کے لئے کیا حکم ہے؟

ج...... جو شخص قادیانیوں کے عقائد سے واقف ہو اس کے باوجود ان کو مسلمان سمجھے تو ایسا شخص خود مرتد ہے کہ کفر کو اسلام سمجھتا ہے۔

## مرزائی کا جنازہ

س...... ہمارے گاؤں میں چند مرزائیوں کے گھر ہیں جو دنیاوی حالات سے ٹھیک ٹھاک ہیں۔ گزشتہ دنوں ان کا ایک جوان فوت ہو گیا تو ان کے مربی نے اس مرزائی کا جنازہ پڑھایا ہمارے محلے کی مسجد کے امام صاحب بھی قبرستان میں بطور افسوس چلے گئے تو مسلمانوں نے کہا ہم مرزائی امام کے پیچھے تمہارا جنازہ نہیں پڑھیں گے بلکہ ہم علیحدہ اپنا جنازہ اپنے امام کے پیچھے ادا کریں گے پھر انہوں نے مولوی صاحب کو کہا کہ جنازہ پڑھاؤ تو مولوی صاحب نے بلاچون وچرا اس مرزائی کا جنازہ پڑھ دیا۔ مجھے اور ایک اور باضمیر مسلمان کو بڑی حیرت ہوئی کہ الٰہی کیا ماجرا ہے۔ ہم دونوں نے جنازہ نہ پڑھا اور واپس آگئے۔ پھر مغرب کی نماز کے وقت مولوی صاحب مسجد میں کہنے لگے کہ مجھ سے گناہ کبیرہ ہو گیا ہے میرے لئے دعا کریں نیز اس مرزائی کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کر دیا گیا ہے۔ مسئلہ دریافت طلب یہ ہے کہ کیا ایسے امام کے پیچھے نماز درست ہے؟ وہ جو

کہتے ہیں کہ میں اس گناہ پر توبہ کرتا ہوں کیا ایسے آدمی کی توبہ قبول ہے؟ دوسرے مسلمانوں کے متعلق کیا حکم ہے جنہوں نے مرزائی کا جنازہ پڑھا ان سے معاملات رکھیں؟

ج...... مرزائی کا جنازہ جائز نہیں اور اس کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنا بھی جائز نہیں جن مسلمانوں نے مرزائی کو کافر سمجھ کر محض دنیاوی وجاہت کی وجہ سے جنازہ پڑھا وہ گنہگار ہوئے۔ ان کو توبہ کرنی چاہئے اور توبہ کے اعلان کے بعد اس امام کے پیچھے نماز جائز ہے۔ اور جن لوگوں نے مرزائیوں کے عقائد معلوم ہونے کے باوجود ان کو مسلمان سمجھ کر مرزائی کا جنازہ پڑھا ان پر تجدید ایمان اور تجدید نکاح لازم ہے۔

## کیا مسلمانوں کے قبرستان کے نزدیک کافروں کا قبرستان بنانا جائز ہے؟

س...... کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کسی کافر کا مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنا تو جائز نہیں لیکن کسی مسلمان کے قبرستان کے متصل ان کا قبرستان بنانا جائز ہے یا کہ دور ہونا چاہئے؟

ج...... ظاہر ہے کہ کافروں مرتدوں کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنا حرام اور ناجائز ہے اس طرح کافروں کو مسلمانوں کے قبرستان کے قریب بھی دفن کرنے کی ممانعت ہے تاکہ کسی وقت دونوں قبرستان ایک نہ ہو جائیں۔ کافروں کی قبر مسلمانوں کی قبر سے دور ہونی چاہئے تاکہ کافروں کے عذاب والی قبر مسلمانوں کی قبر سے دور ہو کیونکہ اس سے بھی مسلمانوں کو تکلیف پہنچے گی۔

## قادیانی مردہ

س...... کیا قادیانی اہل کتاب ہیں؟

ج...... قادیانی اہل کتاب نہیں بلکہ مرتد اور زندیق ہیں۔

س...... قادیانی کے سلام کرنے کی صورت میں کیا کرنا چاہئے؟

ج...... اس کو سلام نہ کیا جائے، نہ جواب دیا جائے۔

س...... کیا قادیانی کے ساتھ کھانا پینا یا اس کے ہاتھ کا پکا کھانا جائز ہے؟

ج ...... اس کے ساتھ کھانا جائز نہیں۔

س ...... کسی مسلمان کا کسی قادیانی کی نماز جنازہ میں شریک ہونا یا اس کی میت کو کندھا دینا جائز ہے؟

ج ...... مرتد کا جنازہ جائز نہیں اور اس میں شرکت بھی جائز نہیں۔

س ...... کسی قادیانی کا کسی مسلمان کی نماز جنازہ میں شریک ہونے یا میت کو کندھا دینے کے بارے میں کیا حکم ہے؟ کیا اس کو روکنا صحیح ہے؟

ج ...... اس کو روک دیا جائے کہ وہ مسلمان کے جنازہ میں شریک نہ ہو، نہ کندھا دے۔

س ...... کسی قادیانی میت کا مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنے کے متعلق کیا حکم ہے؟

ج ...... قادیانی مرتد کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنا جائز نہیں۔ اگر دفن کر دیا جائے تو اس کا اکھاڑنا ضروری ہے۔

## قادیانی مسجد میں داخل نہیں ہو سکتا

س ...... اگر کوئی قادیانی ہماری مساجد میں آکر الگ ایک کونے میں جماعت سے الگ نماز پڑھ لے تو ہم اس کو اس کی اجازت دے سکتے ہیں کہ ہماری مسجد میں اپنی نماز پڑھے؟

ج ...... کسی غیر مسلم کا ہماری اجازت سے ہماری مسجد میں اپنی عبادت کرنا صحیح ہے۔ نصاریٰ نجران کا جو وفد بارگاہ نبوی میں حاضر ہوا تھا انہوں نے مسجد نبوی (علی صاحبہ الف صلوٰۃ وسلام) میں اپنی عبادت کی تھی۔ یہ حکم تو غیر مسلموں کا ہے لیکن جو شخص اسلام سے مرتد ہو گیا ہو اس کو کسی حال میں مسجد میں داخلے کی اجازت نہیں دی جا سکتی۔ اس طرح جو مرتد اور زندیق اپنے کفر کو اسلام کہتے ہوں (جیسا کہ قادیانی) اپنے کفر کو اسلام کہتے ہیں، ان کو بھی مسجد میں آنے کی اجازت نہیں دی جا سکتی۔

## غیر مسلم سے مدرسہ کے لئے چندہ لینا بے غیرتی ہے

س ...... غیر مسلم مرزائی سے مدرسہ یا مسجد کے لئے چندہ لینا کیسا ہے؟

ج ...... بے غیرتی ہے۔

## شیزان کا بائیکاٹ

میں اکثر رسالہ ہفتہ روزہ "ختم نبوت" کا مطالعہ کرتا رہتا ہوں۔ آپ کے رسالہ اور بعض پوسٹروں سے معلوم ہوا تھا کہ شیزان قادیانیوں کی کمپنی ہے اس لئے شیزان کا بائیکاٹ کیا جائے۔ الحمدللہ ابھی تک اپنے ساتھیوں کے ساتھ شیزان کا بائیکاٹ جاری ہے۔

کچھ دن پہلے کی بات ہے کہ کولڈ ڈرنک کی کانوں میں ایک پیک ڈبے میں شیزان جوس مل رہا تھا میں اور میرا ایک دوست کولڈ ڈرنک کی دوکان میں گئے تو شیزان جوس دیا گیا۔ میں نے اپنے ایک دوست کو بتایا یہ قادیانیوں کی کمپنی ہے، اس کا بائیکاٹ کیا جائے تو میرے دوست نے بھی اس کا بائیکاٹ کیا۔ جب دکاندار کو معلوم ہوا تو انہوں نے بھی شیزان والوں سے جوس لینا بند کر دیا۔ جب جوس دینے والے نے دکاندار سے پوچھا کہ آپ ہمارا شیزان جوس کیوں نہیں لیتے تو انہوں نے جواب دیا ہمارے علماء کہتے ہیں کہ یہ قادیانیوں کی کمپنی ہے، یہ ہمارے دین اور نبیؐ کے دشمن ہیں اس لئے اس کا بائیکاٹ کیا جائے تو انہوں نے کہا کہ مشروبات میں بعض یہودی اور عیسائیوں کی بھی کمپنیاں ہیں۔ آپ ان کا بائیکاٹ کیوں نہیں کرتے ہیں اور وہ بھی پاکستان میں رہتے ہیں ہم بھی پاکستانی ہیں۔

الحمدللہ ابھی کافی لوگوں کو پتہ چلا ہے تو شیزان جوس اور شیزان بوتل کا بائیکاٹ کر رہے ہیں۔ لیکن بعض لوگ پروپیگنڈوں کی وجہ سے لوگوں کے دلوں میں شبہ ڈال رہے ہیں اس لئے میں بعض سوالات اس تحریر میں لکھ رہا ہوں۔ امید ہے آپ اپنے ہفت روزہ "ختم نبوت" رسالہ میں ان سوالات کے جوابات اور اس تحریر کو شائع کر کے بہت سے مسلمانوں کے شکوک و شبہات دور فرمائیں گے۔

۱۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ شیزان کمپنی کو مسلمان نے خریدا ہے، اب وہ چلا رہے ہیں؟

ج ...... بظاہر قادیانیوں کا جھوٹا پروپگنڈہ ہے۔ ہماری معلومات کے مطابق یہ قادیانیوں کی

ملکیت ہے۔

س...... کیا شیزان جوس بھی قادیانیوں کی شیزان کمپنی کا تیار کردہ ہے؟

ج...... "شیزان کمپنی" کے سوا دوسرا کوئی "شیزان جوس" کیسے تیار کر سکتا ہے؟

س...... کیا بعض مشروبات کمپنیاں عیسائیوں اور یہودیوں کی بھی ہیں۔ اگر ہیں تو نشاندہی فرمائیے تاکہ ان سے بھی ہم اپنے آپ کو بچائیں؟

ج...... قادیانی کافر ہیں مگر وہ خود کو مسلمان اور دنیا بھر کے مسلمانوں کو کافر، کتے خنزیر اور ولدالحرام کہتے ہیں اور پھر اپنی آمدنی کا بڑا حصہ مسلمانوں کو مرتد بنانے کے لئے خرچ کرتے ہیں اس لئے قادیانیوں کے ساتھ لین دین قطعاً ناجائز اور غیرت ملی کے خلاف ہے۔ قادیانی مصنوعات کا بائیکاٹ ضروری ہے۔ دوسرے کافروں کے ساتھ لین دین کی ممانعت اس صورت میں ہے جس کہ وہ ہمارے ساتھ حالت جنگ میں ہوں ورنہ ان کے ساتھ لین دین جائز ہے۔

## کیا قادیانیوں کو جبراً قومی اسمبلی نے غیر مسلم بنایا ہے؟

س...... "لا اکراہ فی الدین" یعنی دین میں کوئی جبر نہیں۔ نہ تو آپ جبراً کسی کو مسلمان بنا سکتے ہیں اور نہ ہی جبراً کسی مسلمان کو آپ غیر مسلم بنا سکتے ہیں۔ اگر یہ مطلب ٹھیک ہے تو پھر آپ نے ہم ( جماعت احمدیہ ) کو کیوں جبراً قومی اسمبلی اور حکومت کے ذریعہ غیر مسلم کہلوایا؟

ج...... آیت کا مطلب یہ ہے کہ کسی کو جبراً مسلمان نہیں بنایا جا سکتا، یہ مطلب نہیں کہ جو شخص اپنے غلط عقائد کی وجہ سے مسلمان نہ رہا ہو اس کو غیر مسلم بھی نہیں کہا جا سکتا۔ دونوں باتوں میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ آپ کی جماعت کو قومی اسمبلی نے غیر مسلم نہیں بنایا۔ غیر مسلم تو آپ اپنے عقائد کی وجہ سے خود ہی ہوئے ہیں البتہ مسلمانوں نے غیر مسلم کو غیر مسلم کہنے کا "جرم" ضرور کیا ہے۔

## منکرین ختم نبوت کے لئے اصل شرعی فیصلہ کیا ہے؟

س...... خلیفہ اول بلا فصل سیدنا ابو بکر صدیقؓ کے دور خلافت میں مسیلمہ کذاب نے

نبوت کا جھوٹا دعویٰ کیا تو حضرت صدیق اکبرؓ نے منکرین ختم نبوت کے خلاف اعلان جنگ کیا اور تمام منکرین ختم نبوت کو کیفر کردار تک پہنچایا۔ اس سے ثابت ہوا کہ منکرین ختم نبوت واجب القتل ہیں لیکن ہم نے پاکستان میں قادیانیوں کو صرف "غیر مسلم اقلیت" قرار دینے پر ہی اکتفا کیا۔ اس کے علاوہ اخبارات میں آئے دن اس قسم کے بیانات بھی شائع ہوتے رہتے ہیں کہ "اسلام نے اقلیتوں کو جو حقوق دیئے ہیں وہ حقوق انہیں پورے پورے دیئے جائیں گے" ہم قادیانیوں کو نہ صرف حقوق اور تحفظ فراہم کئے ہوئے ہیں بلکہ کئی اہم سرکاری عہدوں پر بھی قادیانی فائز ہیں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ منکرین ختم نبوت اسلام کی رو سے واجب القتل ہیں یا اسلام کی طرف سے اقلیتوں کو دیئے گئے حقوق اور تحفظ کے حقدار ہیں؟

ج...... منکرین ختم نبوت کے لئے اسلام کا اصل قانون تو وہی ہے جس پر حضرت ابو بکر صدیقؓ نے عمل کیا۔ پاکستان میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دے کر ان کی جان و مال کی حفاظت کرنا ان کے ساتھ رعایتی سلوک ہے۔ لیکن اگر قادیانی اپنے آپ کو غیر مسلم اقلیت تسلیم کرنے پر آمادہ نہ ہوں بلکہ مسلمان کہلانے پر مصر ہوں تو مسلمان حکومت سے یہ مطالبہ کر سکتے ہیں کہ ان کے ساتھ مسیلمہ کذاب کی جماعت کا سا سلوک کیا جائے لیکن اسلامی مملکت میں مرتدین اور زنادقہ کو سرکاری عہدوں پر فائز کرنے کی کوئی گنجائش نہیں۔ یہ مسئلہ نہ صرف پاکستان بلکہ دیگر اسلامی ممالک کے ارباب حل و عقد کی توجہ کا متقاضی ہے۔

## حضرت مہدیؓ کے بارے میں نشانیاں

س...... حضرت مہدیؓ کے بارے میں نشانیاں کیا کیا ہیں؟ وہ کب تشریف لائیں گے اور کہاں آئیں گے؟ مسلمان انہیں کس طرح پہچانیں گے؟

ج...... حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کرتی ہیں کہ "ایک خلیفہ کی موت پر (ان کی جانشینی کے مسئلہ پر) اختلاف ہوگا تو اہل مدینہ میں سے ایک شخص بھاگ کر مکہ مکرمہ آجائے گا (یہ مہدی ہوں گے اور اس اندیشہ سے بھاگ کر مکہ آجائیں گے کہ کہیں ان کو خلیفہ نہ بنا دیا جائے) مگر لوگ ان کے انکار کے

باوجود ان کو خلافت کے لئے منتخب کریں گے چنانچہ حجرِاسود اور مقامِ ابراہیم کے درمیان (بیت اللہ شریف کے سامنے) ان کے ہاتھ پر لوگ بیعت کریں گے"

"پھر ملک شام سے ایک لشکر ان کے مقابلے میں بھیجا جائے گا۔ لیکن یہ لشکر "بیداء" نامی جگہ میں جو مکہ و مدینہ کے درمیان ہے زمین میں دھنسا دیا جائے گا۔ پس جب لوگ یہ دیکھیں گے تو (ہر خاص و عام کو دور دور تک معلوم ہو جائے گا کہ یہ مہدی ہیں) چنانچہ ملک شام کے ابدال اور اہل عراق کی جماعتیں آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر آپ سے بیعت کریں گی۔ پھر قریش کا ایک آدمی جس کی ننھیال قبیلہ بنو کلب میں ہوگی آپ کے مقابلہ میں کھڑا ہو گا۔ آپ بنو کلب کے مقابلے میں لشکر بھیجیں گے وہ ان پر غالب آئے گا اور بڑی محرومی ہے اس شخص کے لئے جو بنو کلب کے مال غنیمت کی تقسیم کے موقع پر حاضر نہ ہو پس حضرت مہدی خوب مال تقسیم کریں گے اور لوگوں میں ان کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے موافق عمل کریں گے اور اسلام اپنی گردن زمین پر ڈال دے گا (یعنی اسلام کو استقرار نصیب ہوگا) حضرت مہدی سات سال رہیں گے پھر ان کی وفات ہوگی اور مسلمان ان کی نماز جنازہ پڑھیں گے" (یہ حدیث مشکوٰۃ شریف صفحہ ۴۷۱ میں ابوداؤد کے حوالے سے درج ہے اور امام سیوطی نے العرف الوردی فی آثار المہدی صفحہ ۵۹ میں اس کو ابن ابی شیبہ احمد ابوداؤد ابو یعلیٰ اور طبرانی کے حوالے سے نقل کیا ہے۔)

حضرت مہدی رضی اللہ عنہ کے بارے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کچھ فرمایا ہے اور جس پر اہل حق کا اتفاق ہے، اس کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کی نسل سے ہوں گے اور نجیب الطرفین سید ہوں گے، ان کا نام نامی محمد اور والد کا نام عبداللہ ہو گا۔ جس طرح صورت و سیرت میں بیٹا باپ کے مشابہ ہوتا ہے اسی طرح وہ شکل و شباہت اور اخلاق و شمائل میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مشابہ ہوں گے۔ وہ نبی نہیں ہوں گے نہ ان پر وحی نازل ہوگی، نہ وہ نبوت کا دعویٰ کریں گے، نہ ان پر بحیثیت نبی کے کوئی ایمان لائیگا۔

ان کی کفار سے خونریز جنگیں ہوں گی۔ ان کے زمانے میں کانے دجال کا خروج ہو گا اور وہ لشکر دجال کے محاصرے میں گھر جائیں گے۔ ٹھیک نماز فجر کے وقت

دجال کو قتل کرنے کے لئے سیدنا عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے نازل ہوں گئے اور فجر کی نماز حضرت مہدی رضی اللہ عنہ کی اقتداء میں پڑھیں گے، نماز کے بعد دجال کا رخ کریں گے۔ وہ لعین بھاگ کھڑا ہوگا حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس کا تعاقب کریں گے اور اسے باب لد پر قتل کر دیں گے۔ دجال کا لشکر تہ تیغ ہوگا اور یہودیت و نصرانیت کا ایک ایک نشان مٹا دیا جائے گا۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں نشانیاں

س..... قادیانی کہتے ہیں حضرت عیسیٰ علیہ السلام وفات پا چکے ہیں جبکہ مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ وہ آسمان پر زندہ ہیں اور قرب قیامت میں دوبارہ تشریف لائیں گے۔ براہ کرم قرآن و حدیث کی روشنی میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کے بارے میں ارشاد فرمائیں مزید بر آں مسلمان انہیں کس طرح پہچانیں گے اور ان کی کیا کیا نشانیاں ہیں؟

ج..... قرآن کریم اور احادیث طیبہ میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تشریف آوری کو قیامت کی بڑی نشانیوں میں شمار کیا گیا ہے اور قیامت سے ذرا پہلے ان کے تشریف لانے کی خبر دی ہے لیکن جس طرح قیامت کا وقت معین نہیں بتایا گیا کہ فلاں صدی میں آئے گی اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کا وقت بھی معین نہیں کیا گیا کہ وہ فلاں صدی میں تشریف لائیں گے۔

قرآن کریم میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا گیا ہے "اور بے شک وہ نشانی ہے قیامت کی۔ پس تم اس میں ذرا بھی شک مت کرو" (سورہ زخرف) بہت سے اکابر صحابہؓ و تابعین نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نازل ہونا قرب قیامت کی نشانی ہے قرآن مجید میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے تذکرہ میں ہے۔

"اور نہیں کوئی اہل کتاب میں سے، مگر ضرور ایمان لائے گا اس پر اس کی موت سے پہلے اور قیامت کے دن وہ ہوگا ان پر گواہ۔"

(النسا..... آیت)

اور حدیث شریف میں ہیں۔

”اور میں سب لوگوں سے زیادہ قریب ہوں عیسیٰ بن مریم کے کیونکہ میرے اور اس کے درمیان کوئی نبی نہیں ہوا۔ پس جب تم اس کو دیکھو تو اس کو پہچان لینا، قدمیانہ، رنگ سرخ و سفید، بال سیدھے، بوقت نزول ان کے سر سے گویا قطرے ٹپک رہے ہوں گے، خواہ ان کو تری نہ بھی پہنچی ہو، ہلکے رنگ کی دو زرد چادریں زیب تن ہوں گی۔ پس صلیب کو توڑ ڈالیں گے خنزیر کو قتل کریں گے، جزیہ کو بند کریں گے اور تمام مذاہب کو معطل کر دیں گے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اسلام کے سوا تمام ملتوں کو ہلاک کر دیں گے اور اللہ تعالیٰ ان کے زمانے میں مسیح دجال کذاب کو ہلاک کر دیں گے۔ زمین میں امن و امان کا دور دورہ ہو جائے گا یہاں تک کہ اونٹ شیروں کے ساتھ، چیتے گائے کے ساتھ اور بھیڑیئے بکریوں کے ساتھ چریں گے اور بچے سانپوں کے ساتھ کھیلیں گے ایک دوسرے کو نقصان نہیں پہنچائیں گے۔ پس جتنا عرصہ اللہ تعالیٰ کو منظور ہو گا زمین پر رہیں گے پھر ان کی وفات ہو گی پس مسلمان ان کی نماز جنازہ پڑھیں گے اور انہیں دفن کریں گے۔

(مسند احمد صفحہ ۴۳۷، جلد ۲۔ فتح الباری صفحہ ۴۹۳، جلد ۶۔ مطبوعہ لاہور۔ التصریح بما تواتر فی نزول المسیح ۱۶۱)

عیسیٰ علیہ السلام کے زمانہ کے جو واقعات احادیث طیبہ میں ذکر کئے گئے ہیں ان کی فہرست خاصی ہے۔

مختصراً

- ○ ...... آپ سے پہلے حضرت مہدی کا آنا۔
- ○ ...... آپ کا عین نماز فجر کے وقت اترنا۔
- ○ ...... حضرت مہدی کا آپ کو نماز کے لئے آگے کرنا اور آپ کا انکار فرمانا۔
- ○ ...... نماز میں آپ کا قنوت نازلہ کے طور پر یہ دعا پڑھنا۔ ”قتل اللہ الدجال“ (اللہ تعالیٰ نے دجال کو قتل کر دے)

○ ...... نماز سے فارغ ہو کر آپ کا قتل دجال کے لئے نکلنا۔

○ ...... دجال کا آپ کو دیکھ کر سیسے کی طرح پگھلنے لگنا۔

○ ...... "باب لد" پر آپ کا دجال کو قتل کرنا اور اپنے نیزے پر لگا ہوا دجال کا خون مسلمانوں کو دکھانا۔

○ ...... قتل دجال کے بعد تمام دنیا کا مسلمان ہو جانا، صلیب کے توڑنے اور خنزیر کو قتل کرنے کا عام حکم دینا۔

○ ...... آپ کے زمانہ میں امن و امان کا یہاں تک پھیل جانا کہ بھیڑیئے بکریوں کے ساتھ اور چیتے گائے بیلوں کے ساتھ چرنے لگیں اور بچے سانپوں کے ساتھ کھیلنے لگیں۔

○ ...... کچھ عرصہ بعد یاجوج ماجوج کا نکلنا اور چار سو فساد پھیلانا۔

○ ...... ان دنوں میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا اپنے رفقاء سمیت کوہ طور پر تشریف لے جانا اور وہاں خوراک کی تنگی کا پیش آنا۔

○ ...... بالآخر آپ کی بددعا سے یاجوج ماجوج کا یکدم ہلاک ہو جانا اور بڑے بڑے پرندوں کا ان کی لاشوں کو اٹھا کر سمندر میں پھینکنا اور پھر زور کی بارش ہونا اور یاجوج ماجوج کے بقیہ اجسام اور تعفن کو بہا کر سمندر میں ڈال دینا۔

○ ...... حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا عرب کے ایک قبیلہ بنوکلب میں نکاح کرنا اور اس سے آپ کی اولاد ہونا۔

○ ...... "فج الروحا" نامی جگہ پہنچ کر حج و عمرہ کا احرام باندھنا۔

○ ...... آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ اطہر پر حاضری دینا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا روضہ اطہر کے اندر سے جواب دینا۔

○ ...... وفات کے بعد روضہ اطہر میں آپ کا دفن ہونا۔

○ ...... آپ کے بعد مقعد نامی شخص کو آپ کے حکم سے خلیفہ بنایا جانا اور مقعد کی وفات کے بعد قرآن کریم کا سینوں اور صحیفوں سے اٹھ جانا۔

○ ...... اس کے بعد آفتاب کا مغرب سے نکلنا، نیز دابتہ الارض کا نکلنا اور مومن و کافر کے درمیان امتیازی نشان لگانا وغیرہ وغیرہ۔

## کیا حضرت مہدیؓ و عیسیٰ علیہ السلام ایک ہی ہیں؟

س ...... مہدی اس دنیا میں کب تشریف لائیں گے؟ اور کیا مہدی اور عیسیٰ ایک ہی وجود ہیں؟

ج ...... حضرت مہدی رضوان اللہ علیہ آخری زمانہ میں قرب قیامت میں ظاہر ہوں گے ان کے ظہور کے تقریباً سات سال بعد دجال نکلے گا اور اس کو قتل کرنے کے لئے عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے نازل ہوں گے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر تیرہویں صدی کے آخر تک امت اسلامیہ کا یہی عقیدہ رہا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت مہدی دو الگ الگ شخصیتیں ہیں اور یہ کہ نازل ہو کر پہلی نماز حضرت عیسیٰ علیہ السلام حضرت مہدی کی اقتدا میں پڑھیں گے۔ مرزا غلام قادیانی پہلے شخص ہیں جنہوں نے عیسیٰ اور مہدی کے ایک ہونے کا عقیدہ ایجاد کیا ہے اس کی دلیل نہ قرآن کریم میں ہے نہ کسی صحیح اور مقبول حدیث میں اور نہ سلف صالحین میں کوئی اس کا قائل ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی متواتر احادیث میں وارد ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کے وقت حضرت مہدی اس امت کے امام ہوں گے اور حضرت عیسیٰ السلام ان کی اقتدا میں نماز پڑھیں گے۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام بحیثیت نبی کے تشریف لائیں گے یا بحیثیت امتی کے؟

س ...... حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دور میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لائیں گے۔ کیا حضرت عیسیٰ علیہ وسلم کے دور میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لائیں گے۔ کیا حضرت عیسیٰ علیہ السلام بحیثیت نبی تشریف لائیں گے یا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی ہونے کی حیثیت سے؟ اگر آپ بحیثیت نبی تشریف لائیں گے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین کیسے ہوئے؟

ج ...... حضرت عیسیٰ علیہ السلام جب تشریف لائیں گے تو بدستور نبی ہوں گے لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری سے ان کی شریعت منسوخ ہو گئی اور ان کی

نبوت کا دور ختم ہو گیا اس لئے جب وہ تشریف لائیں گے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت کی پیروی کریں گے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی کی حیثیت سے آئیں گے۔ ان کی تشریف آوری ختم نبوت کے خلاف نہیں کیونکہ نبی آخر الزمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ اسلام کو نبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے مل چکی تھی۔



## عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کا تعارف اور خدمات

قادیانیت وصہیونیت عالم اسلام کے لئے ایک ناسور کی حیثیت رکھتی ہے۔ مرزا غلام احمد قادیانی نے ۱۹۰۱ء میں نبوت کا دعویٰ کر کے کفر و ارتداد کا راستہ اختیار کیا۔ اور قادیانی امت کی بنیاد ڈالی، جس کے مقاصد حسب ذیل ہیں۔

اسلام سے غداری اور حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت مسلمہ کو محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم سے کاٹ کر ایک ہندی مرکز (قادیان) پر جمع کرنا۔ اسلام دشمن طاقتوں کے لئے جاسوسی کرنا۔

اہل اسلام کے درمیان افتراق و انتشار پیدا کرنا۔ مسئلہ جہاد جو کہ اسلام کی روح ہے اس کو منسوخ کرنا۔

چنانچہ آج قادیانیت امت مسلمہ کے لئے ایک زبردست چیلنج بن چکی ہے۔ اسرائیل میں ان کے مراکز قائم ہیں، قادیانی جس ملک میں بھی ہیں وہ اسلام دشمن اور استعماری طاقتوں کے ایجنٹ ہیں۔ اور اسلامی ممالک کے خلاف سازشیں کرنا ان کا اہم ترین ہدف ہے۔

پاک و ہند کے علماء حق، جو قادیانیت کے مالہ وماعلیہ سے پورے واقف ہیں ہمیشہ سے قادیانیت کی تردید میں سرگرم رہے۔ ۱۹۵۲ء میں امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے قادیانیت کے ردو تعاقب کے لئے "مجلس تحفظ ختم نبوت" کے نام سے ایک مستقل غیر سیاسی تنظیم کی بنیاد ڈالی جس کا مرکزی دفتر ملتان پاکستان میں ہے۔ اور جس

کے چالیس سے زیادہ دفاتر پاکستان اور دیگر ممالک میں کام کر رہے ہیں اور قادیانیت کے ماہر تربیت یافتہ مبلغین کی ایک بڑی جماعت ان مراکز میں متعین ہے۔ اس تنظیم کے تحت نو دینی مدارس اور دس مساجد قائم ہیں۔ جن کے جملہ مصارف جماعت کے ذمہ ہیں یہ دینی مدارس و مساجد ایسے مقامات پر قائم کئے گئے ہیں۔ جہاں قادیانوں کا نسبتاً زور کچھ زیادہ ہے۔

## مجلس کی خدمات

قیام پاکستان کے بعد بھی سرکاری سطح پر قادیانیوں کو مسلمان تصور کیا جاتا تھا۔ مجلس تحفظ ختم نبوت عالمی نے قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دلوانے کے لئے ۱۹۵۳ء میں ایک عظیم الشان تحریک چلائی جس میں یہ بنیادی تین مطالبات پیش کئے گئے۔

(۱) قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دیا جائے۔

(۲) ظفراللہ خان قادیانی کو وزارت خارجہ سے ہٹایا جائے۔

(۳) تمام کلیدی اسامیوں سے قادیانیوں کو برطرف کیا جائے۔

لیکن اس وقت کے قادیانی وزیر خارجہ ظفراللہ خان مرتد کے اشاروں پر اس وقت کی حکومت نے اس مقدس تحریک کو کچلنے کا فیصلہ کیا اور دس ہزار مسلمانوں کو شہید کر دیا گیا۔

مئی ۱۹۷۴ء میں عالم اسلام کی عظیم شخصیت اور عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے مرکزی امیر حضرت مولانا محمد یوسف بنوری ؒ کی قیادت میں دوسری مرتبہ تحریک چلی جس کے نتیجہ میں پاکستان کی قومی اسمبلی نے قادیانوں کے غیر مسلم ہونے کا آئینی و دستور فیصلہ دیا۔

۱۹۸۳ء عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے موجودہ امیر حضرت مولانا خان محمد مدظلہ کی قیادت میں تیسری مرتبہ تحریک چلی۔ یہ تحریک مسلسل ایک سال جاری رہی۔ بالآخر صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق نے ۲۶ اپریل ۱۹۸۴ء کو ایک آرڈی جاری کیا۔ جس کے ذریعے قادیانیوں کو مسلمان کہلانے آذان دینے اپنی عبادت گاہوں کو "مسجد" کہنے، اور اسلامی شعائر کے استعمال کرنے سے روک دیا گیا۔ نیز ان کی تبلیغی و ارتدادی سرگرمیوں پر پابندی لگا دی۔

ربوہ میں

"ربوہ" پاکستان میں قادیانیوں کا مرکز ہے۔ یہ شہر قیام پاکستان کے بعد قادیانیوں نے بسایا۔ ۱۹۷۴ء تک یہ شہر ایک قادیانی اسٹیٹ کی حیثیت رکھتا تھا۔ یہاں صرف قادیانیوں کی حکومت تھی اور حکومت پاکستان کا قانون یہاں معطل ہو کر رہ گیا تھا۔ کسی مسلمان کو بلا اجازت اس شہر میں داخل ہونے کی اجازت نہیں تھی۔ ۱۹۷۴ء کی تحریک کے نتیجہ میں اسے کھلا شہر قرار دیا گیا۔ اور عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے یہاں دو مراکز اور مسجدیں قائم ہیں جن کی برکت سے کئی قادیانی خاندانوں نے قبول اسلام کا شرف حاصل کیا۔

## لٹریچر کی اشاعت

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت نے رد قادیانیت کے موضوع پر عربی، اردو، انگریزی میں دو سو سے زائد چھوٹی بڑی کتابیں اور پمفلٹ شائع کئے ہیں، جن میں بعض کی اشاعت لاکھوں سے متجاوز ہے۔ اور یہ تمام لٹریچر مفت تقسیم کیا جاتا ہے۔ ان کتابوں کے علاوہ مجلس کے زیر اہتمام دو ہفت روزہ اخبار جاری ہیں "ہفت روزہ ختم نبوت کراچی" اور ہفت روزہ "لولاک" فیصل آباد یہ اخبار بھی ہزاروں کی تعداد میں شائع ہوتے ہیں۔

لائبریری

قادیانیت کی تردید کے لئے سب سے اہم ضرورت قادیانی کتابوں کا حصول ہے۔ جن سے قادیانیوں کے اصل عقائد عزائم معلوم کئے جاسکتے ہیں۔ اور مناظروں اور مباحثوں میں جن کا حوالہ دیا جاسکتا ہے۔ لیکن قادیانی کتابوں کا حصول اس لئے مشکل ہے کہ اب اکثر قادیانی کتابیں نایاب ہیں۔ مجلس کے مرکزی دفتر میں ایک عظیم الشان لائبریری ہے جس میں اسلامی کتابوں کے علاوہ، قادیانیوں کی کتابوں، رسالوں اور اخباروں کا ایک بہت بڑا ذخیرہ محفوظ ہے۔

دارالمبلغین

مجلس کے مرکزی دفتر ملتان میں ایک دارالمبلغین قائم ہے، جس میں ذہین اور مستعد نوجوان علماء کو رد قادیانیت کے موضوع پر مکمل تربیت دی جاتی ہے اور قادیانی

لٹریچر کا مطالعہ کرایا جاتا ہے، اس شعبہ میں داخلہ لینے والے نوجوان علماء کو معقول وظائف دیئے جاتے ہیں۔ علاوہ ازیں مختلف دینی مدارس میں رد قادیانیت پر "کورس" ہوتے ہیں۔ جن میں مجلس تحفظ ختم نبوت کے شعبہ تبلیغ کے سربراہ حضرت مولانا عبدالرحیم اشعر طلبہ کو قادیانیت پر درس دیتے ہیں۔

## مقدمات کی پیروی

مسلمانوں اور قادیانیوں کے درمیان بعض اوقات تنازعات و مقدمات کی نوبت آتی ہے۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت مظلوم مسلمانوں کی طرف سے اس قسم کے مقدمات کی پیروی کرتی ہے اور ان کے مصارف برداشت کرتی ہے اس نوعیت کے متعدد مقدمے اب بھی پاکستانی عدالتوں میں چل رہے ہیں۔ اس وقت صرف صوبہ سندھ پاکستان میں ۲۹ مقدمات زیر سماعت ہیں۔

جنوبی افریقہ میں قادیانیوں کی طرف سے وہاں کے مسلمانوں کے خلاف عدالت میں مقدمہ دائر کیا گیا، اس سلسلہ میں دو مرتبہ عالمی مجلس نے اپنے نمائندہ وفد بھیجے۔

## بیرونی ممالک میں

عالمی سطح پر امت مسلمہ کو فتنہ قادیانیت سے آگاہ کرنے کے لئے "مجلس تحفظ ختم نبوت" وقتاً فوقتاً اپنے وفود بھیجتی ہے۔ سب سے پہلے مناظر اسلام مولانا لال حسین اخترؒ نے جزائر فیجی، جرمنی، برطانیہ اور بھارت کے دورے کئے۔ برطانیہ کے دورے میں مولانا مرحوم کو عظیم کامیابی ہوئی اس کی ایک مثال یہ ہے کہ ووکنگ شہر (لندن) میں شاہجہاں مسجد، جو ملکہ بھوپال نے تعمیر کی تھی۔ ۱۹۰۱ء میں قادیانیوں نے اس پر قبضہ کر لیا تھا ۶۷ سال کے بعد مولانا لال حسین اختر مرحوم نے اسے قادیانیوں کے قبضہ سے واگذار کرایا۔ الحمدللہ اب تک یہ مسجد مسلمانوں کی تحویل میں ہے۔

مجلس کے وفد اب تک انڈونیشیا، بنگلہ دیش، برما، سنگاپور، تھائی لینڈ، امریکہ اور یورپ و افریقہ کے بیشتر ممالک کا دورہ کر چکے ہیں۔ بنگلہ دیش، ماریشش اور برطانیہ میں مجلس کے مستقل دفاتر کام کر رہے ہیں۔

## قادیانیوں کے مقابلہ میں مسلمانوں کی مالی اعانت

جو حضرات قادینیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کرتے ہیں، مجلس ان کو خود کفیل بنانے کے لئے ان کی ہر ممکن مالی اعانت کرتی ہے۔ نیز بہت سے مسلمان جو قادیانیوں نے شہید یا اغواء کر لئے ہیں۔ مجلس ان کے اہل و عیال کے مصارف بھی برادشت کرتی ہے۔

## عظیم الشان ختم نبوت کانفرنس لندن

قادیانیوں کے سربراہ مسٹر مرزا طاہر نے پاکستان سے بھاگ کر لندن میں پناہ لی اور وہاں ۲۵۔ ایکڑ زمین خرید کر ایک قادیانی کالونی آباد کی۔ جس کا نام (نعوذ باللہ) "اسلام آباد" رکھا۔ یہ نیا قادیانی مرکز پوری دنیا کے مسلمانوں کے خلاف سازشیں کرنے اور ناواقف مسلمانوں کو مرتد کرنے کے لئے بنایا گیا۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت نے ۱۹۸۵ء سے لیکر ۱۹۸۹ء تک مسلسل پانچ سال ویمبلے ہال لندن میں ہر سال عظیم الشان ختم نبوت کانفرنسیں منعقد کیں۔ جو لندن کی تاریخ میں مسلمانوں کی منفرد اور ممتاز کانفرنسیں تھیں پہلی عالمی ختم نبوت کانفرس لندن کے دوران یہ فیصلہ کیا گیا کہ لندن میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کا ایک عظیم الشان دفتر قائم کیا جائے۔ جو پوری دنیا میں قادیانی سازشوں کا پردہ چاک کرے اور دنیا بھر کے مسلمانوں کو قادیانی فتنہ سے آگاہ کرے۔

الحمد للہ اس عظیم الشان دفتر کا خواب ۲۶ اپریل ۱۹۸۷ء کو پورا ہو گیا جب لندن شہر کے وسط اسٹاک ویل علاقہ میں ایک بڑی بلڈنگ کو ایک لاکھ پینتیس ہزار میں خرید کر دفتر ختم نبوت میں تبدیل کر دیا گیا اس دفتر میں جہاں ایک بڑی لائبریری قائم کی گئی ہے وہاں تعلیم قرآن کے لئے مدرسہ، نماز کے لئے جگہ بھی مختص کی گئی ہے ۲۷ اپریل ۱۹۸۷ء سے ہی پنج گانہ نماز، جمعہ عیدین کا سلسلہ باقاعدگی سے جاری ہے ہر سال حفاظ قرآن، تراویح میں قرآن پاک سناتے ہیں مدرسہ میں تعلیم قرآن کا سلسلہ اسی دن سے چل رہا ہے کئی طلبہ قرآن پاک مکمل کر چکے ہیں۔ لندن اور برطانیہ کے دوسرے تمام شہروں میں مبلغین دورہ کرتے رہتے ہیں یورپ کے تمام ممالک، امریکہ اور ایشیا میں اسی مرکز سے انگلش زبان میں لٹریچر ارسال کیا جاتا ہے غرض یہ کہ اس وقت مغربی ممالک میں بسنے والے مسلمانوں کو قادیانی فتنہ کی خطرناکی سے یہی مرکز آگاہ کر رہا ہے۔